



# تبلیغی جماعت کی دینی جدّوجُہد



خِدمات

- حضرت مولانا محمدّ الیاسؒ
- حضرت مولانا محمدّ یوسفؒ
- حضرت مولانا اِنعام الحسنؒ

ماہ نامہ "الرّشید" لاہور کی خصوصی اِشاعت

# تبلیغی جماعت کی دینی جدّو جہد

## خدمات

- حضرت مولانا محمّد الیاس رحمہ اللہ تعالیٰ
- حضرت مولانا محمّد یوسف رحمہ اللہ تعالیٰ
- حضرت مولانا انعام الحسن رحمہ اللہ تعالیٰ

ماہنامہ "الرّشید" لاہور کی خصوصی اشاعت

# اجمالی فہرست



زاہد بشیر پرنٹرز - ریٹی گن روڈ ہجویری پارک لاہور سے طبع ہوا

# انتساب

ان لاکھوں افراد کے نام کہ تبلیغی جماعت میں کام کرنے سے جن کی زندگیوں میں خیر کا انقلاب آیا اور اب وہ اللہ تعالیٰ کے فضل و کرم سے نہ صرف خود ــــ اللہ کے راستے پر چل رہے ہیں بلکہ ان کی مساعی لوگوں کو خیر کی طرف بلانے میں صرف ہو رہی ہیں اور اس تبدیلی کا بظاہر سبب حضرت مولانا محمد الیاس، حضرت مولانا محمد یوسف، حضرت مولانا انعام الحسن قدس اللہ اسرارہم کی اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے راستے کی محنت اور شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا قدس سرہ کی کتب ہیں۔

جس کی ابتدا کلمہ طیبہ کی تصحیح اور اس کے تقاضوں پر عمل کرنا ہے۔

اللہ تعالیٰ اُن کی قبور کو اپنے نور سے منور رکھے

# گزارش احوال

احقر کے "بیس مردان حق" کے پہلے اعلان و اشتہار میں حضرت مولانا انعام الحسن کاندھلوی کا اسم گرامی بھی شامل تھا لیکن آخری وقت میں ان کا تذکرہ "بیس مردان حق" میں نہ کیا کہ کراچی میں ماہ نامہ "البنوریہ" نے موصوف پر ایک جامع اور متنوع نمبر نکال کر یہ حق ادا کر دیا۔ کاندھلہ انڈیا سے محترم مولانا نورالحسن راشد نے سہ ماہی "احوال و آثار" کا حضرت مولاناؒ پر ضخیم نمبر نکالنے کا اعلان کیا اور مختلف ذرائع سے راقم کو یہ پیام ملتا رہا کہ اس نمبر کو پاکستان میں، میں شائع کروں لیکن براہ راست رابطہ نہ ہوا پھر مولانا نے 1997ء میں 750 صفحات پر یہ نمبر شائع کر کے ٹائٹل کے دوسرے صفحہ پر یہ اعلان شائع کر دیا کہ پاکستان میں اس کی اشاعت کے حقوق عبدالرشید ارشد کو دیئے گئے ہیں۔ حضرت سید نفیس الحسینی مدظلہ نے مجھے فون پر مطلع فرمایا کہ نمبر آگیا ہے اور اس میں یہ اعلان ہے معلوم ہوا کہ پانچ نسخے مجھے بھی بھیجے گئے ہیں یا بھیجے جائیں گے لیکن مجھے نہ ملے۔ احقر نے حضرت نفیس الحسینی مدظلہ کے پاس یہ نمبر دیکھا۔ میں نے نفیاً یا اثباتاً پہلے پیامات کا جواب نہ دیا تھا لیکن اب مروت کا تقاضا تھا کہ میں ان کے غائبانہ اس کرم کا خیر مقدم کروں لہٰذا میں نے "الرشید" اخبارات اور جرائد میں اعلان کر دیا لیکن جب نمبر لے کر تفصیلاً اس کا مطالعہ کیا تو معلوم ہوا کہ ایک جلد مزید آئے گی۔ اب میں تذبذب میں پڑ گیا کہ کیا کروں کہ شائع شدہ نمبر بھی اپنی پوری افادیت و اہمیت کے باوجود نامکمل تھا اور میرے ذوق اشاعت کے مطابق بعض معاملات میں تطویل بھی تھی۔ لہٰذا میں نے مناسب جانا کہ بجائے اس کے کہ یہ نمبر بعینہٖ شائع کیا جائے کیوں نہ بانی و امیران جماعت مولانا محمد الیاسؒ، مولانا محمد یوسفؒ، مولانا انعام الحسن اور "تبلیغی جماعت کی دینی جدوجہد" کے عنوان سے بانی جماعت، ان کی تعلیمات، اسی طرح ان کے لائق فرزند و جانشین حضرت مولانا محمد یوسف اور حضرت مولانا انعام الحسن قدس اللہ اسرارہم کی خدمات پر نمبر نکالا جائے اور اس کی ترتیب میں ان سے ملنے والوں کی جمع کردہ چیزوں کو یکجا کر دیا جائے۔ جن حضرات نے حضرت مولانا انعام الحسنؒ کے شخصی احوال، تعلیم، نسب نامہ وغیرہ کی تفصیلات دیکھنا ہوں وہ سہ ماہی "احوال و آثار" کے نمبر کا مطالعہ کر لیں گے جیسا کہ عرض کیا میرا ایک ذوق ہے اور مولانا نور الحسن کا بھی ایک ذوق ہے انہوں نے اپنے ذوق سے خاندان کی تفصیلات زیادہ دی ہیں اور میں نے امیران جماعت کی تعلیمات پر زیادہ توجہ دینا مناسب سمجھا مسلسل بعض جسمانی و ذہنی اعذار کی بناء پر نمبر کے شائع ہونے میں تاخیر ہو گئی۔ آخر میں ان احباب کا شکریہ ادا کرنا واجب سمجھتا ہوں کہ جنہوں نے نمبر کے لئے اشتہار دیئے ورنہ ادارہ اس قدر مالی بوجھ نہ اٹھا سکتا تھا۔ دیرینہ کرم فرما اور سابقہ دور میں "الرشید کے مدیر معاون محب محترم جناب فاروق قریشی ایم۔اے، ایل ایل ایم کراچی کا بہت ممنون ہوں کہ انہوں نے اس بارے میں خاصی محنت کی۔ اللہ سب کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ عزیزم مولوی عبدالستار نفیسی نے کمپوز شدہ مواد میں پروف ریڈنگ کا کام کیا ان کا بھی ممنون ہوں۔ اگرچہ صفحات اعلان سے زیادہ ہو گئے تاہم "الرشید کے خریداروں سے ڈیڑھ صد ہی لئے جائیں گے اور صفحات میں اضافہ کی وجہ سے عام قیمت میں کچھ اضافہ کر دیا ہے۔

عبدالرشید ارشد

# تقدیم

عالم اسلام کی سیکڑوں سالہ تاریخ میں سیکڑوں ہی تحریکوں اور جماعتوں نے جنم لیا جن کا مقصد عام مسلمانوں کی اصلاح اطیعوا اللہ و اطیعوا الرسول صلی اللہ علیہ وسلم کے دائرے میں رہ کر کرنے کا عزم تھا ان سب کو تاریخ نے اپنے صفحات میں محفوظ کرلیا ہے۔ ہمیں اس وقت ماضی قریب کی ایک دینی اصلاحی جماعت کا تذکرہ کرنا مقصود ہے جو حال میں اپنی وسعت کے اعتبار سے عالم اسلام کی سب سے بڑی دینی اصلاحی تحریک ہے گو وہ اب کسی کی تعریف و تنقید سے بہت بالا و بلند ہو کر اقصائے عالم میں پھیل کر شہرت عام اور بقائے دوام کا مقام و مرتبہ حاصل کرچکی ہے اور اس میں کام کرنے والے اس طرح کی باتوں سے دور اور نفور رہتے ہیں لیکن تاریخ کا اپنا ایک ضابطہ اور دستور ہے کہ وہ انفع و اصلح چیزوں کو محفوظ اور باقی رکھتی ہے اور ان کے تذکار میں ہر خاص و عام دلچسپی لیتا ہے۔ جیسا کہ نمبر کے نام سے ظاہر ہے اس میں جس جماعت کا ذکر ہے وہ عام لوگوں میں تبلیغی جماعت کے نام سے مشہور و معروف ہے گو اس کے بانی اور بعد میں آنے والے جانشینوں نے کبھی اس کو پسند نہیں کیا کہ ان کے کام کو کسی نام سے پکارا جائے لیکن عرف عام میں یہ نام اتنا عام ہوچکا ہے کہ جب تبلیغی جماعت کہا جائے تو اس سے مراد وہ دعوتی اور تحریکی جماعت مراد ہوتی ہے جس کو حضرت مولانا محمد الیاس قدس سرہ نے اپنی زندگی کا مقصد وحید قرار دیا تھا۔

عام طور پر کسی تحریک یا جماعت کے قائد میں تین چیزوں کا پایا جانا لازمی اور ضروری ہے۔ (1) ذہانت (2) دیانت (3) استقامت لیکن اسلامی جماعت کے قائد کے لیے پہلی تین شرطوں کے ساتھ عبادت کا پایا جانا بھی ضروری ہے ورنہ وہ اسلامی قیادت جو عبادت سے عاری یا خالی ہو اس کی برپا کردہ تحریک یا جماعت صحیح ثمرات پیدا نہیں کرسکتی اور ناکام رہتی ہے گو بظاہر کامیاب ہوجائے۔ میں کہتا ہوں کہ تحریک پاکستان کا ساتھ اگر ہر مکتبہ فکر کے جید علماء نہ دیتے تو یہ کامیاب نہ ہوتی اور اس تحریک کی کامیابی کا باعث وہی کلمہ طیبہ بنا جس کی تصحیح یہ جماعت کرتی اور اس کے تقاضوں پر عمل کراتی ہے۔ تاہم جو جماعت یا اس کے قائد اسلام کا بول بولا بلند کرنے کے لیے کھڑے ہوئے ہوں اگرچہ بظاہر ناکام رہیں لیکن تاریخ کے اوراق ان کو کامیاب قرار دیتے ہیں۔ مثلاً اسی برصغیر میں ایک تحریک' تحریک بالاکوٹ کے نام سے مشہور ہے گو وہ بظاہر ناکام رہی لیکن تاریخ نے اس کو اوراق میں زندہ رکھا ہے۔ تحریک بالاکوٹ یا حضرت سید احمد شہید قدس سرہ کی تحریک کا یہ طغرائے امتیاز تھا کہ یہ لوگ صحابہ کرامؓ کا عکس نظر آتے تھے اور صحابہ کرامؓ کے دور کے بعد پوری اسلامی تاریخ میں کسی ایسے گروہ یا جماعت کا پتہ نہیں ملتا جس کے تمام کے تمام افراد ایسے حامل شریعت اور متبع سنت ہوں جیسے کہ اس تحریک کے' بقول مولانا غلام رسول مہر:

> تاریخ ہند و پاک میں جس عہد کو مسلمانوں کا دور زوال کہا جاتا ہے یہ اسی کا ایک باب ہے لیکن کیا کوئی حق پسند اور حق شناس انسان اس اعتراف میں تامل کرے گا کہ مسلمانوں کے عہد عروج و اقبال کا بھی کوئی حصہ اصولا

اس سے زیادہ شاندار یا زیادہ قابل فخر نہیں ہو سکتا ـــــــ حکم و فیصلہ کا انحصار نتائج پر نہیں عزم جہاد' ہمت عمل اور راہ حق میں کمال استقامت پر ہوتا ہے کیا کوئی کہہ سکتا ہے کہ کمال عزیمت اور کمال ہمت و استقامت کی ایسی مثالیں ہمارے عہد عروج کی داستانوں میں مل سکتی ہیں جن میں مقصود نصب العین دین اور صرف دین رہا ہو؟

(سید احمد شہید صفحہ 16 مطبوعہ شیخ غلام علی اینڈ سنز لاہور)

وقت گذرتا رہا اور ایک وقت آیا کہ سلطنت مغلیہ کا ٹمٹاتا ہوا چراغ اپنی آخری لو دکھا کر بجھ گیا اس پر پھر ایک تحریک چلی جس کو 1857ء کی تحریک "جنگ آزادی" کہا جاتا ہے گو یہ بھی ناکام رہی لیکن اس کے قائدین بھی تاریخ میں زندہ جاوید ہو گئے میاں محمد شفیع مرحوم سابق ڈپٹی کمشنر (دسسر سردار محمد چودھری سابق آئی جی پنجاب) نے 1957ء میں ایک کتاب بنام 1857ء لکھی اس میں انہوں نے 1857ء کی تحریک آزادی کو تحریک بالاکوٹ کا تتمہ کہا ہے۔ ـــــــ جیسا کہ گذرا اصل فیصلہ نتائج پر نہیں بلکہ عزم وہمت اور کمال استقامت پر ہوتا ہے۔ ققنس (ایک پرندہ جو جل کر مرجاتا ہے) پھر اپنی ہی راکھ سے پیدا ہو جاتا ہے یہ تحریک پھر تحریک ریشمی رومال یا تحریک شیخ الہندؒ کے نام سے چلی ـــــــ تاریخ کے اوراق میں وہ بھی زندہ و پائندہ ہے۔ تحریکوں پر پچاسوں کتب شائع ہو چکی ہیں۔

اب ہندوستان میں انگریز کا اقتدار و تسلط مضبوط و مستحکم ہو چکا تھا جو پہلی جنگ عظیم 1914-1918 کے بعد اور زیادہ مضبوط ہو گیا لیکن اس وقت تک عالم اسلام میں خلافت کے نام سے ترکی میں خلیفۃ المسلمین موجود تھا اگرچہ عالم اسلام میں مختلف ممالک میں اسلامی حکومتیں قائم تھیں لیکن ایک مرکز موجود تھا گو وہ کمزور تھا لیکن مرکز تو تھا اور فرنگی استعمار کو اس بیمار مرکز سے بھی خطرہ تھا کہ اس انجم خاکی سے پھر کوئی صلاح الدین اور نور الدین زنگی پیدا ہو کر مد مقابل بن کر ہمارے لیے خطرہ بن سکتا ہے لہٰذا مختلف سازشوں اور ریشہ دوانیوں سے اس مرکز کو ختم کر دیا اور مسلم سلطنت جو باقی تھی اس کے حصے بخرے کر کے اپنے ایجنٹوں کے حوالے کر دیے۔ ہندوستانی مسلمان اسلام کے معاملے میں بڑا زود حس واقع ہوا ہے چنانچہ ہندوستان میں ایک بہت بڑی تحریک "تحریک خلافت" چلی۔ انگریز کو اس سے بھی خطرہ پیدا ہوا اور اس نے اس خلافت کی تحریک کے دوران اپنی دسیسہ کاریوں سے ایک تحریک شدھی چلا دی جس کا مقصد مسلمانوں کو گھٹی دے کر ہندو بنانا تھا ہندو جو کئی صد سال مسلمان حکمرانوں کے تحت رہا تھا اس نے انگڑائی لی۔

یہ تھا وہ پس منظر جس میں یہ جماعت منظر عام پر آئی جس کا مطلوب مسلمانوں کو ان کا مقصد یاد دلانا تھا اللہ تعالیٰ اپنے جن بندوں سے تجدید و احیائے دین کا کام لینا چاہتا ہے ان کو دردمند دل عطا کر کے اس میں دعوت و اصلاح کا ایسا طریق ڈالتا ہے کہ جس سے کتاب و سنت سے دور عمل سے خالی یا رسم و رواج کے بندھنوں میں جکڑے ہوئے مسلمانوں میں اسوۂ حسنہ صلی اللہ علیہ وسلم پر چلنے کی روح بیدار ہو' ایسے ہی مصلح حضرت مولانا محمد الیاسؒ تھے کہ جنہوں نے اپنے والد مرحوم کے محدود کام کو پورے عالم اسلام بلکہ پوری دنیا میں عام کرنے کا عزم کیا اور اخلاص و احسان سے اس کام کو وسعت دی۔ ان کے جانشینوں نے واقعتہ اس کو پوری

دنیا میں پھیلا دیا۔ اس کی تفصیل پورے نمبر میں موجود ہے۔ ابتدا میں کچھ اپنی زبان میں عرض کرنا مقصود ہے جس کی کچھ تفصیل 638 سے 654 صفحات پر بھی موجود ہے۔

ابتدائی سطور سے لے کر یہاں تک جو کچھ عرض کیا گیا اس سے کچھ اس وقت کے معروضی حالات پر روشنی ضرور پڑ گئی ہوگی لیکن ایک چیز درمیان میں رہ گئی انگریز کے خلاف 1857ء کی مسلح جدوجہد علماء نے بھی کی تھی لہذا انگریزی حکومت نے تمام سابقہ جاگیریں جو مدارس کے ساتھ تھیں ضبط کرلیں۔ مدارس بند کردیئے اور علماء کو سرعام تختہ دار پر لٹکایا گیا اور یوں ہزاروں علماء کو ختم کرکے اس نے اطمینان کا سانس لیا لیکن چند بوریہ نشین علماء نے 1857ء کے بعد بڑی خاموشی سے دینی مدارس کی داغ بیل ڈالی جن میں سے دو دینی ادارے جلد ہی مقبول عام ہو گئے جن کا نام دارالعلوم دیوبند اور مظاہر العلوم سہارنپور کے طور پر مشہور ہوا اور ان کی دیکھا دیکھی پورے برصغیر میں آسام سے لے کر کراچی و درہ خیبر تک دینی مدارس کا جال بچھ گیا اور دین کا کام ہونے لگا۔ اول الذکر دونوں مدارس کے بانی اپنے وقت کے بہت صالح، متدین، مخلص اور بہت بڑے عالم تھے اور ان کے تلامذہ نے نہ صرف برصغیر میں شہرت پائی بلکہ پورے عالم اسلام میں ان کی شہرت پہنچی۔ انہی دنوں 1857ء کے ایک مجاہد روپوش ہو کر مکہ معظمہ پہنچے اور انہوں نے عالم اسلام کے قلب مکہ معظمہ میں مدرسہ صولتیہ کے نام سے دینی مدرسہ کا اجراء کیا جبکہ ان دنوں وہاں دینی کام نہ ہونے کے برابر تھا۔ اس عالم کا نام مولانا رحمت اللہ کیرانوی تھا کہ جنہوں نے 1857ء سے پہلے عیسائیت کے فروغ کا کام کرنے والے پادریوں کا ناک میں دم کردیا اور آخر میں جہاد کیا۔ آپ کے وارنٹ گرفتاری جاری ہوئے تو آپ روپوش ہو کر بذریعہ بمبئی مکہ معظمہ پہنچ گئے ان کے ساتھی شیخ المشائخ حاجی امداد مہاجر مکی بھی مکہ معظمہ پہنچ گئے اور ان کے ایک مرید مولانا محمد قاسم نانوتویؒ نے دیوبند میں اپنے اور احباب کے قائم کردہ مدرسہ عربی کو دارالعلوم بنادیا۔ مولانا محمد قاسم نانوتویؒ نے بھی عیسائی پادریوں اور پنڈتوں سے مناظرے اور انگریز سے جہاد کیا لیکن شکست ہونے پر دارالعلوم دیوبند کے استقلال کے لیے کام کیا اور اس میں کوئی شک نہیں کہ ان مدارس عربیہ نے برصغیر میں کتاب و سنت کو نہ صرف ختم ہونے سے بچایا بلکہ اس کی اتنی اشاعت کی کہ جس کی مثال عالم اسلام میں ملنا مشکل ہے۔ لیکن یہ مدارس عالم پیدا کرتے تھے وہ عالم یا مدرسہ بناتے یا کہیں خطیب بن جاتے۔ ایک خانہ خالی تھا کہ عوام خاص کر ان پڑھ عوام جو دین سے غافل اور دور ہیں ان تک دین کیسے پہنچایا جائے اور جو پڑھے لکھے کاروبار دنیا یا ملازمتوں میں مصروف ہیں ان میں صحیح دینی روح کیسے پیدا کی جائے۔

دین میں سیاست بھی ہے جہاد بھی اور حکومت کرنا بھی ہے اس کے علاوہ دین کے کئی شعبے ہیں اس کا ایک مرکزی اور بہت بڑا شعبہ یہ ہے کہ ہر مسلمان اپنے دین کو حقیقی دین بنائے اور دین کو اپنے آپ پر نافذ کرتا ہوا دوسروں تک اس کو پہنچائے لوگ مسلمان کہلاتے ہیں لیکن ان کا کلمہ صحیح نہیں۔ مسلمان نماز پڑھتے ہیں لیکن ان کی نمازیں صحیح نہیں۔ بقول اقبال۔

یوں تو سید بھی ہو، مرزا بھی ہو، افغان بھی ہو

تم سبھی کچھ ہو، بتاؤ تو مسلمان بھی ہو

بس اس چیز کی فکر و درد اور صحیح سمت چلنے کا طریقہ اللہ تعالیٰ نے مولانا محمد الیاس قدس سرہ میں پیدا کیا اور پیدا کیا کیا' آپ اس کے عشق و جنون میں اس قدر مبتلا ہو گئے جس کی تفصیلات آپ آئندہ اوراق میں ان کو دیکھنے والوں کے قلم سے پڑھیں گے۔ حضرت حسن بصریؒ سے کسی نے پوچھا کہ صحابہ کیسے تھے؟ حسن بصریؒ نے اس کے جواب میں کہا کہ اگر تم ان کو دیکھتے تو ان کو دیوانہ سمجھتے اور وہ اگر تمہیں دیکھیں تو کہیں کہ تمہیں دین سے ذرا بھی تعلق نہیں ہے کچھ ایسا ہی معاملہ مولانا محمد الیاس کا تھا کہ ان میں دین کی درد مندی اور اس کی فکر اس قدر کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی کہ اس کام کے بارے میں ان کی حالت دیوانوں جیسی تھی اور اللہ تعالیٰ نے ساتھ حکمت بھی ایسی عطا فرمائی تھی کہ آدمی دیکھ اور سن کر دنگ رہ جاتا تھا۔ میوات کے علاقے میں ایک آدمی کی ٹھوڑی پر ہاتھ رکھ کر کچھ کہنا چاہا تو اس نے اپنی توہین محسوس کی کہ ایک ملا میری ٹھوڑی کو ہاتھ لگاتا ہے درشتی کی تو فوراً بیٹھ کر اس کے پاؤں پکڑ لئے کہ مجھ سے غلطی ہوئی یوں کرنا چاہیے تھا کون ہے جس کا دل نہ پسیج جائے ان کی یہ حالت اور کیفیت تھی اور اس کا نتیجہ آج چار دانگ عالم میں دیکھا جا سکتا ہے۔

ایک بڑا اعتراض اس جماعت پر یہ کیا جاتا ہے کہ یہ مسلمانوں کو تبلیغ کرتی ہے غیر مسلموں کو نہیں اس کا ایک جواب تو یہ ہے کہ عالم اسلام میں اور کون سی جماعت ہے جو غیر مسلموں کو تبلیغ کرتی ہے صرف اسی جماعت پر اعتراض کیوں؟ دوسرا جواب یہ ہے کہ اگر ہم آج کل کے مسلمان اپنے کردار کو صحیح اسلامی تعلیم میں ڈھال کر سچے اور پکے مسلمان بن جائیں تو اس کو دیکھ کر غیر مسلم مسلمان ہو جائیں اور الحمدللہ تبلیغی جماعت کے افراد اور ان کے کاموں کو دیکھ کر بہت غیر مسلم اسلام لائے ہیں۔ پہلا کام تو یہی ہے کہ خود مسلمان صحیح مسلمان بن جائیں۔

دوسرا ایک اعتراض یہ کیا جاتا ہے کہ یہ جماعت جہاد یعنی اسلامی قتال کے متعلق اپنے افراد میں تبلیغ نہیں کرتی تو اس کا جواب یہ ہے کہ اس جماعت کا ہدف پوری دنیا ہے اگر یہ جماعت، جہاد یعنی قتال کی باتیں شروع کر دے تو اس کا حلقہ محدود ہو جائے اور پھر شاید کوئی اسلامی ملک بھی اس کو برداشت نہ کرے اور دوسری بات یہ ہے کہ جہاد یہی نہیں ہے کہ تلوار یا بم ہاتھ میں پکڑو اور کفار سے لڑائی شروع کر دو ہر وہ کوشش جو اسلام کی اشاعت کے لیے ہو اسے جہاد کہا جائے گا گو اصطلاحی الفاظ میں آج کل جہاد قتال کے معنوں میں استعمال ہوتا ہے اس جماعت کا مرکز انڈیا میں بستی نظام الدین دہلی میں ہے اگر اصطلاحی جہاد کی جماعت تیاری شروع کر دے تو پھر انڈیا میں اس کو باغی قرار دے کر ختم کر دیا جائے گا۔ پاکستان تو اسلامی ملک ہے اس میں فیصلے غیر اسلامی ہوتے ہیں۔ اور قرآن پاک کا حکم ہے۔

و من لم یحکم بما انزل اللہ فاولئک ھم الکفرون

و من لم یحکم بما انزل اللہ فاولئک ھم الظالمون

و من لم یحکم بما انزل اللہ فاولئک ھم الفاسقون

ان آیات کا علی الترتیب ترجمہ یہ ہے کہ جو لوگ اللہ کے اتارے ہوئے احکام کے مطابق حکم نہیں کرتے وہ کافر ہیں' ظالم ہیں' فاسق ہیں ہمارے ملک میں عائلی قوانین جو ایوب خان کے زمانے میں نافذ ہوئے تھے وہ سراسر قرآن پاک کے خلاف ہیں لیکن پاکستان کی کونسی جماعت ہے جس نے اس کے خلاف جہاد تو کیا' تحریک ہی چلائی ہو؟ جن دنوں یہ احکام یا قوانین نافذ ہوئے تھے تو پاکستان میں تمام دینی جماعتوں کی مشترکہ رائے تھی کہ اس کی بعض شقیں مکمل طور پر قرآن پاک کے خلاف ہیں اس پر ایک پمفلٹ شائع ہوا تھا جس کے آخر میں لکھا تھا "وما علینا الا البلاغ المبین" اس پر انڈیا کے ایک عالم دین نے تبصرہ کیا تھا کہ کیا اب اس ملک میں جو دین اور کلمہ کے نام پر بنایا گیا اس میں علماء کا یہی فریضہ ہے کہ جب وہ کسی خلاف کتاب و سنت قانون کے نفاذ کو دیکھیں تو ایک رپورٹ شائع کر دیں اور آخر میں لکھ دیں کہ وما علینا الا البلاغ المبین اس سے آگے عزیمت کی کوئی اور راہ نہیں ہے تو عرض یہ ہے کہ تبلیغی جماعت پر یہ اعتراض کیوں؟ دوسری دینی و سیاسی جماعتیں یہ کام کیوں نہیں کرتیں کہ جن کا تعلق اسی ملک اور وطن سے ہے۔ یہ تو ان کا فریضہ ہے ایک بین الاقوامی جماعت تو وہ کام کرے گی جو ساری دنیا میں کیا جا سکتا ہے۔ ہم کسی خاص جماعت کا نام نہیں لینا چاہتے ہمارے ملک کی کئی ایک جماعتیں بیان بازی کی حد تک تو بہت کچھ کرتی ہیں لیکن ملک میں بد نظمی' فحاشی' ڈکیتی' چور بازاری اور ہر طرح کی کرپشن جو ہر جگہ پائی جاتی ہے اس کے خلاف کس جماعت نے مسلح جہاد تو دور کی بات ہے اور وہ کرنا بھی نہیں چاہیے کہ اسلام نے اس کی اجازت نہیں دی۔ جہاد باللسان' جہاد بالقلم اور اس طرح کے کئی دوسرے ذرائع ہیں کہ دینی اور شریف جماعتیں متحد ہو کر کام کر سکتی ہیں کیا انہوں نے اس کا حق ادا کیا سب الگ الگ اپنا کام کر رہی ہیں تو پھر تبلیغی جماعت اپنا میدان چھوڑ کر کیوں ایسا کام کرے کہ جس سے اس کے مثبت کام کرنے میں رکاوٹیں کھڑی ہو جائیں۔

ایک اعتراض جماعت پر یہ کیا جاتا ہے کہ یہ امر بالمعروف تو کرتی ہے لیکن نہی عن المنکر نہیں کرتی یہ بھی سطحی سا اعتراض ہے نماز نہ پڑھنا' زکوۃ نہ دینا' حج نہ کرنا' حقوق العباد ادا نہ کرنا یہ بھی تو منکرات ہیں ان تمام کاموں کو کرنے پر لگانا اور برے کاموں سے ہٹانا یہ نہی عن المنکر نہیں تو اور کیا ہے اگر ڈنڈا پکڑ کر نہی عن المنکر کرنا کرانا ہے تو یہ حکومت کا کام ہے اگر تبلیغی جماعت یہ نہیں کرتی تو اور کون سی جماعت یہ کام کرتی ہے۔

ایک بات یہ کہی جاتی ہے کہ جماعت میں کام کرنے والے علم دین نہیں رکھتے یا علماء نہیں ہیں۔ یہ بات صحیح نہیں ہے اگر ہزاروں علماء کام نہیں کرتے تو سیکڑوں تو ضرور کر رہے ہیں اور یہ سیکڑوں بھی ایسے ہیں کہ جنہوں نے ایک ایک دو دو چلے نہیں برس ہا برس جماعت کو دیئے ہیں۔ بیسیوں کو تو یہ راقم جانتا ہے حالانکہ میں الگ تھلگ سی زندگی گزارتا ہوں اور اپنا کام یعنی تصنیف و تالیف کی سعی اپنی حد تک کرتا رہتا ہوں اور ایسے تو ہزاراں ہزار ہیں جو متفق ہیں۔ ایسے بیسیوں علماء ہیں کہ جنہوں نے پوری عمر جماعت کو دے رکھی ہے۔ ویسے یہ بات تو تب بجتی ہے جب سب جماعتوں کے علماء اپنی اپنی جگہ تبلیغ کے کام کو قرآنی حکم ادع الی سبیل ربک با لحکمۃ والموعظۃ وجادلھم بالتی احسن کے مطابق کرتے لیکن ہمارے علماء اکثر و بیشتر الا ماشاء اللہ آیت

کے آخری حصے پر عمل کرتے دکھائی دیتے ہیں۔ وہ بھی غلط طور پر، امت کو توڑنے کی باتیں ہوتی ہیں جوڑنے کی نہیں۔ ہر مکتبہ فکر کی کئی کئی سیاسی و دینی جماعتیں ہیں ان سب کی توانائیاں ایک دوسرے فریق کے خلاف تو صرف ہوتی ہیں لیکن دینی اور ہر ایک کی اپنی اپنی رائے اور راہ ہے یا اپنی اپنی سیاست ہے اگر کبھی اکٹھے بھی ہوتے ہیں تو قرآن پاک کی آیت کریمہ **تحسبهم جميعا و قلوبهم شتى** (تو ان کو یکجا محسوس کرے گا حالانکہ ان کے دل جدا جدا ہیں) کے مصداق کوئی وقتی جذبہ بلکہ منفی جذبہ ہوگا کہ فلاں کو گرایا جائے گو اس میں کوئی وقتی مصلحت ہوگی اور وہ اتحاد و یگانگت ضروری ہی سہی لیکن دین کی خاطر یہ بات ہمیشہ ہمیشہ مشترکہ طور پر کیوں نہیں کی جاتی۔

ہم نے کسی جگہ ایک قلم کار کا مضمون پڑھا کہ ایک دفعہ مولانا محمد الیاس کے فوت ہونے کی افواہ اڑ گئی تو مولانا محمد زکریا نے کہا کہ مولانا محمد منظور نعمانی۔ "وما محمد الا رسول قد خلت من قبلہ الرسل" پڑھ کر تقریر کریں یہ تقریر کی گئی اور پھر واقعی جب وفات ہوگئی تو پھر بھی یہی آیت پڑھ کر تقریر کا آغاز کیا گیا۔ ان صاحب نے لکھنے کا مطلب جو واضح کیا ہے وہ یہ ہے کہ گویا مولانا محمد الیاسؒ کی وفات نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی وفات یا انتقال ہے انا للہ وانا الیہ راجعون

بریں عقل و دانش بباید گریست

موصوف نے اپنی طبع رسا یا فتنہ زا سے عجیب نکتہ پیدا فرمایا ہے۔ مولانا محمد الیاسؒ کی ساری زندگی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنتوں کو زندہ کرنے میں گذری۔ یہاں یہ آیت پڑھنے کا تو مطلب و مفہوم یہ تھا کہ اگر باعث کون و مکاں اس دنیا سے تشریف لے گئے تو اور کون ایسا ہے جو دنیا میں رہے گا۔ مولانا محمد الیاس تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے غلاموں کے غلاموں کے غلام تھے۔ بعض دفعہ مخالفت میں انسانی ذہن عجیب باتیں کرتا ہے۔ اور پھر لکھا تھا کہ عالم اسلام کی تاریخ میں کسی عالم یا ولی کی وفات پر یہ آیت نہیں پڑھی گئی گویا پوری تاریخ کھنگال کر اب ان کو ان اولیاء اللہ یا شیوخ کا نام بتایا جائے کہ کب اور کہاں کہاں یہ آیت پڑھی گئی ——— ویسے قارئین کے لیے یہاں اس آیت کا شان نزول اور پھر آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے دنیا سے تشریف لے جانے پر اس آیت کے پڑھنے کا مقصد عرض کیا جاتا ہے۔

غزوہ احد میں یہ افواہ اڑ گئی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم شہید ہو گئے اس پر یہ آیت اتری کہ "محمد صلی اللہ علیہ وسلم تو اللہ کے رسول ہیں اور بے شک آپ سے پہلے بہت رسول گزرے (جن کے ساتھ یہ واقعہ پیش آیا) اگر آپ دنیا سے تشریف لے جاتے ہیں یا شہید کردیے جاتے ہیں تو تم ایڑیوں کے بل پھر جاؤ گے اور جو ایڑیوں کے بل پھر جائے گا تو وہ ہرگز اللہ کو کوئی نقصان نہیں پہنچائے گا" (نہیں پہنچا سکتا) (آل عمران) اس کے بعد مدینہ منورہ میں کچھ عرصہ بیمار رہ کر واقعی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اس دنیا سے تشریف لے گئے تو کئی ایک صحابہؓ کو خیال ہوا کہ آپ کا انتقال نہیں ہوا بلکہ موسیٰ علیہ السلام کی طرح کچھ دنوں کے لئے غائب ہو گئے ہیں پھر واپس تشریف لے آئیں گے اور حضرت عمرؓ نے تو تلوار ہاتھ میں پکڑلی اور کہا جو یہ کہے گا آپ کا انتقال ہو گیا تو

میں اس کی گردن اڑا دوں گا کہ حضرت ابوبکرؓ آئے اور آپ نے کہا عمر دتار کو ہاتھ سے نہ دو اور خاموش ہو جاؤ اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کے بعد کہا کہ "ایھا الناس من کان یعبد محمدا فان محمدا قد مات و من کان یعبد اللہ فان اللہ حی لا یموت" اے لوگو سنو جو شخص صلی اللہ علیہ وسلم کی عبادت کرتا تھا اسے معلوم ہونا چاہیے کہ آپ بے شک انتقال فرما گئے اور جو شخص اللہ تعالیٰ کی عبادت کرتا ہے اس کو خوش ہونا چاہیے کہ بے شک اللہ زندہ ہے اسے کبھی موت نہیں آئے گی" (ترجمہ) اور پھر یہ آیت پڑھی اور صحابہ کرامؓ نے محسوس کیا کہ یہ آیت آج اتری ہے اور ابوبکرؓ سے سنی ہے اور حضرت عمرؓ کا حال یہ ہوا کہ خود ان کا قول ہے فو اللہ ما ھو الا ان سمعت ابا بکر تلاھا فعقرت حتی وقعت الی الارض ما تحملنی رجلای و عرفت ان رسول اللہ صلی قد مات (روح المعانی پارہ 4) پس اللہ کی قسم جب میں نے حضرت ابوبکر سے اس آیت کی تلاوت سنی تو میں کانپ گیا اور زمین پر گر گیا میرے پاؤں نے میرا ساتھ نہ دیا اور میں نے جان لیا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بے شک ہم سے ہمیشہ کے لیے رخصت ہو گئے۔

قرآن پاک میں آتا ہے

لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ

اے مسلمانو! بے شک رسول اللہ صلی علیہ وسلم کی زندگی میں تمہارے لئے عمدہ نمونہ ہے۔

اس آیت مبارکہ میں مسلمانوں کے لیے معانی کا ایک دریا موجزن ہے کسی کو کوئی کیسی ہی مصیبت یا واقعہ (صدمہ) کا پیش کیوں نہ آئے اگر بغور دیکھا جائے گا تو اس سے زیادہ نبی اکرم اللہ صلی علیہ وسلم کو تکلیف اٹھانا پڑی ہوگی تو مولانا محمد الیاس کی وفات پر اس آیت کا پڑھنا اس بات کو یاد دلانا ہے کہ یہ بات تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کو بھی پیش آئی تھی گویا اس سے کسی کو مفر نہیں موت تو آنیوالی چیز ہے مولانا محمد الیاس فوت ہو گئے تو کیا ہوا اور ان کے بیٹے مولانا محمد یوسف نے نماز فجر کے بعد اپنے باپ کے مقصد حیات (جو سنتوں کا احیا تھا) پر تقریر شروع کردی اور ایسی تقریر کی کہ لوگ حیران تھے اور محسوس یہ ہوتا تھا کہ مولانا خود صحت کی حالت میں خطاب فرما رہے ہیں۔

شان نزول کے وقت تو صورت حال یہ تھی کہ غزوہ احد میں گھمسان کا رن پڑا تھا گو ابتدا میں مسلمانوں کو فتح ہوئی مگر نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے ایک حکم کو وقتی سمجھ کر فتح ہوئی دیکھ کر وہ درہ چھوڑ دیا کہ جہاں نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے صحابہؓ کرام کی ایک جماعت کو وہاں متعین کر دیا تھا اگرچہ چند صحابہ ڈٹے رہے اور درہ چھوڑنے والوں کو روکا بھی کہ جب تک آپ کی جانب سے دوبارہ حکم نہیں آجاتا ہمیں یہاں پہرہ دینا چاہئے لیکن اکثریت نے جگہ چھوڑ دی قریش (کفار مکہ) کے پاؤں اکھڑ چکے تھے لیکن خالد بن ولید جو اس وقت تک اسلام نہیں لائے تھے) انہوں نے دیکھا کہ بلندی پر یہ جگہ اب تقریباً خالی ہے لہٰذا تیر اندازوں کے ایک دستہ کے ساتھ یہاں سے حملہ کیا اور مسلمانوں کے پاؤں اکھڑ گئے اور کفار دوبارہ جم گئے۔ مسلمانوں کے لئے یہ دوبارہ حملہ اچانک تھا لہٰذا پاؤں جم نہ سکے اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم زخمی ہو کر ایک جگہ گر گئے حضرت علی مرتضیٰ

اور حضرت طلحہ رضی اللہ عنہما نے آپ کو سہارا دے کر اٹھایا اور ایک محفوظ جگہ پر پہنچا دیا اس پر یہ افواہ اڑ گئی کہ آپ شہید ہو گئے کچھ لوگوں نے کفار کے مجمع میں گھس کر جان دے دی کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد زندہ رہ کر کیا کرنا ہے۔ کچھ لوگ یہ سن کر بد دل ہو گئے اور ان کے اس رویہ پر یہ آیت مبارکہ نازل ہوئی کہ یہ وقت تو مقرر ہے لیکن تم دین سے کیوں پھرتے ہو۔ اور یہی آیت مبارکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے حقیقی وصال پر صحابہ کرامؓ خصوصاً حضرت عمرؓ کی حالت غیر دیکھ کر حضرت ابوبکر صدیق نے پڑھی۔ جس کا مقصد و مطلب یہ تھا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم تو اپنا مشن پورا کر کے تمہیں شرک و کفر سے پاک کر کے اللہ تعالیٰ کے اس قانون و ضابطہ کے مطابق جو تمام رسولوں پر نافذ ہوتا چلا آیا ہے اس دنیا سے چلے گئے کیوں دل گیر و غمگین ہوتے ہو جس اللہ تعالیٰ کے ساتھ آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے تمہارا تعلق جوڑا ہے وہ تو زندہ ہے آپ نے تو جانا ہی تھا۔ اب تو واضح طور پر وہ واقعہ فاجعہ پیش آ گیا تھا رازدان نبوت حضرت ابوبکر صدیقؓ تو خاصا عرصہ قبل ایک آیت کے نزول اور آپ کے ایک فرمان پر رو پڑے تھے کسی نے پوچھا آپ کیوں رو رہے ہیں نبی صلی اللہ علیہ وسلم تو ایک شخص کا واقعہ بیان فرما رہے ہیں تو ابوبکر صدیقؓ نے فرمایا تھا اس سے مراد آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی اپنی ذات گرامی ہے۔ آپ امت میں سب سے بڑے تھے لہٰذا تحمل سے نصیحت کی اور صحابہؓ کو قرار آ گیا۔

مولانا محمد الیاس رحمتہ اللہ علیہ کی وفات پر اس آیت کا پڑھا جانا لوگوں کو یہ بات سمجھانا ہے کہ اگر یہ دنیا ہمیشہ رہنے کے قابل ہوتی تو رسل اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ یہاں رہتے۔ اصل دارِ قرار تو آخرت ہے۔ یہ امتی جو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی سنتوں کے احیاء کی دعوت دیا کرتا تھا وہ فوت ہو گیا لیکن تم اسی کا کام جاری رکھو۔ تدفین کے بعد اگلے دن فجر کی نماز کے بعد آپ کے بیٹے مولانا محمد یوسف نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے لائے ہوئے دین اور ان کی سنتوں پر جان کھپانے اور محنت کرنے کی اس طرح دعوت دے رہے تھے کہ جیسے مولانا کی نسبت ان کی طرف منتقل ہو گئی ہے بس اتنی سی بات کو ایسا بڑھا چڑھا کر بعض قلم کار بیان کرتے ہیں کہ دیکھو جی جو آیت نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے انتقال کے وقت پڑھی گئی وہ یہاں پڑھ دی گئی گویا مولانا محمد الیاسؒ کو نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا درجہ دے دیا اس پر گزشتہ سطور میں لکھا گیا کہ

بریں عقل و دانش بباید گریست

یہ کہنا کہ یہ جماعت مسلمانوں کو کلمہ پڑھاتی ہے کیا کلمہ پڑھانا اور صحیح کرنا غلط بات ہے نکاح ایجاب و قبول کا نام ہے۔ خطبہ بھی سنت ہے ورنہ صرف ایجاب و قبول کرنے سے نکاح قائم ہو جاتا اور مرد عورت میں شوہر و بیوی کا مقدس رشتہ قائم ہو جاتا ہے لیکن عام طور پر آج کل اکثر جگہ ایجاب و قبول کرانے سے پہلے نکاح خواں کلمہ پڑھواتا ہے کہ نکاح کی شرط مرد عورت کا مسلمان ہونا ہے اور مرد اگر مسلمان نہ ہو تو نکاح منعقد ہی نہیں ہوتا ہاں عورت اگر اہل کتاب ہو تو نکاح ہو جاتا ہے۔ تو یہ کلمہ اس لئے پڑھایا جاتا ہے کہ آج کل اکثر لوگوں کو کلمہ صحیح یاد نہیں ہوتا تو اس وقت پڑھانے کا مقصد یہ ہوتا ہے کہ کم از کم اس وقت تو صحیح کرا دیا جائے

تاکہ شرط پوری ہو جائے کہ مسلمان ہونے کے لئے کلمہ پڑھنا اور صحیح ہونا ضروری ہے۔ عام مسلمان بے عمل تو ہے ہی، بعض دفعہ دانستہ یا نادانستہ کلمہ کفر کہہ جاتا ہے اور یہ توفیق نہیں ہوتی کہ توبہ کرے لہٰذا اس وقت کلمہ پڑھا کر اس کی تلافی اور تجدید کی جاتی ہے اور میرے استاذ محترم حضرت مولانا محمد ابراہیم قدس سرہ مسترشد حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی نوراللہ مرقدہ تو ختم نبوت کا اقرار بھی کرایا کرتے تھے اور دوسرا کلمہ پڑھا کر یا صرف ترجمہ کروا کر اس کے بعد یہ کہلوایا کرتے کہ "محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے آخری نبی و رسول ہیں اور ان کے بعد کوئی نیا نبی پیدا نہیں ہوگا۔" راقم آثم عرض کرتا ہے کہ حضرت مولانا کا یہ عمل اس لئے تھا کہ کہیں انجانے میں کسی مرزائی کا نکاح نہ پڑھا دیا جائے۔ میں بھی اگر کسی جگہ (ایسی جگہ کہ جس کا مجھے ذاتی طور پر علم نہ ہو) یہ اقرار کرواتا ہوں ——— تو نکاح کے وقت کلمہ پڑھوانا بایں طور ضروری ہے کہ اسلام و ایمان صحیح ہو جائے یا اس کی تجدید ہو جائے۔ اور ویسے بعض جگہ تو دیکھا گیا ہے کہ چار چھ کلمے اور ایمان مجمل و مفصل بھی پڑھاتے ہیں۔ میں اگر کسی بارات میں اپنے کسی عزیز کے نکاح میں شریک ہوتا ہوں تو خود نکاح پڑھاتا ہوں تاکہ نجانے نکاح پڑھانے والے کتنے کلمے پڑھانا شروع کر دیں۔ بظاہر لوگوں کو یہ بات عجیب معلوم ہوتی ہے لیکن عدالتوں میں گواہوں کے حلف اٹھانے اور صوبائی و قومی اسمبلی اور وزراء و صدور اور اکثر عہدیداروں سے تعیناتی کے وقت حلف لیا جاتا ہے اور عام طور پر ایک لکھی ہوئی عبارت ہوتی ہے جس کو پڑھنا اور بلند آواز سے پڑھا جانا ضروری ہے۔ دنیا کی عدالتیں، اسمبلیاں بنتی ٹوٹتی رہتی ہیں اور حلف کی جو درگت بنتی رہتی ہے وہ ہم روز دیکھتے ہیں۔ تو اس حالت میں اگر کسی دردمند نے یہ سوچا کہ مسلمانوں کے کلمے اور نمازوں کو صحیح کرانے کی تحریک چلا دی جائے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی سنتوں اور زندگی پر عمل کرنے کا عمل زندہ کیا جائے تو یہ وقت کی اہم ضرورت تھی جس کو مولانا محمد الیاس نے محسوس کر کے اپنی زندگی کو اس کے لئے وقف کر دیا اور اس میں کوئی شک نہیں کہ وہ اس میں کامیاب ہوئے کہ کروڑوں افراد حلف (کلمہ) کی حقیقت سمجھ کر اس کے تقاضوں پر عمل کرنے لگے۔

جیسا کہ عرض کیا گیا کلمہ اسلام کی بنیادی شرط ہے ستر اسی سال کا مشرک صرف صدق دل سے کلمہ پڑھ کر ایسے ہو جاتا ہے جیسے اس کی ماں نے اسے آج ہی جنا ہو۔ تو اگر ایک کافر اور مشرک کا کلمہ پڑھنا اتنی بڑی کایا پلٹ یا انقلاب کا باعث ہو سکتا ہے تو عام مسلمان جن کے کلمے غلط۔ نماز غلط ہو تو ان کے کلمہ و نماز کا درست کرنا کرانا کتنا بڑا کام ہے اس کا کون اندازہ کر سکتا ہے۔

بڑے بڑے لیڈروں اور مفکرین کی اولاد کو ہزاروں کے مجمع میں کلمہ غلط پڑھتے دیکھا گیا ہے۔ حتیٰ کہ ایک نیک صدر کی تقریر ٹیلی ویژن پر ہوئی تو اس نے کلمہ غلط پڑھا فوج اور پولیس کی ٹریننگ اکثر لوگوں نے دیکھی ہوگی بے شمار لوگوں نے سکولوں میں "پی ٹی" کی ہوگی یہ بظاہر ایک معمولی کام ہے لیکن کتنی سخت نگرانی اور محنت سے کرائی جاتی ہے اور کتنا ہی عرصہ اس پر لگا دیا جاتا ہے اتنی محنت اور توجہ کے بعد بھی اگر کمانڈر یا ایس پی، آئی جی کے سامنے کسی جونیئر یا چھوٹے عہدہ کے افسر کو پیش ہونا پڑے تو پورے آداب و احترام کے ساتھ "اٹن

شن" ہو کر سلیوٹ کیا جاتا ہے ورنہ ایسے ملازم کو سزا دی جاتی اور تنبیہ کی جاتی ہے۔ کلمہ طیبہ کا صحیح پڑھنا اور اس کے بعد اس کے تقاضوں پر عمل کرنا مسلمان کا فریضہ ہے کلمہ کے بعد سب سے پہلی چیز جو فرض ہوتی ہے وہ پانچ وقت کی نماز پڑھنا ہے جس کا ترک حنفیہ کے نزدیک کبیرہ گناہ اور اس کی سزا اس وقت تک قید ہے جب تک وہ شخص توبہ نہ کرے اور نماز پڑھنے کا عزم کر کے اس کو شروع نہ کر دے جبکہ کئی ائمہ کے نزدیک ترک نماز کفر ہے اور کفر کا معنی بغاوت ہے انکار ہے اور وہ کہتے ہیں کہ ایسا شخص داخل جہنم ہو گا اور یہ سب کچھ کتاب و سنت سے مستفاد ہے۔ افسوس کہ آج دنیاوی قوانین و احکام کے احترام پر اتنا زور دیا جاتا ہے لیکن جس شخص نے اپنی پوری زندگی اس بات کے لئے تج دی کہ کتاب و سنت کے قوانین پر عمل کیا جائے اور اس کے لئے گھر سے باہر نکل کر اس کی مشق کا طریقہ رائج کیا اس کو اور اس کی تحریک یا جماعت کو سطحی قسم کے اعتراضات کے تیروں سے چھلنی کیا جاتا ہے۔

عام طور پر دیکھا یہ گیا ہے کہ بال بچوں اور کاروبار میں پھنسے مسلمانوں کی اکثریت دین سے ناواقف ہے ان کو دین سکھانے اور سنتوں پر عمل کرانے (فرائض کو ادا کرنا یہ بھی سنتوں پر عمل ہے) کے لئے مولانا محمد الیاس نے یہ تحریک چلائی —— اس بات پر بہت تمسخر کیا جاتا ہے کہ دیکھو جی یہ کلمہ درست کراتے پھرتے تھے۔ جو لوگ مسلمانوں کی دینی جماعتوں کے قیام سے واقف ہیں اور انہوں نے ان کے قیام کی تاریخ پڑھی ہے تو ان کو معلوم ہو گا کہ ہر جماعت سب سے پہلے کلمہ کی تجدید کرتی ہے اور اگلا قدم پھر اٹھاتی ہے۔ جماعت اسلامی کا قیام ۱۹۴۱ء میں لاہور میں عمل میں لایا گیا جس میں مولانا مودودی امیر جماعت قرار پائے اس کی پہلی نشست میں موصوف' مولانا محمد منظور نعمانی' مولانا سید ابوالحسن ندوی' مولانا عطاء اللہ حنیف جیسے اکابر علماء شریک تھے سب سے پہلے بانی جماعت سید ابوالاعلیٰ مودودی نے اٹھ کر کلمہ پڑھا اور پھر سب حضرات نے باری باری اس عمل کو دہرایا اور یوں جماعت کا قیام عمل میں لایا گیا۔ اکثر دینی جماعتیں جب قائم ہوتی ہیں تو سب سے پہلے کلمہ پڑھا جاتا ہے یہ گویا حلف کے قائم مقام ہے کہ میں جماعت کا وفادار رہوں گا۔ تصوف کے سلاسل اربعہ میں جب کوئی شیخ کسی شخص کو بیعت کرتا ہے تو پہلے کلمہ طیبہ' کلمہ شہادت پڑھاتا ہے۔ اسی کا عام چلن تبلیغی جماعت نے کیا اور کرتی ہے۔ جو لوگ جماعت میں نکلتے ہیں وہ کسی ایک وقت آپس میں نماز کا مذاکرہ کرتے ہیں جس کا مطلب یہ ہے کہ میں آپ کو اپنی نماز سناؤں اور آپ مجھے سنائیں اس طرح روزانہ کیا جاتا ہے جس سے نماز صحیح ہو جاتی ہے۔ یہ سب کچھ آئندہ اوراق میں آ رہا ہے۔

راقم آثم نے بھی متعدد مرتبہ گنتی کے دن اس جماعت میں لگائے۔ لیکن میرے والد مرحوم نے برطانیہ میں جماعت کی بہت نصرت کی اور بہت کام کیا۔ میں 1971ء میں برطانیہ گیا تو کئی ایک جگہ لوگ بغور میری طرف دیکھتے اور پھر مجھ سے میرا تعارف پوچھتے' بتانے پر بتاتے کہ ہاں ہم یہی دیکھتے تھے کہ تمہاری شکل ان سے ملتی ہے جماعت کے سیکڑوں پرانے افراد والد مرحوم کو جانتے اور ان کی باتیں مجھ کو بتاتے افسوس کہ میں نکما رہا اور نکما ہوں اللہ تعالیٰ سلامتی ایمان و عمل کے ساتھ رکھیں۔ میں نے والد مرحوم سے مدرسہ عربی رائے پور کے

بانیان اور برطانیہ میں تبلیغی جماعت کے کام کے متعلق کبھی تفصیل معلوم نہ کی ان سے زیادہ شاید کوئی نہ جانتا تھا۔ برطانیہ میں سب سے پہلا نقل و حرکت کا کام 1946ء میں لندن میں ہوا۔ اور اب تو برطانیہ کے ہر شہر میں تبلیغی مراکز بن چکے اور کام ہو رہا ہے۔ بلکہ دنیا کا شاید کوئی ملک ایسا نہ ہو گا کہ جس کے اہم شہروں میں جماعت کا مرکز نہ ہو 1971ء میں عام علماء کا برطانیہ میں آنا جانا نہ تھا کم اور بہت ہی کم علماء کہ شاید ایک ہاتھ کی انگلیوں پر ان کا نام گنا جا سکے برطانیہ گئے تھے اور مساجد بھی کم تھیں۔ لیکن تبلیغی جماعت کے افراد ہی نہیں بلکہ جماعتیں آتی جاتی تھیں اور ان کے کام کی برکت سے بہت افراد کے چہروں پر ایمان کا نور جھلکتا نظر آتا اور برطانیہ ایسے مادی ملک میں جماعت کا خاصا کام تھا۔ اور اب تو برصغیر پاک و ہند بشمول بنگلہ دیش کا شاید ہی کوئی معروف عالم دین ایسا ہو گا کہ جس نے نہ صرف برطانیہ بلکہ دوسرے یورپین ممالک' امریکہ' کینیڈا اور افریقہ کا دورہ نہ کیا ہو لیکن تبلیغی جماعت کی برکت سے سیکڑوں افراد یورپ بلکہ امریکہ تک پچاس کی دہائی میں جا چکے تھے اور وہاں کام زور و شور سے شروع ہو چکا تھا۔

کچھ چند تمہیدی سطور لکھتے لکھتے کئی صفحات پر ہو گئے لیکن ایک بات رہی جا رہی ہے اور وہ یہ ہے کہ جیسا کہ شروع میں ذکر کیا کہ کسی بھی قائد میں تین باتوں کا ہونا ضروری ہے اور مسلم قائد میں عبادت کا ہونا بھی لازمی ہے۔ لیکن کسی تحریک یا دعوت کو تمام خواص و عوام تک پہنچانے کے لئے چاہے وہ دینی ہو یا دنیاوی قائد کا ایسی زبان پر قادر ہونا بہت ضروری ہے کہ جس سے وہ اپنی بات یا دعوت کو اس طرح آسان انداز میں پیش کر سکے کہ جس کو تمام لوگ سمجھ سکیں۔ تاریخ میں مسلم تحریکوں کا جائزہ لیں تو یہ بات اچھی طرح سمجھ میں آ سکتی ہے اگر خالص علمی انداز میں بات کی جائے تو اس کو پڑھے لکھے تو سمجھ سکتے ہیں اور متاثر ہو سکتے ہیں لیکن عوام نہیں۔ اپنے ملک کی کسی خاص جماعت یا تحریک کی طرف اشارہ کرنے یا نام لینے کی ضرورت نہیں ہمارے ملک کا اصل مسئلہ یہ ہے کہ عوام کو دین سے واقف و متاثر کرنے والی کوئی تحریک نہیں چل سکی۔ البتہ ماضی قریب کی دو سیاسی تحریکوں یا جماعتوں کا نام لے کر بات سمجھائی جا سکتی ہے ان میں سے پہلی جماعت مسلم لیگ' تحریک پاکستان ہے' مسلم لیگ 1906ء قائم ہوئی لیکن عوام میں مقبول نہ ہو سکی کہ ایک تو اس کے قائد عوام میں سے نہیں تھے اور دوسرے ان کی باتیں عوام کو فلسفیانہ لگتی تھیں۔ لیکن جب 23 مارچ 1940ء کو ایک قرارداد پاس ہوئی کہ جس میں دو مسلم ریاستیں بنانے کا اظہار کیا گیا تھا تو مسلم ریاستوں کا لفظ عوام کی سمجھ میں آنے لگا اور اس قرارداد کو جب ہندو پریس نے "پاکستان" کا نام دیا کہ اس نام کو برطانیہ میں طالب علموں کے ایک لیڈر چودھری رحمت علی پاکستان کے نام سے متعارف کرا چکے تھے تو پورے ملک میں چند ماہ میں یہ نام بچے بچے کی زبان پر تھا اور اس کے بعد جب یہ نعرہ لگا کہ "پاکستان کا مطلب کیا۔ لا الہ الا اللہ" تو اس کو جو پذیرائی ملی وہ محتاج بیان نہیں۔ اس کے بعد ایوب خان مرحوم کے زمانے میں صدارتی الیکشن میں مس فاطمہ جناح' ایوب خاں کے مقابل کھڑی ہوئیں تو پاکستان کے ایک عوامی شاعر نے مس فاطمہ جناح کے جلسوں میں ایک نظم پڑھنا شروع کی جس کا ایک شعر یہ تھا کہ

بیس روپیئے من آٹا اس پر بھی ہے سناٹا

تو یہ شعر ہر خاص و عام کی زبان پر تھا لیکن ووٹ چونکہ پورے ملک میں بی ڈی ممبروں کے تھے جو اسی ہزار تھے ان کو انتظامیہ کے ذریعہ قابو کرنا کوئی مشکل نہ تھا تاہم ایوب خاں بمشکل الیکشن جیت سکے۔ ذوالفقار علی بھٹو اس دور میں ایوب خان کے ساتھ تھے لیکن پھر علیحدہ ہو گئے پہلے تاشقند کا مسئلہ اٹھایا پھر انتخابات آنے پر اسلامی سوشلزم کا نعرہ لگا کر گویا اسی شعر کے مفہوم کے مطابق روٹی کپڑا اور مکان کا نعرہ لگا کر انتخابات میں کود ے وہ تمام علماء جو تحریک پاکستان کے ہمنوا تھے بشمول جماعت اسلامی سب نے بھٹو پر کفر کا فتویٰ لگایا گو جماعت اسلامی نے اس فتوے پر دستخط نہ کئے لیکن ہمنوا تھی۔ لیکن نعرہ نے عوام کو مسحور کر دیا۔ مشرقی پاکستان میں ایک نعرہ دیر سے لگ رہا تھا کہ مغربی پاکستان خصوصاً پنجاب ہم پر حکومت کر رہا ہے شیخ مجیب الرحمٰن نے چھ نکات پیش کر کے اس کو ہوا دی۔ مغربی پاکستان میں وہ دینی جماعتیں جنہوں نے کفر کا نعرہ لگایا تھا بشمول مسلم لیگ چت ہو گئیں اور مشرقی پاکستان میں ننانوے فیصد سیٹیں مجیب الرحمٰن کی عوامی لیگ نے جیتیں۔ نہ سیاست پر بات کرنا مقصود ہے اور نہ سیاسی بحث مقصود ہے میں نے اپنے موقف پر دو تین دلیلیں پیش کی ہیں۔ روس میں کمیونزم کی مثال بھی ایسی ہے کہ وہ کس طرح دنیا کے آدھے سے زائد رقبہ و آبادی پر پھیل گیا یہ بھی پسے ہوئے عوام کو سرمایہ دار کے خلاف اٹھانا تھا لہٰذا ہر کوئی سمجھتا تھا کو اپنے دعووں پر عمل نہ کرنے کی وجہ سے ایسی سب تحریکوں کو ناکامی کا سامنا کرنا پڑتا ہے لیکن وقتی طور پر عوام متاثر ہوتے ہیں قیادت مخلص نہ ہو تو جیتی ہوئی بازی ہار جاتی ہے تاہم کافی دیر اثر رہتا ہے۔

تبلیغی جماعت کے بانی حضرت مولانا محمد الیاس قدس سرہ میں ذہانت' دیانت' استقامت' عوامی دکھ درد کو سمجھنا اور دین کے لئے محنت کرنے کے لئے اخلاص سے کام کرنا یہ سب شرائط پائی جاتی تھیں لہٰذا اپنی زبان کی لکنت اپنے ضعف اور بیماری کے باوجود مسلمان قوم کی بیماری کی تشخیص اور علاج کی صحیح تجویز کر کے جو محنت کی تو باوجود موانع' مشکلات' مخالفت کے محنت کامیاب ہوئی اور آج یہ دینی دعوت کی تحریک پوری دنیا میں پھیل چکی اور پھیل رہی ہے۔ ذرائع ابلاغ میں گو سال کے بعد (اخبارات میں) اجتماع کی کچھ کوریج ہوتی ہے۔ لیکن جو کچھ معاشرے میں بگاڑ کے اسباب ٹی وی ریڈیو ڈرامے اور ڈش انٹینا' وی سی آر اور انٹرنیٹ کے ذریعے ہو رہا ہے اس کے باوجود یہ لوگ اپنا چراغ جلائے ہوئے ہیں اور ان شاء اللہ یہ چراغ جلتا رہے گا۔ دینی دعوت کی یہ گاڑی حضرت مولانا محمد الیاسؒ نے تیار کی اور اس کو چلایا ان کی وفات کے بعد اس جماعت کو جو جانشین اور امیر ملا وہ حضرت مولانا محمد یوسفؒ تھے اور انہوں نے اپنی عوامی خطابت' اخلاص اور دردوسوز کا ایندھن مہیا کیا کہ یہ گاڑی اتنی تیز رفتاری سے چلی کہ دنیا حیران رہ گئی لیکن اڑتالیس سال کی عمر میں ایک تبلیغی سفر میں لاہور میں انتقال کر گئے۔ تیسرے امیر' حضرت مولانا انعام الحسنؒ جو آپ کے ہم عمر ہم سبق اور اس دعوتی کام میں سب سے بڑے مشیر تھے وہ امیر مقرر ہوئے اور پھر ان کی آہ سحرگاہی سے 10 محرم 1416 بمطابق 10 جولائی 1995ء تک کام ہوتا رہا۔ آج کل اس کی ایک مختصر شوریٰ ہے جو کام کو سنبھالے ہوئے ہے۔ قلم کو روکتے تھامتے غیر ارادی

طور پر یہ تمہیدی سطور طویل ہو گئیں۔

جماعت کا مزاج اور مذاق یہ ہے کہ جماعت کے متعلق کوئی اس طرح کا تحریری کام پسند نہیں کیا جاتا۔ تاہم اچھا خاصا لٹریچر شائع ہو چکا ہے کاش کوئی سب کام یکجا کر دے۔ اس سلسلے میں احقر نے یہ پہلی کوشش کی ہے کہ کچھ مستند لٹریچر جمع کر دیا ہے۔ وما توفیقی الا باللہ

عبدالرشید ارشد

2/ ذوالحجہ 1418ء

31/ مارچ 1998ء

جیسا کہ گزارش احوال میں عرض کیا بوجوہ کاند ھلہ والے نمبر کو شائع نہیں کیا گیا حالانکہ وہ بہت آسان راہ تھی ——— "احوال و آثار" جوں کا توں شائع کرنا حکومت پاکستان سے اجازت پر موقوف تھا جس کے لئے چار نسخوں کی ضرورت تھی وہ میسر نہ ہوئے۔ اور اس کے بعض مضامین شامل اشاعت کرنا مدیر "احوال و آثار" کو منظور نہ ہوا گو میں اس کا پابند نہ تھا لیکن اخلاق نام کی بھی کوئی چیز ہے۔ ان کا مجرد پیام (بذریعہ فیکس) آنے پر جزی جزائی کاپیاں ختم کر دیں جیسا ان کے یہ شائع کرنے پر کہ عبدالرشید ارشد اس کو شائع کر سکتا ہے۔ نمبر تفصیلا دیکھے بغیر شائع کرنے کا اعلان کر دیا تھا۔ اور ماہنامہ "البنوریہ" سے کچھ مضامین کا انتخاب شامل کر لیا۔ تاہم مدیر "احوال و آثار" کا بندہ ممنون ہے کہ ان کے اجازت دینے سے راقم کی توجہ اس ضخیم اور متنوع نمبر کی طرف منتقل ہوئی خیال ہوا کہ ابتدا سے لے کر حضرت مولانا انعام الحسن رحمہ اللہ تک جماعت کی کارگزاری خصوصاً بانی و امیران کی تعلیمات کو یکجا کر دیا جائے۔ اس طرح اب یہ نمبر تاریخی حیثیت کا حامل ہو گیا اور یہی وجہ اس کی تاخیر کی ہوئی کہ خاصا کام نئے سرے سے کمپوز کرانا پڑا اور یہ ہمارے ملک کی رسم بن گئی ہے کہ کام کرنے والے وعدہ کے مطابق کام نہیں کرتے اور اس میں ہم بھی شامل ہیں۔ جیسا کہ ذکر ہوا ماہنامہ "البنوریہ" کے کچھ مضامین صفحہ 715 سے آخر تک شامل ہیں۔ انسان کے چاہنے یا نہ چاہنے سے کچھ نہیں ہوتا۔

وہی ہوتا ہے جو منظور خدا ہوتا ہے

کہ وہ "فعال لما یرید" ہے۔ اور اسی کی تفصیل سے یہ نمبر عبارت ہے۔

۸ صفر المظفر ۱۴۱۹ھ

۴ جون ۱۹۹۸ء

## حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ کا سوانحی خاکہ

مولانا غلام رسول

○ مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی ولادت ۱۳۰۳ھ میں ہوئی اختر الیاس تاریخی نام رکھا گیا۔

○ آپ کے والد ماجد مولانا محمد اسماعیل صاحب تھے اور والدہ محترمہ رابعہ سیرت خاتون "بی صفیہ" حضرت مولانا مظفر حسین صاحب کی نواسی تھیں۔

○ ابتدائی تعلیم کاندھلہ اور بستی نظام الدین میں ہوئی۔ قرآن کریم دس سال کی عمر سے پہلے حفظ کیا۔

○ ۱۳۱۴ھ کے آخر یا ۱۳۱۵ھ کے اوائل میں اپنے بھائی مولانا محمد یحییٰ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ گنگوہ چلے گئے اور بھائی سے تعلیم حاصل کرنا شروع کی۔

○ دوران تعلیم حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی قدس سرہ سے بیعت ہوئے۔

○ ۱۳۲۳ھ میں حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کی وفات ہوئی اس وقت آپ کی عمر ۲۰ سال تھی تقریباً دس سال کا عرصہ گنگوہ میں گزرا۔

○ ۱۳۲۶ھ میں دارالعلوم دیوبند میں حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ سے ترمذی و بخاری کا درس لیا۔

○ دیوبند کی تعلیم کے چار سال بعد دورہ حدیث کی تمام کتابیں اپنے بھائی مولانا محمد یحییٰ صاحب سے دوبارہ پڑھیں۔

○ حضرت شیخ الہند رحمۃ اللہ علیہ کے حکم پر حضرت گنگوہی کی وفات کے بعد حضرت مولانا خلیل احمد صاحب سہارنپوری سے بیعت ہوئے۔

○ شوال ۱۳۲۸ھ سے مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور میں تدریس کے فرائض انجام دینا شروع کئے۔

○ ۱۳۳۳ھ میں مولانا محمود حسن صاحب کے ساتھ حج کیلئے روانہ ہوئے مولانا خلیل احمد سہارنپوری رحمۃ اللہ علیہ اس سے پہلے والے جہاز سے روانہ ہو چکے تھے ان کی معیت میں حج کیا ربیع الثانی ۱۳۳۴ھ واپسی ہوئی۔

○ ۱۳۳۶ میں بڑے بھائی مولانا محمد صاحب کا انتقال ہوا اور بھائی اور والد کے مدرسہ کو سنبھالنے کیلئے بستی نظام الدین منتقل ہو گئے۔

○ شوال ۱۳۴۴ھ میں مولانا خلیل احمد سہارنپوریؒ کے ساتھ دوسرا حج کیا اسی سفر میں روضہ اقدس پر تبلیغ کے کام کا حکم ہوا۔

○ حج سے واپسی پر تبلیغ کو باقاعدہ کام کی شکل دے کر باقاعدہ گشت شروع کیا، نوح کے ایک اجتماع سے پہلی جماعت نکالی۔

○ ۱۳۵۱ھ میں تیسرا حج کیا واپسی پر ایک بڑی جماعت کے ساتھ جس میں کم سے کم سو افراد ہر وقت ساتھ رہتے تھے۔ میوات کے دو مفصل دورے کئے۔

○ ۱۳۵۶ھ میں آخری حج ادا فرمایا اور حرمین میں دعوت و تبلیغ کے کام کی بنیاد ڈالی۔

○ حج سے واپسی پر کام کو اور زیادہ منظم کیا دہلی میں کام کی ترتیب بنا کر حافظ مقبول حسن کو وہاں کا امیر بنایا۔ دینی مراکز و مدارس کی طرف اور دیگر صوبوں اور شہروں میں جماعتیں روانہ کرنے کا نظم بنایا۔

○ صفر ۱۳۶۲ھ مطابق فروری ۱۹۴۳ء میں کراچی کی طرف پہلی جماعت اور اسی سال اپریل میں دوسری جماعت روانہ کی اور سندھ میں کام کا آغاز ہوا۔

○ نومبر ۱۹۴۳ء میں پیچش شروع ہوئی جو آخر وقت تک اچھی نہیں ہوئی جس سے ضعف بڑھتا رہا۔

○ مارچ ۱۹۴۴ء میں مرض نے شدت اختیار کرلی، اور جماعت میں حاضر ہونے کیلئے آدمیوں کا سہارا لینا پڑا۔

○ اپریل ۱۹۴۴ء میں سندھ کی طرف حافظ مقبول حسن کی امارت میں ساٹھ ستر آدمیوں کی تیسری جماعت روانہ کی۔

○ مرض دن بدن بڑھتا رہا کھڑے ہو کر نماز پڑھنا بھی مشکل ہو گیا۔ آپ کی حالت دیکھ کر علماء مشائخ کی کثیر تعداد مرکز میں جمع ہو گئی۔

○ ۲۱ رجب ۱۳۶۳ھ مطابق ۱۳ جولائی ۱۹۴۴ء بروز جمعرات کو اذان فجر سے قبل داعی اجل کو لبیک کہا۔

○ حضرت شیخ الحدیث صاحب نور اللہ مرقدہ نے نماز جنازہ پڑھائی۔

○ بستی نظام الدین میں اپنی مسجد کے جنوبی مشرقی گوشے میں باپ اور بھائی کے پہلو میں تدفین ہوئی۔

بشکریہ ماہنامہ "البنوریہ" کراچی

## حضرت مولانا محمد یوسف صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی حیات ایک نظر میں

مولانا غلام رسول

○ حضرت مولانا محمد یوسف صاحب رحمۃ اللہ علیہ ۲۵ جمادی الاولیٰ ۱۳۳۵ مطابق ۲۰ مارچ ۱۹۱۷ء بروز بدھ کاندھلہ میں پیدا ہوئے۔

○ آپ کے والد گرامی حضرت مولانا محمد الیاس اور والدہ محترمہ مولانا رؤف الحسن صاحب کی خدیجہ سیرت صاحبزادی تھیں۔

○ دس سال کی عمر میں حافظ امام خان میواتی سے قرآن شریف حفظ کیا۔ قاری معین الدین صاحب سے تجوید سیکھی۔

○ گیارہ سال کی عمر میں اپنے والد ماجد حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے مدرسہ کاشف العلوم بستی نظام الدین میں عربی پڑھنی شروع کی۔

○ ۱۳۵۱ھ میں مدرسہ مظاہر علوم سہارنپور میں داخلہ لیا اور ہدایہ اولین، میبذی اور دیگر کتب پڑھیں۔

○ مشکوٰۃ اپنے والد صاحب سے اور جلالین مولانا احتشام الحسن صاحب نظام الدین میں پڑھیں۔

○ ۱۳۵۳ھ میں مدرسہ مظاہر العلوم میں دورہ حدیث کی کتابیں پڑھیں مگر بیماری کی وجہ سے تکمیل نہ کر سکے اور نظام الدین آکر بقیہ حدیث کی کتابیں مولانا الیاس صاحب سے پڑھ کر مکمل کیں۔

○ ۳ محرم ۱۳۵۴ھ مظاہر العلوم سہارنپور کے سالانہ جلسہ میں حضرت شیخ الحدیث رحمۃ اللہ علیہ کی صاحبزادی سے نکاح ہوا۔ نکاح شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ نے پڑھایا۔

○ ایک سال بعد رخصتی ہوئی۔

○ ۱۳۵۶ھ میں اپنے والد صاحب کے ساتھ پہلا حج کیا۔ اس سفر میں جبل احد پر عربوں کے ایک اجتماع میں عربی زبان میں تقریر کی جو آپ کی عربی زبان میں پہلی دعوتی تقریر تھی۔

○ قصبہ نوح کے ایک اجتماع میں اپنے والد محترم کی موجودگی میں تقریر کی جو اردو میں آپ کی پہلی دعوتی تقریر تھی۔

○ اپنے والد محترم کے حکم پر میوات میں ایک چلہ لگایا جو آپ کا پہلا چلہ تھا۔

○ ۲۰ رجب ۱۳۶۳ھ مطابق ۱۲ جولائی ۱۹۴۴ء بروز بدھ کو آپ کو خلافت و اجازت کی خلعت سے سرفراز کیا گیا اور جانشینی کیلئے آپ کا انتخاب ہوا۔

○ ۱۳ جولائی کو فجر کی نماز کے بعد حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا عمامہ آپ کے سر پر باندھا گیا اور آپ کی جانشینی عمل میں آئی۔

○ آپ کی امارت میں ۱۳ اگست ۱۹۴۴ء مطابق ۲۲ شعبان ۱۳۶۳ھ بروز اتوار کو قصبہ نوح میں پہلا بڑا اجتماع ہوا۔

○ ۲۰ جنوری ۱۹۴۶ء ڈاکٹر ذاکر حسین اور راحت رضوی کے ذریعہ لندن میں تبلیغ کا ابتدائی گشت شروع کروایا۔

○ تقسیم ہند کے بعد ۲۶ دسمبر ۱۹۴۷ء کو کراچی کے ایک اجتماع میں شرکت کی۔ یہ تقسیم کے بعد پاکستان کا پہلا اجتماع تھا۔

○ ۱۳۷۴ھ مطابق ۱۹۵۵ء میں آپ نے دوسرا حج شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی معیت میں کیا۔

○ ۱۹۵۹ء مطابق ۱۳۷۹ھ میں آپ نے مستقلاً پہلا عمرہ کیا۔ ۱۹۶۱ء میں مستقلاً دوسرا عمرہ ادا کیا۔

○ ۱۳۸۳ھ مطابق ۱۹۶۴ء میں تیسرا حج حضرت شیخ کی معیت میں کیا یہ آپ کا آخری حج تھا۔

○ ۱۰ شوال ۱۳۸۴ھ مطابق ۱۲ فروری ۱۹۶۵ء کو آپ نے مشرقی اور مغربی پاکستان کا طویل دورہ شروع کیا براستہ لاہور ڈھاکہ پہنچے۔

○ مشرقی پاکستان کا تفصیلی دورہ کر کے ۲ ذیقعدہ کو کراچی پہنچے اور مغربی پاکستان کا مفصل دورہ کیا۔

○ یکم اپریل جمعرات کو لاہور کے مرکز بلال پارک میں بعد نماز مغرب آخری بیان کیا۔

○ ۲ اپریل ۱۹۶۵ء مطابق ۲۹ ذیقعدہ ۱۳۸۴ھ بروز جمعہ کو بعد نماز جمعہ لاہور میں داعی اجل کو لبیک کہا۔

○ رات کو جنازہ دہلی لایا گیا اور ۳ اپریل بروز ہفتہ کو ۱۱ بجے دن کے قریب اپنے والد محترم کے پہلو میں مغربی جانب مدفون ہوئے۔

○ لاہور میں نماز جنازہ مولانا انعام الحسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے پڑھائی اور دہلی میں حضرت شیخ نے نماز جنازہ پڑھائی حدیث کی مشہور کتاب شرح معانی الآثار کی بے مثال شرح "امانی الاحبار" کے نام سے اور صحابہ کرام کے حالات "حیاۃ الصحابہ" جیسی عظیم کتاب لکھی بشکریہ ماہنامہ بینات بنوریہ

بانی و امیران تبلیغی جماعت مولانا محمد الیاسؒ، مولانا محمد یوسفؒ، مولانا انعام الحسنؒ اور جماعت کی دینی جد و جہد

## حضرت مولانا انعام الحسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی زندگی کی ایک جھلک

مولانا غلام رسول

○ حضرت مولانا انعام الحسن صاحب کی ولادت ۱۸ جمادی الاول ۱۳۳۶ھ مطابق ۲۰ فروری ۱۹۱۸ بروز بدھ کو کاندھلہ میں ہوئی۔

○ آپ کے والد مولانا اکرام الحسن اور دادا مولانا حکیم رضی الحسن تھے۔

○ قرآن کریم کاندھلہ میں حافظ منگتو صاحب سے حفظ کیا۔

○ ابتدائی فارسی تعلیم اپنے نانا حکیم عبدالحمید صاحب سے حاصل کی۔

○ عربی کی ابتدائی تعلیم مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے بستی نظام الدین میں حاصل کی۔

○ ۱۳۵۱ھ میں مولانا محمد یوسف صاحب کے ساتھ مظاہر العلوم میں داخل ہوئے اور متوسط درجے کی کتابیں پڑھیں۔

○ جلالین، مشکوٰۃ وغیرہ مولانا محمد یوسف صاحب کے ساتھ بستی نظام الدین میں مولانا الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ اور مولانا احتشام الحسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھیں۔

○ ۱۳۵۴ میں دوبار مدرسہ مظاہر العلوم میں داخلہ لیا اور دورہ حدیث کی کتابیں پڑھیں مگر مولانا محمد یوسف صاحب کی بیماری کی وجہ سے ان کے ساتھ نظام الدین آگئے اور حدیث کی باقی ماندہ کتابیں مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھیں۔

○ ۳ محرم ۱۳۵۴ھ کو مظاہر العلوم کے سالانہ جلسے میں حضرت شیخ کی صاحبزادی سے نکاح ہوا نکاح شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنیؒ نے پڑھایا ایک سال بعد رخصتی ہوئی۔

○ ۱۳۵۶ میں مولانا محمد الیاس صاحب کے ساتھ پہلا حج کیا۔

○ مولانا محمد یوسف صاحب کے ساتھ حضرت شیخ کے حکم پر حضرت مولانا محمد الیاس صاحب سے بیعت ہوئے۔

○ ۱۳۶۳ھ مطابق ۱۹۴۴ء حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی وفات سے دو روز قبل خلافت سے سرفراز فرمایا۔

○ حضرت مولانا محمد یوسف صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے امیر بنائے جانے کے بعد ہر وقت سفر و حضر میں ان کے ساتھ رہے اور تقریباً ہر جگہ ان کے ساتھ اجتماعات وغیرہ میں شریک ہوتے رہے۔

○ ۱۳۷۴ھ مطابق ۱۹۵۵ میں مولانا محمد یوسف رحمۃ اللہ علیہ کی رفاقت میں شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ کی معیت میں دوسرا حج کیا۔

○ ۱۹۶۱ میں حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کے ساتھ مستقلاً عمرہ کیا۔

○ ۱۹۶۴ء مطابق ۱۳۸۳ھ کو مولانا محمد یوسف صاحب اور حضرت شیخ الحدیث رحمۃ اللہ علیہ کے ساتھ تیسرا حج کیا۔

○ ربیع الاول ۱۳۷۲ھ بروز پیر کو بستی نظام الدین میں آپ نے بخاری شریف کا درس دینا شروع کیا جو آخر وقت تک دیتے رہے۔

○ ۱۳۸۶ھ مطابق ۱۹۶۷ء کو میں اپنے دور امارت میں حضرت شیخ الحدیث رحمۃ اللہ علیہ کی معیت میں پہلا حج کیا۔

○ اس کے بعد ایک سال چھوڑ کر ہر دوسرے سال حج کا معمول رہا۔

○ سن ۱۳۸۶ھ میں مدرسہ مظاہر العلوم کے سرپرست منتخب ہوئے۔

○ سن ۱۹۹۵ء مطابق ۱۴۱۵ھ میں آخری حج کیا۔

○ ۱۰ محرم ۱۴۱۶ھ مطابق ۱۰ جولائی ۱۹۹۵ء کو آپ نے داعی اجل کو لبیک کہا۔

○ حیاۃ الصحابہ پر حاشیہ لکھا، بخاری کے ابواب و تراجم پر عرق ریزی سے کام کیا یہ علمی کام مسودات کی شکل میں موجود ہے۔

بشکریہ ماہ نامہ "البنوریہ" کراچی

# مِنْ حُسْنِ اِسْلَامِ الْمَرْءِ تَرْكُهُ مَا لَا يَعْنِيهِ

انسان کی خوبیٔ اسلام یہ ہے کہ غیر ضروری امر کو ترک کر دے!

تاشود در جہانِ علم و عمل　　شاہدِ دینِ تو جمال افزای
زانچہ در خور نباشدت بازیست　　زانچہ لائق نباشدت باز آی

عیاں ہو جائے گا اسلام کی خوبی کا راز اس سے
کہ جو کچھ بے ضرورت ہو بجا ہے اِحتراز اس سے

**Hadith**

*Min ḥusni islāmi'l-mar'i tarku hū mā lā ya'nī hi*

Part of someone's being a good Muslim is his leaving alone that which does not concern him.[1]

ماہنامہ "البنوریہ" کراچی

بانی و مہتمم:
الحاج حافظ سید نذر محمد نقوی
تلمیذ:
الاستاذ الشیخ الحافظ رحمت اللہ سہارنپوری



از دفتر:
جامعہ انوار رحمت رجسٹرڈ
پوسٹ بکس: ۱۰۸ ملتان روڈ - ساہیوال
فون: ۷۵۸۹۶

بیاد: حضرۃ الاستاذ الشیخ الحافظ رحمت اللہ سہارنپوری نور اللہ مرقدہ



واعتصموا بحبل اللہ جمیعا ولا تفرقوا (القرآن)

مدرسہ کا سنگ بنیاد: 27 رمضان 1403ھ مئی 83ء

آغاز تعلیم: 14 محرم الحرام 1404ھ جولائی 83ء حضرت سید نفیس الحسینی شاہ صاحب دامت برکاتہم

سنگ بنیاد مسجد انوار رحمت حضرت مولانا خان محمد صاحب دامت برکاتہم

☆ جامعہ کا مسلک و مشرب اہل السنت والجماعت حنفی دیوبندی ہے

☆ جامعہ کا اہتمام و انصرام الحاج الحافظ سید نذر محمد شاہ صاحب نقوی کر رہے ہیں

☆ جامعہ طلبہ کی ہمہ وقتی رہائش اور جملہ ضروریات (از قسم طعام و قیام روشنی علاج معالجہ صابن' تعلیم و تدریس اور مصارف امتحانات وغیرہ) کا کفیل ہے۔

☆ جامعہ کی عمارت پل نہر چک نمبر 9/134 ایل کے قریب کھلے ماحول اور کشادہ جگہ پر واقع ہے۔

☆ جامعہ کی انجمن رجسٹرڈ اور وفاق المدارس العربیہ پاکستان سے ملحق ہے۔

☆ جامعہ خالصتاً" ایک دینی مذہبی خیراتی ادارہ ہے۔ جامعہ کی مستقل آمدنی نہیں اور نہ ہی جامعہ کا کوئی سفیر ہے۔ جملہ اخراجات محض توکل علی اللہ اہل خیر حضرات کے تعاون از قسم زکوۃ' عشر صدقات و خیرات' چرمہائے قربانی' صدقہ فطر سے پورے ہوتے ہیں حکومتی امداد قبول نہیں کی جاتی۔

☆ جامعہ اپنے حسابات باقاعدہ چارٹرڈ اکاؤنٹنٹ سے آڈٹ کراتا ہے۔

☆ جامعہ میں شعبہ پرائمری کا اجرا کیا ہوا ہے جو صرف جامعہ کے شعبہ حفظ کے لئے ہے۔

☆ جامعہ کی ایک شاخ برائے طالبات حفظ و ناظرہ کا اجراء ہوا۔ قریشی آبادی جہاز گراؤنڈ پلاٹ نمبر 73 وقف بذریعہ حافظ سید نذر محمد سرپرست انجمن جامعہ انوار رحمت رجسٹرڈ ملتان روڈ ساہیوال

☆ عنقریب انشاء اللہ مدرسہ میں درجہ کتب اور طالبات کے لئے تعلیم کا اجراء کیا جا رہا ہے۔

# مُبلّغِ اسلام حضرت مولانا محمدؐ الیاس دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

۱۳۰۳ھ / ۱۸۸۶ء ○ ۱۳۶۳ھ / ۱۹۴۴ء

حضرت مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ تعالیٰ

اور ان کی

# دینی دعوت

مولانا سید ابوالحسن علی ندوی

# فہرست عنوانات

## باب ہفتم



## باب ہشتم ۲۸۱

# اَلْغِنٰی اَلْیَأْسُ مِمَّا فِیْ اَیْدِی النَّاسِ

تونگری لوگوں کے مال و دولت سے نا اُمید ہونے کا نام ہے

گر دِلت را تونگری باید — کہ تونگر دِلی نکو ہُنریست
باز کُن دستِ ہمت از چیزے — کہ بدستِ تصرّفِ دِگریست

اگر کرنا ہے نکتہ بے نیازی کا تجھے اَزبر
تو جو کچھ دوسروں کا ہے، نہ رکھ ہرگز نظر اُس پر

**Hadith**

*Al-ghinā al-ya'su mimmā fī aydin-nāsi.*

Affluence is to discard all hope of that which is in the possession of the people.[1]

سید حماد اللہ شاہ، محمد ندیم کراچی

تعمیل ہو چکا ان کی اور تاریخ لگ گئی۔ اللہ چاہے کسی کا کچھ نہ ہو گا آپ بے فکر اپنے خدا سے لگے رہیں اشاعت دین کی وہاں بھی فکر رکھیں آس پاس دورہ فرماتے رہیں۔اللہ پاک مدد فرمادیں گے اور کامیاب کریں گے مولوی عبدالکریم یہاں موجود نہیں ہیں دو ایک روز میں جب آویں گے آپ کا خط ان کو دے دوں گا مولوی عبدالکریم کچھ نہیں ہیں جو نوح کو چھوڑ دیں اللہ ان سے اپنا دین پھیلادیں انشاء اللہ آپ کو وہاں جمعہ کا ثواب ملے گا اور آپ کے لیے یہاں سے زیادہ ثواب ہو گا۔

**فقط والسلام**

خاکسار ناکارہ دوجہاں بندہ محمد الیاس عفی عنہ

۵/ جولائی سنہ ۱۹۲۷ء

عنایت فرمایم جناب مولوی خورشید علی صاحب سلمہ اللہ

**السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ**

جناب کا گرامی نامہ موصول ہوا حالات سے آگاہی ہوئی جلسے کے بارے میں مقررین کا خرچ و کرایہ ان شاء اللہ میں دوں گا اور عوام کے لیے جناب مشتہر کردیں کہ وہ اپنے ساتھ آٹا وغیرہ کا خود انتظام کرکے لاویں اور کوئی تاریخ جلسہ کی مقرر فرمادیں اور اگر جلدی مجھے اطلاع دے دیں تو تھانہ بھون کے پتہ سے کارڈ روانہ فرمادیں ورنہ نظام الدین کے پتے سے اطلاع دیدیں لوگوں کے اس خیال کو کہ دہلی سے اعانت ہورہی ہے کھول کھول کر رفع فرمادیں باقی جلسے کے موقعہ پر لوگوں کے اس شک کو رفع کردیا جائے گا۔

جناب نے کرم فرمایا کہ بندہ کو اس کام کے لئے یاد فرمایا بندہ نے تو دین کے کام کا اردہ کر رکھا ہے ہندوستان ہو یا عرب اس واسطے جناب سے گذارش ہے کہ ریواڑی میں اس دینی کام کو فروغ دینے کی لوگوں میں تحریک فرمادیں اور رغبت دلاویں بندہ کو بھی اپنی سعی میں یاد فرمادیں جناب کی خدمت میں دو باتیں ضروری ہیں غور سے سن لیں ایک یہ کہ خاکسار نے حضرت مولانا عبدالرحیم صاحب کی خدمت میں گوڑگانوہ کے ڈپٹی کمشنر صاحب جو کہ مسلمان ہیں بھیجا۔ حضرت نے فرمایا مذہبی امور کی پابندی اور فروغ پر اور اس کا خود پابند ہونا اور ہر طبقہ کو حسب حیثیت توجہ دلانا ہر مسلمان کا اہم ترین فرض ہے اور یہ خیالی رواجی فرائض نہیں بلکہ ایسا فرض ہے جس میں حق تعالیٰ کے یہاں سے سوال ہو گا لہذا آپ خود اور دوسرے لوگوں کو جو اس کے اہل ہوں اس پر آمادہ فرماویں سرکاری سب عملہ میں عموماً اور کلکٹر صاحب خصوصاً اس بات پر آمادہ ہوں اور سمجھیں کہ مذہب کی جڑ قرآنی ہے کوئی خیالی چیز نہیں

ہے بلکہ مذہب وہ چیز ہے جو حضور ﷺ آسمان سے لے کر آئے۔
اس آسمانی دین کو اپنی عقل کی کدورت سے خالص رکھتے ہوئے اپنے کو کاربند بنادیں اور اس کی ہر ہر چیز کی ترویج کا ارادہ کریں اور ان سب کی جڑ قرآن ہی ہے اس کا خصوصاً اہتمام کریں اور دوسری بات یہ ہے کہ میرا یوں جی چاہتا ہے کہ ریواڑی کے سب اصحاب مل کر دینی فروغ کا اس قدر انتظام فرمادیں کہ ریواڑی اور اس کے نواح کا تعلیم اور تبلیغ دونوں کا بوجھ اپنے سر پر رکھ کر کچھ ہمارے ہاں ہندوستان کے نہایت جاہل لوگوں کی تبلیغ کے لیے کچھ رقم مقرر فرمادیں خصوصاً جو مدرسے اس وقت میں قائم ہیں اسٹیشن کی نئی مسجد اور دور دور جو مدرسے ہیں جن کا نام مجھے معلوم نہیں ہے ان کا جلد انتظام فرمادیں ورنہ شکستہ حالی سے جاتے رہیں گے یہ میں آپ کو تنہا نہیں کہہ رہا ہوں بلکہ آپؐ سارے ریواڑی والوں کو اس پر آمادہ کریں۔

بندہ ناچیز محمد الیاس عفی عنہ

ارشاد کردہ:۔ حضرت جی حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کی وہ تحریر جو فریدی صاحب کے ذریعہ جماعتوں کو بھیجی گئی۔

تبلیغی عمل کی ترقی وقوت کے لیے اور فرائض کے حیات وسرسبزی کے لیے گشت بمنزلہ جڑ اور بنیاد کے ہے جس کے بغیر تبلیغی طریقہ کا اشتغال سراسر دھوکا ہے البتہ گشت کے جو اصول تجویز کئے گئے ہیں توجہ الی اللہ وذکر واجتماع وطریقہ خطاب وتکلم ان کے اہتمام وپابندی کیساتھ ہی گشت کی برکات وترقیات وعمل میں قوت ہے اور ان کے اہتمام کے بغیر گشت سراسر فتنہ ہے۔

عمومی دعوت کے ذریعہ پوری طرح اس بات پر زور دینا ہے کہ زیادہ سے زیادہ وقت فارغ کرنے اور چلّوں کے لیے نکل کھڑے ہونے کا ذہن ایسے طریقہ سے بنے کہ چھ نمبروں اور اس طریقہ تبلیغ کے اصولوں کے اپنے میں شن کرنے کا ذہن پیدا ہو کر تبلیغ کی مساعی میں ترقی کے ساتھ ہر نمبر کے ذوق واہتمام میں اضافہ ہوتا چلا جائے اوقات کی تفریغ کا ذہن پیدا کرنے کے لئے پوری طرح دعوت دینے اور سعی کرنے کی اہمیت ہے مگر اس کے نازک ترین اصولوں کے تتبع اور اپنے میں جاجسل کرنے کا ذہن بھی بننا اس دعوت کی ترقی کے لیے نہایت ضروری ہے۔

داعی اپنی دعوت میں اپنی توجہ کو اللہ کی طرف رکھے اور پہلے سے دعاؤں کا اہتمام کیا جائے اور دعوت کے وقت اپنی کوتاہیوں کا استحضار اور استغفار کا اہتمام کیا جائے اور کسی کے نہ ماننے کو اپنی کوتاہی قرار دیا جائے نہ کسی دوسرے کی۔

تعلیم کا مفہوم فضائل کو توجہ وشوق کے ساتھ سننے اور بار بار سنتے رہنے کے ذریعہ اپنے دین اور اس کے اعمال کے انہماک واشتغال کا وہ ذوق وشوق پیدا کرنا ہے جو اس کے صحیح طریقے پر سیکھنے کی طرف مقتضی ومحرک ہو نہ حفظ مقصود ہو نہ اپنے فہم پر اعتماد لیکن فضائل کے کثرت مزاولت کے ذریعہ ان اعمال کا پوری طرح شوق اپنے میں پیدا کر کے اپنے فارغ اوقات میں اہل علم سے اس کے سیکھنے اور استفادہ کرنے کی عادت پڑے۔

پستی کا واحد علاج فضائل، تبلیغ وفضائل، نماز وفضائل ذکر وفضائل قرآن وفضائل صدقات وحکایت صحابہ وجزاء الاعمال عام اوقات میں عمومی مذاکرہ میں رکھی جاویں اور ان کی تعلیم خصوصی کا فارغ اوقات میں ضرور اہتمام رکھا جائے اور رمضان کے مہینے میں فضائل رمضان اور حج کے زمانہ میں فضائل حج کی تعلیم کا اہتمام مزید بڑھایا جائے البتہ شخصی طور پر حسب استعداد وذوق حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی سوانح اور ملفوظات وغیرہ کو مطالعہ میں رکھیں یا اس کے علاوہ اور کتب حدیث وفقہ وسیرت اپنے ذاتی مطالعہ میں رکھی جائیں۔

# رئیس التبلیغ حضرت مولانا محمد یوسف دہلوی رحمۃ اللہ علیہ

۱۳۳۵ھ/۱۹۱۷ء —— ۱۳۸۵ھ/۱۹۶۵ء

**حضرت مولانا شاہ محمد الیاس صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں**

ہماری تبلیغ کا اصل مقصد طاغوت سے ہٹنا اور اللہ کی طرف رجوع کرنا ہے اور یہ بدون قربانی کے نہیں ہو سکتا، دین میں جان کی بھی قربانی ہے اور مال کی بھی سو تبلیغ میں جان کی قربانی یہ ہے کہ اللہ کے واسطے اپنے وطن کو چھوڑے اور اللہ کے کلمہ کو پھیلائے دین کی اشاعت کرے۔ مال کی قربانی یہ ہے کہ سفر تبلیغ کا خرچ خود برداشت کرے، اور جو کسی مجبوری کی وجہ سے کسی زمانہ میں خود نہ نکل سکے وہ خصوصیت سے اس زمانہ میں دوسروں کو تبلیغ میں نکلنے کی ترغیب دے اوروں کو بھیجنے کی کوشش کرے، اس طرح الدال علی الخیر کفاعلہ کی بناء پر جتنوں کو یہ بھیجے گا ان سب کی کوششوں کا ثواب اسکو بھی ملے گا، اور اگر نکلنے والوں کی امداد مالی بھی کریگا تو مالی قربانی کا بھی اس کو ثواب ملے گا۔ پھر ان جانے والوں کو اپنا محسن سمجھنا چاہئے کہ جو کام ہمارے کرنے کا تھا مگر ہم کسی عذر کی وجہ سے اس وقت نہیں کر سکے تو یہ حضرات ہمارے فرض کو ادا کر رہے ہیں۔ دین یہی ہے کہ قاعدین و معذورین مجاہدین کو اپنا محسن سمجھیں۔

ڈاکٹر محمد حسین للّہی
ایم-اے، پی ایچ ڈی

# حضرت مولانا محمد یوسف صاحب دہلوی المعروف حضرت جی نور اللہ مرقدہ

برصغیر پاک وہند میں اگرچہ عہد صحابہؓ ہی میں مجاہدین و مبلغین اسلام پہنچ گئے تھے، تاہم یہ ایک مسلّمہ حقیقت ہے کہ اس ملک میں اسلام کی زیادہ تر اشاعت مشائخ اہل تصوف و صوفیاء اہلِ طریقت کے ذریعہ ہوئی۔ جن کے ساتھ تعلق رکھنے والے علماء وفقہاء اور اصحاب دعوت وعزیمت کی ایک بڑی تعداد نے اس ملک میں عرصۂ دراز تک اسلام کے چراغ کو روشن رکھا تا آنکہ الف اول کے اختتام اور الف ثانی کی ابتداء میں حضرت شیخ احمد سرہندیؒ مجدد الف ثانی کی ذات گرامی نے نہ صرف تصوف بلکہ پورے دین کی تجدید فرمائی۔

مشائخ اہلِ طریقت کے دور میں تبلیغ واصلاح کا سلسلہ اس طرح چلتا رہا کہ عامۃ المسلمین ایک شخصیت کے گرد جمع ہوتے، صحبت صالحین اور سلسلہ کے مخصوص ذکر اذکار کی مواظبت سے اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول ﷺ سے اپنا تعلق جوڑنے اور دینِ اسلام کے رنگ میں اپنی زندگیوں کو رنگ دیتے۔ حضرت مجددؒ کا طریق کار بھی اگرچہ انہی مشائخ کے طرز پر تھا لیکن آپ کے کام میں امتیازی جدت یہ نظر آتی ہے کہ آپؒ نے شخصیت کی دعوت سے ہٹ کر دین کی تجدید کے ساتھ ساتھ امت کو رسول اللہ ﷺ سے جوڑنے اور سنت رسول اللہ ﷺ پر چلانے کی سعی فرمائی جس میں آپ کامیاب ہوئے۔ اس لئے وقت کے تمام علماء حق اور اہلِ نظر نے آپؒ کو دوسرے ہزار کا مجدد تسلیم کیا۔ چنانچہ اس حقیقت کی طرف خود آپ نے اپنے متعدد مکتوبات میں اشارہ کیا ہے۔ ایک مکتوب میں تحریر فرماتے ہیں:۔

"اے فرزند! باوجود ایں معاملہ کہ بخلقتِ من مربوط بودہ است، کارخانہ دیگر عظیم بمن حوالہ فرمودہ اند۔ برائے پیری و مریدی مرا نیاوردہ اند، مقصود از خلقتِ من تکمیل و ارشاد خلق نیست، معاملہ دیگر است و کارخانہ دیگر۔۔۔۔۔۔۔۔۔ ہر چند منصب نبوت ختم یافتہ است اما از کمالات نبوت وخصائص آں بطریق تبعیت و وراثت کمل تابعان انبیاء نصیب است۔" (مکتوب نمبر ۶ دفتر دوم)

"اے فرزند! باوجود اس معاملہ کے جو میری پیدائش سے متعلق ہے، ایک اور بڑا کام میرے سپرد کیا گیا ہے مجھے اس دنیا میں پیری مریدی کے لئے نہیں لائے ہیں میری پیدائش سے مخلوق کی "تکمیل وارشاد" مقصود نہیں ہے، بلکہ ایک دوسرا معاملہ ہے اور ایک بڑا کارخانہ (یعنی تبلیغ وتجدید دین) میرے سپرد کیا گیا ہے اگرچہ منصب نبوت ختم ہوچکا ہے لیکن انبیاء کرام کے کامل متبعین کو کمالات وخصوصیاتِ نبوت میں سے بطور تبعیت اور وراثت کے حصہ عطا کیا جاتا ہے۔"

حضرت مجددؒ کے بعد دین کی دعوت کے اس کام میں حجۃ الاسلام حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ قدس سرہ، کا کام بہت نمایاں اور ممتاز ہے جس کے اثرات وآثار عالمگیر اور دیرپا ہیں۔ انہی کے راستہ پر چل کر آپ کے صاحبزادگان اور خلفاء نے اس کام کو آگے بڑھایا۔ ان کے بعد حضرت سید احمد شہیدؒ اور حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ اور ان کے خلفاء نے اس میں چار چاند لگا دیے اور اسی سلسلۃ الذہب کی آخری کڑیاں حضرت مولانا محمد الیاس دہلویؒ اور ان کے صاحبزادہ حضرت مولانا محمد یوسفؒ کی ذوات قدسیہ ہیں، جنہوں نے

تصوف کے عطر یعنی اخلاص واحسان، ایمان ویقین اور مغفرت وللہیت کی دولت سے مالامال ہوکر، اپنی ذات کی نفی کرتے ہوئے اور اپنی شخصیت کی دعوت سے بالکل قطع نظر کرتے ہوئے اس مادہ پرستی کے دورِ نامنجار میں لوگوں کو صرف اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی طرف بلایا اور چار دانگ عالم میں "اطیعوا اللہ واطیعوا الرسول" کی صدا لگائی جس کی صدائے بازگشت آج پورے عالم میں سنی جارہی ہے اور جس کی ایک ہلکی سی جھلک آئندہ سطور میں پیش کی جارہی ہے۔

اعلیٰ حضرت مولانا محمد الیاس دہلوی قدس سرہ کے اجمالی حالات اس کتاب کی جلد اول "بیس بڑے مسلمان" میں پیش کئے جا چکے ہیں۔ اس مقالہ میں داعی الی اللہ، نائب رسول اللہ ﷺ صدیقِ وقت ووارثِ علوم نبوت حضرت مولانا محمد یوسف دہلوی قدس سرہ کے مختصر حالات پیش کئے جاتے ہیں۔ حضرت مولانا محمد یوسفؒ اپنی مختصر سی عمر میں جتنا کام کرگئے ہیں اس کو دیکھتے ہوئے ہر اہلِ نظر اور اہلِ دل یہ محسوس کرتا ہے کہ حق تعالیٰ نے آپؒ کو مقامِ صدیقیت پر فائز فرمایا تھا۔ آپؒ اس دور میں دعوت وعزیمت کے امام، طریقہ تصوف کے مجدد اور علوم ومعارفِ نبوت کے وارث کامل تھے۔ صدیق کا ایک ممتاز وصف، یہ ہوتا ہے کہ وہ لوگوں کو اپنی ذات کی طرف دعوت نہیں دیتا۔ حبِ جاہ کا اس کے ہاں سر کٹا ہوا ہوتا ہے۔ اس کی ساری جدوجہد اور تگ ودو اپنے نبی ﷺ کے دین وشریعت اور علوم ومعارف کی اشاعت کے لئے ہوتی ہے۔ حجۃ الاسلام حضرت شاہ ولی اللہ دہلوی قدس سرہ "ازالۃ الخفا" میں تحریر فرماتے ہیں:۔

> (ترجمہ) "امت میں کچھ لوگ ایسے ہوتے ہیں جن کا جوہر نفس (صفائی اور علو فطرت میں) انبیا کے جوہرِ نفوس کے قریب پیدا کیا جاتا ہے۔ یہ لوگ اصل فطرت کے اعتبار سے امت میں انبیاء علیہم السلام کے خلیفہ ہوتے ہیں اور ان لوگوں کی یہ حالت ہوتی ہے کہ جس طرح آہنی آئینہ آفتاب سے وہ اثر قبول کرتا ہے جو مٹی اور لکڑی اور پتھر کو میسر نہیں۔ اسی طرح جو لوگ خلاصۂ امت ہیں۔ پیغمبر ﷺ کے نفسِ قدسی سے ایسا اثر پذیر ہوتے ہیں جو دوسروں کو میسر نہیں ہوسکتا اور یہ لوگ جو کچھ آنحضرت ﷺ سے حاصل کرتے ہیں، دلی شہادت سے حاصل کرتے ہیں۔ گویا ان کے دلوں نے خود ہی ان باتوں کو اجمالاً ادراک کرلیا تھا اور آنحضرت ﷺ کے کلام نے ان اجمالی معانی کی شرح وتفصیل کردی ------- جو لوگ وضع طبعی کے اعتبار سے انبیاء علیہم السلام کے خلیفہ ہیں وہ شریعت میں صدیقین اور شہدا اور صالحین کے لقب سے ملقب کئے گئے ہیں"۔

حضرت شاہ صاحب قدس سرہ کے اس ارشاد کا مطلب یہ ہے کہ صدیق کو اپنے نبی ﷺ سے مناسبت تامہ حاصل ہوتی ہے۔ نبی ﷺ کے علوم وانوار، احوال وحقائق کو صدیق کا قلب بغیر کسی دلیل کے وجدانی طور پر اس طرح اخذ کرتا ہے جیسے شفاف آئینہ میں سورج کی شعاعیں منعکس ہوتی ہیں اور یہ اس کا فطری خاصہ اور طبعی داعیہ بن جاتا ہے۔ نبوت سے اسے ایسی مناسبت ہوتی ہے کہ نبوت کے انوار و فیوض باطنی اور حقائق الٰہیہ اس کے قلب کو روشن اور روح کو مزکیٰ ومصفیٰ کرکے نبی ﷺ کی شریعت کو اس کا مزاج اور اس کی فطرت بنادیتے ہیں۔ اسے حق الیقین کا اعلیٰ مرتبہ حاصل ہوجاتا ہے جس کے نتیجہ میں، تفویض وتوکل علی اللہ، رضا و تسلیم، صبروشکر، بے خوفی اور ماسوا سے بے تعلقی اس کی فطرت ثانیہ بن جاتی ہے اور اس کی پوری زندگی دین اور اس کی اشاعت کے لئے وقف ہو کررہ جاتی ہے، اور مولانا یوسف دہلویؒ کی پوری زندگی اس کی شاہد ہے کہ حق تعالیٰ نے آپ کو مقام صدیقیت پر فائز فرمایا تھا۔

"ذالک فضل اللہ یوتیہ من یشاء"۔

حضرت مولانا محمد الیاسؒ اور حضرت مولانا محمد یوسفؒ کی اس تحریک اور ان کے کام کو بہ نظرِ امعان دیکھ جائے تو ان کی یہ دعوت موجودہ دور کی تمام دعوتوں اور دینی تحریکوں میں منہاج نبوت سے زیادہ قریب اور اشبہ معلوم ہوتی ہے۔ اس دعوت کی بدولت پورے عالم میں اسلام کی جو صدائے بازگشت سنی گئی اس کو تفصیلاً ذہن میں مستحضر کیا جائے تو اس کام کی اہمیت و عظمت معلوم ہوسکتی ہے۔ غور فرمایا جائے کہ تبلیغی جماعتوں اور دینی قافلوں کی پاک و ہند، ایشا و یورپ، امریکہ و افریقہ میں نقل و حرکت سے لاکھوں نہیں کروڑوں نفوس میں دین کی طلب پیدا ہوئی۔ لاکھوں نے دین اور اس کی اہمیت کو سمجھا۔ عامۃ الناس اور ان پڑھ دیہاتیوں سے لے کر یونیورسٹیوں کے فضلا اور اہل دانش، ماہرینِ فن، ڈاکٹروں، انجینیروں، فوجی جرنیلوں اور مسلمان ملکوں کے سربراہوں تک ہر طبقہ کے لوگوں میں دین کا ذوق، عبادت و انابت کا شوق، دعا کی تڑپ اور اپنی اخروی زندگی بنانے کی فکر پیدا ہوئی۔ یورپ و امریکہ، چین و روس جیسے بے دین اور مادہ پرست ممالک میں ہزاروں نئی مساجد تعمیر ہوئیں۔ مسلم ممالک میں ہزاروں غیر آباد مساجد آباد ہوئی۔ ہزاروں گمراہ انسان راہ پر آئے کتنوں کے اخلاق درست ہوئے۔ کتنے فرائض وواجبات کی ادائیگی میں لگے۔ کتنی مردہ سنتیں زندہ ہوئیں۔ کتنے لوگ دینی علوم سیکھنے میں لگ گئے اور لاتعداد لوگ ذاکر و شاغل بنے۔ الغرض اس دعوت کی بدولت اللہ تعالیٰ کے دین کی آواز دنیا کے ہر ملک، ہر خطہ، ہر شہر، ہر قصبہ حتیٰ کہ ہر قریہ، ہر گلی اور ہر کوچہ میں سنی گئی اور دنیا کے کونے کونے تک پہنچائی گئی۔ دراصل یہ اصلاحی تحریک اور اس کے لئے کام کرنے والی تبلیغی جماعتیں اور دینی قافلے چلتی پھرتی خانقاہیں ہیں اور یہ طریقہ تبلیغ خود ایک مستقل سلوک کی صورت میں سامنے آیا ہے جس کو سلوکِ صحابہ اور قُربِ بالفرائض کا نام دیا جاسکتا ہے جو کہ زمانہ حال کے لوگوں کے مناسب حال اور منجانب اللہ القا کیا ہوا ہے۔

# حضرت مولانا محمد یوسف کے مختصر سوانح حیات

**نام و نسب:** آپ کا نام نامی محمد یوسف، والد ماجد کا اسم گرامی حضرت مولانا محمد الیاس کاندھلوی ثم دہلوی ہے آپ حضرت ابوبکر صدیقؓ کی اولاد میں سے ہیں۔ والد ماجد کی طرف سے نسب اس طرح ہے:

مولانا محمد یوسف ابن مولانا محمد الیاس ابن مولانا محمد اسماعیل ابن شیخ غلام حسین ابن حکیم کریم بخش ابن حکیم غلام محی الدین ابن مولانا محمد ساجد ابن مولانا محمد فیض ابن مولانا حکیم محمد شریف ابن مولانا حکیم محمد اشرف ابن شیخ جمال محمد شاہ ابن شیخ نور محمد ابن شیخ بہاء الدین ابن مولانا شیخ محمد ابن شیخ محمد فضل ابن شیخ قطب شاہ۔

والدہ ماجدہ کی طرف سے نسب حسب ذیل ہے: والدہ ماجدہ بنت مولوی رؤف الحسن، ابن مولانا ضیاء الحسن ابن مولانا نور الحسن ابن مولانا ابو الحسن ابن مفتی الٰہی بخش (از خلفا حضرت شاہ عبد العزیز دہلوی) ابن مولانا شیخ الاسلام ابن حکیم قطب الدین ابن حکیم عبد القادر ابن حکیم محمد شریف ابن حکیم محمد اشرف۔ الخ

یہ دونوں سلسلے حکیم محمد شریف پر جاملتے ہیں۔

کاندھلہ اور جھنجھانہ (یو۔پی) کا یہ مبارک گھرانہ صدیقی شیوخ کا ایک مشہور اہل الفضل وکمال کا خاندان ہے جو اطراف و جوانب میں

دینی مالی نسبی اور دنیاوی وجاہت میں ممتاز اور دینداری اور زہد وورع میں مشہور و معروف ہے۔ حضرت مولانا محمد یوسف کے دادا حضرت مولانا محمد اسماعیل جھنجھانہ سے دہلی چلے گئے تھے جس کی تفصیل حضرت مولانا محمد الیاسؒ کے حالات میں درج کی جاچکی ہے۔

**ولادت اور بچپن:** حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ کاندھلہ میں سہ شنبہ ۲۵، جمادی الاول ۱۳۳۵ھ مطابق ۲ مارچ ۱۹۱۷ء کو پیدا ہوئے۔ والد ماجد مولانا محمد الیاسؒ اس وقت مدرسہ مظاہر العلوم سہانپور میں مدرس تھے۔

مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے جس ماحول میں آنکھیں کھولیں اور پرورش پائی اس میں مرد تو مرد، عورتیں تک دینداری اور تقوی میں ممتاز تھیں۔ خاندان میں قرآن مجید کا حفظ کرنا معمول سا بن گیا تھا۔ بچے بوڑھے مرد و عورت عام طور پر حافظ ہوتے تھے، گھر کی بیویاں تلاوت، ذکر و تسبیح اور نوافل وغیرہ کا بڑا اہتمام کرتیں۔ ہر طرف علم و تقویٰ کا چرچا تھا خاندان اور خاندان کے باہر کئی بزرگ ہستیاں موجود تھیں جن میں سرِ فہرست حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری رحمہ اللہ تھے، جن کی دعائیں اور شفقتیں مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے ساتھ تھیں۔ اس کا نتیجہ تھا کہ سات سال کی عمر میں آپ نے قرآن مجید حفظ کر لیا۔ اس وقت آپ بستی نظام الدین دہلی میں اپنے والد ماجد مولانا محمد الیاسؒ کی خدمت میں تھے۔

**والدین کی تربیت:** مولانا محمد یوسفؒ کی والدہ ماجدہ ایک معزز اور صالح بزرگ مولانا روٴف الحسنؒ کی بیٹی تھیں اور والد ماجد مولانا محمد الیاسؒ خود ایک بڑے بزرگ اور شیخِ طریقت تھے اس لئے ان دونوں نے اپنے اس ہونہار فرزند کی خوب اچھی طرح تربیت کی اور چھوٹی چھوٹی باتوں تک کا خیال رکھا۔ مولانا محمد یوسفؒ فرماتے تھے "ہماری اماں جی نے ہماری تربیت اس طرح کی کہ کوئی مہمان عورت مٹھائی یا پھل وغیرہ تحفہ میں لاتیں اور میں ان کی طرف دیکھ لیتا تو مہمان کے جانے کے بعد اماں جی میرے پٹائی کر دیتیں کہ تم نے مٹھائی کی طرف گھور گھور کیوں دیکھا۔ "ایک دفعہ فرمایا:" میں نے سوائے ایک دفعہ کے بازار سے ایک آنہ کی بھی مٹھائی خرید کر نہیں کھائی۔ یہ وجہ نہ تھی کہ میرے پاس پیسے نہ ہوتے تھے بلکہ بات یہ تھی کہ میں نے پیسے جمع کرنے کا ایک ڈبہ بنالیا تھا اور اس میں جو پیسے ملتے تھے، ڈال دیتا تھا کہ ان سے حضور نبی اکرم ﷺ کی سیرت کی کتابیں خریدوں گا۔"

حضرت مولانا محمد الیاسؒ کی خدمت میں بستی نظام الدین اولیاء میں مہمانوں کی کثرت رہتی تھی۔ حضرت مولانا محمد الیاسؒ مہمانوں ہی کے ساتھ کھانا تناول فرماتے تھے۔ مولانا محمد یوسفؒ کی عمر بارہ تیرہ سال رہی ہوگی۔ حضرت مولانا محمد الیاسؒ نے مہمانوں کو ناشتہ کرانے، کھانا کھلانے اور اس سلسلہ کی دوسری خدمتیں اس کم عمری میں حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے سپرد کر دی تھیں۔ مولانا روزانہ اندر سے کھانا لاتے اور مہمانوں کے فارغ ہونے کے بعد برتن لے جاتے۔ مولانا کے مدرسہ کاشف العلوم (بستی نظام الدین) میں پڑھنے والے طلبا کے وظائف اور کھانے پینے کا کوئی خاص انتظام نہ تھا، طلبا کی ٹولیاں باری باری سارے طلبا کا کھانا پکاتیں اور اس سلسلہ کے چھوٹے بڑے سارے کام خود ہی کرتیں۔ مولانا محمد یوسفؒ ان کے ان کاموں میں بھی شریک رہتے۔ ان کے ساتھ آٹا گوندھتے، مسالہ پیستے، اور جنگل سے جلانے کے لئے لکڑیاں وغیرہ گھسیٹ کر لاتے۔

والدین کی اسی تربیت کا اثر تھا کہ عام لڑکوں کی طرح وہ اپنے فرائض سے غافل نہیں رہتے تھے، لہو ولعب میں بیکار وقت ضائع

کرنا پسند نہیں کرتے تھے۔ تعلیم کا بے حد شوق تھا۔ صحابہ کرامؓ کے تذکرے اور خدا کی راہ میں ان کی جانبازی اور قربانی کے واقعات سے بڑی گہری دلچسپی تھی۔ فتوح الشام کا اردو ترجمہ صمصام الاسلام جس میں صحابہ کرامؓ کے جہاد اور فتوحات کا تذکرہ ہے۔ بچپن ہی میں بڑے ذوق وشوق سے پڑھتے تھے۔

**ابتدائی و اعلیٰ تعلیم:** مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے قرآن مجید اور تجوید کی تعلیم قاری معین الدین صاحب سے حاصل کی، گیارہ سال کی عمر میں اپنے والد ماجد مولانا محمد الیاسؒ سے عربی کی کتابیں شروع کیں۔ بعض ابتدائی کتابیں حافظ منیر الدین صاحب سے پڑھیں اور صرف اور نحو کی کتابیں حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ سے پڑھیں۔ فقہ کی کتابیں کنز الدقائق تک حافظ مقبول حسن گنگوہی سے پڑھیں۔ ۱۳۵۱ھ میں حضرت مولانا محمد الیاسؒ سفر حج پر تشریف لے جانے لگے تو مولانا محمد یوسف کو مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور میں داخل کر دیا۔ وہاں آپ نے فقہ اور منطق کی کتابیں ہدایہ اور میبذی وغیرہ پڑھیں۔ حضرت مولانا کی حج سے واپسی کے بعد مولانا محمد یوسف پھر بستی نظام الدین دہلی میں آگئے اور آگے کی کتابیں مشکوٰۃ، جلالین وغیرہ والد ماجد سے پڑھیں۔ ۱۳۵۴ھ/۱۹۳۶ء میں دوبارہ مدرسہ مظاہر العلوم سہارنپور میں داخل ہو کر حدیث شریف کی کتابیں پڑھیں۔ چنانچہ صحیح بخاری شریف حضرت مولانا حافظ عبد اللطیف صاحب سے، صحیح مسلم شریف مولانا منظور احمد خان صاحب سے، سنن ابوداؤد شریف، شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا صاحبؒ سے اور جامع ترمذی حضرت مولانا عبد الرحمن صاحب کیمبل پوری سے۔ اس دوران میں مولانا انعام الحسن صاحب بھی آپ کے ساتھ آپ کے ہم سبق تھے۔ مولانا انعام الحسن صاحب نے ذکر فرمایا کہ ہم دونوں نے آپس میں یہ طے کرلیا تھا کہ رات کے ابتدائی آدھے حصے میں ہم میں سے ایک مطالعہ کرے گا اور دوسرا سوئے گا۔ اور آدھی رات ہوجانے پر مطالعہ کرنے والا چائے بنائے گا اور دوسرے ساتھی کو اٹھا کر اور اس کے ساتھ چائے پی پلا کر سو جائے گا اور اس دوسرے کے ذمہ ہوگا کہ فجر کی جماعت کے لئے سونے والے ساتھی کو اٹھائے۔ ایک دن حضرت مولانا شروع رات میں مطالعہ کرتے تھے اور میں سوتا تھا اور دوسرے دن اس کے برعکس ترتیب رہتی تھی۔ لیکن تعلیمی سال ختم ہونے سے پہلے ہی مولانا محمد یوسف کو علالت کی وجہ سے مظاہر العلوم سہارنپور سے بستی نظام الدین دہلی آجانا پڑا، مولانا انعام الحسن صاحب بھی ساتھ ہی آئے اور مندرجہ بالا کتابوں کا جو حصہ رہ گیا تھا وہ اور صحاح ستہ کی باقی دو کتابیں ابن ماجہ اور نسائی اور انہی کے ساتھ شرح معانی الآثار اور طحاوی اور مستدرک حاکم بھی اپنے والد ماجد حضرت مولانا محمد الیاس سے پڑھیں۔

**بیعت وارادت:** مولانا عبد الرحمن صاحب نبیرہ حضرت مولانا شاہ عبد القادر رائپوری کی روایت ہے کہ مولانا محمد یوسف کی طالب علمی کے زمانہ میں حضرت مولانا محمد الیاس ان کو اپنے ساتھ لے کر حضرت اقدس مولانا شاہ عبد القادر رائپوری، کی خدمت میں حاضر ہوئے، اس وقت حضرت رائپوری جالندھر میں ایک دینی مدرسہ میں قیام پذیر تھے۔ حضرت مولانا محمد الیاس نے حضرت رائپوری کی خدمت میں عرض کیا کہ یوسف کو بیعت فرمالیں۔ چونکہ اس وقت مولانا محمد یوسف کی عمر کم تھی اس لئے حضرت رائپوری نے انکار فرمایا لیکن پھر مولانا دہلوی کے اصرار پر حضرت رائپوری نے مولانا محمد یوسف کو بیعت فرمالیا۔

تکمیل علوم کے بعد، جبکہ مولانا کا عنفوانِ شباب تھا، حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ کی تحریک سے مولانا محمد

یوسف اور مولانا انعام الحسن صاحب (جو اس وقت حضرت مولانا کے جانشین اور تبلیغی تحریک کے نگران وامیر ہیں) نے حضرت مولانا محمد الیاسؒ کے دستِ مبارک پر بیعت کی۔ حضرت دہلوی نے بڑے اہتمام سے دونوں کو بیعت فرمایا اور بڑی خوشی کا اظہار فرمالیا۔

**علمی و تصنیفی مشغولیت:** مولانا کی طالب علمی کا دور تو سراپا علمی دور تھا شب وروز یہی مشغلہ رہتا۔ لیکن فراغت کے بعد بھی اس ایک مشغلہ میں اپنی عمر کا اکثر حصہ صرف کیا۔ اور حضرت مولانا محمد الیاسؒ کی حیات کی تقریباً پوری مدت مولانا علمی مشاغل میں منہمک رہے اور تصنیفی شوق غالب رہا۔ یہ ذوق اتنا غالب آچکا تھا کہ ضروری سے ضروری کام کی طرف پوری توجہ رکھنا مشکل ہوتا۔ حتیٰ کہ وہ دعوت جس کی خاطر حضرت مولانا محمد الیاس صاحب اپنی زندگی گھلا رہے تھے اور اسی تبلیغی کام اور دینی دعوت کو اپنا اوڑھنا بچھونا بنائے ہوئے تھے۔ اس دعوت سے بھی مولانا محمد یوسف صاحبؒ کو کوئی خاص لگاؤ نہ تھا، اس دور کی کیفیت مولانا محمد منظور نعمانی نے ان الفاظ میں تحریر فرمائی ہے:-

> "اس وقت مولانا موصوف کی زیادہ توجہ کتابی مطالعہ اور تصنیف وتالیف کی طرف تھی۔ فنِ حدیث کی معرکۃ الآرا کتاب امام طحاوی کی شرح معانی الآثار کی شرح لکھنے کا کام وہ شروع کر چکے تھے۔ ان کے اوقات کا بڑا حصہ اسی میں صرف ہوتا تھا۔ اپنے والد ماجد رحمہ اللہ کی سراسر عملی اس دینی دعوت سے جس میں مولانا رحمہ اللہ نے اپنی روح کو تحلیل کر دیا تھا، اس زمانہ میں زیادہ دلچسپی ان کو نہیں تھی، گویا ان دنوں ان کا ذوق وہ تھا جو ان کے دوسرے مربی واستاد شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ کا تھا اور ہے۔ دعوت و تبلیغ کے کام میں بھی وہ کچھ حصہ تو لیتے تھے لیکن یہ ان کے لئے دوسرے درجہ کا کام تھا، اصل شغف اور انہماک حدیثِ نبوی کی علمی و تصنیفی خدمت سے تھا"۔

**حج اور دعوت کا کام:** ۱۳۵۶ھ میں حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ کے دل میں بڑی شدت سے یہ داعیہ پیدا ہوا کہ تبلیغ ودعوت کا جو کام ہندوستان میں چل چکا ہے اور کچھ علاقوں میں اللہ کے فضل سے جم بھی گیا ہے وہ اب باہر بھی پہنچنا چاہیے خصوصاً دیارِ عرب میں جہاں سے یہ کام چلا تھا۔ چنانچہ ذیقعدہ ۱۳۵۶ھ جنوری ۱۹۳۸ء میں حج کے لیے روانہ ہوئے۔ آپ کی ہمراہی میں مولانا احتشام الحسن صاحب، مولانا محمد یوسف صاحبؒ، مولانا انعام الحسن صاحب، مولانا نور محمد میواتی، حاجی عبد الرحمن صاحب، مولانا ادریس صاحب اور بہت سے دوسرے حضرات بھی تھے۔ حجاز میں تبلیغی کام کی ابتدا ہوئی۔ عربوں کے ایک اجتماع میں حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے عربی میں تقریر فرمائی جس کا سامعین پر اچھا اثر پڑا۔ اس وقت ان کی عمر اکیس سال کی تھی۔ یہ حج مولانا محمد الیاسؒ کا آخری حج تھا اور مولانا محمد یوسف صاحبؒ کا پہلا حج تھا۔ اس کے بیس سال بعد مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے دوسرا حج ۱۳۷۶ھ میں کیا اور تیسرا اور آخری حج ۱۳۸۴ھ میں کیا۔

**حضرت مولانا محمد الیاسؒ کی فکر و خواہش:** مولانا محمد الیاسؒ باوجود اس کے کہ مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی علمی اور تصنیفی مشغولیتوں کو پسندیدہ نگاہ سے دیکھتے اور اس کی قدر کرتے تھے لیکن تبلیغ سے عدم مناسبت یا برائے نام تعلق کو ناپسند فرماتے اور بار بار تبلیغ کے کاموں اور پروگراموں میں شرکت کرنے پر مجبور کرتے۔ حضرت مولانا محمد الیاسؒ کو جو تڑپ اور بے چینی تھی وہ چاہتے تھے کہ ان

کا فرزند بھی اس بے چینی اور بے قراری میں ان کا سہیم وشریک ہو۔ اس لیے بعض دفعہ اس سلسلہ میں سختی کی نوبت آجاتی اور مولانا محمد یوسفؒ کو حکماً میوات بھیجتے۔ اللہ تعالیٰ نے مولانا محمد یوسف صاحبؒ کو ورثہ میں سعادت، ذہانت اور دین سے تعلق و محبت کا جذبہ عنایت فرمایا تھا۔ اس لیے وہ والد ماجد کے حکم پر اپنی مشغولیتوں کو چھوڑ کر اور وقت نکال کر بعض اجتماعات میں شرکت فرمالیتے اور تھوڑے عرصہ کے لیے جب وہ اجتماع میں رہتے یا تبلیغی سفر میں رہتے دینی جذبہ اور تبلیغی شوق بیدار ہوجاتا اور دبی ہوئی چنگاری سلگ اٹھتی۔ لیکن جب واپس آکر اپنے علمی کاموں میں لگ جاتے تو وہ جذبہ پھر دب جاتا۔

اس زمانہ میں حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ کے حکم کی تعمیل میں آپ نے میوات کے متعدد اجتماعات میں شرکت کی اور قصبہ نوح، کنسالی، خیرتل اور گھاٹ میکا کے اجتماعات میں تقریریں بھی کیں۔ جس سے مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ بہت خوش ہوئے اور آپ کی حوصلہ افزائی کی۔ اسی دور میں آپ نے کراچی وسندھ میں بھی ایک چلہ لگایا۔

**خلافت و نیابت:** ۱۲-جولائی ۱۹۴۴ء کو بروز چہار شنبہ جبکہ حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ سفرِ آخرت کی تیاری فرمارہے تھے گویا کہ زندگی کا یہ آخری دن تھا۔ بستی نظام الدین دہلی میں علماء ومشائخ جمع تھے۔ حضرت مولانا شاہ عبد القادر صاحب رائپوری، حضرت مولانا ظفر احمد صاحب تھانوی، اور حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمہم اللہ ان حضرات کو حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمہ اللہ نے فرمایا کہ مجھے اپنے آدمیوں میں سے ان چند پر اعتماد ہے آپ لوگ جسے مناسب سمجھیں اس کے ہاتھ پر لوگوں کو بیعت کرادیں جو مجھ سے بیعت ہونا چاہتے ہیں۔ ۱- حافظ مقبول حسن صاحب۔ ۲- قاری محمد داؤد صاحب۔ ۳- مولوی احتشام الحسن صاحب کاندھلوی۔ ۴- مولوی محمد یوسف صاحبؒ۔ ۵- مولوی انعام الحسن صاحب۔ ۶- مولوی سید رضا حسن صاحب۔

حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب لکھتے ہیں کہ میری رائے حافظ مقبول حسن کے متعلق تھی کیونکہ وہ بہت قدیم اجازت یافتہ تھے اور بہت عرصہ سے انہماک سے ذکر وشغل کر رہے تھے۔ لیکن حضرت مولانا رائپوری قدس سرہ کی رائے مولوی محمد یوسف کے متعلق تھی۔ مولانا محمد الیاس کے سامنے جب دونوں رائیں آئیں تو انہوں نے فرمایا۔ "اہلِ میوات جتنا یوسف پر جمع ہوسکتے ہیں کسی پر نہیں ہوسکتے۔"

ان حضرات نے دوبارہ مشورہ کرکے مولانا کی خدمت میں عرض کیا کہ مولوی یوسف صاحبؒ ماشاء اللہ ہر طرح اہل ہیں۔ حضرت شاہ ولی اللہ صاحب نے خلافت کے لئے "القول الجمیل" میں جو شرائط لکھی ہیں وہ سب بحمد للہ ان میں پائی جاتی ہیں۔ عالم ہیں، متورع ہیں اور علوم دینیہ سے اشتغال رکھتے ہیں۔ فرمایا اگر تم نے یہی انتخاب کیا ہے تو اللہ اسی میں خیر و برکت فرمائے گا۔ مجھے منظور ہے۔ یہ بھی فرمایا کہ پہلے مجھے بڑا کھٹکا اور بے اطمینانی تھی۔ اب بہت اطمینان ہوگیا ہے امید ہے انشاء اللہ میرے بعد کام چلے گا۔

ان تمام گفتگوؤں اور مشوروں کے بعد مولانا محمد یوسف صاحبؒ کو اجازت وخلافت عطا کی گئی اور وہ اپنے نامور والد داعی الی اللہ حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کے جانشین اور نائب ہوگئے۔ خلافت واجازت کی سند حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریا صاحبؒ نے تحریر فرمائی جس میں انہوں نے حسبِ ذیل الفاظ تحریر فرمائے۔ "میں ان لوگوں کو بیعت کرنے کی اجازت دیتا ہوں۔

**انتقالِ نسبت:** انتقالِ نسبت صوفیائے کرام کے یہاں ایک اصطلاح ہے اور وہ کبھی کبھی اس طرح ظاہر ہوتی ہے کہ لوگ خدا کی اس شانِ عطائی پر حیران رہ جاتے ہیں۔ جو لوگ علما و مشائخ اور صوفیا کے حالات سے واقف ہیں وہ بخوبی جانتے ہیں کہ اکثر لوگ بڑے بڑے مجاہدوں اور برسوں محنت مشقت کے بعد اپنے شیخ کی خلافت و نیابت کے اہل اور شیخ کی جانشینی کے قابل ہوتے ہیں۔ لیکن کبھی کبھی یہ دولت علمی وہبی طور پر کسی کو مل جاتی ہے اور عام قاعدہ کے خلاف وہ اس عالی مرتبہ پر فائز ہوجاتا ہے۔ مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے ساتھ بھی خدا کی اسی شانِ عطائی کا معاملہ ہوا اور دیکھنے والی آنکھوں نے بخوبی دیکھا کہ کس طرح اس کا ان کی زندگی میں ظہور ہوا۔

حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ نے انتقال کے کچھ ہی دیر پہلے اپنے فرزند مولانا محمد یوسف صاحبؒ کو پاس بلایا، محبت بھری نگاہ ڈالی اور فرمایا: "یوسف! آمل لے، ہم تو چلے۔"

خدا جانے اس پر محبت نگاہ میں کیا جادو بھرا تھا اور اس شفقت بھرے جملے میں کیا مقناطیسیت تھی، جس نے دردو فکر، فیضانِ الٰہی، یقین وایمان کی ایک نہ بجھنے والی آگ، بجلی کے کرنٹ کی طرح ایک سے دوسرے کے اندر منتقل کردی اور وہ خلا جو ایک عظیم شیخ اور داعی الی اللہ کے دنیا سے جانے سے پیدا ہو رہا تھا وہ اسی انتقالِ نسبت سے اور خدا کی شانِ عطائی اور فضلِ سرمدی سے پُر ہوا۔ اللہ تعالیٰ نے جو خصوصی صفات وکمالات حضرت مولانا محمد الیاس صاحب کو عطا فرمائے تھے اور جن کا ان صفاتِ عالیہ میں کوئی ثانی نہیں تھا، ان کے انتقال کے بعد ہی یہ صفات وکمالات مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے اندر نفوذ کرگئے اور دردوسوز، دین کا فکر، اس کے لئے بیقراری اور ان پر اعتماد کلی اور یقینِ کامل ان کے رگ وپے میں سما گئے اور ان کی زبان معارف وحقائق کا گنجینہ بن گئی۔ وہ مولانا محمد یوسف صاحبؒ جو کل تک دینی دعوت کے لیے بے چین و بیقرار ہونے کے بجائے خالص علمی مشغلہ میں منہمک تھے، آج اپنے عالی مقام والد ماجد کے انتقال کے بعد ہی سے دین کے فکر اور دعوت الی اللہ کے لئے تڑپنے والے بن گئے۔ ان کے اس انقلابِ حال کو دیکھنے والے چشم دید گواہ حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا قدس سرہ تحریر فرماتے ہیں:۔

> "چچا جان (مولانا محمد الیاس صاحب) کے وصال کے بعد ہی ایک پرواز اس نے کی، جس کے متعلق اس ناکارہ کا اور حضرت اقدس رائپوری نور اللہ مرقدہ کا یہ خیال ہوا کہ چچا جان نور اللہ مرقدہ کی نسبتِ خاصہ منتقل ہوئی ہے اور ہر بات میں اس کا خوب مشاہدہ ہوتا۔ اس کے بعد اس کی ترقیات کو دیکھتا رہا۔ حضرت مدنی نور اللہ مرقدہ کے وصال کے بعد سے مرحوم میں ایک جوش کی کیفیت پیدا ہوئی کہ کسی بڑے سے بڑے ذی وجاہت شخص کے سامنے اپنی بات کو نہایت جرأت اور بے خوفی کے ساتھ کہنے کا ظہور ہوا اور وہ بڑھتا ہی رہا۔ اس کے بعد حضرت اقدس رائپوری نور اللہ مرقدہ کے وصال کے بعد اس کی گفتگو اور تقاریر میں انوار و تجلیات کا ظہور پیدا ہوا۔ کیا بعید ہے کہ ان دونوں بزرگوں کی خصوصی توجہات اور مرحوم کے ساتھ شفقت ومحبت کا یہ ثمرہ ہو۔"

حضرت مولانا محمد الیاس کی خصوصیات اور ان کی امتیازی صفات سے پوری طرح واقف اور مولانا محمد یوسفؒ کی دونوں زندگیوں پر نظر رکھنے والے دوسرے چشم دید گواہ حضرت مولانا محمد منظور صاحب نعمانی تحریر فرماتے ہیں:۔

"اس عاجز نے اور غالباً ہر دیکھنے والے نے حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمہ اللہ کی زندگی میں تین باتیں بہت ہی غیر معمولی درجہ میں دیکھیں۔ ۱۔ دین کا درد و فکر۔ ۲۔ اللہ تعالیٰ پر اعتماد و یقین۔ ۳۔ معارف و حقائق کا فیضان۔ دین کے درد و فکر کے لحاظ سے ان کا حال بلا مبالغہ اس باپ کا سا تھا جس کا اکلوتا باکمال بیٹا جس سے اس کی بڑی امیدیں اور آرزوئیں وابستہ ہوں سخت بیمار اور موت و حیات کی کشمکش میں مبتلا ہو اور اس کی زندگی اور صحت کی فکر نے تمام دوسری فکروں اور ذاتی مسئلوں کو بالکل دبا دیا ہو۔

اللہ تعالیٰ کے وعدوں پر اور اس کی مدد پر ان کو ایسا اعتماد و یقین تھا گویا قضا و قدر کے فیصلوں کو انہوں نے آنکھوں سے دیکھ لیا ہو۔۔۔۔۔۔۔۔ اللہ تعالیٰ کے بارے میں آخرت کے بارے میں، دین کے بارے میں جب باتیں فرماتے تو اہل علم اور اصحاب درس بھی محسوس کرتے تھے کہ ان کے قلب پر حکمت کا فیضان ہو رہا ہے اور "ومن یوتی الحکمة فقد اوتی خیراً کثیراً" کی تفسیر سامنے آجاتی۔ پھر حضرت مولانا رحمہ اللہ کے وصال کے بعد ہر دیکھنے والے نے کھلی آنکھوں دیکھا کہ یہ تینوں باتیں دفعتاً حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ میں آگئیں اور ان تینوں میدانوں میں وہ بہت تیز رفتاری بلکہ برق رفتاری سے بڑھتے رہے۔"

**مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی جانشینی:** حضرت مولانا محمد الیاس کا انتقال ۲۱ رجب ۱۳۶۳ھ مطابق ۱۳، جولائی ۱۹۴۴ء کو صبح کی اذان کے وقت ہوا۔ اس وقت تبلیغی کام کی نوعیت محدود قسم کی تھی۔ میوات کے علاوہ ہندوستان کے مختلف علاقوں اور شہروں سے مرکز (بستی نظام الدین) میں جماعتیں آنے لگی تھیں اور بعض شہروں میں کام شروع ہوچکا تھا۔ ان شہروں میں سرِفہرست مراد آباد کا نام لیا جاسکتا ہے۔ جہاں کے بعض علماء سرگرم اصحاب اور اجتماعی کاموں کا تجربہ رکھنے والے کارکن، مولانا محمد الیاس اور ان کی دینی دعوت سے وابستہ ہوچکے تھے، اس کے علاوہ لکھنؤ، کانپور، سہارنپور اور مظفر نگر کے علاقے، پشاور، سندھ کے بعض مقامات اور کراچی میں بھی کام شروع ہوچکا تھا۔ دہلی سے سہارنپور تک جماعتوں کا تسلسل تھا۔ باقی اور علاقوں سے جماعتیں آتی بھی تھیں اور جاتی بھی تھیں۔ بہت سی درسگاہوں اور عربی مدارس میں بھی کام پہنچ چکا تھا اور ان مدارس کے علماء وطلباء مرکز آنے جانے لگے تھے۔ مشائخ اور اکابر نے اس کام کی طرف توجہ شروع کردی تھی اور ہندوستان کی بعض اہم اور دینی شخصیتیں حضرت مولانا کی خدمت میں آچکی تھیں اور دینی دعوت سے تعلق قائم کرچکی تھیں۔ حضرت مولانا محمد الیاس کے انتقال سے بظاہر ایک بڑا خلا پیدا ہوگیا تھا اور بہت سے متعلقین اور مخلصین پر کام کی طرف سے مایوسی طاری ہوگئی تھی لیکن اللہ تبارک وتعالیٰ کو یہ منظور تھا کہ جس کام کی بنیاد اخلاص اور رضائے الٰہی پر رکھی گئی تھی اور جس کو اس منزل تک پہنچانے میں حضرت مولانا محمد الیاس صاحب نے اپنا سب کچھ لٹا دیا تھا، خود قربان ہوگئے تھے اور بڑی محنتوں اور مسلسل جدوجہد کے بعد دینی دعوت کے اس درخت کو لگایا تھا وہ بارآور ہو اور دینی دعوت کا کام ہندوستان سے نکل کر دنیا کے سارے علاقوں میں پھیل جائے اور دین کی دعوت دنیا کے گوشہ گوشہ میں پہنچے۔

جس رات حضرت مولانا محمد الیاسؒ کا انتقال ہوا، اس کی صبح کو نماز کے بعد بہتے ہوئے آنسوؤں کے درمیان مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی جانشینی عمل میں آئی۔ شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحبؒ نے حضرت مولانا محمد الیاسؒ کا عمامہ مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے

سر پر باندھا اور برابر میں بیٹھ کر مولانا محمد یوسف صاحبؒ سے لوگوں کو بیعت کرایا۔ مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے پیچھے مسجد کے اندر ایک مجلس میں حضرت مولانا عبد القادر صاحب رائپوری نور اللہ مرقدہ۔ حضرت حافظ فخر الدین صاحب دہلویؒ اور حضرت مولانا ظفر احمد صاحب تھانویؒ موجود تھے۔

ظہر و عصر کے درمیان حضرت مولانا محمد الیاسؒ کی تدفین ہوئی، دوسرے روز صبح کی نماز مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے پڑھائی اور اس کے بعد اس مقام پر کھڑے ہوئے جس پر حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ مدتوں کھڑے ہو کر دینی دعوت کا پیغام دیا کرتے تھے۔ آج وہ نہ تھے۔ ان کے قائمقام ہونے کی حیثیت سے مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے دینی دعوت کے اس فریضہ کو انجام دیا، اب لوگوں کی نظریں انہی کی طرف تھیں اور انہی کو ان کی قیادت سنبھالنی تھی۔ لوگ اس وقت تک مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی نئی صلاحیتوں سے واقف نہ تھے۔ انہوں نے ہمیشہ مولانا کو علمی کام کرتے یا کبھی کبھار تبلیغی اجتماعات میں شرکت کرتے دیکھا تھا اور اگر کوئی تقریر سنی بھی تھی تو وہ عام علمی تقریر ہوتی۔ لیکن آج خدا نے ایسی طاقت گویائی اور جذبہ و ولولہ کی قوت و دولت عطا فرمائی تھی جس کو دیکھ کر ہر ایک پکار اٹھا کہ یہ مولانا محمد یوسفؒ نہیں حضرت مولانا محمد الیاسؒ صاحب معلوم ہوتے ہیں۔ مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے حمد و ثنا کے بعد تقریر شروع کی اور فیضانِ الٰہی کا نزول شروع ہوا۔ مضامین کی روانی اور جوش و خروش کا یہ عالم تھا کہ معلوم ہوتا تھا کہ چوٹ کھایا ہوا انسان ہے جو اپنا دل نکال کر رکھے دے رہا ہے۔ مجمع پر بڑا اثر پڑ رہا تھا۔ آنکھوں کے سامنے حضرت مولانا محمد الیاس صاحب کا زمانہ پھرنے لگا۔ معلوم ہوتا تھا کہ حضرت مولانا محمد الیاس صاحب حجرہ میں موجود ہیں اور وہ یہ مضامین کہلوا رہے ہیں۔ ہر سننے والے میں نئی امنگ، نیا جذبہ اور کام کرنے کی نئی صلاحیت پیدا ہو گئی۔

**ہندوستان کے تبلیغی مراکز کے نام ایک خط:** ہندوستان میں جہاں جہاں بھی دعوت دین اور تبلیغ کا کام ہو رہا تھا اور جن جن علاقوں میں حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ سے تعلق رکھنے والے موجود تھے ان سب پر حضرت مولانا کے انتقال سے افسردگی اور بے دلی چھا گئی تھی اور مولانا کے انتقال کے بعد مرکز میں جو تبدیلی ہوئی تھی اور مولانا محمد یوسف صاحبؒ کو جانشین مقرر کیا گیا تھا اس سلسلہ میں ایک مفصل خط سارے مراکز اور متعلقین کو لکھا گیا۔ اسی خط میں اس بڑے حادثہ پر جو درحقیقت کسی کا ذاتی حادثہ نہ تھا بلکہ پوری ملت اسلامیہ کا، خصوصاً دعوت دین کا کام کرنے والوں کا حادثہ تھا، صبر و عزیمت کی تلقین کی گئی تھی اور اس کام میں جی جان سے لگنے اور مسلسل محنت کرنے کی دعوت دی گئی تھی۔ استفادہ کی خاطر وہ خط یہاں نقل کیا جاتا ہے۔ یہ خط حضرت مولانا محمد منظور صاحب نعمانی کا لکھا ہوا ہے جو انہوں نے مرکز نظام الدین سے اہل شوریٰ کے مشورے سے تحریر فرمایا تھا:۔

بسم اللہ الرحمن الرحیم

مدرسہ کاشف العلوم بستی حضرت نظام الدین اولیاء

اخواننا فی اللہ، السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، غالباً آپ حضرات کو ریڈیو، اخبارات کے ذریعہ یہ غمناک خبر مل چکی ہو گی کہ داعی الی اللہ حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ طویل علالت کے بعد ۲۱ رجب بروز پنجشنبہ صبح صادق کے وقت واصل بحق ہو گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

واقفین کو معلوم ہے کہ حضرت مرحوم کا وجود دعوت الی اللہ کا پیکر تھا۔ بالخصوص اس آخری علالت میں اور خصوصاً اس کے بھی آخری ایّام میں جبکہ حالت نازک سے نازک تر ہو چکی تھی اور جبکہ پورے جملے کے تلفظ پر بھی قدرت نہ تھی اور چھوٹے چھوٹے ایک ایک جملہ کو کئی کئی سانس میں ادا کیا جاسکتا تھا اس وقت بھی خدّام کو قریب بلا کر اور ان کے کان اپنے لبوں پر رکھا کر اپنا کام پورا کرتے رہے اور الحمد اللہ پورا کر گئے۔

ان سطور کے ذریعہ حضرت قدس سرہ کے محبّین اور مخلصین کو خصوصاً اور جملہ اہل ایمان کو عموماً یہ پیغام پہنچانا ہے کہ حضرت کا ظاہری وجود اب ہماری آنکھوں سے اگرچہ اوجھل ہو گیا ہے لیکن جس کام کو آپ نے اپنا خون پسینہ ایک کرکے زندہ کیا اور اللہ کے بندوں کو نصرت وخدمت کے جس سلسلہ میں لگادیا وہ بحمد اللہ حضرت کی ہدایت و وصیّت کے مطابق انہیں اصولوں کے ساتھ جاری ہے اور انشاء اللہ جاری رہے گا۔ حضرت مرحوم کی اس دینی دعوت کا پیغام جہاں جہاں اور جن جن حضرات تک پہنچ چکا ہے، بالخصوص جن حضرات کو کچھ عملی حصہ لینے کی سعادت نصیب ہوئی ہے اور ان میں خاص کر وہ حضرات جو اپنے یہاں جماعتیں قائم کر چکے ہیں ان کی خدمت میں خصوصیّت کے ساتھ گزارش ہے کہ حضرت کے وصال کو معاذاللہ ان کے کام کے اختتام کے مرادف ہرگز نہ سمجھ لیں اور اٹھے ہوئے قدم کو ہرگز نہ روکیں۔ حضرت مرحوم کا اصل کام ہی غافلوں کو بیدار کرنا اور کام پر لگادینا تھا، سو حضرت اس کو کرکے تشریف لے گئے۔ اس وقت ہم میں سے ہر ایک کے سامنے سیّدنا حضرت ابوبکر صدیقؓ کا وہ خطبہ ہونا چاہیئے جو آپ نے آنحضرت ﷺ کے وصال کے بعد مسجد نبوی میں صحابہ کرام کے سامنے دیا تھا۔ اللہ تعالیٰ کی حمد و ثنا کے بعد آپ نے فرمایا تھا۔---------لوگو! جو تم میں سے حضرت محمد ﷺ کی عبادت کیا کرتا ہو اسے مایوس ہوجانا چاہیئے کہ حضرت محمد ﷺ کی وفات ہو چکی اور جس نے حضور ﷺ کی رہنمائی سے اللہ سے بندگی کا رشتہ جوڑا ہو اور وہ اللہ کی عبادت کرتا ہو، وہ مطمئن رہے کہ وہ اللہ زندہ ہے اور اسی طرح ہمیشہ زندہ رہے گا۔

قرآن مجید ہم کو پہلے ہی سنا چکا ہے۔ **"وما محمد الارسول قد خلت من قبله الرسل افائن مات او قتل انقلبتم علی اعقابکم ومن ینقلب علی عقبیه فلن یضر الله شیئاً وسیجزی الله الشاکرین"۔**

(ترجمہ: "حضرت محمد ﷺ اللہ کے رسول ہیں۔ بے شک آپ سے قبل بھی رسول گزر چکے ہیں۔ کیا اگر آپ انتقال فرما جاویں یا (خدانخواستہ) شہید کردیئے جائیں تو تم دین سے پھر جاؤ گے؟ اور جو کوئی ایسا کرے گا تو اللہ تعالیٰ کو کوئی نقصان نہیں پہنچ سکتا اور اللہ شاکرین کو اجر دیں گے۔")

اس وقت مایوس ہو کر ہم لوگوں کا بیٹھ رہنا اور دین کی جس خدمت میں ہم لوگ لگ چکے ہیں صرف حضرت کی وفات کی وجہ سے اس کو چھوڑ بیٹھنا ہی شیطان کی بڑی فتح ہے اور اللہ تبارک وتعالیٰ کے لئے ناراضگی کا موجب۔ اس کے معنی خدانخواستہ یہ ہوں گے کہ ہم جو کچھ اب تک کر رہے تھے وہ اللہ کے لئے نہیں بلکہ حضرت مرحوم کے لئے اور انہیں کے بھروسہ پر کر رہے تھے۔ یہ ہمارا خود اپنے اوپر بھی ظلم ہوگا اور حضرت مرحوم کی روح مبارک پر بھی کیونکہ انہوں نے کسی ایک دن بھی اپنی طرف نہیں بلایا۔ بلکہ ان کی زندگی کا ایک ایک لمحہ اللہ ہی کی طرف بلانے میں وقف تھا۔ انہوں نے ہمیشہ اور

بالخصوص اس آخری علالت میں بار بار مبلغوں اور خاص خادموں کو ہدایت کی ہے کہ ہرگز ہرگز اپنی شخصیت کی طرف دعوت نہ دی جائے۔ بلکہ بندگانِ خدا کو براہِ راست اللہ کے نام کی دعوت دی جائے۔ لہٰذا اب اس کام کو اسی طریق پر جاری رکھنا ہمارا اور آپ کا اولین فرض ہے۔ دوستو! اس وقت حضرت کی وفات سے عمومی تاثر کی لہر دوڑ گئی ہے، اس سے فائدہ اٹھاتے ہوئے لوگوں کو زیادہ سے زیادہ اس کام میں لگانے کی جدوجہد کرنا ہمارا اور آپ کا خاص کام ہونا چاہیے۔ دیکھو یہ وقت پھر نہ آئے گا۔ بس کمر ہمت باندھ کر کھڑے ہوجاؤ۔ یہی چیز حضرت کی روح مبارک کو ہماری طرف سے خوش کرے گی اور انشاء اللہ حسب وعدہ احادیث نبویہ اسی کے ذریعہ حضرت والا کی روح پاک کو درجات عالیہ نصیب ہوں گے۔ نیز ہم خدام و پس ماندگان کے ساتھ ہمدردی و تعزیت بھی یہی ہے کہ حضرت کے اس کام کو جاری رکھنے کی جو ذمہ داری ہمارے ضعیف کاندھوں پر ہے اس میں ہمارا ہاتھ بٹایا جائے۔

حاصل کلام یہ ہے کہ حضرت اقدسؒ کے وصال کے بعد کام کو اسی طرح جاری رکھنے اور آگے بڑھانے کی ذمہ داری اب ہماری اور آپ کی ہے اور خود اپنے فریضہ کی ادائیگی بھی ہے اور اپنی ذاتی فلاح اور ترقی بھی نیز اللہ و رسول ﷺ کی رضا اور حضرت والا کی روح مبارک کی خوشی بھی ہے اور یہی ہم متوسلین کی تعزیت کی صورت بھی ہے۔ حضرتؒ کا جاری کردہ کام انشاء اللہ ان کے متوسلین اور خدام جاری رکھیں گے اور حضرت کے صاحبزادے مولوی محمد یوسف صاحبؒ اور دیگر خدام بستی حضرت نظام الدین میں قیام کریں گے۔ اس سلسلہ میں تمام خط و کتابت وغیرہ صاحبزادہ مولوی محمد یوسف سلمہ سے کی جائے۔ والسلام۔" (خدام و متوسلین حضرت رحمہ اللہ)

چنانچہ اس خط نے اس نازک وقت میں جب کہ کام کرنے والوں کے دل ٹوٹے ہوئے اور جی چھوٹے ہوئے تھے بہت اثر کیا اور اس خط سے سارے کام کرنے والوں کا خواہ وہ قریب کے ہوں یا دور کے مرکز سے دلی تعلق پیدا ہوگیا اور وہ تعلق جو حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ سے تھا وہ مولانا محمد یوسف صاحبؒ سے قائم ہوگیا اور کام ازسرِ نو پوری سرگرمی اور گرم جوشی سے شروع ہوگیا۔

**مولانا محمد یوسف صاحبؒ کا عہد امارت اور تبلیغی دورے اور اجتماعات:** خلافت و جانشینی کی مسند پر فائز ہوتے ہی مولانا محمد یوسف تبلیغی کام میں اس طرح مصروف ہوگئے کہ نہ کھانے پینے کا ہوش رہا نہ آرام کرنے کا۔ بس اسی کام کو اپنی زندگی کا مشن اور اپنا اوڑھنا بچھونا بنالیا اور اسی فکر میں آپ کے شب روز بسر ہونے لگے۔ چنانچہ سب سے پہلے آپ نے میوات کے علاقہ کے دورے شروع کئے۔ کیونکہ میوات کا پورا علاقہ حضرت مولانا محمد الیاس کا حلقہ بگوش تھا اور اس میں مولانا نے دینی مدارس اور تبلیغی مراکز کا ایک جال پھیلادیا تھا۔ اور میوات کے اکثر لوگ اسی دینی دعوت کے کام میں لگے ہوئے تھے۔

میوات کے ضلع میں گوڑگانواں میں نوح نامی ایک مشہور قصبہ تھا جس میں تقسیم ملک سے پہلے مسلمانوں کی بہت بڑی تعداد آباد تھی اس قصبہ میں مولانا محمد الیاسؒ نے ایک دینی مدرسہ کی بنیاد رکھی تھی جس کا نام "معین الاسلام" تھا اس میں ہر سال ایک جلسہ ہوتا تھا جس میں دہلی کی تبلیغی جماعتیں اور مدرسہ مظاہر العلوم اور دارالعلوم دیوبند اور دارالعلوم ندوۃ العلما لکھنؤ اور بعض دوسرے دینی مدارس کے علما

ومدرسین وطلبا بڑی تعداد میں شرکت کرتے تھے، اس طرح یہ جلسہ ایک بڑا دینی اور روحانی اجتماع بن جایا کرتا تھا۔ مولانا محمد الیاس کی وفات کے ایک مہینہ دو دن بعد ۱۳ اگست ۱۹۴۴ء کو یہاں ایک بہت بڑا اجتماع کیا گیا جس میں مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے ساتھ بہت سے اکابر علماء مشایخ نے شرکت کی جو مولانا محمد الیاسؒ کے زمانہ میں شریک ہوا کرتے تھے۔ یہ تبلیغی اجتماع اسی شان وشوکت اور اسی نورانیت وروحانیت کے ساتھ ہوا جیسے حضرت مولانا محمد الیاسؒ کی زندگی میں ہوتا تھا۔ اس میں دوسرے بہت سے علما ومشایخ کے علاوہ حضرت مولانا محمد زکریا صاحب شیخ الحدیث نے بھی شرکت کی اگرچہ حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی امارت وقیادت میں یہ پہلا اجتماع تھا لیکن میواتی حضرات مولانا محمد یوسف پر اسی طرح اپنی ہر چیز قربان کرنے کو تیار تھے اور اپنے تعلق اور گہری عقیدت کا اظہار اسی طرح کررہے تھے جس طرح آپ سے پہلے آپ کے والد ماجد حضرت مولانا محمد الیاس کے ساتھ کرتے تھے۔

اس کے بعد رمضان کا مہینہ آگیا حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے اپنے والد ماجد کی طرح یہ رمضان مرکز بستی نظام الدین میں اعتکاف میں گزارا اور آپ کے ساتھ بہت سے علما ومشایخ اور تبلیغی کام کرنے والے پرانے کارکنوں نے بھی آپ کے ساتھ اعتکاف کیا اور تبلیغی کام کے سلسلہ میں سابقہ رمضانوں میں جو نظام چلا کرتا تھا اس پر عمل ہوا اور جماعتوں کی نقل وحرکت اور معمولات میں پہلے کی نسبت بہت زیادتی ہوئی۔ رمضان المبارک کے اختتام پر آپ نے کاندھلہ کا سفر کیا، اس کے بعد سہارنپور حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کے پاس تشریف لائے اور ان کو ساتھ لے کر حضرت مولانا شاہ عبد القادر رائپوریؒ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ حضرت رائپوری نے بڑا احترام اور بڑی شفقت کا معاملہ کیا۔ اس کے بعد متعدد بار سہارنپور اور رائپور میں حاضری دی، اور پرانے منتسبین اور تبلیغی کام کرنے والوں کو بھی برابر رائپور حضرت کی خدمت میں اور دیوبند حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ کی خدمت میں حاضر ہونے اور وہاں کچھ وقت صرف کرنے اور ان حضرات سے زیادہ سے زیادہ استفادہ کرنے پر زور دیتے رہے۔ ایک پرانے تعلق والے ساتھی کو حضرت مولانا شاہ عبد القادر صاحبؒ رائپوری کی خدمت میں حاضر ہونے اور استفادہ کرنے کی تلقین کرتے ہوئے ایک مکتوب میں لکھتے ہیں:۔

"آپ کے لئے باہمی مشورہ سے رائپور کا قیام طے ہوا ہے۔ نہ صرف ایک چلہ کے لئے بلکہ تین چلوں تک۔ آپ حضرت (مولانا شاہ عبد القادر رائپوری) کے پاس بخوشی رہیں۔

حضرت عالی کی صحبت مبارکہ کو کیمیا اور اخلاق کو بلند ہونے کا بہت بڑا علاج تصور فرماتے ہوئے وہاں کے آداب کی پوری پوری رعایت کرتے ہوئے ذکر الہیٰ کا شوق اور محبت ربانیہ کی پیداوار کی کوشش میں رہیں۔ ہم سے تو کچھ نہ ہوسکا، آپ ہی اس عظیم ترین دولت کی تحصیل میں لگ جائیں۔ اللہ پاک وہاں کے قیام کو ہماری نجات ومغفرت کا ذریعہ قرار دے۔ حضرت سے بعد سلام مسنون اس عاجز وناچیز کے لئے دعا کی درخواست عرض کردیں اور تمام منتسبین ومقیمین بارگاہ کو بھی۔

بندہ محمد یوسف غفرلہ۔

**گالنہ کا اجتماع اور میوات کا دورہ:** رائے پور شریف کی حاضری کے بعد آپ نے میوات کے ایک بڑے قصبہ گالنہ میں ایک بڑا تبلیغی اجتماع کیا جس میں میوات کے علاقہ کے بیشمار لوگ اور مرکز نظام الدین دہلی اور مرادآباد وغیرہ کے بہت لوگ شریک ہوئے۔ اس کے

بعد آپ نے میوات کے علاقہ کا ایک طویل تبلیغی دورہ کیا۔ متعدد مقامات پر تبلیغی اجتماعات ہوئے اور ان میں پیدل اور سواری پر آنے والی جماعتوں اور بہت سے علماء ومشائخ نے شرکت کی۔ یہ دورہ میوات کے گاؤں رائے سینا سے شروع ہوا پھر سونا، پیپاکا، باولا، گوالہ، نیا بیرمی، حمیرا کا، روب باس، تجارہ (ریاست الور) وغیرہ ہوتے ہوئے میوات کے پہاڑی علاقوں تک پہنچے اور سنگھار، آکی، کوٹ، اٹارو، روپڑاکا وغیرہ میں چھوٹے بڑے تبلیغی اجتماعات اور جلسے کئے۔

ان اجتماعات کا سب سے بڑا دلکش منظر وہ ہوتا تھا جب کہ ایک ساتھ بارہ بارہ پندرہ پندرہ لڑکوں کے نکاح نہایت سادگی سے ہوتے اور مولانا ایک خطبہ پڑھ کر سب سے ایجاب قبول کرا دیتے۔ دوسرا دلآویز بیعت کا ہوتا۔ ایک عمامہ یا کوئی کپڑا پھیلا دیا جاتا بسا اوقات ایک کپڑے کے ساتھ دوسرا کپڑا جوڑ دیا جاتا اور کپڑے کے دونوں طرف پچاسوں آدمی جوان اور بوڑھے اور کم عمر میواتی بیٹھ جاتے اور کپڑا تھام کر بیعت ہوتے۔ ہزاروں آدمی اس منظر کو دیکھتے اور بڑا تاثر لیتے۔

۱۲ محرم ۶۳ھ میں میوات کے قصبہ مالب میں جو کہ نوح ضلع گوڑگانواں سے تقریباً تین چار میل کے فاصلہ پر ہے ایک بڑا تبلیغی اجتماع کیا گیا جس میں میوات کے علاقہ کے لوگوں کے علاوہ کلکتہ اور پشاور تک کی جماعتیں شامل ہوئیں، دہلی سے بھی ایک بڑی جماعت نے شرکت کی جس میں ڈاکٹر ذاکر حسین خان شیخ الجامعہ، جامعہ ملیہ (سابق صدر جمہوریہ ہند) بھی شریک تھے اور مولانا محمد زکریا صاحب شیخ الحدیث اور قریشی محمد شفیع صاحب، حاجی محمد ارشد صاحب پشاوری نے بھی شرکت کی لکھنؤ سے بھی ایک بڑا قافلہ شرکت کے لیے پہنچا جس کے امیر وقائد مولانا سید ابوالحسن علی ندوی اور مولانا محمد منظور نعمانی تھے۔

اس کے تھوڑا عرصہ بعد یو۔پی کے علاقہ مراد آباد میں ایک عظیم الشان اجتماع ہوا۔ یہ اجتماع ۱۴، ۱۵، ۱۶ جنوری ۱۹۴۵ء کو شاہی مسجد مراد آباد میں ہوا۔ اس میں بڑے بڑے اکابر علما ومشائخ شریک ہوئے، بالخصوص حضرت اقدس مولانا شاہ عبد القادر صاحب رائپوری، حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی، حضرت مفتی کفایت اللہ صاحب دہلوی، شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب کاندھلوی اور مولانا سید ابوالحسن علی ندوی رحمہم اللہ علیہم وغیرہ شریک ہوئے۔ اس اجتماع کا انتظام مولانا محمد منظور نعمانی، افتخار احمد صاحب فریدی، فضل عظیم صاحب مراد آبادی، مولوی عبد المالک صاحب جامعی مراد آبادی نے بڑی خوبی اور حسن انتظام کے ساتھ کیا۔ یہ یو۔پی کا سب سے بڑا اجتماع تھا۔ اس اجتماع سے علاقہ بھر کے لئے بہت سی جماعتیں باہر نکلیں اور مراد آباد کے اس اجتماع سے مقامی اور بیرونی کام کو بڑی تقویت پہنچی۔ یہیں سے ایک بہت بڑی جماعت پشاور کو روانہ کی گئی جس نے راستے میں جگہ جگہ قیام اور گشت کئے۔ یہ جماعت پورا ایک چلہ گزار کر واپس ہوئی اور اس نے جن جن مقامات پر کام کیا وہ حسب ذیل ہیں:۔

دیوبند، سہارنپور، لدھیانہ، امرتسر، لاہور، پشاور، کوہاٹ، راولپنڈی، گجرات، گوجرانوالہ وغیرہ۔ اس کے بعد مراد آباد تبلیغی کام کا ایک اہم مرکز بن گیا اور مولانا محمد یوسف صاحبؒ اکابر علما ومشائخ کے ساتھ یہاں کئی بار تشریف لائے اور یہاں کے حضرات بھی برابر مرکز نظام الدین دہلی آتے جاتے رہے۔ اس کے بعد کاندھلہ، گنگوہ، سہارنپور وغیرہ میں متعدد تبلیغی دورے کئے گئے۔

**لندن میں گشت کی ابتداء:** مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے دینی کاموں میں ایک بڑا کارنامہ یہ بھی ہے کہ ان کے ابتدائی عہد ہی سے بیرونی ممالک میں تبلیغی کام شروع ہو گیا تھا۔ مولانا نے اس کام کی قیادت سنبھالتے ہی اپنے ساتھیوں اور عقیدت مندوں کو باہر جانے اور غیر ممالک میں پھیل جانے کی دعوت دی اور اس کی ابتداء مراد آباد کے اجتماع میں ہوئی۔ حضرت مولانا محمد الیاس کے تعلق رکھنے والوں میں کئی ایسے اہل علم اور مغربی علوم سے واقف اور یورپ کے تمدن و تہذیب سے گہری واقفیت رکھنے والے تھے ان میں سر فہرست ڈاکٹر ذاکر حسین خان شیخ الجامعہ جامعہ ملیہ (سابق صدر جمہوریہ ہند) کا نام آتا ہے۔ ایک عرصہ سے یہ حضرت مولانا محمد الیاس کی خدمت میں آتے جاتے تھے۔ اور حضرت مرحوم سے گہرا تعلق رکھتے تھے نیز اس تحریک کے مؤیدین میں سے تھے۔ اسی طرح لکھنؤ کا ایک دیندار گھرانہ جو کلکتہ میں بہ سلسلہ ملازمت مقیم تھا اور جس کے ایک فرد راحت رضوی صاحب تھے۔ حاجی ارشد صاحب پشاوری کے ذریعہ اس کام میں لگ چکا تھا اور مولانا محمد یوسف صاحبؒ سے گہرا تعلق پیدا کر لیا تھا۔ اس گھرانے کے سارے بھائی اس کام میں دل و جان سے لگ گئے۔ ۲۰ جنوری ۴۶ء میں انہی مذکورہ دو صاحبان کے ذریعہ لندن میں تبلیغ کا ابتدائی گشت شروع ہوا۔ جو لوگ یورپ کے لوگوں کی معاشرت و مشغولیت، فضا کی ناہمواری اور تہذیب و تمدن سے واقف ہیں وہ بخوبی اندازہ لگا سکتے ہیں کہ اس ملک میں خالص دینی اور تبلیغی کام جبکہ اس میں گشت جیسے عمل کو ایک ضروری جز قرار دیا گیا ہے۔ کتنا مشکل اور نامانوس ہو گا۔ اور جن لوگوں نے اس کام کو شروع کیا ان کے سامنے کتنے دشوار مسائل آئے ہوں گے۔ اللہ تعالیٰ جزائے خیر دے ان لوگوں کو جنہوں نے یورپین ممالک میں اس کام کو شروع کیا۔ اور برابر کرتے رہے۔ اس زمانہ میں ڈاکٹر ذاکر حسین صاحب ایک تعلیمی کانفرنس میں لندن گئے ہوئے تھے انہوں نے وہاں اس گشت کا افتتاح کیا۔ چونکہ ڈاکٹر صاحب علمی دنیا میں ایک ممتاز درجہ رکھتے تھے اور عالمگیر شہرت کے مالک تھے اس لئے لندن کے رہنے والوں نے ادھر توجہ کی۔ یہ گشت ہندوستانی آبادی کے علاقہ میں ہوا۔ مقامی لوگ بھی شریک ہوئے۔ گشت کی اس جماعت کے امیر و قائد راحت رضوی صاحب لکھنوی تھے۔ یہ گشت بڑا مبارک ثابت ہوا اور اس سے مقامی کام کی ابتداء ہوئی۔ اس کے بعد جماعتوں کی اس ملک میں آمد و رفت شروع ہوئی۔

**رحیم آباد کا اجتماع:** لکھنؤ اور اطراف لکھنؤ میں کام کی بنیاد حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کی لکھنؤ میں آمد سے پڑ چکی تھی اور لکھنؤ اور اس کے اطراف میں مولانا سید ابوالحسن علی ندوی اور مولانا محمد منظور نعمانی کے کام کرنے کی وجہ سے تبلیغی کام خوب جم چکا تھا۔ لکھنؤ سے ۲۵ میل دور رحیم آباد میں حاجی فیاض علی صاحب نے اس کام کی بنیاد رکھ دی تھی اور اس علاقہ میں کام کرنے والوں کی اچھی خاصی تعداد پیدا ہو چکی تھی۔ ان لوگوں کی درخواست پر رحیم آباد میں ایک بڑا اجتماع ۶ تا ۸ مئی ۴۶ء کو رکھا گیا جس میں مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے ساتھ بہت سے اکابر علماء و مشائخ نے شرکت کی۔ ان میں حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب مولانا عبد الحلیم صاحب صدیقی، مولانا قاری محمد طیب صاحب مہتمم دارالعلوم دیوبند، مولانا ظفر احمد صاحب تھانوی، مولانا عبد الشکور صاحب فاروقی لکھنوی، مولانا عبد الحق صاحب مدنی، مولانا محمد منظور صاحب نعمانی، مولانا سید ابوالحسن ندوی، مولانا شاہ حلیم عطا صاحب سلونوی، ڈاکٹر سید عبد العلی صاحب ناظم ندوۃ العلماء لکھنؤ، مولانا عمران خان صاحب بھوپالی اور ندوۃ العلماء کے سارے اساتذہ کے علاوہ لکھنؤ، مراد آباد، کانپور، رائے بریلی، بارہ بنکی، دہلی، میوات، اور قرب و جوار کے علاقوں کی بکثرت جماعتوں نے شرکت کی اور ایک عظیم الشان اور فقید المثال اجتماع ہوا جس میں علماء نے ولولہ انگیز اور ایمان افروز تقریریں کیں اور اس اجتماع سے کثیر تعداد میں جماعتیں گرد و نواح میں تبلیغ کے لئے روانہ کی گئیں۔

**کلکتہ کا اجتماع:** تقسیم ملک سے پہلے ۱۹۴۶ء میں جب حاجی ارشد صاحب کا کلکتہ تبادلہ ہوا تو وہاں انہوں نے تبلیغی کام کی بنیاد رکھی اور بہت جلد لوگوں نے اس کام کو اپنالیا۔ ان کام کرنے والوں میں رضوی برادران خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔ ان سب لوگوں نے مولانا محمد یوسف صاحبؒ کو دعوت دی۔ مولانا محمد یوسف صاحبؒ بہت سے اکابر علما و مشایخ کی معیت میں وہاں تشریف لے گئے اور حافظ جمال الدین صاحب کی مسجد میں ایک عظیم الشان اجتماع ہوا اور کلکتہ میں تبلیغی فضا قائم ہو گئی۔ محلہ محلہ گشت ہوا اور شہر کے مختلف مقامات پر چھوٹے بڑے کئی اجتماعات ہوئے اور متعدد جماعتیں باہر نکلیں۔

**قلات کا دورہ:** ریاست قلات ( بلوچستان ) کے وزیر صاحب کے قریشی محمد شفیع صاحب سے بڑے گہرے تعلقات تھے۔ قریشی محمد شفیع صاحب حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ کے معتمد علیہ رفیق اور دہلی کے ایک بڑے تاجر اور بارسوخ آدمی تھے۔ وزیر صاحب سے تعلقات کی بنا پر قلات اور اس کے قرب وجوار میں جماعت کا تعارف ہوا۔ چنانچہ ریاست قلات سے ایک جماعت جس میں ریاست کی بعض ذمہ دار دینی شخصیتیں تھیں اپریل ۱۹۴۶ء میں مرکز بستی نظام الدین دہلی آئیں اور یہاں کے کام کو دیکھ کر جب واپس گئیں تو اسی طرز پر قلات میں کام شروع کر دیا۔ نیز قلات والوں کی درخواست پر (۸۰) آدمیوں کی ایک جماعت دہلی سے قلات گئی جس کے امیر حافظ مقبول حسن تھے۔ اس کے بعد ۲۸- مئی ۱۹۴۶ء کو مولانا محمد یوسف صاحبؒ اپنے مخصوص ساتھیوں کے ہمراہ قلات تشریف لے گئے اور وہاں ایک ہفتہ تک مختلف مقامات پر اجتماعات میں تقریریں کیں۔ قلات کے سفر سے پہلے کراچی میں ایک بڑا تبلیغی اجتماع ہوا۔ اس اجتماع سے بھی ایک بڑی جماعت کراچی سے شکارپور، کوئٹہ کے راستہ قلات گئی اس نے بھی مختلف مقامات پر تبلیغی کام کیا۔

**لکھنؤ اور رائے بریلی کا سفر:** لکھنؤ میں کام کی ابتداء حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ کے زمانہ میں ہو چکی تھی اور حضرت مولانا کے انتقال کے بعد لکھنؤ اور اطراف لکھنؤ کے اجتماعات میں مولانا محمد یوسف صاحبؒ تشریف لے جا چکے تھے۔ فروری ۱۳۶۶ھ/۱۹۴۷ء میں ایک بڑے قافلہ کے ساتھ اہل لکھنؤ کی دعوت پر پھر لکھنؤ تشریف لے گئے۔ اس سفر میں حضرت مولانا شاہ عبد القادر رائپوری رحمہ اللہ، حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب رحمہ اللہ پیر ہاشم جان مجددی سرہندی رحمہ اللہ کے علاوہ اور بہت سے علما بھی تشریف لے گئے تھے۔ لکھنؤ میں ندوۃ العلماء کی جامع مسجد اور شہر میں مختلف مقامات پر اجتماعات ہوئے۔ لکھنؤ سے یہ سب حضرات مولانا سید ابوالحسن علی ندوی کی درخواست پر رائے بریلی تشریف لے گئے اور حضرت شاہ علم اللہ رحمہ اللہ (جد امجد سید احمد شہید رحمہ اللہ) کی مسجد میں قیام پذیر ہوئے اور رائے بریلی اور اس کے مضافات میں گشت اور تبلیغی اجتماعات ہوئے۔

**کراچی کا سفر:** کراچی اور بمبئی کی بندرگاہوں سے ہر سال کثیر تعداد میں جہاز روانہ ہوتے تھے۔ ان ساحلی مقامات پر عرصہ سے تبلیغی کام ہو رہا تھا۔ ۱۳۶۰ھ/۱۹۴۲ء سے جماعتوں کی جہاز روانگی شروع ہوئی۔ مولانا سید ابوالحسن علی ندوی بھی اس زمانہ میں حج کو تشریف لے گئے ان کا حج مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی تحریک پر ہوا تھا تاکہ جہاز میں تبلیغی کام کیا جائے۔

چنانچہ مولانا علی میاں مدظلہ ایک بڑی جماعت کے ساتھ جہاز تشریف لے گئے اور مولانا محمد یوسف صاحبؒ اس موقعہ پر مولانا

احتشام الحسن صاحب کے ہمراہ شعبان میں کراچی پہنچے۔ نودن یہاں قیام کیا اور حجاج کے کیمپوں میں اجتماعات ہوئے۔ مولانا نے حجاز جانے والی جماعتوں کو حجاز میں کام کرنے اور اوقات کو صحیح طریقہ پر خرچ کرنے کے بارے میں ہدایات دیں۔ اس سفر سے تبلیغی جماعتوں کی حجاز روانگی کی بنیاد پڑی۔

**تقسیم ملک کا خونی دور:** ہندوستان کی تاریخ میں سب سے زیادہ بدنما اور خونی دور جس میں انسان پہاڑ ڈالنے والا درندہ بن گیا، جس نے معصوم سے معصوم مخلوق تک کو نہ چھوڑا اور اپنے ظلم و ستم کا نشانہ بنایا۔ ۱۹۴۷ء کا دور تھا جب ملک تقسیم ہوا اور دونوں طرف سے تبادلہ آبادی کا اقدام عمل میں آیا۔ بستی حضرت نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ دہلی کے بالکل دہانے پر واقع ہے اور مشرقی پنجاب کے رہگزر میں ہے۔ پھر ہندوستان کے اس دارالحکومت میں مسلمان آبادی کا ایک اہم جزو تھے اور تجارت و صنعت میں ممتاز۔ اس لیے ان کا آفت و مصیبت کا نشانہ بننا قدرتی تھا۔ رمضان المبارک ۱۳۶۶ھ اگست ۱۹۴۷ء بستی نظام الدین رحمہ اللہ میں بڑا پرآشوب گزرا حضرت شیخ الحدیث رحمہ اللہ بھی ۲۹ شعبان کو رمضان گزارنے وہاں تشریف لے گئے۔ ۲۷ رمضان المبارک کی شب میں جبکہ ۱۵ اگست ۱۹۴۷ء کو ملک تقسیم ہوا جگہ جگہ فسادات شروع ہوگئے۔ پہلے کلکتہ میں فساد شروع ہوا۔ پھر مشرقی پنجاب میں چنانچہ مشرقی پنجاب، الور، بھرت پور کی ہندو ریاستوں اور میوات کے مسلمان اپنے اپنے گھروں سے اُجڑ کر دہلی آگئے انہوں نے جامع مسجد دہلی کے سامنے والے میدان میں پڑاؤ ڈالا۔ ان کا کوئی پرسان حال نہ تھا۔ آسمان کے نیچے بارش اور دھوپ میں زندگی گزارنے لگے۔ ان کی حالت ناگفتہ بہ تھی۔ اخلاقی پستی، ذہنی بدحالی اور دنیاوی مصیبت کو دیکھ کر ہر دردمند دل رونے پر مجبور تھا۔ تبلیغی جماعت کے لوگوں نے اس حالت کو دیکھ کر اور موت سے بے پرواہ ہو کر سر سے کفن باندھا اور بے خطر شب و روز کام کرنا شروع کردیا۔ مولانا محمد یوسف صاحبؒ کا یہ حال تھا کہ وہ ان پناہ گزینوں میں دوڑتے رہتے تھے ان کو اپنے تن بدن کا ہوش نہ تھا۔ پیروں میں چھالے پڑجاتے، پیدل، سوار جیسے بن پڑتا ہر جگہ پہنچتے دربدر پھرتے اور ان کو جمع کر کے تقریریں کرتے ان کی ہمت بندھاتے۔ ایمان و توکل کا سبق دیتے۔ اس پوری مدت میں حضرت مولانا کو بھوک پیاس کا ذرا بھی ہوش نہ رہتا۔ رمضان المبارک کے بعد دہلی اور اطراف دہلی میں فساد شروع ہوگیا۔ راستے بند ہوگئے اور اب فساد اور کشت و خون خاص شہر میں ہونے لگا۔ اس سلسلہ میں مولانا محمد یوسف مرکز میں مقیم حضرات کے سامنے برابر خطاب فرماتے۔ شہر کے مسلمان جن کا تبلیغی کام سے تعلق تھا دن بھر کام کرنے کے بعد رات کو بستی نظام الدین آجاتے اور رات وہیں گزارتے کئی بار یہ لوگ فسادیوں کی زد میں آئے مگر عزم و ثبات میں فرق نہ آیا۔

اس کے بعد پورا شہر فساد کی آگ میں جھلسنے لگا۔ کسی کی عزت، مال و جان محفوظ نہ تھی۔ مگر تبلیغی کام کرنے والے حضرات مولانا کی بے چین طبیعت سے متاثر ہو کر اس آگ میں کود کود کر دین کا کام کررہے تھے۔ دہلی سے اجڑنے والے مسلمان ہمایوں کے مقبرہ، عرب سرائے اور نظام الدین کی سڑکوں پر اور پرانے قلعہ میں پناہ گزین تھے اور میوات کے اُجڑنے والے مرکز نظام الدین رحمہ اللہ میں بسے ہوئے تھے۔ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمہ اللہ کی بستی بالکل اجڑ گئی تھی لیکن تبلیغی مرکز اسی طرح آباد رہا۔ مولانا محمد یوسف صاحبؒ ہر اس شخص سے جو مرکز میں مقیم تھا، فرماتے جو کچھ تمہارے پاس ہے ان مصیبت زدہ لوگوں پر خرچ کردو، ان کو کھلاؤ، پلاؤ ان کی حفاظت کا سامان

کر، ان میں دین کا کام کرو، تم کو معلوم نہیں یہ لوگ کس سبب سے لٹے پٹے ہیں۔ یہ اس لیے لٹے اور پیٹے گئے ہیں کہ یہ مسلمان ہیں۔ ایمان اور کلمہ والے بننے کے جرم میں گھر سے بے گھر ہوئے ہیں۔ اب یہی چیزیں ان میں پیدا کرو تاکہ صحیح طور پر اور سچے طریقہ سے مسلمان ہو کر رہیں۔ اس کے ساتھ حضرت مولانا بے دریغ روٹی کپڑا ان لوگوں میں تقسیم کرتے۔

ہزاروں کی تعداد میں پڑے ہوئے پناہ گزینوں میں کام کرنے کا مسئلہ بڑا پیچیدہ تھا۔ ایک تو راستہ خطرناک تھا۔ دوسرے ان میں پہنچ کر ان کی مصیبت اور بدحالی کا دیکھا نہ جانا اور سیکڑوں مسائل کا درپیش ہونا، جو لوگ ہمت کر کے ان میں پہنچ جاتے تو ان کی بیکسی، بے بسی کا قیامت خیز منظر دیکھ کر بے قابو ہو جاتے۔ ایک جگہ سے دوسری جگہ جانے میں ہزاروں رکاوٹیں تھیں۔ ذرا قدم باہر نکالا کہ موت نے آدبوچا یا پولیس اور فوج کے حوالہ ہونا پڑا۔ بڑے بڑے ہمدرد و تعلق رکھنے والے آنکھیں پھیر لیتے۔ ان حالات میں حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ برابر مرکز میں پہنچ کر مرکز والوں کی سرپرستی فرماتے رہے اور سب سے بڑھ کر اس موقعہ پر حضرت مولانا حفظ الرحمان سیوہاروی رحمہ اللہ نے اپنی مجاہدانہ زندگی، دیرینہ تعلق اور احساسِ فرض کی صفت کا پوری طرح مظاہرہ کیا، دامے، درمے، سخنے تبلیغی جماعتوں کا ساتھ دیا۔ مولانا محمد یوسف صاحبؒ اور ان کے ساتھیوں کی خبر گیری شب و روز رکھی۔ جب بھی کوئی تبلیغی جماعت ان کے پاس جاتی وہ باوجود اس کے کہ سیکڑوں مسائل ان کے ذہن و دماغ کو مشوش بنائے ہوئے ہوتے۔ اس جماعت کی بات کو غور سے سنتے اور فوراً پرچہ لکھ دیتے۔ "یہ جماعت ہماری جماعت ہے" اس پرچہ کو لے کر جماعت جہاں جانا چاہتی چلی جاتی کہیں بھی پولیس یا فوج مزاحم نہ ہوتی اس کے علاوہ خود مولانا اپنا وقت نکال کر گشت کرتے اور بستی نظام الدین رحمہ اللہ آتے اور حالات دریافت کرتے۔

مرکز بستی نظام الدین رحمہ اللہ چونکہ اس وقت قدم جمانے والے اہلِ محبت کا مرکز اور پناہ گزینوں کا مرجع بنا ہوا تھا اس لیے فسادیوں کی نظروں میں خار کی طرح کھٹکتا تھا۔ کئی بار انہوں نے حملہ کی تیاری کی، مگر خدا نے حفاظت کی اور اپنی خاص نصرت سے اس کو محفوظ رکھا۔ ہر وقت اس کا خوف لگا رہتا تھا کہ کب فسادیوں کا مرکز پر حملہ ہو جائے۔ ان حالات میں بڑے بڑے صاحب ہمت لوگوں کے بعض اوقات قدم اکھڑ جاتے مگر حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ اور مولانا محمد یوسف صاحب رحمہ اللہ پورے عزم و ثبات کے ساتھ ڈٹے رہے۔ حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب ایک جگہ لکھتے ہیں:۔

"کئی مرتبہ بہت سی کوششیں مسجد پر حملہ کی ہوئیں مگر ہر مرتبہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے ایسی غیبی مدد کھلی ہوتی تھی کہ اس کو اللہ کے انعام کے سوا کچھ نہیں کہا جا سکتا۔ ایک مرتبہ معلوم ہوا کہ بھوگال سے پرلی طرف کئی ہزار کا مجمع لاٹھیوں اور بندوقوں سمیت جمع ہے اور آج رات کو مسجد پر حملہ ہونا طے ہے۔ مغرب کے بعد ایسی زور کی بارش، بجلی کی کڑک اور اولے پڑے کہ راستے پانی سے بھر گئے اور ان کو پیش قدمی کی ہمت نہ پڑی۔ مسلسل حملہ آوروں کے ہجوم اور صبح شام فسادات کے تلاطم خیز سمندر میں مرکز کا ہچکولے کھاتے ہوئے جہاز کی مانند بن جانے کی وجہ سے اہل الرائے حضرات کا اصرار تھا کہ کم سے کم مرکز چھوڑ دینا چاہیے اور کسی محفوظ مقام پر منتقل ہو جانا چاہیے مگر اس وقت بھی مولانا محمد یوسف صاحبؒ اور حضرت شیخ الحدیث صاحب رحمہ اللہ کے پائے ثبات میں لغزش نہ آئی مرکز کا کام جس طرح پہلے سے چل رہا تھا مصائب و تکالیف کے اس دور میں بھی اسی طرح چلتا رہا"۔

دہلی کی تباہی اور مسلمانوں کے خون کی ارزانی خصوصاً اہل تعلق کے گھر بار کے اُجڑنے سے مولانا کے دل پر سخت چوٹ لگی۔ برسوں جس چمن کی آبیاری میں مولانا اور ان سے پہلے ان کے والد محترم نے اپنی ساری توانائیاں خرچ کردی تھیں اور جس کام کے لیے اپنی زندگی جیسی متاعِ عزیز قربان کردی تھی۔ اس کے کارکنوں کے اس طرح اُجڑنے اور بے گھر ہونے سے مولانا کے دل میں رستا ہوا ناسور پیدا ہوگیا تھا۔ مولانا کو ان کے جان ومال کی بربادی سے زیادہ ان کے ایمان و دین جیسی متاع کے لٹنے کا غم تھا۔ وہ میوات جس کی اصلاح کے لیے حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ نے ساری زندگی ختم کردی تھی۔ جہاں صدہا مدرسے اور مکاتب کھولے، جہاں سیکڑوں حفاظ اور قراء تیار ہوئے۔ وہ آگ کی لپیٹ میں آگیا اور چشم زدن میں ویران ہوگیا۔

**مشرقی پنجاب کا فساد:** تقسیم ہند کا سب سے زیادہ اثر دہلی اور اطراف دہلی کے علاوہ مشرقی پنجاب پر پڑا تھا۔ وہ مشرقی پنجاب جہاں مسلمانوں کی غالب آبادی تھی اور سیکڑوں چھوٹے بڑے مدارس اور خانقاہیں تھیں، جہاں تقسیم سے پہلے تبلیغی جماعتوں نے کام کیا تھا اور بیشمار لوگ تبلیغی تحریک سے وابستہ ہوچکے تھے۔ خطِ تقسیم کے کھنچتے ہی یہ علاقہ آگ کی ایک بھٹی بن گیا، مدرسے اجڑ گئے۔ خانقاہیں بند ہوگئیں، علماء ہجرت پر مجبور ہوگئے اور بڑی آبادی اپنے محبوب وطن کو چھوڑ کر پاکستان منتقل ہوگئی۔ بے شمار آدمی شہید کئے گئے، اور جو لوگ انتقالِ وطن نہیں کرسکتے تھے وہ یا تو پہاڑوں کے دامنوں میں چھپ گئے یا اپنے دین کو چھوڑنے پر مجبور کئے گئے اور انہوں نے بادلِ ناخواستہ ترکِ دین کیا۔ اس خونی انقلاب نے سارے علماء و اکابر کو بے چین کردیا جن کو اسلام اور مسلمانوں کے ساتھ دل وجان سے زیادہ تعلق تھا اور مشرقی پنجاب میں ان کے معتقدین اور محبین اور اہل تعلق آباد تھے۔ خصوصاً حضرت مولانا شاہ عبد القادر رائپوریؒ اور ان کے شیخ حضرت مولانا شاہ عبد الرحیم رائپوریؒ کا لگایا ہوا باغ اس پورے حصے میں آباد تھا۔ وہ دیکھتے دیکھتے اجڑ گیا اس لیے قدرتی طور پر حضرت مولانا شاہ عبد القادر رائپوریؒ کے دل ودماغ پر اس کا بڑا اثر پڑا اور دل کو ایسا زخم لگا جو آخر تک مندمل نہ ہوسکا۔

مولانا محمد یوسف صاحبؒ ان پر آشوب دنوں میں بڑی قوت وطاقت اور خداوند تعالیٰ کی قدرت پر پورے یقین سے دین کی دعوت پھیلانے اور رسول اللہ ﷺ کے لائے ہوئے طریقہ کو اپنانے پر زور دیتے۔ جن لوگوں نے مولانا کی اس وقت کی تقریریں سنی ہیں وہ جانتے ہیں کہ مولانا کے اندر کتنا عزم اور بڑی سے بڑی باطل طاقت کو حقیر جاننے کی قوت پیدا ہوگئی تھی۔ ان کے سامنے فسادات کا یہ خونی منظر کوئی حقیقت نہیں رکھتا تھا اور یقین کامل تھا کہ اگر صحیح دین کی دعوت دی جائے اور چند اصحاب دعوت وعزیمت اپنی جانوں کو پیش کردیں تو بڑی سے بڑی طاقت پاش پاش ہوسکتی ہے۔ مولانا کی ان دنوں کی ایک تقریر کے مندرجہ ذیل اقتباس سے مولانا کے عزم وثبات کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ مولانا نے فرمایا:۔

> "تم حضور ﷺ کے نمونہ پر بننا شروع کرو جتنا بننا ہوگا بن جائے گا اور جو بننے والا نہیں ہوگا اور بننے والوں کے لئے رکاوٹ بنے گا خدا تعالیٰ اسے اس طرح توڑ دے گا جیسے انڈے کے چھلکے کو توڑ دیتا ہے۔ تم جن کو بڑی طاقتیں کہتے ہو خدا وند کریم کے نزدیک ان کی حیثیت مکڑیوں کے جالے کے برابر بھی نہیں۔ اس دنیا میں پاکیزہ انسانوں کے نہ ہونے کی وجہ سے مکڑیوں کے بڑے بڑے جالے لگ گئے تھے جب حضور ﷺ کی سعی سے پاکیزہ انسان بن گئے تو خدا کے عذاب کی ایک جھاڑو سے روم وفارس کے جالے صاف کردیئے گئے تھے بالکل یہی صورت روس وامریکہ کی ہوگی"۔

**تقسیم ملک کے بعد ہندوستان میں مولانا کے دورے اور اجتماعات:** تقسیم ملک کے چند ماہ بعد تک مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے تبلیغی کام زیادہ تر دہلی اور اس کے اطراف میں جو مسلمان پناہ گزین آ کر بس گئے تھے، ان میں کیا اور زیادہ سے زیادہ جماعتیں فسادات سے متاثر مسلمانوں میں بھیجیں۔ چند مہینوں کے بعد جب حالات کچھ بہتر ہوئے اور مختلف علاقوں میں اجتماعات کرنے کے راستے کھلے تو مولانا نے اجتماعات کی ابتدا فرمائی اس لئے کہ اجتماعات سے ٹوٹے ہوئے دلوں کو قوت اور اکھڑے ہوئے قدموں کو ثبات ملتا تھا۔ جہاں جہاں پر اجتماعات ہوئے وہاں پر ہمت وجرأت کی فضا پیدا ہوگئی اور جو مسلمان کھلے عام نکلنے سے ڈرتے تھے، وہ بے جھجک سفر کرنے لگے۔ تبلیغی جماعتیں نہ عین فسادات کے دنوں میں رکیں نہ ویران جگہوں میں سفر کرنے سے ڈریں۔ جس ذات باری تعالیٰ کا کام وہ کررہی تھیں اس پر پورے ایمان ویقین کے ساتھ فسادات کے الاؤ میں کود پڑیں۔ اللہ تعالیٰ نے فضا کو ہموار کردیا اور دینی دعوت کے راستے کھول دیئے۔ جب عام مسلمانوں میں اعتماد اور جرأت اور بے خوفی کی قوت پیدا ہونے لگی تو مولانا نے عام اجتماعات کی طرح ڈالی۔

**رائے پور شریف کا اجتماع:** مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے تقسیم ملک کی لائی ہوئی مصیبت اور وحشت پیدا کرنے والے دور میں اجتماعات کی ابتدا ایسے مقام سے کی جہاں پر ذکر کی فضا قائم تھی اور برسوں سے اللہ اللہ کرنے والے وہاں پر موجود تھے اور ایک ایسے مردِ باخدا اور بزرگ شخصیت کا سایہ تھا جس نے برسوں ایمان ویقین اور یادِ الٰہی کا سبق دیا۔ رائے پور سہارنپور سے تقریباً بیس بائیس میل کے فاصلے پر ایک قصبہ ہے اس قصبہ کے ساتھ گلشنِ رحیمی میں حضرت مولانا شاہ عبد القادر رائپوریؒ کا قیام تھا۔ اسی رائپور میں تقسیم ہند کے بعد سب سے پہلا تبلیغی جلسہ ہوا جس میں مولانا سید ابوالحسن علی ندوی اور مولانا محمد منظور نعمانی نے بھی شرکت کی۔ یہ جلسہ ۱۲، ربیع الثانی ۶۷ھ مطابق ۱۴، فروری ۱۹۴۸ء کو ہوا۔ رائے پور کے اس قیام میں حضرت مولانا رائے پوریؒ نے مولانا محمد یوسف صاحبؒ سے اصرار فرمایا کہ آپ ہندوستان کے دوروں سے فارغ ہو کر پاکستان کا سفر کریں اور وہاں تبلیغی اجتماعات کئے جائیں۔

یاد رہے کہ فسادات کے دنوں میں حضرت اقدس رائے پوری رائے پور ہی میں مقیم رہے۔ اس دوران دوسرے تیسرے روز سہارنپور تشریف لے جا کر سہارنپور کے مسلمانوں کو تلقین فرماتے رہے کہ تم لوگ ہرگز ہجرت نہ کرو اور یہیں جیو مرو اور اسی استقامت کا سبق حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ اور حضرت مولانا شیخ الحدیث محمد زکریاؒ مسلسل دیتے رہے۔ چونکہ سہارنپور یو۔پی کا سرحدی ضلع تھا اگر یہ اکھڑ جاتا تو سارا یو۔پی مسلمانوں سے خالی ہوجاتا۔ چنانچہ ان حضراتؒ کی تلقین سے سہارنپور کے مسلمان وہیں ڈٹے رہے اور ان کی وجہ سے دوسرے ملحقہ اضلاع مظفر نگر، لکھنؤ وغیرہ کے لوگ بھی وہیں جمے رہے۔ اور آج ہندوستان میں مسلمانوں کی معتدبہ تعداد اپنا ایک وزن رکھتی ہے اور ان کی وجہ سے آج بھی اس کفرستان میں ہزاروں مساجد، ہزاروں دینی مدارس اور کئی مسلم یونیورسٹیاں (دیوبند، مظاہر العلوم، علی گڑھ مسلم یونیورسٹی دار العلوم ندوۃ العلماء) آباد ہیں۔ اسی طرح حضرت رائے پوری کی تلقین سے حضرت کے خلفا اور اہلِ علم مریدین نے رائے پور کے آس پاس کے پہاڑی علاقوں میں جا جا کر مسلمانوں کو ارتداد سے روکا اور مشرقی پنجاب جو مسلمانوں سے بالکل خالی ہوگیا تھا وہاں ازسرِ نو مسلمانوں کو آباد کیا چنانچہ آج مشرقی پنجاب میں بھی مسلمانوں کی ایک اچھی خاصی تعداد آباد ہے۔

**ہندوستان میں مختلف مقامات پر اجتماعات اور ان کی کیفیت:** رائے پور شریف کے اجتماع کے بعد مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے ہندوستان کے مختلف مقامات پر سیکڑوں اجتماعات کئے اور ان میں شرکت کی۔ جن کی تفصیل آئندہ سطور میں مختصراً بیان کی جارہی ہے۔

ان اجتماعات کے انعقاد کی شرائط کیا تھیں اور ان کا طریقہ کار کیا تھا۔ پہلے اس کو بیان کرنا ضروری معلوم ہوتا ہے۔

مولانا محمد یوسف صاحبؒ اس پر زور دیتے تھے کہ اجتماعات منعقد ہونے سے پہلے بھی کثیر تعداد میں لوگ اوقات لگائیں۔ کچھ تو اپنے اپنے مقامات اور ان کے اطراف وجوانب میں اجتماع کو کامیاب کرنے کے لیے کوشش کریں اور کچھ لوگ چلّہ لگائیں اور دور دور تک سفر کریں۔ مولانا کے نزدیک یہ ضروری تھی کہ اجتماع کے لیے لوگوں میں خوب جم کر کام کیا جائے اور فضا اتنی ہموار کردی جائے کہ اجتماع سے اوقات دینے والے بکثرت نکل سکیں۔

جب بھی کسی شہر یا علاقہ والے بڑا اجتماع کرتے تو ان کے لیے ضروری ہوتا کہ وہ جماعت کو لے کر مولانا کی خدمت میں جائیں اور اجتماع کی تاریخ طے کرائیں۔ یہ علاقہ والوں کے تعلق اور کام سے دلچسپی پر منحصر ہے کہ وہ کتنی بڑی جماعت لے کر جاتے ہیں۔ عموماً بڑی جماعت جایا کرتی تھی اس صورت میں جو لوگ جایا کرتے تھے ان کا کام سے تعلق بڑھتا تھا۔ وہ مولانا کے صبح شام کے خطاب سنتے تھے اور ان کے دل ایمان ویقین سے معمور ہوتے تھے۔ ان کے سامنے کام کے نشیب وفراز آتے اور وہ جب اپنے علاقے کو لوٹتے تو بڑی ذمہ داریوں کے ساتھ اور بڑی کیفیات، شوق وذوق اور کام کی لگن لے کر لوٹتے تھے ان کے اس سفر سے اجتماع کو بڑی مدد ملتی تھی۔

خطاب ختم ہونے پر مطالبے شروع ہوجاتے سیکڑوں نام جو پہلے آچکے ہوتے وہ لکھے جانے لگتے نئے لوگ کھڑے ہوکر اپنا اپنا نام لکھواتے جماعتوں کی تشکیل کا ایک کمرہ الگ ہوتا۔ اس میں ان تمام لوگوں کو جمع کیا جاتا جو نام لکھا چکے ہوتے اور وہیں اندرون وبیرون ملک کے لیے جماعتیں بنتیں۔ اوقات مقرر ہوتے۔ پیدل، ریل کے ذریعے، سائیکلوں کے ذریعے اور بیرونِ ملک کے لیے ہوائی جہازوں اور بحری جہازوں کے ذریعے جانے کا نظم بنتا۔ اجتماع کے خاتمے پر عمومی طور پر تیسرے دن صبح سے دوپہر تک تقریباً گیارہ بجے تک مولانا کا آخری خطاب ہوتا جس میں کام کا اصول، طریقہ کار، گشت واجتماع اور سفر کے متعلق ایک مرتب اور منظم ہدایت نامہ ہوتا، تاکہ جماعتوں میں جانے والے اس کے مطابق اپنے اوقات گزاریں۔ اس خطاب کے بعد مولانا بڑی مؤثر دعا فرماتے جس میں اپنا دل نکال کر رکھ دیتے اور پوری فضا آمین سے گونج اٹھتی۔ دعا کے بعد ہزاروں افراد جماعتوں کی شکل میں مولانا سے مصافحہ کرتے ہوئے اور دعائیں لیتے ہوئے رخصت ہوتے۔ یہ منظر بھی دیکھنے والے کو انتہائی متاثر کردیتا اور سیکڑوں آنکھیں محبت وتعلق سے اور اپنی محرومی کے احساس سے اشکبار ہوجاتیں۔ ان بڑے بڑے اجتماعات سے جن میں مولانا شرکت فرماتے ہزاروں کی تعداد میں لوگ نکلتے۔ دس دس بارہ بارہ جماعتیں دوسرے ملکوں کے لیے نکلتیں۔ سیکڑوں جماعتیں اندرونِ ملک کے صوبوں، شہروں اور قصبوں کے لئے نکلتیں۔ اوسطاً بڑے اجتماع سے دو اڑھائی ہزار آدمی نکلتے اور مولانا کے آخری دور میں تو اس سے بھی زیادہ تعداد بعض اجتماعات سے نکل چکی ہے۔ عام طور پر لوگ تین تین چلوں کے لئے نکلتے۔

**اجتماع کے بعد کی کیفیات:** مولانا جن جن اجتماعات میں شریک ہوتے وہ مہینوں پہلے سے فضا کو جذب وشوق اور جدوجہد کی کیفیات سے معمور کرا دیتے اور لوگ ذوق وشوق سے مولانا کی آمد کا انتظار کرتے، لیکن اصل کیفیت اور نورانیت اجتماع کے بعد پیدا ہوتی ہے اور مہینوں تک دین کا غلغلہ اور خدمتِ دین کا جذبہ فضا میں سرایت کئے رہتا اور عوام وخواص سب کئی مہینے تک اس کا تذکرہ کرتے رہتے اور اپنے دل ایمان ویقین کی دولت سے مالا مال پاتے۔ مولانا مسلسل بولتے۔ آخری تقریر میں مولانا کا جوش وخروش انتہا کو پہنچ جاتا اور ہر شخص دم بخود ہوتا کہ گھنٹوں سے بول رہے ہیں مگر تکان نہیں۔ عزم ویقین کا پیکر بنے سارے انسانوں کو دعوتِ حق دے رہے ہیں۔ سارا مجمع ایمان ویقین کے سمندر میں ڈوب جاتا۔ اجتماع ختم ہوتا۔ مولانا رخصت ہوجاتے اور اپنے پیچھے ایسے دیرپا اثرات چھوڑ جاتے کہ مہینوں تک فضا ان سے معمور رہتی۔ ہر شخص کی زبان پر ان کی تقریروں کا تذکرہ، ان کے اعتماد علی اللہ، یقین وتوکل کا چرچا رہتا۔ جو لوگ اجتماع سے پہلے مخالف ہوتے وہ مولانا کے ایمان افروز خطاب اور روح پرور گفتگوؤں کی بے پایاں تعریف وتوصیف کرتے۔

# پاکستان کے دورے اور اجتماعات

تقسیم ملک کے بعد ہندوستان کے مختلف حصوں سے بیشمار مسلمان پاکستان منتقل ہوگئے تھے خصوصاً دہلی اور میوات سے بہت سے پرانے کام کرنے والے اور ان اکابر سے تعلق رکھنے والے اپنے عزیز وطن کو چھوڑنے پر مجبور ہوگئے۔ ان میں ایک بڑی تعداد ان لوگوں کی تھی جن میں حضرت مولانا محمد الیاسؒ کے تربیت یافتہ تھے۔ انہوں نے پاکستان پہنچ کر پناہ گزینوں اور مہاجروں میں کام کرنا شروع کردیا۔ نیز تقسیم سے پہلے ہی پنجاب، سرحد، وسندھ میں کام شروع ہوچکا تھا۔ اسی طرح مشرقی پاکستان میں بھی کام کرنے والے پہنچ چکے تھے۔ اس لئے نئی اور پرانی طاقتیں مل گئیں اور تبلیغی کام کی مضبوط بنیاد پڑگئی اور اس کا مرکز مغربی پاکستان میں رائے ونڈ کو قرار دیا گیا جو لاہور سے ۲۸ میل دور تحصیل قصور (اب ضلع) میں واقع ہے۔ اس کے علاوہ مقامی طور پر لاہور (باغبانپورہ) میں بلال پارک اور کراچی میں مکی مسجد کو مرکز بنایا گیا۔ اس کے علاوہ مشرقی پاکستان (موجودہ بنگلہ دیش) میں ڈھاکہ بھی کام کرنے والوں کا بڑا مرکز بن گیا اور مولانا محمد یوسفؒ کے دوروں سے ہر ہر شہر اور قصبے میں کام کرنے والے پیدا ہوگئے۔

مغربی پاکستان میں شروع شروع میں کام کو جمانے کے لیے سات مرکز قائم کئے گئے۔ (۱) کراچی (۲) راولپنڈی (۳) لاہور (۴) حیدرآباد سندھ (۵) پشاور (۶) کوئٹہ اور (۷) ملتان۔ ان مراکز میں ہر سال اجتماعات ہوتے رہے اور مسلسل جماعتوں کی نقل وحرکت ہوتی رہی۔ مشرقی پاکستان (موجودہ بنگلہ دیش) میں تین مرکز قائم کئے گئے۔ (۱) ٹنگرائل (۲) چاٹگام (۳) کھلنا۔

رائے ونڈ کا مرکز: مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی رائے ونڈ کے مختلف اجتماعات میں بیشمار تقریریں ہوئیں جن سے ہزاروں افراد نے یقین واعتماد کی دولت پائی اور اپنی عمروں کو تبلیغی کام میں لگایا۔ عرب اور دوسرے ممالک کے اہلِ علم حاضر ہوئے اور ملکی اور مقامی باشندوں نے بھی فائدہ اٹھایا اور آج بھی اس مرکز سے تبلیغی شاخیں پھوٹ پھوٹ کر مشرق ومغرب کے علاقوں میں اپنی روشنی پھیلارہی ہیں۔ یورپ کے ممالک کے کتنے ایسے مسلمان ہیں جو اس مرکز میں برابر آتے رہے ہیں اور واپس جاکر اپنے ملک میں تبلیغی کام کرتے رہے ہیں۔ پاکستان کے اہلِ تعلق نے جس تندہی، جفاکشی اور محنت ومجاہدہ کے ساتھ دعوت الی اللہ کی اس تحریک کو پھیلایا اور ایمان ویقین اور عمل صالح کے ساتھ ساتھ خروج فی سبیل اللہ کو جس طرح رواج دیا اور اس کو عام کیا اس کی کوئی مثال برصغیر کی گزشتہ تاریخ میں نہیں ملتی۔ پاکستان کی تبلیغی جماعتوں نے صرف یہی نہیں کہ اپنے ہی ملک میں تبلیغی کام کیا ہو بلکہ دوسرے ممالک جیسے حجاز، شام، مصر، عراق، اردن، ترکی، انگلینڈ، جاپان، امریکہ نیز دوسرے یورپین ممالک اور افریقہ اور ایشیا کے ملکوں میں اوقات لگائے اور تکلیفیں اٹھا اٹھا کر پیدل اور سواریوں کے ذریعہ مسلسل کام کیا۔ دوسرے ممالک کے افراد اور جماعتوں کو اپنے ملک میں لائے اور ان کو اپنے یہاں پھرایا اور تعاون واشتراک سے پوری دنیا کو ایک صحن بنادیا اور حدود قیود کی تفریق مٹادی۔

جس طرح ہندوستان کے دوروں اور اجتماعات میں مولانا محمد یوسف صاحبؒ کا معمول تھا اور جن قواعد اور شرائط کے ساتھ اجتماعات ہوتے تھے اور ان اجتماعات سے فضا پر جو اثرات مرتب ہوتے تھے وہی ساری چیزیں کچھ زیادہ بڑے پیمانہ پر پاکستان میں ہوتی تھیں۔ یہاں صرف چند اجتماعات کا سرسری ذکر کیا جاتا ہے۔

**کراچی کا پہلا اجتماع:** تقسیم ملک کے تین چار ماہ بعد ۲۶ دسمبر ۱۹۴۷ء کو کراچی میں ایک بڑا اجتماع ہوا جس میں مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے مع اپنے رفقاء کے شرکت کی۔ اس کے بعد کئی اجتماعات ہوئے جو آج تک ہوتے چلے آرہے ہیں۔

**لاہور کا پہلا اجتماع:** ۱۵ تا ۱۷ مارچ ۱۹۴۸ء کو لاہور میں ایک عظیم الشان اجتماع کیا گیا۔ یہ وہ زمانہ تھا جب کہ ہندوستان و پاکستان دونوں جگہوں کے مسلمانوں بالخصوص مہاجرین کو کئی بڑے مسائل درپیش تھے۔

**راولپنڈی کا اجتماع:** ۷ تا ۹ مئی ۱۹۴۸ء کو راولپنڈی میں ایک بڑا تبلیغی اجتماع کیا گیا۔ مولانا محمد الیاسؒ کے معتمد خاص محمد شفیع قریشی صاحب اور ان کے رفیق کار ملک دین محمد صاحب تقسیم کے بعد دہلی سے راولپنڈی منتقل ہوگئے تھے ان کے اصرار پر یہاں اجتماع رکھا گیا اور مرکز کی بنیاد ڈالی گئی۔ اب یہاں جماعت کا ایک مستقل مرکز ہے۔

**پشاور کا اجتماع:** ۲۰ تا ۲۲ اپریل ۱۹۵۰ء کو پشاور میں ایک عظیم الشان اجتماع منعقد کیا گیا جس میں پنجاب و سندھ کے علاوہ سرحد کے ہزاروں لوگ شریک ہوئے۔ اس اجتماع میں حضرت مولانا شاہ عبد القادر رائپوریؒ اور حضرت مولانا حافظ فخرالدین صاحب خلیفہ مجاز حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوریؒ نے بھی شرکت کی (اسی اجتماع میں راقم السطور کو حضرت مولانا شاہ عبد القادر رائپوریؒ کے دست مبارک پر بیعت ہونے کی سعادت حاصل ہوئی)

**سکھر کا اجتماع:** ۱۱ اپریل جولائی ۱۹۵۲ء کو سکھر میں ایک عظیم الشان اجتماع کیا گیا اسی کے ساتھ ساتھ مولانا نے متعدد مقامات کا دورہ کیا لاہور، لائلپور، سرگودھا، کراچی، ٹنڈو اللہ یار اور حیدرآباد میں اجتماعات کئے گئے جن میں مولانا محمد یوسفؒ نے خطاب کیا۔

**کراچی کا اجتماع:** جولائی ۱۹۵۳ء میں مولانا نے کراچی، ملتان اور بہاولپور کے اجتماعات میں شرکت کی اور اسی دوران پاکستان کے مختلف شہروں اور قصبات کے اجتماعات میں خطاب فرمایا۔

**ڈھاکہ اور اس کے مضافات کے اجتماعات:** جنوری ۱۹۵۴ء کو مولانا محمد یوسف صاحبؒ مولانا انعام الحسن صاحب اور دوسرے رفقاء کے ساتھ ڈھاکہ تشریف لے گئے وہاں ایک ہفتہ قیام کیا اور ڈھاکہ اور اس کے مضافات میں مختلف مقامات پر متعدد اجتماعات سے خطاب کیا۔

**رائے ونڈ کا اجتماع:** ۱۱ اپریل ۱۹۵۴ء کو رائے ونڈ تشریف لائے اور ایک بڑے اجتماع سے خطاب کیا۔ تین دن قیام کیا اور صبح شام تقاریر کیں اس کے بعد لاہور تشریف لے گئے اور چھ روز قیام کیا اور متعدد اجتماعات سے خطاب فرمایا۔

**کھلنا کا اجتماع:** ۷ تا ۹ نومبر ۱۹۵۴ء کو کھلنا (بنگلہ دیش) میں اجتماع ہوا جس میں مولانا کی نیابت میں مولانا عبید اللہ بلیاوی تشریف لے گئے۔

**رائے ونڈ اور راولپنڈی کا اجتماع:** ۴ مارچ ۱۹۵۵ء کو رائے ونڈ میں مولانا نے ایک بڑے اجتماع سے خطاب فرمایا اس کے بعد راولپنڈی تشریف لے گئے اور تین روز قیام فرمایا اور رات دن مسلسل خطاب فرماتے رہے۔

**چاٹگام کا اجتماع:** ۲۹، تا ۳۱ جنوری ۱۹۵۶ء کو مولانا اپنے گیارہ ساتھیوں کے ہمراہ چاٹگام (مشرقی پاکستان موجودہ بنگلہ دیش) تشریف لے گئے اور وہاں کے ایک بڑے اجتماع میں شرکت کی۔ یہ بنگال کا ایک ممتاز اور عدیم المثال اجتماع تھا۔ یہاں سے فراغت کے بعد ڈھاکہ اور اس کے مضافات میں متعدد مقامات پر خطاب کیا۔

**رائے ونڈ کا اجتماع:** ۵ تا ۷ اکتوبر ۱۹۵۶ء کو رائے ونڈ میں ایک بہت بڑا اجتماع ہوا۔ اس میں مولانا نے اپنے پرانے رفقا سمیت شرکت کی۔ بیرونی ممالک کے لیے کثیر جماعتیں اس اجتماع سے ملیں۔ اس کے تھوڑے عرصہ کے بعد رائے ونڈ کا سالانہ اجتماع ہوا۔ (جو کہ ہر سال ہوتا ہے اب تک ہو رہا ہے) اس میں مولانا نے اپنے ساتھیوں سمیت شرکت کی یہاں سے فارغ ہو کے کوہاٹ تشریف لے گئے اور وہاں سے واپسی پر راولپنڈی میر پور کے اجتماعات میں خطاب کیا اور اس کے بعد کراچی تشریف لے گئے اور وہاں متعدد اجتماعات میں خطاب فرمایا۔

**پنجاب اور سرحد کا دورہ:** ۱۰، رجب ۱۳۷۸ھ سے ۲، شعبان ۱۳۷۸ھ تک مولانا نے مغربی پاکستان کا دورہ کیا اور رائے ونڈ، لاہور، راولپنڈی، گوجرانوالہ، لائلپور (فیصل آباد) اور پشاور کے مقامات پر متعدد اجتماعات سے خطاب فرمایا اور صبح شام کی سیکڑوں مجالس میں ارشاد فرماتے رہے۔

**بنگال کا دورہ:** یہاں سے فارغ ہو کر مولانا ڈھاکہ (بنگلہ دیش) تشریف لے گئے اور بنگال کا پندرہ دن کا دورہ کیا اور متعدد شہروں اور قصبوں اور دیہات میں صبح شام تقاریر کیں۔ دوبارہ ۲ اپریل ۱۹۶۰ء کو مولانا اپنے رفقا سمیت کلکتہ اور وہاں سے ڈھاکہ تشریف لے گئے اور ڈھاکے کے اطراف وجوانب میں مختلف مقامات پر اجتماعات کئے گئے جن میں مولانا نے خطاب فرمایا۔

**سندھ اور پنجاب کا دورہ:** ۱۰ اپریل ۱۹۶۰ء کو کراچی تشریف لے گئے اور سندھ کا دورہ کیا۔ یہ دورہ اٹھارہ دن رہا اس میں سندھ کے مختلف شہروں اور قصبوں میں متعدد اجتماعات میں شرکت کی اور خطاب فرمایا۔

شوال ۱۳۸۰ھ میں دوبارہ سندھ اور پنجاب کا ایک طویل دورہ کیا۔ آپ کے ساتھیوں میں مولانا انعام الحسن صاحب، حاجی فضل عظیم صاحب، مفتی زین العابدین صاحب بھی تھے۔ اس دورہ میں آپ نے رائے ونڈ، لاہور، راولپنڈی، پشاور، سیالکوٹ، بلگن، وڈھالہ، لائلپور (فیصل آباد) کراچی، حیدرآباد، سکھر، بہاولپور، ملتان، بھکر، سرگودھا، بھنبر، پتوکی وغیرہ مقامات کے علاوہ دوسرے بہت سے قصبات کے اجتماعات میں خطاب فرمایا۔

**مشرقی پاکستان (موجودہ بنگلہ دیش) کا دورہ:** ۱۰ نومبر ۱۹۶۲ء کو مشرقی پاکستان کا طویل دورہ کیا۔ یہ سفر ایک مہینہ پانچ دن کا تھا۔ اس میں کلکتہ، ڈھاکہ اور چاٹگام اور ان شہروں کے مضافات میں متعدد مقامات پر اجتماعات منعقد کئے اور ان میں خطاب فرمایا۔

**مغربی پاکستان کا دورہ:** ۲۱ مارچ ۱۹۶۳ء کو مولانا نے مغربی پاکستان کا دورہ کیا اور یہ دورہ ایک ماہ بارہ دن کا تھا۔ لاہور سے رائے ونڈ پہنچے۔ تین دن کے اجتماع میں مسلسل خطاب فرمایا۔ بڑا عظیم اجتماع تھا۔ بیشمار جماعتوں کی تشکیل ہوئی۔ یہاں سے فارغ ہو کر پاکستان کے متعدد شہروں، قصبوں اور دیہات کا دورہ کیا اور خطاب فرمایا۔

**آخری حج سے واپسی اور مغربی پاکستان کا دورہ:** ۱۹۶۴ء میں مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب کے ہمراہ حج کیا۔ یہ مولانا محمد یوسف صاحبؒ کا آخری حج تھا۔ ۲۵، جون ۱۹۶۴ء کو جدہ سے دونوں حضرات کراچی پہنچے اور کی مسجد میں بہت بڑے اجتماع سے خطاب فرمایا۔ پھر کراچی سے ملتان، لائلپور (فیصل آباد) سرگودھا، ڈھڈیاں شریف (مدفن حضرت اقدس رائے پوریؒ) لاہور وغیرہ مقامات سے ہوتے ہوئے واپس دہلی پہنچے۔

## حجاج اور اہلِ حجاز میں تبلیغی کام کی ابتدا

اگرچہ حضرت مولانا محمد الیاسؒ نے بندرگاہوں اور جہازوں میں حجاج کے اندر تبلیغی کام کرنے کا پروگرام بنالیا تھا مگر اس کو عملی جامہ پہنانے اور اس کو ترقی دینے میں مولانا محمد یوسف صاحبؒ کا ہاتھ ہے۔ اس لیے حجاج اور حجاز میں تبلیغی کام کی اشاعت اور ان لوگوں کو داعی الی اللہ بنانے کا کارنامہ حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ ہی کے احسانات میں شمار کئے جانے کے قابل ہے۔ حجاز چونکہ ساری دنیا کے مسلمانوں کا عظیم مرکز ہے اور دنیا کے ہر ہر خطہ سے مسلمان کھنچ کھنچ کر حجاز مقدس فریضہ حج ادا کرنے جاتے ہیں اور اس پاک دیار میں علما ومشائخ، عوام وخواص، عمائد سلطنت کا اچھا خاصا اجتماع ہوجاتا ہے اس لیے ان میں اگر دینی دعوت کا کام کیا جائے تو اس کا اثر نہ صرف حجاز بلکہ اس سے زیادہ دنیا کے تمام خطوں پر پڑسکتا ہے۔ چنانچہ مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے دل میں اس کا داعیہ پیدا ہوا اور اس داعیہ نے آپ کو بے قرار کردیا۔ چنانچہ آپ نے تقاریر اور مکاتیب کے ذریعہ لوگوں کو اس طرف متوجہ کیا اور حجاج میں کام کرنے کا ایک وسیع اور مرتب پروگرام بنایا جس کی تفصیل حسب ذیل ہے۔

۱۔ ان تمام علاقوں اور مرکزی مقاموں پر جماعتوں کے ذریعہ تبلیغی نقل وحرکت جہاں حجاج جمع ہوئے ہیں جیسے بڑے بڑے اسٹیشن اور جنکشن، مسافر خانے وغیرہ۔

۲۔ ان بندرگاہوں اور ساحلوں پر جماعتوں کا گشت جہاں جہاں سے حجاج کے جہاز روانہ ہوتے ہیں۔

۳۔ جہازوں پر تعلیم ومذاکرہ جبکہ حجاج بالکل فارغ ہو کر اپنے اوقات گزارتے ہیں۔

مولانا کے بتلائے ہوئے ان طریقوں پر تبلیغی جماعتوں نے اپنے اوقات لگائے اور دوسروں کو اس کا احساس دلایا اور چند ہی سال میں عام لوگوں کی ادھر توجہ ہونے لگی۔ اسی طرح مولانا نے اس کا بھی اہتمام فرمایا کہ حجاج کی پیدل جماعتیں کام کرتی ہوئی جائیں۔ اس طرح ان کے اوقات بھی صحیح طور پر گزریں گے اور حج کرنے کا صحیح طریقہ بھی آئے گا۔

اس مبارک سفر میں کام کرنے کے لیے جو پہلی جماعت تیار ہوئی اس میں مراد آباد اور دہلی کے کام کرنے والے حضرات تھے جن میں حاجی فضل عظیم مراد آبادی، اور حافظ مقبول حسن دہلوی خاص طور پر قابلِ ذکر ہیں۔ ان حضرات نے بڑے مجاہدے اور ریاضت سے اس

کام کو حجاز میں چلایا اس کے بعد مولانا عبید اللہ بلیاوی کو مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے حجاز میں کام کرنے کے لیے بھیجا۔ ان کے علاوہ جناب محمد شفیع قریشی صاحب مولانا نور محمد میواتی، مولوی عبد المالک صاحب مرادآبادی، حاجی عبد العلیم صاحب میرٹھی، چوہدری نواز خان میواتی بھی حجاز گئے اور ان میں سے بعض نے ایک سال قیام کر کے وہاں کام کیا۔

۲۶، جون ۱۹۴۷ء کو، مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے مولانا ابوالحسن علی ندوی کو حجاز کے مبارک سفر پر روانہ کیا یہ سفر مولانا عبید اللہ بلیاوی کی درخواست پر اور حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کے ایما پر ہوا۔ مولانا سید ابوالحسن علی ندوی نے حرمین شریفین کے ذمہ دار علما اور عمائد اور اہلِ علم واہلِ قلم میں اس کام کا تعارف کروایا جس کے نتیجہ میں دعوت اور جماعت کو وقعت کی نگاہوں سے دیکھا جانے لگا اور دعوت اصلاح و تبلیغ سے جو اجنبیت پہلے علمی حلقہ میں تھی وہ دور ہوتی چلی گئی۔ اس کے بعد تیسری جماعت جولائی ۱۹۴۷ء میں حجاز گئی جس کے امیر مولانا سعید احمد خان صاحب تھے۔

۱۹۴۹ء میں مولانا محمد منظور صاحب نعمانی اور مولانا سید سلیمان ندویؒ حج کو تشریف لے گئے مولانا سید سلیمان ندوی سے عرب کے علما بہت پہلے سے واقف تھے ان کی حجاز پہنچنے سے تبلیغی جماعت کے افراد نے بڑا فائدہ اٹھایا اور کئی ایسے اجتماع کئے جن میں عرب کے علما بکثرت شریک ہوئے اور حجاز، یمن اور شام و عراق کے علاوہ سوڈان، مصر، مراکش، ٹیونس کے علما نے شرکت کی۔ اس سلسلہ کا پہلا اجتماع حضرت ابوایوب انصاریؓ کے مکان پر ہوا (جو کہ مسجدِ نبوی کے ساتھ تھا اور اب توسیع مسجد کے سلسلہ میں منہدم کر دیا گیا) اور بڑا کامیاب رہا۔ اس اجتماع میں مراکش و تیونس کے فاضل علماء اور خواص جمع تھے۔ مولانا سید سلیمان ندویؒ نے نہایت اچھے انداز میں اور علمی اسلوب میں دعوت و تبلیغ پر روشنی ڈالی۔ اجتماع کے اختتام پر سبھی علما و خواص نے اپنے اپنے پتے دیئے۔ علما نے کام کو خوب سراہا اور اس کام سے اپنے تعلق کا اظہار کیا۔

اس سال مرکز نظام الدین کی طرف سے مولوی معین اللہ ندوی اور مولوی عبد الرشید ندوی طویل قیام کے لیے حجاز گئے اور ان دونوں ندوی نوجوانوں نے عربوں کے حلقہ میں تبلیغ کا کام کیا اور مشہور شخصیات سے تعلقات قائم کر کے بڑی حد تک اس کام سے اجنبیت کو دور کیا اور حجاز اور حرمین شریفین میں مختلف عرب ممالک سے آئے ہوئے حجاج میں کام کیا۔ حجاج میں تبلیغی کام کا عروج اس وقت ہوا جب کہ مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے آخری حج کیا اس زمانہ میں حجاج کے جتنے بڑے بڑے اجتماع ہوئے اور مختلف ممالک کے علما و مشائخ، عوام و خواص سے جتنی تبلیغی گفتگوئیں ہوئیں اور ان اجتماعات و مجالس سے جتنی زیادہ تعداد میں جماعتیں نکلیں اور تبلیغی کام کا تعارف ہوا، اس کی مثال نہیں ملتی۔

# عرب ممالک میں تبلیغی جماعتوں کی نقل و حرکت

حرمین شریفین، حجاز اور حجاج میں کچھ عرصہ تک تبلیغی جماعتوں کے کام کرنے کی وجہ سے عرب ممالک میں جماعت کا تعارف ہوا اور پھر یہیں سے عرب ممالک کو تبلیغی جماعتوں کے جانے اور وہاں کام کرنے کی راہیں کھلیں۔

تیرھویں صدی کے آخر میں چونکہ مغربی طاقتیں پورے عالم اسلام پر چھا گئی تھیں اور خود مختار اور آزاد مسلمان عرب حکومتیں ان کے سامنے بے بس ہو کر رہ گئیں تھی۔ یورپ کے غلبہ کی وجہ سے مغربی تہذیب و تمدن کا ایک ایسا سیلاب آیا کہ عرب ممالک سے عربی خصائل، تہذیب و تمدن، امتیازی خصوصیات تک کو بہا کر لے گیا۔ دینی غیرت و حمیت ایمان و یقین، جذبہ جہاد جیسی متاع کو ڈبو کر رکھ دیا۔ چودھویں صدی ہجری میں مغربی تہذیب کے اثر کی وجہ سے پورے عالم عرب میں سادگی و جفاکشی اور سادہ معاشرت تقریباً ختم ہو چکی تھی۔ امرء اور علما آرام و آسائش کی زندگی گزارنے لگے تھے۔ تبلیغی جماعتوں نے جب پہلے پہل کام شروع کیا تو حال یہ تھا کہ عرب ممالک میں اجنبی لوگوں کی آمد و رفت پر کڑی نگاہ رکھی جاتی تھی اس لئے ان کو مختلف رکاوٹوں کا سامنا کرنا پڑتا تھا۔ اجنبی صورتوں، اجنبی باتوں اور اجنبی طور طریقوں کی وجہ سے شروع شروع میں مقامی لوگ ان سے دور دور رہتے تھے۔ بالآخر اللہ تعالیٰ نے بڑی قربانیوں کے بعد کامیابی کی راہیں کھولیں اور ہر جگہ غیبی نصرت کے سامان پیدا ہونے لگے۔ جماعت والوں نے اصول کے طور یہ طے کر لیا تھا کہ کسی پارٹی یا حکومت سے کسی قسم کا ربط و تعلق یا مقابلہ اور ٹکراؤ نہ کیا جائے گا۔ نہ کسی سے امداد و تعاون کا طلبگار ہوا جائے گا۔ جب بھی کوئی رکاوٹ پیش آئے گی تو بجائے حاکم کے پاس جانے کے صلوۃ الحاجت پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے مشکل کے حل ہونے کی دعا کی جائے گی۔ ان اصولوں پر عمل کرنے کے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ نے قدم قدم پر ان کے لیے آسانیاں پیدا فرمادیں۔

یہاں چند عرب ممالک کے نام لکھے جاتے ہیں جہاں مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے دور میں پہلے پہلے جماعتیں گئیں۔ تفصیل کے لیے دیکھئے سوانح حضرت مولانا محمد یوسف کاندھلویؒ۔

**مصر:** ۱۹۴۶ء سے حجاز میں کام ہو رہا تھا۔ انہی ایام میں عرب ممالک کے حجاج میں کئی اجتماع کئے گئے خصوصاً مصری حجاج کے کئی اجتماعات ہوئے۔ ان اجتماعات سے عرب ممالک کے علما اور خواص و عوام اس تبلیغی کام سے روشناس ہوئے۔ چنانچہ مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے مولانا عبید اللہ بلیاوی کی امارت میں ایک جماعت مصر بھیجی۔ اس جماعت میں مفتی زین العابدین صاحب لائلپور، مولانا سعید احمد خان صاحب اور مولانا ابراہیم صاحب میواتی شریک تھے۔ ان لوگوں نے وہاں کے قصبات اور شہروں میں کام کیا۔

جنوری ۱۹۵۱ء میں مولانا سید ابوالحسن علی ندوی اپنے دو رفقا مولوی معین اللہ ندوی اور مولوی عبد الرشید ندوی کے ہمراہ مصر گئے اور ساڑھے پانچ ماہ قیام کر کے قاہرہ اور اس کے مضافات میں کام کیا۔ اور مصر کے اہم دینی اداروں اور مدارس میں اجتماعات کئے اور مصر کے عمائد، علما اور اہلِ علم کو اس کام سے متعارف کروایا۔ اس طرح مصر میں تبلیغی جماعتوں کے کام کرنے کا راستہ کھلا۔ اس کے بعد متعدد جماعتیں مصر میں گئیں۔

سوڈان: ۱۹۵۱ء میں مولانا سید ابوالحسن علی ندوی اور مولانا عبید اللہ بلیاوی مصر سے سوڈان گئے۔ ان دونوں حضرات نے یہاں کی مختلف شخصیات، عمائد اور علما و مشائخ سے ملاقاتیں کیں اور مختلف اجتماعات میں تقریریں کیں۔ اس طرح سوڈان میں تبلیغی کام سے لوگ واقف ہوئے اور ان دونوں حضرات کی واپسی کے بعد تبلیغی جماعتوں کی آمد و رفت سوڈان میں شروع ہوئی اور آئندہ کے لیے تبلیغی کام کا راستہ کھلا۔

عراق: ہندو پاکستان کی تبلیغی جماعتیں حجاز اور دوسرے عرب ممالک میں دو راستوں سے جاتی ہیں۔ ایک راستہ عدن اور کامران ہو کر جاتا ہے دوسرا راستہ کویت، بصرہ، عراق ہو کر جاتا ہے۔ ان دونوں راستوں پر جماعتیں مسلسل کام کرتی ہوئی جاتی ہیں۔ ان میں کچھ جماعتیں پیدل اور کچھ بحری جہازوں پر جاتی ہیں۔ چنانچہ عراق میں بھی مولانا محمد یوسف کے دورِ امارت میں متعدد جماعتیں گئیں اور عراق کے مختلف مقامات بصرہ، بغداد، قریہ الزبیر اور دوسرے متعدد شہروں اور قصبوں اور دیہاتوں میں کام کیا۔ پہلے پہل ایک جماعت مولانا محمد عمر صاحب پالنپوری کی امارت میں اور ایک مولانا ضیاء الدین احمد کی امارت میں عراق گئی۔ اس کے بعد متعدد جماعتیں عراق گئیں۔

شام: ابتداءً ایک جماعت مولانا عیسیٰ محمد پالنپوری کی امارت میں شام گئی۔ اس جماعت نے شام کے متعدد شہروں حلب، دمشق، حماۃ، حمص وغیرہ میں تبلیغی کام کیا۔ ۱۹۶۱ء میں ایک جماعت مولانا محمد عمر صاحب پالنپوری کی امارت میں شام گئی اور متعدد شہروں اور قصبات میں تبلیغی اجتماع اور گشت کئے۔ اس کے بعد اب تک وہاں کئی جماعتیں جا چکی ہیں۔ شام سے اردن، فلسطین اور لبنان میں بھی متعدد جماعتیں گئیں اور عمان، بیت المقدس اور الخلیل اور بیروت وغیرہ میں متعدد مقامات پر تبلیغی کام کیا گیا۔

حضر موت، یمن: مکہ معظمہ سے ایک جماعت یمن کو روانہ ہوئی۔ راستے میں حضر موت کے علاقے سے گزرتے ہوئے حضر موت کے مختلف مقامات پر قیام اور تبلیغی گشت کئے۔ پھر یہ جماعت یمن پہنچی اور حضر موت اور یمن کے علما و عمائد سے جماعت کا تعارف کرایا۔ اس کے بعد متعدد جماعتیں ان علاقوں میں تبلیغ کے لئے گئیں۔

لیبیا: لیبیا میں سنوسی خانوادے کی وجہ سے چپہ چپہ پر اسلامیات اور دینداری کے اثرات ہیں۔ کثیر التعداد خانقاہیں اور چھوٹے بڑے مدارس ہیں اور عوام پر علما و مشائخ کا اثر بہت ہے۔ اس ملک میں مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے ایک جماعت بھیجی جس نے بیضا، بن غازی، طرابلس اور متعدد قصبات و دیہات کا دورہ کیا اور علما و عامۃ المسلمین سے جماعت کا تعارف کروایا۔

تیونس: لیبیا میں کام کرتی ہوئی وہی جماعت تیونس پہنچی اور تیونس کے مختلف شہروں تیونس، ریدمس، باجا، قیروان وغیرہ مقامات پر تبلیغی اجتماعات اور گشت کئے۔

الجزائر: مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے حکم سے ایک جماعت الجزائر پہنچی۔ اس جماعت نے بڑی تکلیفیں اٹھا کر، پہاڑوں اور جنگلوں تما ہو کر مختلف قصبوں اور دیہاتوں میں تبلیغی کام کیا۔ نیز الجزائر کے بڑے شہروں، عنابہ، العاصمہ، وھران، تلمسان کے مقامات پر تبلیغی اجتماعات اور گشت کئے۔ یہاں کے بہت لوگ جماعت کے ساتھ جڑے۔

مراکش: افریقہ میں مراکش عرب ممالک کا آخری ملک ہے، اس کے بعد جبل الطارق ہے اور سپین کی حد شروع ہوجاتی ہے۔ اسی زمانہ میں ایک جماعت مراکش پہنچی اور وجدہ، تازہ، فاس، مکناس کے مقامات پر تبلیغی کام کیا۔ اس کے علاوہ قنطرہ، دار بیضا، رباط، سلہ، طرقہ، محمدیہ وغیرہ مقامات پر مختلف اجتماعات کئے اور وہاں کے علما ومشائخ وعمائد سے جماعت کا تعارف کرایا۔ عربوں کی بہت جماعتیں یہاں سے تبلیغی سفروں کے لئے نکلیں۔

# افریقی ممالک میں تبلیغی جماعتوں کی نقل وحرکت

افریقہ میں اول اول تبلیغی جماعتیں ۱۹۵۲ء میں مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے دور امارت میں مندرجہ ذیل ممالک میں پہنچیں۔

(۱) کینیا، (۲) یوگنڈا (۳) تنزانیہ (۴) ملاوی (۵) زمبیا (۶) موزنبیق (۷) مشرقی افریقہ (۸) رہوڈیشیا (۹) جنوبی افریقہ (۱۰) موریشس یونین وغیرہ۔

ان ممالک میں ہندوستان کے تبلیغی کام کرنے والے، جن میں گجراتی غالب تھے مولوی محمد موسیٰ سواتی کی امارت میں گئے اور وہاں کی مقامی آبادیوں میں جن میں ہندوستانی تاجر تھے، کام کیا، ان لوگوں نے آنے والوں کا فراخدلی سے استقبال کیا اور اپنے اوقات دے کر تبلیغی کام کو اپنے اپنے ملکوں میں پھیلایا۔ اس کے بعد ۱۹۶۵ء تک مشرقی اور جنوبی افریقہ میں تبلیغی جماعتوں کا ایسا تسلسل قائم ہوگیا کہ افریقہ میں بعض بڑے ذی استعداد اور دین کا درد رکھنے والے لوگ پیدا ہوگئے اور انہوں نے اپنی زندگیاں اس کام میں لگادیں۔ اور محض اس کام کے لیے ہندوستان کے سفر کئے اور بار بار مرکز نظام الدین میں حاضر ہوئے اور ہندو پاکستان کی جماعتوں کے ساتھ زیادہ سے زیادہ اوقات دے کر اور یہاں کی جماعتوں کو ساتھ لے کر افریقہ میں پھرنے اور مختلف ملکوں، شہروں اور علاقوں میں بڑے بڑے اجتماعات کئے اور بعض ملکوں میں پیدل جماعتوں کا نظام بنایا جنہوں نے افریقہ کے دور دراز علاقوں میں پہنچ کر تبلیغی کام کیا۔

# ایشیائی ممالک میں تبلیغی جماعتوں کا کام

عرب ممالک تبلیغی کام کے شروع ہونے کے بعد دنیا کے دوسرے ممالک میں (خواہ وہ مسلم ملک ہوں یا غیر مسلم، افریقہ، وایشیا کے ملک ہوں یا یورپ کے) تبلیغی کام کی بنیاد پڑ گئی۔ جو لوگ حج کو جاتے وہ اس کام کو حرمین شریفین میں دیکھ کر واپس اپنے وطن آتے تو اپنے اپنے ملکوں میں اسی طریقہ سے کام کرنے لگ جاتے۔ ادھر مولانا محمد یوسف صاحبؒ بڑی تیزی سے ہندو پاکستان کی بکثرت جماعتیں دوسرے ممالک میں بھیجنے لگے۔ ان ممالک میں افغانستان، ترکی، انڈونیشیا، ملایا، برما، سنگاپور، لنکا، نائیجیریا اور اس کے متصل دوسرے افریقی ممالک ہیں، جن میں اکثر مسلم ممالک ہیں، بکثرت جماعتوں کی نقل و حرکت ہوئی۔ ان ممالک میں کئی کئی مہینے جم کر کام کیا گیا۔ مقامی باشندوں نے بڑھ چڑھ کر ان جماعتوں کا استقبال کیا۔ اس استقبال کی وجہ یہ تھی کہ تبلیغی جماعتیں مقامی سیاست اور قومی عصبیت کا شکار نہ ہوئیں۔ وہ صرف اسلام کے بنیادی ارکان اور اعمال صالحہ، اخلاقِ نبوی کی تبلیغ واشاعت اور دین سیکھنے کی ترغیب وتحریص سے کام رکھتیں۔ ان جماعتوں کی محنت، مشقت، اور راہ خدا میں قربانیوں، اخلاص وسادگی کے اختیار کرنے اور انتشار وافتراق سے بچنے اور لینے کے بجائے دینے کے اصول کو دیکھ دیکھ کر ان ملکوں کے باشندے ان کی طرف کھنچتے اور عوام وخواص اور ارکان حکومت سب ہی ان کو اور ان کے کام کو بنظر استحسان دیکھتے اور ان کے اجتماعات میں شرکت کرتے۔ متعدد جماعتیں ان ممالک میں گئیں اور وہاں کے سیکڑوں لوگ مرکز نظام الدین دہلی آئے اور یہاں سے کام سیکھ کر اپنے اپنے ممالک میں جا کر اس کام کو پھیلایا۔

# یورپ وامریکہ اور جاپان میں تبلیغی نقل وحرکت

یورپ اور امریکہ کے مادہ پرست اور خدا فراموش ممالک میں جہاں انسان صرف کھانے اور کمانے کی ایک مشین بن کر رہ گیا ہے اور جہاں غیرت، عفت اور حیا نام کی کوئی چیز نہیں ہے۔ ان ممالک میں خدا کے چند اہلِ عزم ویقین اور سراپا دعوت وتبلیغ بندے گئے جن کے پاس نہ مادی وسائل تھے نہ جدید علوم کا سرمایہ۔ بس ایک یقین اور عزم وولولہ کی کیفیت سے سرفراز تھے۔ انہوں نے اسلام کی دعوت پورے اعتماد ویقین کے ساتھ پیش کی اور یورپ کی زرق برق زندگی سے اپنی آنکھوں کو خیرہ کرنے کے بجائے اس کو نہایت تحقیر کی نظر سے دیکھا اور اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی بات کو پورے وثوق اور اعتماد کے ساتھ ان لوگوں تک پہنچایا۔ مولانا محمد یوسف صاحبؒ ان ممالک میں کام کرنے والے لوگوں سے فرماتے۔ "یورپ وامریکہ کے مادہ پرست ملکوں میں جا کر دعوت دین کا کام کرنے والے ایسے باعزم اور اہلِ یقین مردانِ خدا کی ضرورت ہے جو ان ممالک کی زرق برق اور پر کشش زندگی اور معاشرت کو دیکھ کر ذہنی رال نہ ٹپکائیں بلکہ خلاف اسلام زندگی اور رسول اللہ ﷺ کے لائے اعمال کے خلاف ہوتا ہوا دیکھ کر اپنے آنسو گرائیں"۔

**برطانیہ میں کام کی نوعیت:** یہاں نہایت اختصار کے ساتھ مغربی ممالک میں کام کرنے والی جماعتوں کی کارگزاری کا اندازہ لگانے کے لیے ایک خاکہ پیش کیا جاتا ہے۔ جن حضرات نے ان ممالک میں کام کیا ان کے چند خطوط کے اقتباسات یہاں پیش کیے جاتے ہیں جن سے ان ملکوں میں تبلیغی کام کے نتائج کا کچھ اندازہ ہو سکے گا۔ ایک صاحب جو برطانیہ کی جماعتوں کے ساتھ گئے تھے اپنے مکتوب

میں لکھتے ہیں:-

"الحمد للہ اس مبارک کام کی برکت سے یہاں مختلف شہروں میں مساجد قائم ہو چکی ہیں اور اذان اور نماز باجماعت کا اہتمام ہونے لگا ہے۔ جہاں مساجد نہیں ہیں وہاں بہت سے احباب اس کی فکر کر رہے ہیں۔ مقامی طور پر ہفتہ وار گشت، اجتماع، تعلیم اور شب بیداری بھی کئی جگہوں پر شروع ہو گئی ہے مگر ایسے مقامات چند ہی ہیں۔ اطراف میں جماعتوں کا نکلنا بھی شروع ہو گیا ہے۔ اس سرزمین پر اس عالی عمل کا ہونا جماعتوں کی نقل و حرکت اور مساجد والے اعمال کا اہتمام بس اللہ تعالیٰ کا خصوصی فضل و کرم ہے۔ ویسے یہاں کے حالات بڑے نازک ہیں، بے حیائی کا بازار گرم ہے۔ شیطان کا زبردست جال پھیلا ہوا ہے۔ بڑی محنت کی ضرورت ہے۔ دعا فرمائیں کہ اللہ پاک اصولوں کی پابندی کے ساتھ اس مبارک عمل کو یہاں جاری فرمائیں اور اپنے ان چند ٹوٹے پھوٹے بندوں کو اپنی بارگاہ میں قبول فرمائیں"۔ اسی طرح لندن جانے والی ایک پاکستانی جماعت کے امیر نے مولانا سعید احمد خان صاحب مہاجر مکی کو اپنے خط میں حسب ذیل تاثرات لکھ کر بھیجے:-

"ہماری پانچ دوستوں کی جماعت ۱۵ جولائی کو کراچی سے براستہ بصرہ روانہ ہوئی، بغداد، حلب اور استنبول ہوتی ہوئی ۹ اگست بروز بدھ عصر کے وقت لندن پہنچی۔ یونان، یوگوسلاویہ، اٹلی، پیرس، فرانس کے ملکوں میں سے بذریعہ گاڑی گزرتے ہوئے آئے۔ راستہ میں مختلف جگہ گاڑیاں تبدیل کرنا پڑیں، اسٹیشنوں پر باجماعت اذانوں کے ساتھ نمازیں ادا کرنے کی اللہ تعالیٰ نے توفیق بخشی۔ سلام پھیرنے کے بعد بے انتہا مرد اور عورتوں کا مجمع ہمارے گرد جمع ہو جاتا اور بڑی محبت اور عظمت سے اللہ کی اس اہم ترین عبادت کے منظر کو سب دیکھتے تھے۔ ایک سٹیشن پر بڑے اصرار سے ہماری جماعت کو تربوز پیش کیا۔ اسٹیشن بلگراڈ (یوگوسلاویہ) پر ایک غیر مسلم نے مصلیٰ پر تھوڑی دیر بیٹھنے کی اجازت مانگی اور اسے اپنے لئے بڑی چیز سمجھی۔ اللہ کی مخلوق ہر جگہ پیاسی ہے۔ راستہ بتانے والے نہیں مل رہے ہیں"۔

۱۹۶۱ء میں ایک جماعت لندن گئی تھی۔ اس کے ایک رکن اپنے تاثرات ان الفاظ میں بیان کرتے ہیں:-

"جماعتوں کی آمد اور ہفتہ کی شام سے اتوار کی شام تک چھوٹی سی نقل و حرکت کی قربانی کی برکت ہے کہ گزشتہ سال پچھتر دوست یہاں سے حج کو گئے۔ مسجدیں بنیں، بچوں کے ایمان بچانے کا فکر والدین کو ہوا۔ قرآن پاک کی تعلیم دینے کی کوشش ہو رہی ہے۔ جمعہ میں مسجدیں بھر جاتی ہیں۔ نیو کاسٹل، گلاسگو اور لندن میں تین چار انسانی بھائیوں کو اللہ نے بغیر کوشش کے ہدایت کی دولت سے نوازا۔ گلاسگو اور مانچسٹر میں عورتوں میں بھی دینی طلب پائی گئی۔ بڑے شوق سے اللہ کی بات سنی"۔

اسی دوران لندن میں ایک تبلیغی اجتماع کیا گیا اس میں شریک ہونے والے ایک اہل علم برمنگھم سے لکھتے ہیں:-

"دسمبر میں کرسمس کی چھٹیوں میں لندن میں تبلیغی جماعت کا اجتماع ہوا۔ مانچسٹر، برمنگھم، شفیلڈ کی جماعتوں نے اس میں حصہ لیا۔ قریب قریب ایک سو دوست اس اجتماع میں شریک ہوئے۔ چار روز کا اجتماع تھا۔ لندن والے یہ بتلاتے تھے کہ یہ انگلینڈ کی تاریخ میں پہلا واقعہ ہے کہ اس طرح لوگ دین کی فکر کے لیے جمع ہوئے ہیں۔ اللہ کے فضل سے حالات بدل رہے ہیں۔ برمنگھم میں بھی اب کام شروع ہو رہا ہے"۔ ۔۔۔۔۔۔۔۔ الخ

اسی طرح مانچسٹر میں ایک تبلیغی اجتماع کیا گیا۔ اس میں شریک ہونے والے ایک صاحب اپنے مکتوب میں لکھتے ہیں:۔

"رات کچھ بات ہوئی اور تین صاحب مقامی ہمارے ساتھ مسجد میں سوئے۔ صبح لیڈز کی جماعت آگئی۔ ان کے ساتھ ظہر کی نماز ہوئی اور اس کے بعد گشت کے لیے جماعتیں بنیں۔ جماعت باہر مسجد سے نکلی تھی کہ منور حسین صاحب اور برمنگھم کی جماعت آگئی۔ ہم لوگ گشت پر چلے گئے۔ لوٹ کر آئے تو معلوم ہوا کہ لندن سے کاروں کے ذریعہ جماعت سترہ اشخاص کی آگئی۔ اس موٹر میں جگہ نہ ہونے کی وجہ سے چار پانچ حضرات ٹرین سے آئے اور شاید دو ایک نہ آسکے۔ گلاسگو کی جماعت آرہی ہے۔ لیورپول کی جماعت آرہی ہے کیا یہ بھوپال کا اجتماع ہے؟ نہیں یہ انگلستان میں مانچسٹر کا اجتماع ہے جس میں داڑھی والے بھی ہیں، سوٹ والے بھی ہیں۔ انجنیئر بھی ہیں تاجر بھی ہیں فیکٹریوں والے بھی ہیں ہوٹل والے بھی ہیں۔ ڈاکٹر بھی ہیں، سائنسدان بھی، طالب علم بھی، بچے بھی بوڑھے بھی برٹش کھانا کے لوگ بھی۔ کوئی ٹرین سے آیا ہے کوئی موٹر سے آیا ہے، کوئی کار سے آیا ہے یہ کس چیز کی تیاری ہے۔ یہ کیوں جمع ہو رہے ہیں، یہ کیوں گھر چھوڑ کر مسجد آگئے ہیں۔ یہ اس ماحول میں گھروں سے نکلنے والے ہیں۔ یہ اللہ کا کلمہ اونچا کرنے آئے ہیں۔ یہ ایمان کو لینے اور ایمان کو بانٹنے آئے ہیں۔ آج دیکھیں وہ لوگ جو کہتے تھے لندن انگلینڈ میں تبلیغ کہاں۔ کئی جماعتیں تبلیغ کرنے نکل گئیں۔ مسجد سے باہر نکل کر خوب رو رو کر دعائیں ہوئیں۔ مغرب کے بعد بات چیت ہوئی۔ لندن والوں نے بتایا کہ راستہ میں موٹر روک کر انہوں نے نمازیں گھاس پر پڑھیں۔ انگریز اپنی موٹر روک کر دیکھتے رہے بعد میں سلام کیا۔ یہ صرف نماز کا وقار تھا جو ان پر اثر انداز ہوا۔ بریڈ فورڈ سے قریب (۱۶) سولہ اشخاص آئے۔ گلاسگو اور لیڈز میں مسلمانوں نے مسجد میں بچوں کے مدرسے کھولے ہیں۔ اس اجتماع میں تقریریں بہت پرجوش ہوئیں اور اس کے بعد تین تین چلوں کی مانگ ہوئی۔ اجتماع بہت اچھا رہا۔ جماعتوں میں یہاں کے لوگ پہلے بھی نکلے تھے اب خوب جڑ کر کام کرتے ہیں۔ بریڈ فورڈ میں بہت مسلمان ہیں۔ مسجد کے لیے ایک عمارت بھی خرید لی ہے۔"

**امریکہ میں تبلیغی کام کا انداز:** ایسے متمدن اور ترقی یافتہ ملک میں جہاں ہر آدمی مشغول ترین زندگی گزارتا ہے اور کسی کو کسی سے بات تک کرنے کی فرصت نہیں ملتی، کس طرح تبلیغی جماعتوں نے کام کی ابتدا کی اور اپنی محنت اور مسلسل کوششوں سے تبلیغی کام کی کیا راہیں کھولیں اور وہاں کے لوگوں کو کس طرح دعوت دین سے روشناس کیا۔ اس کے لئے وہاں تبلیغی کام کے لئے جانے والے بعض حضرات کے خطوط کے چند اقتباسات پیش کئے جاتے ہیں جس سے ان کے کام کا کچھ اندازہ ہو سکے گا۔

ایک صاحب لکھتے ہیں:۔

"منا پولس Minna polis پہنچا، جو نیو یارک سے تقریباً ۱۲۰۰ میل ہوگا یا کچھ کم، ٹیلیفون کی ڈائریکٹریوں میں ڈھونڈ ڈھونڈ کر چند نام مسلمانوں کے نکال سکا۔ بعض سے بات کی لیکن فائدہ مند نہ ہو سکی۔ اللہ کی ذات سے امید لگی رہی کہ وہ ضرور مدد فرمائیں گے۔ تنہائی نے زیادہ آگے نہ بڑھنے دیا۔ اکیلے ہی نماز ہوتی رہی ایک جمعہ تو ظہر ہی پڑھنا پڑا۔ اگلے جمعہ یونیورسٹی

کی ایک بلڈنگ میں نماز شروع ہوئی -------- جمعہ کی نماز کے وقت مسلم طلبا سے ایک ربط رہتا ہے۔ ہر جمعہ ایک الگ شخص پڑھاتا ہے کوئی دس پندرہ طالب علم آتے ہیں ------ ہر اتوار کی شام کو دو گھنٹے اور جمعہ کی شام کو ایک گھنٹہ وقت نکال کر یہاں کے مسلم نوجوانوں سے (جو ۷۰، ۸۰ کی تعداد میں ہوں گے) ملنے کا پروگرام فی الحال بنایا ہے"۔

اس کے کچھ عرصہ بعد ایک جماعت جو امریکہ گئی تھی اس کے امیر صاحب کے ایک خط کا ایک اقتباس ملاحظہ ہو:۔

"۲۱ کو کراچی سے سوار ہو کر لندن پہنچے، طہران، دمشق، روم، جنیوا جہاز ٹھہرا۔ ملک ملک کا پانی پینا نصیب ہوا، ہوائی جہاز میں دقت تو ضرور تھی لیکن نمازیں جماعت سے ہی ادا کی گئیں لندن کی کچھ مساجد میں کام کیا۔ ۲۳ کو لندن سے سوار ہو کر اگلے دن صبح دس بجے نیویارک اترے۔ نیویارک کے امیر صاحب ہمیں لینے کے لئے ہوائی اڈہ پر آگئے تھے۔ یہ شہر کاروں کا ہے برساتی کیڑے مکوڑوں کی طرح ہر طرف کاریں ہی کاریں ہیں۔ ہمارا قیام مسلمانوں کی خریدی ہوئی چار منزلہ بلڈنگ میں ہے، ہڈسن دریا کے نزدیک پر رونق جگہ ہے اس میں نہانے دھونے، پکانے، رہنے اور نماز پڑھنے کے لئے الگ الگ بندوبست ہے۔ دراصل ہمارے یہاں سے جو امریکن بھائی جماعتوں میں پھر کر واپس آتے ہیں انہوں نے اس بات کو محسوس کیا کہ پاکستانی تو ہماری پوری پوری مہمان نوازی کریں اور ہم انہیں رہنے کے لئے کوئی جگہ بھی نہ دے سکیں اس لئے انہوں نے کوشش کر کے یہ مسئلہ اٹھایا اور کئی ملکوں کے حضرات نے مل کر ۵ لاکھ ڈالر میں یہ بلڈنگ خریدی ہے۔ اور تبلیغی مرکز بنایا ہے۔ جمعرات کو اجتماع ہوتا ہے۔ اب یہاں کے مسلمان اس کام سے مانوس ہوگئے ہیں۔ اور اپنی ذمہ داری سے تبلیغی پروگرام چلاتے ہیں۔ ہفتے میں دو مرتبہ گشت کرتے ہیں۔ اتوار کو بھی جمع ہوتے ہیں۔ روزانہ شام کو نوجوان قرآن پاک سیکھ رہے ہیں۔ ایک لاہوری قاری صاحب فی سبیل اللہ پڑھاتے ہیں۔ ہم بھی روزانہ پندرہ بیس میل کا سفر کر کے مختلف جگہ جاتے ہیں اور گشت کرتے ہیں۔

اس کے بعد ایک اور جماعت جو امریکہ گئی اس کے ایک ساتھی کے خط کا ایک اقتباس ملاحظہ ہو:۔

"ڈیٹرائٹ۔ ۱۹ اکتوبر تین ہفتے یہاں آئے ہوئے ہو چکے ہیں لیکن ابھی تیسرا حصہ بھی ملک کا نہیں ہو سکا ہے۔ اس جمعہ کو کناڈا میں لنڈن (امریکہ کے ایک مقام کا نام) جانا ہوا۔ وہاں ایک سو کے قریب عرب اور یوگوسلاویہ کے مہاجر مسلمان ہیں۔ ماشاء اللہ بہت محبت سے پیش آئے، اس کام کو سراہا اور کرنے کا عزم کیا۔ گو تھوڑے سے ہیں لیکن سرگرم ہیں ----- آئندہ ہفتہ شکاگو اور کیلیفورنیا جانا ہوگا۔ انشاء اللہ یہ دو ہزار میل کا لمبا سفر ہوگا۔ ایک نو مسلم امریکن ہمارے ساتھ ہے اس کی بڑی گاڑی میں سفر ہوگا اس ملک میں اب تک مشرقی کنارے سے مغربی کنارے تک تین ہزار میل کا سفر کر چکے ہیں۔ ------ ڈاٹرائٹ کا شہر موٹر کے کارخانوں کے لئے مشہور ہے۔ ہمارا قیام یہاں مسلمانوں کی مسجد میں ہے۔ یہاں کے تین حضرات ہمارے ملک میں آکر تبلیغ کے کام کو سیکھ گئے ہیں اس لئے یہاں تبلیغی فضا ہے، یہاں روزانہ ملاقاتیں کر رہے ہیں۔ یہاں کی جماعت کو لے کر ۵۰-۶۰ میل دور ٹولیڈو (Toledo) شہر میں گئے۔ وہاں عربوں کی آبادی ہے۔ وہاں کئی لاکھ کے خرچ سے ایک جامع مسجد بنائی ہے لیکن صرف اتوار کو کھلتی ہے ان حضرات کو مقامی طور پر کام کرنے اور باہر نکلنے پر آمادہ

کیا۔ اگلے ہفتے ڈربن (Derbon) گئے وہاں جامع مسجد میں حاضر ہوئے۔ اس کے ارد گرد دس ہزار عرب آباد ہیں لیکن سستی کا یہ عالم ہے کہ جمعہ کو مسجد میں چھ سات، اتوار کو دس بارہ (آدمی ہوتے ہیں) ان کی آبادی میں گشتیں کر کے دعوتیں دیں اور کوشش کی"۔

**جاپان میں تبلیغی کام:** جاپان میں جو کچھ تبلیغی کام ہوا اور جو شاندار نتائج برآمد ہوئے ان سب میں جناب حاجی محمد ارشد صاحب پشاوری ثم مکی کا ہاتھ ہے جن کا تذکرہ پہلے ہو چکا ہے۔ حاجی ارشد صاحب نے جس ذہانت اور ذکاوت اخلاص و محبت سے جاپان میں تبلیغی اور دعوتی سلسلہ کو جاری کیا اس کو کسی وقت بھی فراموش نہیں کیا جاسکتا۔

آج جاپان میں جتنے بھی اسلام کے نام لیوا رہتے بستے ہیں اور خدمت دین کا کام کرتے ہیں اکثر ارشد صاحب کی محنت کا نتیجہ ہیں۔ جناب حاجی ارشد صاحب جاپان سے واپسی پر مکہ معظمہ چلے گئے اور وہیں ان کا انتقال ہوا، لیکن اس کے بعد جاپان میں تبلیغی جماعتوں کی آمد ورفت کا جو سلسلہ شروع ہوا وہ آج تک جاری ہے اور سیکڑوں ہزاروں لوگوں تک اللہ اور اس کے رسول ﷺ کی بات پہنچائی جاچکی ہے۔

**مولانا محمد یوسف صاحبؒ کا نظام الاوقات:** مولانا محمد یوسف صاحبؒ بستی نظام الدین میں قیام فرما ہوتے تو آپ کا شب و روز کا قیام اس طرح رہتا صبح کی نماز اکثر خود پڑھاتے، بعد نماز دعا فرماتے۔ عموماً نماز خوب اسفار میں ہوتی۔ دعا کے بعد تقریر فرماتے جو تقریباً دو گھنٹہ تک رہتی۔ بعض اوقات دھوپ کافی نکل آتی اور لوگ دھوپ میں بصد شوق تقریر سنتے۔ مولانا کبھی بیٹھ جاتے اور جوش آتا تو کھڑے ہو جاتے۔ اس کے بعد جماعتوں کی تشکیل ہوتی۔ اس کے بعد مولانا اپنے حجرہ میں مہمانوں کو ناشتہ کراتے اور یہاں بھی گفتگو جاری رکھتے۔ باہر سے آنے والی جماعتوں کی سرگزشت اور کام کے متعلق دریافت حال فرماتے۔ اس مجلس میں اجتماعات کی تاریخیں بھی طے ہوتیں۔ پھر مہمان رخصت ہوتے تو ان کی ہدایات دیتے۔ گیارہ بجے کے قریب جماعتوں کی روانگی کے وقت مولانا رخصتی تقریر فرماتے جس میں اصول، طریقہ کار اور نظام الاوقات پر تفصیل سے روشنی ڈالتے۔ پھر مہمانوں کے ساتھ کھانا تناول فرماتے۔ اس کے بعد ظہر تک قیلولہ، نماز ظہر کے بعد مطالعہ اور درسِ حدیث جو قریب عصر تک جاری رہتا۔ بعد نماز عصر خطوط کے جوابات لکھواتے، نئے مہمانوں سے ملتے، اور کبھی کبھی اس وقت بھی تقریر فرماتے۔ بعد نماز مغرب سورہ یسین کا ختم ہوتا۔ اس کے بعد دعا ہوتی۔ اس کے بعد مہمانوں کو کھانا کھلایا جاتا جن کی تعداد عموماً سیکڑوں تک ہوتی۔ اس کے بعد نماز عشاء ہوتی۔ نماز کے بعد عہد نبوی ﷺ اور عہد صحابہؓ کے واقعات کا کتابی درس ہوتا۔ پہلے تو یہ کام اکثر "البدایہ والنہایہ" سے لیا جاتا تھا لیکن جب سے خود مولانا کی ترتیب دی ہوئی کتاب "حیات الصحابہ" تیار ہو گئی تھی وہی سامنے رہتی۔ ادھر چند سالوں سے بعد نماز عشاء کا یہ درس دوسرے حضرات کے سپرد ہو گیا تھا۔

دین کے لئے محنت و قربانی کی دعوت مولانا کی روح بن گئی تھی۔ ہر تقریر اور ہر گفتگو کا موضوع یہی ہوتا تھا۔ شروع میں تو تین چلوں اور سات چلوں کی دعوت دی جاتی تھی لیکن آخر زمانے میں عمر کی اور ہر سال آٹھ آٹھ ماہ کی دعوت دیتے تھے۔ مولانا کی دعوت اور اس کی کیفیت میں مسلسل ارتقا جاری تھا او مولانا نے ۱۳۸۳ھ میں جب آخری حج کیا تو اس کے بعد مولانا پر اپنے کام اور دینی دعوت کا اور زیادہ غلبہ ہو گیا تھا۔

**مولانا محمد یوسف صاحبؒ اور بیعت طریقت:** مولانا محمد یوسف صاحبؒ شیخ طریقت بھی تھے اور چاروں سلسلوں میں اپنے والد ماجد قدس سرہ کے واسطے سے بیعت کرتے تھے۔ پہلے بیعت کی حقیقت و اہمیت اور اس کے آداب اور ذمہ داریاں تفصیل سے بیان فرماتے اس کے بعد سلسلہ امدادیہ کے معروف طریقہ سے بیعت لیتے تھے اور بیعت خاص طور پر دین سیکھنے سکھانے اور دین کی دعوت کے لئے جان ومال کی قربانی دینے کا بھی عہد لیتے تھے۔ آپ کی بیعت کا منظر عجب رقت انگیز اور پر اثر ہوتا تھا ایک مرتبہ رائے ونڈ میں ایک کثیر مجمع نے بیعت کی، بیعت کرنے والے کے ہاتھوں میں پگڑیاں اور چادریں وغیرہ تھیں اور اتنا کثیر مجمع تھا کہ کئی حضرات مکبر کی طرح پکار پکار کر الفاظِ بیعت کرنے والوں تک پہنچا رہے تھے۔ عجب دلکش منظر تھا۔ اس کو دیکھ کر بعض بزرگ کہنے لگے آج تو حضرت جی نے امام شہید سید احمد رائے بریلویؒ کی یاد تازہ کردی۔

**مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی مقبولیت:** مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے اپنی زندگی کو ہوش سنبھالنے کے بعد سے لے کر وفات تک پورے عرصہ حیات کو دین کی اشاعت اور اس کی سرسبزی کے لئے وقف کردیا تھا آپ کی ساری زندگی کی دلچسپیاں اس ایک بات میں سمٹ کر رہ گئی تھیں کہ کس طرح پوری دنیا میں اور پوری بنی نوع انسان تک دین کی بات پہنچائی جائے پھر اس کے نتیجہ میں اللہ تعالیٰ نے آپ کو مقبولیت بھی ایسی نصیب فرمائی کہ اس دور میں کم ہی کسی انسان کو نصیب ہوئی ہوگی مولانا محمد منظور صاحب نعمانی لکھتے ہیں: حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے اللہ کے لئے اور اس کے دین کے لئے اپنے کو کلی طور پر وقف کردیا تھا۔ اپنی ساری توانائیاں اور اپنی ہر چیز اس کی راہ میں اس طرح لگادی تھی کہ اس میں سے کچھ بھی اپنی ذات کے لئے بچا کے نہیں رکھا تھا۔ پھر اللہ تعالیٰ نے اپنے ہزاروں بلکہ لاکھوں بندوں کو ان کے لئے مسخر کردیا۔ اس کے کہنے میں انشاء اللہ کچھ بھی مبالغہ نہ ہوگا کہ آج کی دنیا کے کسی بڑے سے بڑے سرمایہ دار، بڑے سے بڑے مقبول اور بااثر لیڈر یا ڈکٹیٹر، کسی جمہوریہ کے محبوب صدر یا وزیر اعظم کی حکومت اتنے دلوں پر نہ ہوگی جتنے دلوں پر مولانا مرحوم کی حکومت تھی۔ انہوں نے کوئی پارٹی نہیں بنائی۔ اپنے کام یا پیغام کی نشر واشاعت کے لئے کوئی اخبار یا رسالہ جاری نہیں کیا (بلکہ وہ دل سے چاہتے اور امکان بھر اس کی کوشش کرتے تھے کہ دوسرے اخبارات ان کا اور ان کے کام کا کوئی ذکر نہ کریں اور وہ اپنے مقصد کے لئے اسی کو مفید سمجھتے تھے) انہوں نے کبھی کوئی فنڈ جمع نہیں کیا۔ بس خود قربانی دی اور اللہ کے بندوں کو قربانی کے لئے پکارا، اللہ تعالیٰ نے پہلے ہزاروں پھر لاکھوں بندوں کو ان کے گرد جمع کردیا۔ اور اسلام کی اس غربت کے دور میں چشم فلک نے یہ تماشا دیکھا کہ چٹائی پر بیٹھنے والے ایک درویشِ عالمِ دین اور اللہ کے داعی کی ترغیب ودعوت اور محنت کے نتیجہ میں اللہ کے ہزاروں لاکھوں بندے یورپ، افریقہ اور ایشیا کے مختلف ملکوں اور جزیروں میں شہروں اور قصبوں میں اور دیہاتی آبادیوں میں ہر وقت پھر رہے ہیں۔ ان میں اردو بولنے والے بھی ہیں اور عربی بولنے والے بھی، فارسی بولنے والے بھی ہیں اور ترکی بولنے والے بھی، بنگالی بولنے والے بھی ہیں اور پنجابی اور پشتو بولنے والے بھی۔ انگریزی بولنے والے بھی ہیں اور فرانسیسی اور جرمنی والے بھی۔ "ان فی ذالک لعبرۃ لاولی الابصار"۔

**علوم الٰہیہ کا فیضان:** حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ گھنٹوں مسلسل بیان کرتے رہتے تھے ایسا معلوم ہوتا کہ آپ کے قلب پر علوم الٰہیہ کا فیضان ہر وقت ہوتا رہتا ہے جس سے ہر وقت مخلوقِ خدا مستفیض ہوتی ہے۔ مولانا محمد اشرف خانؒ لکھتے ہیں:۔

یہاں علوم اندر سے پھوٹ کر نکلتے تھے صاف معلوم ہوتا تھا کہ آپ نہیں کہہ رہے ہیں کہلوایا جارہا ہے علوم الہیہ کا فیضان موسلادھار بارش کی طرح حضرت کے قلب پر ہوتا رہتا تھا اور فقیر کا گمان غالب یہ ہے کہ ذکر دائم کی طرح حضرت کا یہ حال بن چکا تھا کہ ہر وقت وحال میں سوتے جاگتے، بیٹھتے اٹھتے علوم کا القا جاری رہتا تھا، ملاء اعلیٰ کی توجہات خاصہ کا مرکز آپ کی ذات بن چکی تھی اور معارف ربانیہ، دقائق احسانیہ اور سب توجہات خاصہ کا مرکز آپ کی ذات بن چکی تھی اور معارف ربانیہ، دقائق احسانیہ اور سب سے بڑھ کر حقائق نظام تشریعی کا ورود و فیضان ہوتا رہتا تھا"۔

**آخری حج:** آپ نے ۱۳۸۳ھ/۱۹۶۴ء میں اپنی زندگی کا آخری حج بذریعہ ہوائی جہاز کیا۔ اس سفر میں آپ کے ہمراہ حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا کے علاوہ تبلیغی کام کے تعلق رکھنے والے خواص بھی بڑی تعداد میں حجاز گئے تھے۔ پہلے مکہ معظمہ تشریف لے گئے اور صبح شام حضرت مولانا کی تقریریں ہونے لگیں، حرم شریف میں اور اس کے علاوہ مکہ معظمہ کے مختلف مقامات کے اجتماعات میں آپ نے خطاب فرمایا۔ حج سے فارغ ہو کر ۲ ذی الحج کو مدینہ منورہ پہنچے وہاں بھی صبح شام اجتماعات ہوتے اور ہر ہر طبقہ میں الگ الگ خطاب فرماتے ہندوستانی مجمع، بخاری مجمع، عربی مجمع، الغرض کوئی وقت ایسا نہ تھا جس میں مولانا کا خطاب نہ ہوتا۔

اس مبارک سفر میں طالبین حق کا ایسا رجوع عام ہوا جو پہلے کبھی نہیں ہوا تھا۔ مولانا کی دعوت پر لمبی لمبی مدت کے لئے جماعتیں نکلیں۔ جن میں سے اٹھارہ یورپ وغیرہ کے دور دراز ممالک فرانس، مغربی جرمنی، انگلستان وغیرہ کے لئے۔ اور آٹھ جماعتیں مختلف ممالک عربیہ کے لئے نکلیں۔ مدینہ منورہ سے مکہ معظمہ تشریف لے گئے اور سولہ روز قیام فرما کر وہاں سے کراچی تشریف لائے اور مغربی پاکستان کے مشہور شہروں کا دورہ کیا اور ہر جگہ خطاب فرمایا۔ یہ خطاب مسلسل کئی روز تک رات دن ہوتا رہا۔ صبح شام گھنٹوں بولتے بولتے گلے میں سوجن ہوگئی۔ ڈاکٹروں نے امراء کو مشورہ دیا کہ کچھ دنوں کے لئے بولنا چھوڑ دیا جائے۔ مگر حضرت مولانا اس پر آمادہ نہیں ہوئے اور حسب عادت تقریروں سے مرض ترقی کرتا گیا۔

**پاکستان کا آخری سفر:** حضرت مولانا فروری ۱۹۶۵ء کے دوسرے ہفتہ میں براستہ لاہور ڈھاکہ کے اجتماع میں تشریف لے گئے۔ وہاں کے اجتماع سے فارغ ہونے کے بعد مشرقی پاکستان کے اہم مقامات پر اجتماعات ہوئے اور تقریروں کا سلسلہ جاری رہا۔ اس کے بعد پھر مغربی پاکستان تشریف لائے اور کراچی سے لے کر کوہاٹ تک مختلف اہم مقامات کے اجتماعات میں خطاب فرمایا۔ اس کے بعد رائے ونڈ کے اجتماع میں شریک ہوئے اور خطاب فرمایا۔ ۲۳ مارچ ۱۹۶۵ء کو رائے ونڈ سے ستر جماعتیں رخصت کیں۔ رائے ونڈ کے بعد لاہور تشریف لائے، پھر وہاں سے نارووال کے اجتماع میں تشریف لے گئے۔ اس دوران اندرونی طور پر کچھ تکلیف محسوس کرتے رہے، مگر اپنے بے پناہ صبر و تحمل کی وجہ سے اس کو ظاہر نہ ہونے دیا۔ احباب کو آخر وقت پر جاکر علم ہوا کہ وہ کتنی تکلیف میں مبتلا رہے ہیں وہاں دو دن کے بعد جمعۃ المبارک کی ادائیگی کے لئے گوجرانوالہ رک گئے اور اس تکلیف کے باوجود جمعہ کے قبل اور اس کے بعد تقریریں فرمائیں۔ عصر کے قریب لاہور بلال پارک چلے آئے اور یہاں بھی اس تکلیف کے باوجود بیانات برابر جاری رہے۔ ہفتہ کی شام کو دو گھنٹہ تقریر فرمائی اور اگلی صبح اتوار کو جماعتوں کو رخصت کرنے سے پہلے ہدایات سے نوازا۔ پونے دس بجے ٹیلیفون کمپاؤنڈ میں عورتوں کے اجتماع سے خطاب

فرمایا۔ ۴ دوشنبہ کو پھر رائے ونڈ تشریف لے آئے تین دن قیام فرمایا۔ روزانہ صبح کو خواص سے خطاب فرماتے ان تینوں دنوں میں بڑی اہم ہدائتیں اور نصیحتیں کام کرنے والوں کو فرمائیں۔

**لاہور کا دورہ اور انتقال:** ۲، اپریل ۱۹۶۵ء کو جمعہ کے دن لاہور سے بذریعہ ٹرین سہارنپور کو آپ کو روانگی طے تھی اس لئے جمعرات کے دن رائے ونڈ سے فارغ ہو کر لاہور تشریف لائے۔ ایک دن قبل سانس کی نالی میں چبھن محسوس کرتے تھے۔ لاہور پہنچے تو طبیعت تقریر کے لئے آمادہ نہیں تھی۔ مولانا کے لئے یہ بالکل غیر معمولی اور نئی بات تھی۔ بلال پارک میں حسب معمول بعد نماز مغرب جمعرات والا اجتماع شروع ہوا۔ چونکہ مجمع غیر معمولی تھا اس لئے بعض مخلصین نے عرض کیا کہ ضرور کچھ ارشاد فرمائیں۔ مولانا نے ارادہ فرمالیا اور طبیعت کے انتہائی ضعف کے باوجود ہمت اور قوت ارادی استعمال کر کے کھڑے ہوگئے اور سوا گھنٹے تک تقریر فرمائی۔ صاف محسوس ہورہا تھا کہ مولانا زبردستی تقریر فرمارہے ہیں پیشانی تک سے پسینہ پھوٹ رہا تھا اور آواز میں بہت نقاہت تھی۔ تقریر کے بعد تشکیل شروع ہوئی اس وقت بھی طبیعت پر جبر کر کے بیٹھے رہے۔ اس کے بعد ایک نکاح پڑھانا تھا وہ بھی پڑھایا۔ لیکن اس موقعہ پر تقریر نہیں فرمائی اور دعا بھی مختصر فرمائی جو ان کے عمر بھر کے معمول اور طریقہ کے لحاظ سے بالکل نرالی بات تھی۔ اس لئے خاص رفقا کو اندازہ ہورہا تھا کہ کوئی غیر معمولی بات ہے۔ مجلس نکاح سے اٹھ کر قیام گاہ کی طرف چلے جو بالکل برابر میں تھی تو چلتے ہوئے فرمایا مجھ کو سنبھالو۔ ساتھیوں نے گلے اور کمر کو ہاتھوں سے سہارا دیا۔ چند قدم بڑھتے ہی لڑکھڑا گئے اور غشی طاری ہوگئی اٹھا کر کمرہ میں لایا گیا۔ اور اسی بیہوشی کی حالت میں لٹادیا گیا۔ ایک حکیم صاحب نے جواہر مہرہ دودھ میں گھول کر پلایا چند منٹ کے بعد کچھ ہوش آگیا۔ لاہور کے نامور ڈاکٹر کرنل ضیاء اللہ صاحب کو بلایا گیا انہوں نے دیکھ کر کہا کہ قلب پر ایسا شدید حملہ ہوا تھا کہ اس سے بچ جانا بس ایک کرامت ہے۔ آدھی رات گزرنے کے کافی دیر بعد حضرت مولانا نے عشاء کی نماز ادا کی، صبح تک طبیعت سنبھل گئی اور دوپہر تک طبیعت ٹھیک رہی۔ لیکن جمعہ کی نماز کے وقت پھر اچانک طبیعت بگڑ گئی اور سانس بے قابو سا ہوا فرمایا مجھے مختصر سی نماز پڑھوادو۔ مولانا انعام الحسن صاحب نے مختصر سی نماز پڑھادی۔ ڈاکٹر اسلم صاحب نے آکر دیکھا تو کہا کہ مرض کا دوبارہ حملہ ہوگیا ہے فوراً ہسپتال لے جانا چاہیئے تاکہ وہاں آکسیجن دی جائے۔ مولانا نے سنا تو فرمایا وہاں نرسیں بھی ہوں گی۔

مفتی زین العابدین صاحب نے فرمایا کہ اس کا پورا انتظام کرلیا جائے گا کہ کوئی نرس یا کوئی عورت قریب نہ آئے، اس پر لے چلنے کی اجازت مرحمت فرمائی۔ چنانچہ مولانا کو موٹر میں لٹادیا گیا اور وہ ہسپتال کی طرف روانہ ہوئی۔ حضرت مولانا انعام الحسن، مولوی الیاس میواتی اور ڈاکٹر اسلم ساتھ بیٹھے۔ اس وقت سانس زیادہ اکھڑنے لگی اس وقت زبان پر تھا ربی اللہ ربی اللہ۔ مولوی الیاس صاحب میواتی کا بیان ہے کہ اسی کے ساتھ حضرت مولانا نے شام کے وقت کی ماثورہ دعائیں پڑھنی شروع کردیں اور کلمہ شریف پڑھنے لگے۔ گڑھی شاہو کے قریب پہنچے تو دریافت فرمایا کہ ہسپتال کتنی دور ہے۔ عرض کیا گیا ابھی آدھا فاصلہ باقی ہے۔ اس کے بعد زبان صحیح طور پر اپنا کام کرنے کے لائق نہیں رہی، آنکھوں میں تغیر آگیا۔ حضرت مولانا انعام الحسن صاحب نے سورۃ یٰسین شریف شروع کردی اور بس چند لمحوں میں حضرت مولانا نے کلمہ شریف پڑھتے ہوئے متبسم چہرے کے ساتھ جان، جان آفرین کے سپرد کردی یعنی ۲۹ ذیقعد ۱۳۸۴ھ مطابق

۲ اپریل ۱۹۶۵ء جمعہ کے دن دو بجے کے قریب اکیس برس تک مسلسل اللہ کے لئے اور اس کے دین کے لئے جان کھپانے والی یہ ہستی اس فانی دنیا سے عالم جاودانی کی طرف رحلت کر گئی۔ انا للّٰہ وانا الیہ راجعون۔

**نماز جنازہ و تدفین:** نعش مبارک بلال پارک واپس لائی گئی۔ جو سنتا حیرت زدہ ہو کر رہ جاتا تھا جیسے جیسے خبر پھیلتی گئی مجمع بڑھتا گیا۔ عشاء کے وقت نماز جنازہ ہوئی۔ ہزاروں لوگوں نے شرکت کی مولانا انعام الحسن صاحب نے نماز جنازہ پڑھائی۔ حضرت مولانا عبد العزیز صاحب گمتھلویؒ (جانشین حضرت اقدس شاہ عبد القادر رائے پوریؒ) سرگودھا سے ایک قافلہ کے ساتھ اس وقت پہنچے جب نماز جنازہ ہو چکی تھی۔ حضرت ممدوح نے دوسری دفعہ نماز جنازہ پڑھائی۔

اگرچہ مولانا انعام الحسن صاحب وغیرہ کی رائے یہ تھی کہ حضرت مولانا کو وہیں دفن کر دیا جائے لیکن حافظ صدیق صاحب وغیرہ میواتی حضرات کے شدید اصرار پر اور حضرت شیخ الحدیثؒ سے فون کے ذریعہ استصواب کے بعد ہوائی جہاز سے دہلی جنازہ لانے کا فیصلہ ہوا۔ جنازہ ڈیڑھ بجے رات لاہور سے روانہ ہو کر تین بجے دہلی کے ہوائی اڈہ پر اترا اور ساڑھے تین بجے کے قریب نظام الدین لے آیا گیا۔ تھوڑی دیر کے بعد سہارنپور سے حضرت شیخ الحدیث صاحبؒ تشریف لائے۔ خبر دہلی اور اطراف میں جنگل کی آگ کی طرح پھیل گئی۔ حضرت شیخ الحدیث کی اقتدا میں نماز جنازہ صبح نو بجے پڑھی گئی جس میں دہلی اور اس کے قریب علاقوں اور میوات کے قریباً اسی (۸۰) ہزار مسلمانوں نے شرکت کی اور حضرت مولانا مرحوم کو اپنے والد ماجد مولانا محمد الیاسؒ کے پہلو میں دفن کر دیا گیا۔

حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ اپنے ایک مکتوب میں تحریر فرماتے ہیں:۔

"ایک عورت کے متعلق معلوم ہوا کہ وہ (مولانا محمد یوسف کی وفات کے صدمہ کی وجہ سے) کسی وقت بھی چپ نہ ہوتی تھی ہر وقت روتی رہتی تھی بار بار وضو کرتی تھی اور تسبیح لے کر بیٹھ جاتی تھی وہ اسی حالت میں ایک دفعہ وضو کر کے تسبیح لے کر بیٹھی تھی کہ اس کو غنودگی ہو گئی اس نے عزیز مرحوم کو دیکھا وہ فرمارہے ہیں کہ کیوں پاگل ہو گئی ہو؟ مرنا تو سب ہی کو ہے تعلق مالک سے پیدا کیا کریں، بندے سے نہیں۔ اس پر اس نے والہانہ انداز سے یوں کہا حضرت جی آخر یہ ایک دم ہو کیا ہوا؟ مرحوم نے کہا کہ کچھ بھی نہیں، کچھ دنوں سے جب میں تقریر کیا کرتا تھا تو مجھ پر تجلیات الٰہیہ کا خاص ظہور ہوتا تھا۔ اس مرتبہ جب میں رات کو تقریر کر رہا تھا تو ان کا اتنا زیادہ ظہور ہوا کہ مراقلب ان کا متحمل نہ کر سکا اور دورہ پڑ گیا اس کے بعد ایک بہت بڑا گلاب کا پھول سنگھایا گیا اس کے ساتھ میری روح نکل گئی بس اتنی ہی سی بات ہوئی۔ فقط"۔

**پسماندگان:** مولانا محمد یوسف کا پہلا نکاح حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کی بڑی صاحبزادی کے ساتھ ہوا جن کے بطن سے صاحبزادہ محمد ہارون صاحب تولد ہوئے۔ جو کہ عالم فاضل صالح نوجوان اور اپنے والد کے نقش قدم پر ہیں ان کی پہلی اہلیہ محترمہ (والدہ مولانا محمد ہارون صاحب) نے طویل علالت کے بعد ۲۹ شوال ۱۳۶۶ھ (ستمبر ۱۹۴۷ء) بروز دوشنبہ ایسی حالت میں کہ مغرب کی نماز اشارہ سے ادا کر رہی تھیں اور سجدہ کا اشارہ کر کے گویا سجدہ میں جا چکی تھیں، جان جانِ آفرین کے سپرد کی۔ تقریباً تین سال کے بعد حضرت شیخ الحدیثؒ ہی کی دوسری صاحبزادی کے ساتھ ۱۹ ربیع الثانی ۱۳۶۹ھ کو دوسرا نکاح ہوا۔ یہ اہلیہ محترمہ آپ کی وفات کے وقت بقید حیات

نہیں۔ ان سے کوئی اولاد نہیں ہوئی۔

مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی وفات کے وقت آپ کی والدہ ماجدہ بھی جو کہ اپنے وقت کی رابعہ تھیں بقید حیات تھیں اور حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ جو آپ کے چچازاد بھائی اور خسر ہونے کے علاوہ حضرت مولانا محمد الیاسؒ کے بعد ان کے استاد اور مربی بھی تھے، بقید حیات تھے جن کا انتقال بعد میں ہوا۔ اسی طرح مولانا کی ہمشیرہ صاحبہ جو کہ حضرت شیخ الحدیثؒ کی اہلیہ تھیں بقید حیات تھیں جن کے صاحبزادہ مولانا محمد طلحہ صاحب ہیں۔ ان کے علاوہ آپ کے ہم زلف مولانا انعام الحسن صاحب ہیں۔ جو اس وقت تبلیغی تحریک کے امیر اور روح رواں ہیں، اور حضرت مولانا کے وصال کے بعد ان کے جانشینِ خاص کی حیثیت سے اس دینی جدوجہد کی سب سے بڑی ذمہ داری اب انہیں پر ہے۔ اللہ تعالیٰ امّت کو ان سے ویسا ہی نفع پہنچائے جیسا کہ حضرت مرحوم نے پہنچایا۔ آمین۔ افسوس کہ مولانا انعام الحسن بھی ۱۰ محرم ۱۴۱۶ھ/۱۹۹۵ء کو فوت ہوگئے۔ **انا للہ وانا الیہ راجعون۔**

**تصانیف:** مولانا محمد یوسفؒ کی یہ کرامت ہی ہے کہ دن رات اپنی دعوت میں منہمک رہنے کے باوجود آپ نے تصنیف و تالیف کا سلسلہ بھی جاری رکھا اور ان سیکڑوں مکاتیب کے علاوہ جن کی حیثیت مستقل رسائل و مقالات کی ہے دو ضخیم تصانیف چھوڑیں جن کی کیفیت حسب ذیل ہے۔

**امانی الاحبار:** مولانا مرحوم نے ۱۳۵۵ھ میں اپنے والد ماجد مولانا محمد الیاسؒ سے حدیث کی دوسری کتابوں مستدرک حاکم وغیرہ کے علاوہ امام طحاوی کی کتاب شرح معانی الآثار بھی پڑھنی شروع کی اور اس کے ساتھ ساتھ اس کتاب کی شرح بھی لکھنی شروع کی جس کا سلسلہ آخر دم تک جاری رہا۔ اس کی پہلی دو جلدیں مولانا کی زندگی ہی میں چھپ کر شائع ہو چکی تھیں۔ تیسری جلد بھی مکمل ہو گئی تھی لیکن مولانا کی زندگی میں چھپ نہیں سکی تھی۔ پہلی جلد کے شروع میں طحاوی کے اسماء الرجال کی فہرست اور قریباً چالیس صفحے کا مقدمہ فنِ حدیث میں مولانا کے علمی مقام کا اندازہ کرنے کے لئے کافی ہے۔

**حیات الصحابہؓ:** یہ کتاب دراصل عہدِ نبوت اور دورِ صحابہ کا عربی زبان میں ایک مستند اور مکمل مرقع ہے، اس کی تین ضخیم جلدیں ہیں۔ دائرہ المعارف حیدر آباد میں اس کی طباعت ہوئی۔ پہلی جلد کے شروع میں مولانا سید ابو الحسن علی ندوی کا پیش لفظ ہے۔ پوری کتاب کے صفحات دو ہزار سے زیادہ ہیں محدثین کے طرز پر لکھی گئی ہے۔ اس کتاب کا اردو ترجمہ بھی دہلی سے شائع ہو چکا ہے۔

مولانا کی ان دونوں کتابوں کو دیکھ کر ان لوگوں کو حیرت ہوگی جنہوں نے مولانا کے نظام الاوقات اور دن رات کی مصروفیات کو اپنی آنکھوں سے دیکھا ہے۔ ان مصروفیات میں ایسی ضخیم کتابوں کی تصنیف حضرت مولانا مرحوم کی کرامت ہی کہا جاسکتا ہے۔ اللہ تعالیٰ اہلِ علم کو ان کتابوں سے مستفیض فرمائے۔

# حضرت مولانا کا اصل امتیاز اور کارنامہ

**ایمان بالغیب کی دعوت:** مولانا سید ابوالحسن علی ندوی آپ کی خصوصیات بیان فرماتے ہوئے لکھتے ہیں:۔

"ایمان بالغیب کی دعوت، دعوت کے شغف اور انہماک اور تاثیر کے وسعت وقوت میں اس ناکارہ نے اس دور میں مولانا محمد یوسف صاحب کا کوئی ہمسر اور مقابل نہیں دیکھا، یوں ان کی نادرۂ روزگار شخصیت میں بہت سے ایسے کمالات پائے جاتے تھے جن میں ان کا پایہ بہت بلند تھا۔ ان کی ایمانی قوت، ان کا اعتماد و توکل، ان کی ہمت و جرأت، ان کی نماز اور دعا، صحابہ کرام کی زندگی سے ان کی گہری واقفیت اور ان کے حالات کا استحضار، اتباع سنت کا اہتمام، فہم قرآن اور واقعات انبیاء سے عظیم نتائج کا استخراج، دعوت و تصنیف کے متضاد مشاغل کو جمع کرنے کی قوت اور آخر میں ان کی غیر معمولی محبوبیت اور مقبولیت، یہ سب ان کی زندگی کے وہ پہلو اور نمایاں صفات ہیں جن کے متعلق بہت کچھ لکھا جا سکتا ہے اور جس کے لفظ لفظ کی تصدیق وہ سب لوگ کریں گے جن کو ان کی خدمت میں کچھ دن رہنے کی سعادت، یا کسی سفر میں رفاقت کا شرف حاصل ہوا ہے۔ اور ان کی تعداد ہزاروں کی ہے۔ لیکن در حقیقت یہ سب اور ان کا ماسوا اور بہت سے پہلو ان کی سوانح اور سیرت کا موضوع ہیں، اور ان میں سے بعض کمالات و امتیازات وہ ہیں جن میں ان کے سہیم و شریک مل سکتے ہیں، اور بعض شخصیتیں ان میں ان سے فائق بھی ہو سکتی ہیں، لیکن راقم (مولانا سید ابوالحسن علی) نے ان کے جن امتیازات کا یہاں انتخاب کیا ہے ان میں (اپنے محدود واقفیت و علم میں) ان کا کوئی سہیم و شریک اور ان کا کوئی مد مقابل نظر نہیں آتا۔ والغیب عند اللہ۔

جہاں تک پہلے عنوان کا تعلق ہے ہم نے غیبی حقائق، اللہ کے وعدوں اور انبیاء علیہم السلام کی دی ہوئی اطلاعات پر ایمان لانے اور ان کے اعتماد و یقین پر اپنی زندگی کی کشتی کو چھوڑ دینے کی ایسی واشگاف طاقتور اور بے لاگ دعوت کسی دوسری جگہ نہیں دیکھی۔ جس وقت وہ اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات، اس کی قدرت کن فیکون، اس کے بلا شرکت غیرے پورے نظام عالم کو چلانے، اسباب کی بے حقیقتی، خواص اشیاء اور انسانی تجربات کی بے اعتباری، محسوسات و مشاہدات کی تغیر و نفی، احکام الٰہی اور نظام تشریعی کے سامنے نظام تکوینی کی سپر اندازی و مغلوبیت، ایمانی صفات و اخلاق اور اطاعت و عبودیت کے سامنے وسائل و ذخائر کی بے حقیقتی، حاملین نبوت اور اہل ایمان و دعوت کا ارباب اقتدار، اہل حکومت اور سرمایہ داروں کے مقابلہ میں فتح و غلبہ، خدا کے وعدوں کی ابدی صداقت اور سنت اللہ کی ہمہ گیری کا مضمون اپنی پوری طاقت اور اپنے والہانہ انداز بیان میں بیان فرماتے تو سننے والے اتنی دیر کے لیے اس حواس اور مادہ پرستی کی دنیا سے منتقل ہو کر ایمان بالغیب کی دنیا میں پہنچ جاتے اور اسباب و مسببات کا سلسلہ اور مقدمات و نتائج کا ربط و تعلق اتنا بے کار و بے حقیقت نظر آنے لگتا تھا کہ ہم جیسے مدرسی لوگوں کو بعض اوقات اس کی فکر پیدا ہو جاتی تھی کہ کہیں یہ دعوت سننے والوں میں ترک اسباب اور تجرد و رہبانیت کا رجحان نہ پیدا کر دے۔ لیکن اس دور مادیت میں جہاں "اسباب" نے "ارباب" کی شکل اختیار کر لی ہے اور

ایک عالم کا عالم اپنی قسمت کو مادی اسباب، اپنی ذاتی کوشش وقابلیت کے ساتھ وابستہ کر چکا ہے اور کسی دینی دعوت تحریک کو وہ قلندر صفت افراد نہیں مل رہے ہیں جن کا عشق "آتش نمرود" میں بے خطر کود کر عقل کو "محو تماشائے لب بام" کر دے۔ بلکہ اس تھوڑے سے ایثار وقربانی کی جنس بھی نایاب ہو گئی ہے۔ جس کے ایندھن کے بغیر کسی تحریک کی گاڑی دو قدم بھی نہیں چل سکتی۔ مادی ترقی اور مادی اقدار کی اہمیت وتقدس کی مسلسل اور پر جوش تبلیغ وتلقین نے خود اس امت کو متاثر کر لیا ہے جس کی ساری طاقت اور جس کی فتح کا راز ایمان بالغیب کی قوت، رضائے الٰہی کی طلب اور جنت کے شوق میں مضمر تھا۔ مسلمانوں نے ذرائع معاش کو اپنا رزاق سمجھ لیا ہے، مادیت کی اس وبائے عام کے دور میں مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی ایمان بالغیب کی اس دعوت سے بعض اوقات سیکڑوں سامعین کے دل ایمان کے جذبہ سے معمور اور قربانی کی لذت سے مخمور ہو جاتے تھے اور وہ اس کے اثر سے ایثار وقربانی کے ایسے نمونے پیش کرنے لگتے تھے جن کو عقل ودلائل، حکمت ومصلحت اور علم وخطابت کی کسی بڑی سے بڑی طاقت سے حاصل نہیں کیا جاسکتا تھا اور جن کی بنیاد پر یہ تحریک دنیا کے دور دراز گوشوں میں پہنچ گئی ہزاروں آدمیوں نے جن میں ہر طبقہ کے لوگ تھے مہینوں کے لئے گھر بار چھوڑ کر دوسرے براعظموں کا سفر کیا اور دعوت وتبلیغ کے راستہ میں بڑی بڑی مشقتیں برداشت کیں، انہوں نے بڑی دریا دلی اور عالی ہمتی کے ساتھ اپنا وقت اور اپنا مال راہ خدا میں خرچ کیا اگر خدا کو منظور ہوتا اور مولانا کی زندگی وفا کرتی تو وہ ایمان بالغیب کی اس طاقت سے (جو اس دور میں مشکل سے کسی جماعت کو میسر آئی ہوگی) معاشرہ کی اصلاح وانقلاب اور دنیا کے حالات میں تبدیلی ... زیادہ وسیع وعمیق کام لیتے، اور افراد کی یہ قوت ایمانی اجتماعی زندگی پر بھی اثر انداز ہوتی، ان کی ان مجالس میں کبھی کبھی حضرت شیخ عبد القادر جیلانی کے مجالس وعظ کی جھلک نظر آنے لگتی جن کی (غیر اللہ کی نفی سے لبریز) تقریروں نے ہزاروں دلوں اور دماغوں پر گہری چوٹ لگائی، جس وقت آدمی ان کے ان مواعظ کو جو "فتوح الغیب" اور دوسرے مجموعوں میں محفوظ ہیں، پڑھتا ہے تو معلوم ہوتا ہے کہ ایک شخص پوری بے باکی اور قوت کے ساتھ گرز چلا رہا ہے اور اس کی ضرب سے مادیت کے ہزاروں بت پاش پاش ہو رہے ہیں۔

اس میں کوئی شبہ نہیں کہ ہم جیسے لوگ جن کا دماغ اسباب ومسببات کے باہمی تعلق سے کبھی آزاد نہیں ہونے پاتا اور جو مادی سعی وجہد کو بھی دین وشریعت میں ایک مقام دیتے ہیں اور انسان کو اپنی سعی کا مکلف ومامور سمجھتے ہیں اور جو اس عالم اسباب میں مسلمانوں کی پست ہمتی اور بے عملی کو ان کے زوال کا ایک سبب قرار دیتے ہیں، وہ کبھی مولانا کے اس طرز کی کامیابی کے ساتھ نقل نہیں اتار سکے اور ان کے ذہن نے عین ان مجالس وعظ میں بھی اپنا کام کرنا نہیں چھوڑا۔ لیکن ہم کو اس کا صاف اعتراف ہے کہ ان کی اس دعوت ایمانی نے وہ نتائج پیدا کئے جن سے ہماری "متوازن ومعتدل" دعوتیں (جن کی عصر حاضر کے حقائق پر نظر ہے) قاصر رہیں اور صاف اندازہ ہوا کہ

"لاکھ حکیم سر بجیب، ایک کلیم سر بکف"۔

ان کا دوسرا امتیاز اپنی دعوت کے ساتھ ان کا ایسا شغف وانہماک تھا جس کی مثال نہ صرف یہ کہ دینی دعوتوں اور تحریکوں

کے میدان میں نظر نہیں آتی بلکہ جہاں تک اس کوتاہ نظر کی نظر و واقفیت کا تعلق ہے کسی مادی و سیاسی تحریک کے داعیوں میں بھی وہ استغراق، خود فراموشی، والہیت اور جذب کی کیفیت نظر نہیں آئی، ان کا یہ پہلو اتنا نمایاں اور اتنا حیرت انگیز تھا کہ جب تک کسی شخص کو کچھ عرصہ ان کی خدمت میں رہنے اور کبھی سفر میں ان کی معیت کا موقع نہ ملا ہو وہ بہتر سے بہتر تصویر کشی اور واقعہ نگاری کے بعد بھی اس کا صحیح اندازہ نہیں کر سکتا، چند دن ساتھ رہ کر آدمی ان کی مشغولیت وانہماک اور ان کے جذب واستغراق کو دیکھ کر مبہوت رہ جاتا تھا، اور اس کی یہ سمجھ میں نہیں آتا تھا کہ اتنی قوت وتازگی کہاں سے آتی ہے اور اس کا سرچشمہ کیا ہے؟ عام حالات میں "عشق" اور خاص حالات میں تائید الٰہی اور نصرتِ غیبی کے سوا اس کی توجیہ نہیں ہو سکتی، معمولی بات یہ ہے کہ وہ فجر کی نماز کے بعد سال کے بارہ مہینے اور مہینہ کے تیس دن تقریر فرماتے، یہ تقریر ڈھائی تین گھنٹہ سے کم نہ ہوتی (آخر میں آٹھ آٹھ گھنٹے روزانہ بولنے کی نوبت آئی) اس میں موسم کی سختی، دھوپ کی گرمی، صحت کی خرابی، مجمع کی کمی وزیادتی قطعاً اثر انداز نہ ہوتی، یہ مجاہدہ رمضان مبارک میں بہت بڑھ جاتا، جب کہ فجر کے بعد لوگوں کے سونے کا عام معمول ہے رمضان میں ان کی رات کا بڑا حصہ شب بیداری اور دعوت کے کام میں صرف ہوتا، اس کے باوجود وہ فجر کی نماز کے بعد پوری قوت، تازگی اور نشاط کے ساتھ تقریر فرماتے۔ اور اسی قوت کے ساتھ آخر میں دعوت دیتے، عام دنوں میں جانے کے دوران اور جانے کے بعد پھر گفتگو اور تقریر کا سلسلہ شروع ہو جاتا۔ عام طور پر وہ جماعتوں کو رخصت کرنے کا وقت ہوتا، وہاں تشریف لے جا کر پھر اسی طرح تقریر فرماتے اور ہدایات دیتے کہ معلوم ہوتا کہ ابھی تک خاموشی کی مہر لگی ہوئی تھی اور وہ اب ٹوٹی ہے، پھر اسی جذبہ اور طاقت کے ساتھ دعا کرتے کہ معلوم ہوتا کہ نہ اس سے پہلے دعا کی ہے نہ اس کے بعد کریں گے۔ سب کچھ اسی دعا میں مانگ لینا ہے اور سب کچھ اسی دعا میں کہہ دینا ہے۔ اس کے بعد بھی مختلف تقریبوں سے گفتگو اور خطاب کرنے کا سلسلہ جاری رہتا۔ پھر کچھ دیر تصنیف وتالیف کا کام کرتے، ملتے جلتے اور ڈاک دیکھنے کا بھی سلسلہ جاری رہتا۔ کبھی بعد عصر اور بعد مغرب بھی کوئی تقریر ہو جاتی اور اس میں بھی تازگی اور جوش کا وہی عالم ہوتا۔ عشاء کے بعد (جو اکثر بڑی تاخیر سے ہوتی) سیرت کی کوئی کتاب یا صحابہ کرام کے حالات کا کوئی مجموعہ سنانے کا معمول تھا۔ کتنا ہی تھکے اور جگے ہوئے ہوں اور کیسی خستہ اور شکستہ حالت ہو، اس معمول میں حتی الامکان فرق نہ ہوتا دیر رات تک یہ سلسلہ جاری رہتا۔ بیٹھنے والے کو محسوس ہوتا کہ اس شخص نے دن بھر آرام کیا ہے ہم جیسے پست ہمتوں کے لیے نظام الدین کا دو روز کا قیام بھی سخت آزمائش اور مجاہدہ تھا۔

ان کی تیسری امتیازی خصوصیت جس میں ان کی نظیر ملنی مشکل ہے ان کی تقریروں اور صحبت کا وہ اثر ہے جو سامعین وحاضرین پر پڑتا، خاص طور پر ان سلیم طبیعتوں پر جن کا دل ودماغ دوسرے اثرات سے آزاد، اور ان کی طبیعتوں میں "تسلیم انقیاد" کا مادہ غالب ہوتا۔ ان کی کیمیا اثر صحبت، اور ان کی انقلاب انگیز تقریروں نے اتنی زندگیوں میں تبدیلیاں پیدا کیں اور اتنے دلوں اور دماغوں کو متاثر کیا جن کا شمار کرنا ممکن نہیں، ان صحبتوں اور تقریروں کے اثرات اتنے گہرے ہوتے کہ صورت سیرت، زندگی، معاشرت اور یہاں تک کہ سوچنے اور بولنے کا طریقہ بھی بدل جاتا۔ سیکڑوں آدمی ہیں جو ان کی زبان

بڑھنے لگے اور ان کی زبان سے نکلے ہوئے الفاظ اور جملے ان کو حفظ ہوگئے، کتنے اشخاص ہیں کہ جن کی دعاؤں میں ان کی دعاؤں کا رنگ آگیا۔ کتنے اعلیٰ تعلیم یافتہ اور امیرانہ زندگی رکھنے والے لوگ ہیں جن کی زندگی اور معاشرت سرتاپا مغربی اور رئیسانہ تھی اور وہ اب ایک درویش صفت مبلغ اور ایک فقیر منش اور جفاکش مجاہد نظر آتے ہیں اور جن کی گرانقدر تنخواہوں اور آمدنیوں کا بڑا حصہ تبلیغ و دعوت، رفقا کی امداد و اعانت اور جماعت کی نصرت پر خرچ ہوتا ہے اور ان میں ان کے گھر والوں کا اور ان کا اپنا وہی حصہ ہے جو ایک متوسط ملازم اور ایک اوسط درجے کے تاجر کا ہے۔ کتنی بڑی تعداد ان رفقا اور نیازمندوں کی ہے، جن کی زندگی، جن کا ذوقِ عبادت، جن کا جذبہ خدمت اور جن کی خشیت و انابت اور جن کی بے نفسی اور تواضع دیکھ کر اپنے وجود سے شرم آنے لگتی ہے، حقیقی علم تو علام الغیوب کو ہے لیکن ان کے اخلاق و اخلاق کو دیکھ کر ان کی ذہنی ترقی اور بلندی کا اندازہ ہوتا ہے۔ دنیا کے دور دراز ملکوں میں ایسے لوگ مل جائیں گے جو مولانا کی چند روزہ صحبت اور دو ایک تقریروں کے سننے سے اتنے متاثر ہوئے کہ ان کی زندگی بدل گئی اور ان کے اندر ایک خاص طرح کے ایمان و یقین کی کیفیت، دعوت کی سرگرمی، دعا کا سلیقہ، نمازوں میں کیفیت اور ایثار کی عادت پیدا ہوگئی۔ ایسے لوگ ہندوستان اور پاکستان کے باہر امریکہ، یورپ اور افریقہ کے براعظموں میں بھی ملیں گے۔

جہانے را دگرگوں کرد یک مردِ خود آگاہے

## حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا

"ہمارے کارکن اس بات کو مضبوطی سے یاد رکھیں کہ اگر انکی دعوت و تبلیغ کہیں قبول نہ کیجائے اور الٹا انکو برا بھلا کہا جائے، الزامات لگائے جائیں تو وہ مایوس اور ملول نہ ہوں، اور ایسے موقع پر یہ یاد کر لیں کہ یہ انبیاء علیہم السلام اور بالخصوص سید الانبیاء ﷺ کی خاص سنت اور وراثت ہے، راہ خدا میں ذلیل ہونا ہر ایک کو کہاں نصیب ہوتا ہے، اور جہاں ان کا استقبال، اعزاز و اکرام سے کیا جائے، انکی دعوت و تبلیغ کی قدر کیجائے، اور طلب کے ساتھ انکی باتیں سنی جائیں اور مانی جائیں تو اسکو اللہ پاک کا فقط انعام سمجھیں اور ہرگز اس کی ناقدری نہ کریں۔ ان طالبوں کی خدمت اور تعظیم کو اللہ کے اس احسان کا خاص شکریہ سمجھیں، اگرچہ یہ چھوٹے سے چھوٹے طبقہ کے لوگ ہوں۔ قرآن پاک کی آیت عبس و تولی ان جاءہ الاعمی (الایۃ) میں ہم کو یہی سبق دیا گیا ہے۔ ہاں اس صورت میں اپنے نفس کے فریب سے بھی ڈرتے رہیں۔ نفس اس مقبولیت و مطلوبیت کو اپنا کمال نہ سمجھنے لگے۔ نیز اس صورت میں "پیرپرستی" کے فتنہ کا بھی سخت اندیشہ ہے لہذا اس سے خاص طور سے خبردار رہیں۔

عبدالرشید ارشد

# تبلیغی جماعت ایک تجزیہ

جھنجانہ ضلع مظفر نگر (یو-پی) کے ایک بزرگ مولانا محمد اسماعیلؒ نامی بستی نظام الدین دہلی کی ایک چھوٹی سی مسجد میں یاد الٰہی میں مصروف رہتے۔ بچوں کو قرآن مجید پڑھاتے اور ادھر ادھر سے گرمی میں آنیوالوں مزدوروں کا بوجھ اتار کر رکھ لیتے اور ان کو ٹھنڈا پانی پلاتے اور دوبارہ ان کا سامان ان کے کندھوں اور سروں پر رکھ دیتے۔ مزدور دعائیں دیتے ہوئے اپنی منزل کی طرف روانہ ہوجاتے ان دنوں بستی نظام الدین میں اتنی گنجان آبادی نہ تھی یہ بہادر شاہ ظفر کے زمانے کی بات ہے۔ مولانا کبھی صبح آبادی کی طرف نکل جاتے جہاں مزدور قطار میں کام کے انتظار میں بیٹھے ہوتے ان سے پوچھتے کہ کیا مزدوری لوگے، وہ تین چار آنہ بتاتے، آپ ان کو مسجد میں لے آتے، وہ پوچھتے مولوی صاحب! کیا کام کریں آپ کہتے کہ غسل یا وضو کرو نماز پڑھو قرآن پاک کی تلاوت کرو اور جن کو کلمہ یا نماز نہ آتی ان کو کلمہ اور نماز سکھاتے، یاد کراتے، شام کو ان کی مزدوری دے کر رخصت دے دیتے۔ مزدوروں کو پانی پلا کر اور ان کو ذکر الٰہی اور نوافل یا تلاوت قرآن کرتے ہوئے دیکھ کر خود علیحدہ اللہ کا شکر بصورت نوافل ادا کرتے کہ اللہ! تونے مجھے اپنے بندوں کی خدمت کرنے کی توفیق بخشی۔ آپ کو مرزا الٰہی بخش کے بچوں کو پڑھانے پر جو کچھ ملتا وہ اس طرح مسافروں پر خرچ کردیتے اور تھوڑا بہت اپنے اور اہل وعیال پر خرچ کرتے۔ مولانا محمد اسماعیل کو اللہ تعالٰی نے تین فرزند عطا کئے حضرت مولانا محمد یحییٰؒ خادم خاص حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ، حضرت مولانا محمد الیاسؒ اور مولانا محمد صاحبؒ، حضرت مولانا محمد یحییٰ کے ہاں مولانا محمد زکریا پیدا ہوئے جو مظاہر العلوم سہارنپور میں پڑھنے کے بعد وہیں مدرس ہو کر شیخ الحدیث کے مقام تک پہنچے اور تقریباً پچپن سال بخاری شریف پڑھائی اور شیخ الحدیث کا لقب آپ کے نام کا جزو بن گیا آج اگر شیخ الحدیث کہہ کر بات کی جائے تو اس سے مراد مولانا زکریاؒ ہوتے ہیں رحمۃ اللہ علیہ آپ کا ۱۹۸۲ء مدینہ منورہ میں انتقال ہوا۔

آپ نے کئی ایک عربی کتب اور حدیث کی شروح لکھی ہیں عوام میں آپ کی فضائل پر لکھی ہوئی کتاب "تبلیغی نصاب "فضائلِ اعمال" کو اتنی شہرت اور مقبولیت حاصل ہوئی کہ دینی کتب میں اس کی اشاعت کی نظیر اپنی مثال آپ ہے ایک سرسری اندازے کے مطابق پانچ کروڑ کی تعداد میں اردو اور دوسری زبانوں میں ترجمہ ہو کر شائع ہوچکی ہے اور روزانہ پوری دنیا کی ہزاروں مساجد میں اعمال کے فضائل اس کتاب سے پڑھ کر سنائے جاتے ہیں اور بلا مبالغہ کہا جاسکتا ہے کہ قرآن پاک کی تلاوت کے بعد اس کتاب کو جو کتاب وسنت اور صحابہ کرامؓ کے اعمال واقوال پر مشتمل ہے، سب کتابوں سے زیادہ پڑھا جاتا ہے۔ حکایات صحابہؓ فضائل نماز، فضائل رمضان شریف، فضائل قرآن شریف، فضائل ذکر اور فضائل تبلیغ پر مشتمل یہ کتاب نو سو صفحات پر محیط ہے اور نہایت آسان اور عام فہم زبان میں لکھی گئی ہے۔ کتاب وسنت سے مندرجہ بالا عنوانوں پر تشریحات پر مشتمل ایسا خوشبودار گلدستہ ہے کہ جس سے پوری دنیا معطر ہے اور اس کو دنیا کا ہر آدمی شائع کرسکتا ہے۔ پہلے پہل یہ کتاب شیخ الحدیث کے ایک عزیز نے شائع کی اس کی مقبولیت دیکھ کر کسی اور ناشر نے بھی اس کو شائع کرلیا۔ اس عزیز نے عدالت میں دعویٰ کردیا کہ اسے شائع کرنے کا کسی کو حق حاصل نہیں۔ شیخ الحدیث کو علم ہوا انہوں نے فرمایا کہ تم عدالت میں بیان دینا کہ کسی کو اس کا حق نہیں کہ شائع کرنے اور میں بحیثیت مرتب ومولف یہ بیان دوں گا کہ دنیا کے کسی بھی حصے میں کوئی بھی فرد اس کو شائع کرنیکا حق رکھتا ہے۔ شیخ الحدیث اگر حقوق محفوظ کرالیتے تو کم از کم دو کروڑ معاوضہ آج تک مل گیا ہوتا لیکن

اس کتاب میں وہ برکت نہ ہوتی جو آج ہے اور شاید پھر اتنی مقبول بھی نہ ہوتی۔ اس کے علاوہ دو کتابیں فضائل حج اور فضائل صدقات بھی شیخ نے ترتیب دیں ہر ایک کی ضخامت تبلیغی نصاب جتنی ہے اور ان کی اشاعت بھی کم نہیں۔ ان کتب میں کوئی اختلافی امور نہیں کہ یہ کتب مسائل کی نہیں اعمال کے فضائل پر ہیں۔ تاہم بعض لوگوں نے عند اللہ اور عند الناس مقبولیت سے حسد کرتے ہوئے کئی تنقیدی کتب لکھ ڈالیں بلکہ سنی تبلیغی نصاب بھی شائع کر ڈالا لیکن وہ بات کہاں مالوی مدن کی سی (۱)۔

یہ رتبہ بلند ملا جس کو مل گیا ہر مدعی کے واسطے دار و رسن کہاں

غیریت اور فرقہ واریت نے ہمیں اس قدر مسموم کر رکھا ہے کہ ۱۹۱۰ء سے شائع ہونے والی کتاب بہشتی زیور کے مقابلہ میں سنی بہشتی زیور بھی چند سال قبل شائع ہو گیا ہے۔ (۲)

شیخ الحدیث کی یہ کمائی ان کے والد ماجد مولانا محمد یحییٰ اور مولانا محمد اسماعیل کی کمائی ہے اور تا قیامت شیخ الحدیث کو ان کے آباؤ اجداد کو اور ان کے شیوخ و اساتذہ کو اس کمائی کا اجر و ثواب ملتا رہے گا یہ کمائی کا مضمون ایک حدیث شریف سے مستفاد ہے۔

مولانا محمد اسماعیلؒ کی وفات کے بعد ان کے بیٹے مولانا محمد دہلیؒ آ گئے اور تیسرے بیٹے مولانا محمد الیاس مظاہر العلوم سہارنپور میں پڑھانے لگے لیکن پڑھاتے ہوئے اکثر یہ خیال آتا کہ یہ کام تو بہت ہو رہا ہے کوئی اور کام کرنا چاہیے آپ حضرت مولانا گنگوہیؒ سے بیعت کر کے تزکیہ نفوس کرنے لگے اور اس کے بہت عمدہ نتائج نکلنے لگے لیکن اس کام پر بھی خیال ہوا کہ یہ کام بھی بحمد للہ دوسرے اکابر کر رہے ہیں۔ طبیعت میں ایک خاص قسم کا درد تھا جو انہیں ہر وقت مضطرب رکھتا تھا ایک طوفان تھا جو دل میں انتشار رہتا تھا۔ اس اضطراب کی وجہ یہ تھی کہ جو طلباء مدارس میں پڑھنے آتے ہیں ان میں علم کی طلب ہوتی ہے۔ مولانا یوں بے قرار تھے کہ جو لوگ قرار سے بیٹھے ہیں ان کو طالب بنایا جائے جن کا (کوئی دین کا) ارادہ نہیں انہیں مراد دکھائی جائے تاکہ بے مراد نہ رہیں جو سکون سے بیٹھے ہیں انہیں متحرک کیا جائے جو بے یقین ہیں ان میں یقین پیدا کیا جائے۔ جو غفلت میں ہیں انہیں عمل کی ترغیب دی جائے جو دین کی طرف متوجہ نہیں انہیں پیغمبر ﷺ کی سنتوں پر نہ صرف چلایا جائے بلکہ دوسروں کو سنت سکھانے پر لگایا جائے اور تبلیغ کا جو کام رک چکا ہے اس کو رواج دیا جائے اور حضور ﷺ کی اس ہدایت پر عمل کیا جائے جو آپ نے صحابہؓ کو حجۃ الوداع کے موقعہ پر دی تھی کہ میری ان باتوں کو ان لوگوں تک پہنچایا جائے جو یہاں حاضر نہیں ہیں، اور جیسا کہ عرض کیا گیا یہ بوجہ یہ اضطراب علم حاصل کرنے کے بعد ہی سے محسوس کر رہے تھے جن دنوں گنگوہ اپنے شیخ کے پاس تربیت حاصل کر رہے تھے جب ذکر اللہ کرتے تو عجیب سا بوجھ محسوس کرتے شیخ سے عرض کیا تو وہ گھبرا گئے اور انہوں نے فرمایا کہ یہی شکایت مولانا محمد قاسمؒ نے مرشدوں کے مرشد حاجی امداد اللہؒ سے کی تھی تو انہوں نے فرمایا تھا کہ "اللہ تعالیٰ آپ سے کوئی کام لے گا" ۱۳۴۴ھ / ۱۹۲۶ء میں آپ حضرت مولانا خلیل احمدؒ سہارنپوری کی معیت میں دوسرے حج کے لئے حرمین شریفین حاضر ہوئے تو مدینہ منورہ میں آپ کو (خواب میں) امر ہوا کہ "ہم تم سے کام لیں گے" کچھ دن بہت زیادہ بے چینی میں گزرے کہ میں کس اہل ہوں۔ ایک عارف سے ذکر کیا انہوں نے فرمایا کہ "پریشانی کی کیا بات ہے یہ تو نہیں فرمایا کہ تم کام کرو گے یہ کہا

(۱) شیخ الحدیث پر مستقل مفصل مضمون اس کتاب میں آ رہا ہے۔ (۲) جماعت کے حل و عقد نے تبلیغی نصاب کا نام "فضائل اعمال" رکھ دیا اب سنی "فضائل اعمال" بھی بازار میں آ گیا۔

گیا ہے کہ ہم تم سے کام لیں گے بس کام لینے والے کام لے لیں گے" اس سے آپ کو ایک گونہ تسلی ہو گئی لیکن پہلے اضطراب میں اضافہ ہو گیا کہ پتہ نہیں کام کی نوعیت کیا ہو گی۔ حج سے واپسی پر آپ کے بھائی کا جو دہلی میں تھے انتقال ہو گیا۔ وہاں کے لوگوں نے آپ سے اصرار کیا کہ ان کے مقام پر کام کیجئے آپ نے حضرت سہارنپوریؒ سے اجازت لی اور دہلی بستی نظام الدین آ گئے۔ والد اور بھائی نے زمین ہموار کی ہوئی تھی اور قرب وجوار کے علاقوں سے لوگ آ کر اصلاح نفس کراتے تھے خصوصاً میوات کے بعض حضرات کی آمد و رفت تھی آپ نے جب میوات کے علاقہ کا دو تین دفعہ سفر کیا تو دیکھا کہ وہاں کے لوگوں کے نام مسلمانوں کے ہیں لیکن کام اور رسم ورواج تمام تر ہندوؤں جیسے ہیں۔ بس یہیں سے آپ کے ذہن میں اللہ تعالیٰ نے کام کا خاکہ ڈال دیا۔ آپ نے میوات میں مکاتب اور مدارس قائم کئے اور دیہات وقصبات میں دینی تبلیغ شروع کر دی۔ شروع شروع میں بڑے روح فرسا حالات پیش آئے ایک گشت میں ایک جگہ چند چوہدری بیٹھے تھے ان کو مناسب انداز سے حکمت کے ساتھ تبلیغ شروع کی تو ان کو اتنا بھی ناگوار ہوا کہ ایک ملا اور درویش ہمیں نصیحت کر رہا ہے، مارنا شروع کر دیا آپ کمزور و نحیف تھے بے ہوش ہو گئے۔ ہوش آئی تو پھر وہی کام انہوں نے پھر مارا لیکن بالآخر ان کا دل پسیج گیا کہ آخر یہ مولوی کیوں مار کھاتے جا رہا ہے اس کی بات سن لو۔

"پہاڑیوں پر چڑھتے، تیز دھوپ اور لو میں کام کرتے۔ مئی جون کی سرگرمیوں میں میوات کا دورہ کرتے، سخت سردی میں شہروں شہروں پھرتے اور گاؤں گاؤں جاتے اور فرماتے "محنت کے پہاڑ کے پیچھے خدا ہے جس کا جی چاہے مل لے۔ محنت انسان کی فطرت ہے مگر موجودہ دور میں انسان دن رات دنیا کے لئے محنت کرتا ہے اور بے انتہا جدوجہد کرتا ہے جو ناپائیدار ہے اور دین کے لئے کچھ بھی نہیں کرتا جو پائیدار اور باقی ہے"۔

ایک ساتھی کو تبلیغی سفر میں بخار ہو گیا فرمایا:۔

"ایسے زمانے میں کہ روٹی کے لئے جانیں دی جا رہی ہوں دین کی کوشش میں بخار آ جانا کچھ بڑی بات نہیں" استقامت کے پہاڑ تھے ابتدا ہی سے دبلے پتلے اور کمزور تھے گنگوہ کے قیام میں آپ کی صحت اور زیادہ خراب ہو گئی آپ کو دورے پڑنے لگے حکیم مسعود احمد گنگوہیؒ نے علاج شروع کیا اور پانی بند کر دیا چنانچہ آپ نے سات سال پانی نہیں پیا۔ یہ مثال عزم، حوصلے اور استقامت کا پتہ دیتی ہے۔ اسی استقامت کی بناء پر انہوں نے میوات جیسے علاقے میں اس محنت سے کام کیا کہ ان پڑھ میواتی ایسے دردمند بن گئے کہ ان کو تبلیغی شغف میں دیکھ کر بڑے واعظ اور عالم رشک کرتے تھے اور کرتے ہیں اور اس میں کوئی شک نہیں کہ جو اثر ان کی ملی جلی پوربی زبان میں ہے وہ دوسروں کی فصیح وبلیغ اردو میں نہیں"۔

مخلص اور صحیح مبلغ شاہین کی طرح پرواز سے تھک کر کبھی نہیں گرتا اور نت نئے آسمان تلاش کرتا رہتا ہے آج جب تبلیغی جماعت کی عالمگیریت کو دیکھا جاتا ہے۔ تو حیرانی ہوتی ہے کہ یہ ایک نحیف ولاغر شخص نے کام شروع کیا تھا؟ اس میں کس قدر اخلاص اور یقین ہو گا اللہ اکبر۔ بڑ کے درخت کا بیج خشخاش کے دانے کے برابر ہوتا ہے لیکن جب اسے زمین میں چھپا دیا جائے مناسب پانی اور موافق آب وہوا مل جائے تو اس سے اتنا تناور درخت بنتا ہے کہ جس کے ٹھنڈے سائے کے نیچے سیکڑوں آدمی راحت پاتے ہیں۔ لیکن مومن کے عزم وحوصلہ کو ناسازگار حالات زیادہ جلا بخشتے ہیں، وہ باد مخالف کی تندی سے گھبراتا نہیں بلکہ یہ اسے اور اونچا اڑاتی ہے۔ راہ عشق ومحبت میں

منزل کی طرف چلتے رہنا ہی کامیابی ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتے ہیں کہ "اپنے رب کی عبادت کرتا رہ حتیٰ کہ تجھے یقین (موت) آجائے" (۱) اور عبادت بھی یقین (لغوی معنی) سے کی جاتی ہے مولانا محمد الیاس کو اپنی دعوت اور خدائی وعدوں پر کتنا یقین تھا اس کے متعلق مولانا محمد منظور نعمانی مدظلہ فرماتے ہیں کہ:-

"مولانا ایک دن ایک قصبہ (غالباً نوح) میں لوگوں سے اللہ تعالیٰ کی راہ میں نکلنے کا تقاضہ کر رہے تھے اور وقت مانگ رہے تھے۔ لیکن کوئی ایک آدمی بھی حرکت نہیں کر رہا تھا کہ مولانا میں ایک کیفیت پیدا ہوئی اور فرمایا کہ یہی قصبہ ہوگا کہ جس سے غیر ممالک کے لئے جماعتیں نکلیں گی لیکن اس وقت دور دراز جانے پر اتنا اجر نہیں ہوگا جتنا اب اپنے ہی ضلع یا تحصیل میں نکلنے کا ہے، اور میں عقل کا مارا سوچ رہا تھا کہ اتنی وعظ و تقریر کے باوجود ایک آدمی قرب وجوار کے لئے تو نکل نہیں رہا اور آپ فرما رہے ہیں کہ غیر ممالک کے لئے جماعتیں نکلیں گی یہ مجذوب کی بڑ نہیں تو اور کیا ہے۔ لیکن فرماتے ہیں کہ میری آنکھوں نے اسی قصبہ سے دیکھا کہ غیر ممالک کے لئے جماعتیں نکل رہی ہیں کسی نے سچ کہا ہے"۔

قلندر ہر چہ گوید دیدہ گوید

اور مولانا کے اخلاص ویقین کی ہی برکت تھی کہ میوات کا تقریباً سارا علاقہ جو اپنے اکھڑپن میں مشہور تھا، اس کے ہزاروں افراد داعی اور مبلغ بن گئے جن میں سے بہت سے اب بھی زندہ ہیں ان کی باتیں سنو تو کانوں میں رس گھول جاتی ہیں۔ مولانا کی زندگی ہی میں تبلیغی گشت اور چلت پھرت انڈیا سے باہر تک پہنچ گئی تھی۔ آپ نے ۱۴، جولائی ۱۳۸۳ھ/۱۹۴۴ء کو دہلی میں انتقال فرمایا۔ بستی نظام الدین کی اسی مسجد کے صحن کے باہر آپ کی قبر ہے جہاں آپ اور آپ کے بھائی اور والد ماجد نے دینی کام کا آغاز کیا تھا۔ انتقال سے قبل فرمایا کہ "لوگ اپنے پیچھے آدمی چھوڑ جاتے ہیں میں اپنے پیچھے پورا ملک (میوات) چھوڑے جا رہا ہوں"۔ آپ نے اپنے آخری دنوں میں حضرت مولانا شاہ عبد القادر رائے پوریؒ حضرت مولانا ظفر احمد عثمانیؒ اور شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کو فرمایا کہ اس کام کے لئے کسی شخص کا انتخاب میری زندگی ہی میں کردو تاکہ مجھے اطمینان ہوجائے، چنانچہ ان حضرات نے باہمی مشورہ سے آپ کے فرزند مولانا محمد یوسف کو جماعت کا امیر اور آپ کا جانشین مقرر کردیا۔ بعض لوگوں کو اس پر کچھ اشکال تھا کہ مولانا محمد یوسف متبحر عالم اور بڑے متقی اور پرہیزگار تھے لیکن کام سے زیادہ مناسبت نہ تھی۔ حضرت مولانا کے انتقال کے بعد مولانا محمد یوسف نے قبر کے متصل جو بیان شروع کیا تو سب دنگ رہ گئے۔ ایک دم ان کی کایا پلٹ گئی تھی اور راہ سلوک و تزکیہ کے بزرگوں کی اصطلاح میں اپنے والد کی دعوتی نسبت پوری قوت سے ان کی طرف منتقل ہوگئی تھی، اور انہی لوگوں کی زبانے میں ایسا بہت کم ہوتا ہے لیکن جب ہوتا ہے تو عقلیں دنگ رہ جاتی ہیں۔ احسان دانش مرحوم کہا کرتے تھے کہ تم لوگ ان دونوں کو (باپ بیٹا کو) دہلوی لکھتے ہو جب کہ دونوں کاندھلہ کے تھے احسان دانش خود کاندھلہ کے تھے عام طور پر یہی ہے کہ لوگ مولانا محمد یوسف دہلوی اور مولانا محمد الیاس کو دہلوی لکھتے ہیں اور ان کا دادھیالی گاؤں جھنجانہ تھا نہ کہ کاندھلہ، البتہ مولانا محمد الیاس کی والدہ ماجدہ جو رابعہ وقت تھیں وہ کاندھلہ سے تھیں۔ مگر مومن تو آفاقی ہوتا ہے اس کا وطن ثمرقند ہے نہ بخارا دہلی ہے نہ کاندھلہ۔ البتہ پیدائش کی نسبت یقیناً اس جگہ سے ہوتی ہے جہاں وہ پیدا ہوتا ہے۔

(۱) واعبد ربک حتی یاتیک الیقین. سورۃ حجر آخری آیت.

انڈیا میں تبلیغی مرکز بستی نظام الدین دہلی رہا اور ہے اور سابقہ امیر حضرت مولانا انعام الحسنؒ کا قیام دہلی ہی تھا لیکن سال کا اکثر حصہ پوری دنیا کا سفر کرتے گزرتا تھا (۱) مولانا محمد یوسفؒ نے جب کام کو سنبھالا تو پھر اتنی تیزی اور برق رفتاری سے کام کیا کہ ایک دنیا ان کے کام کی معترف ہوئی اور ان کی نظر کیمیا اثر نے ایک دنیا کے قلوب کو گرما دیا۔ سائنسی دنیا بھی تو ایٹمی دور میں داخل ہو گئی تھی ۱۹۴۴ء میں مولانا محمد الیاس کا انتقال ہوا اور ۱۹۴۵ء میں امریکہ نے جاپان کے دو شہروں پر ایٹم بم پھینکے۔ آپ کے دل ودماغ اس بات سے بہت زخمی تھے کہ دنیا مادی لحاظ سے کس قدر ترقی کر رہی ہے لیکن روحانی قدریں تباہ ہو رہی ہیں لہٰذا بہت تیز چلے ان کی ذات اس شعر کی صحیح مصداق تھی،

ہیں مرد مجاہد کے بھی انداز نرالے    رفتار قیامت کی ہے پاؤں میں ہیں چھالے

مولانا محمد یوسف صاحب گفتار و کردار اور علم و عمل میں اس زمانہ میں اللہ تعالیٰ کی برہان تھے۔ دریا و صحرا ان کی ٹھوکر سے دو نیم تھے پوری دنیا ان کی تگ ودو کے سامنے سمٹ کر رہ گئی تھی ان کا اپنا کوئی ارادہ نہیں تھا۔ کوئی خواہش ان کی اپنی خواہش نہیں تھی وہ اللہ تعالیٰ کے مقاصد واحکام کے عیار (کسوٹی) وعکاس تھے ان کی پوری زندگی اپنے گرامی قدر والد اور چچازاد بھائی شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کی طرح کتاب وسنت کی تبلیغ واشاعت کے لئے وقف تھی۔ ان کا مقصد زندگی ایک ہی تھا کہ مسلمان کی تخلیق امر بالمعروف اور نہی عن المنکر کے لئے ہوئی ہے۔ وہ اللہ تعالیٰ کی رضا کے لئے جیتا ہے اور اسی کی رضا کی خاطر جان، جان آفرین کے سپرد کرتا ہے، مادی اغراض اس کا مطمح نظر نہیں ہوتیں، یہی وجہ ہے کہ وہ حوادثات میں بھی مسکراتے اور طوفانوں سے ٹکراتے رہے۔ جہالت، مغربی تہذیب کی چکاچوند اور راہ کی تاریکیاں ان کا راستہ نہ روک سکیں، حالات کی ناسازگاری کو وہ کبھی خاطر میں نہ لائے تکالیف ومصائب کے پہاڑ ان کے وقار و تمکنت میں فرق نہیں ڈال سکے، وہ تاریکیوں میں شمع ایمان جلاتے مردہ دلوں میں حیاتِ تازہ دوڑاتے، دنیاوی امور میں غرق انسانوں کو فکر آخرت دلاتے اور روحانی واخلاقی اقدار کو زندہ کرتے ہوئے ایک تبلیغی سفر میں اس جہان سے اور اپنی جان سے گزر کر زندہ جاوید ہو گئے۔ انہوں نے اپنے والد ماجد کی زندگی کے بعد تقریباً اکیس سال جماعت کی قیادت وامارت میں گزارے۔ ان کی زندگی مسلسل جہاد تھی اور اس قدر تبلیغ میں انہماک تھا کہ ایک دفعہ ان کا لڑکا بیمار تھا اہلیہ محترمہ نے توجہ دلائی کہ سفر نہ فرمائیں، فرمایا کہ "اگر اس نے اللہ تعالیٰ کی راہ میں کام کرنا ہے تو اللہ تعالیٰ اسے زندہ رکھے گا ورنہ مجھے اس کی زندگی وموت سے کوئی دلچسپی نہیں اور تبلیغ میں نکل گئے"۔ اتنے برسوں میں شاید ہی کوئی نجی سفر کیا ہو۔ ہر وقت ایک ہی دھن اور ایک ہی لگن تھی کہ امت اس یقین کو پالے جو کچھ ہوتا ہے خدا تعالیٰ سے ہوتا ہے بندوں سے کچھ نہیں ہوتا۔ اسی لاہور میں ان کا انتقال ہوا حضرت شیخ الحدیث جو ان سے عمر میں یقیناً بڑے اور علم و عمل میں بھی بظاہر بڑے تھے انہوں نے انتقال پر فرمایا کہ محمد یوسف نے ایسی جست لگائی کہ آسمان پر پہنچ گیا اور میں زمین پر پڑا تکتا رہا نیز فرمایا:۔

کان مملوکی فاضحیٰ مالکی    هذا من اعا حبیب الزمان

(ترجمہ) "وہ میرا غلام تھا لیکن ایسا ہوا کہ میرا مالک بن گیا اور یہ عجائبات روزگار میں سے ہے"۔ بیٹے، باپ، دادا کے اخلاص کا اثر ہے کہ جو کام مزدوروں کو پانی پلانے ان کو مزدوری دے کر نماز پڑھانے اور چوہدریوں کی بے تحاشہ مار کھانے سے

(۱) افسوس کہ مولانا بھی ۱۰ محرم الحرام ۱۴۱۶ھ/۱۹۹۵ء کو دہلی میں انتقال فرماگئے۔

شروع ہوا تھا۔ اس کی ہمہ گیری اور عالمگیری کی اب یہ شان ہے کہ دنیا میں شاید ہی کوئی ملک ہوگا کہ جہاں اس جماعت کے افراد کے مبارک قدم نہ پہنچے ہوں۔ مولانا محمد یوسف کے الفاظ میں تحریک کا مقصد یہ ہے کہ:۔

"اللہ جل شانہ کی ذات عالی سے تعلق پیدا ہوجائے اور ان کی قدرت سے براہ راست استفادہ ہو، اس کے لئے حضرت محمد ﷺ اللہ تعالیٰ کی طرف سے طریقے لے کر آئے ہیں جب ان کے طریقے زندگیوں میں آئیں گے تو اللہ جل شانہ پھر نقشے ہیں کامیابی دے کر دکھائیں گے لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ میں اپنے یقین اور اپنے جذبے اور اپنے طریقے بدلنے کا مطالبہ ہے" (بیس بڑے مسلمان ۵۹۸ مطبوعہ مکتبہ رشیدیہ لمیٹڈ لاہور)

تفصیل کی ضرورت نہیں کہ تقریباً ہر مسلمان نے تبلیغی جماعتوں کو کام کرتے دیکھا ہوگا۔ اصل میں تو جماعت میں نکلنے والے اپنی اصلاح کے لئے نکلتے ہیں۔ عام افراد کے لئے یہ نصاب مسلسل چار چلے تبلیغی سفر میں رہنا ہے اور علماء کے لئے سات چلے، علماء کو اپنے علم کا پندار ہوتا ہے۔ اس سفر میں اپنے کلمہ ونماز کی تصحیح۔ ذکر وفکر تعلیم، اخلاص نیت، اکرام مسلم کی مشق ہوتی ہے یہ تو الفاظ ہیں جماعت کا صحیح علم جماعت میں وقت لگا کر ہوتا ہے جس طرح کہ سیب یا آم کے ذائقے کا صحیح پتہ ان کے کھانے سے ہوتا ہے، ویسے اگر ایک پوری کتاب پڑھ جائیں تو پتہ نہیں لگ سکتا کہ کیا ذائقہ ہے بلا مبالغہ یہ کہا جاسکتا ہے کہ تبلیغی جماعت اس دور کی سب سے بڑی بین الاقوامی اسلامی تبلیغی تحریک ہے جس کے افراد آج پوری دنیا کے تقریباً ہر ملک میں نہایت خاموشی اور اخلاص کے ساتھ اللہ کے دین کی اشاعت میں مصروف ہیں جس میں زندگی کے ہر شعبہ سے تعلق رکھنے والے افراد شامل ہیں۔ ہر کوئی اپنا خرچ کرتا ہے۔ امیر کی اطاعت لازمی ہے۔ آپ جماعت کے ساتھ کسی شہر میں جائیں وہاں آپ کے کتنے ہی قریبی عزیز یا احباب کیوں نہ ہوں امیر کی صوابدید پر ہے کہ آپ ان سے مل سکتے ہیں کہ نہیں۔ سیر یا ادھر ادھر گھومنے کی اجازت تو امیر بھی نہیں دے سکتا۔ خرچ اجتماعی ہوتا ہے سادہ کھانا جماعت کے افراد خود پکاتے ہیں بہت کم خرچ کرتے ہیں کہ ہر غریب بھی ساتھ چلنے کی استطاعت رکھے۔ ہر کوئی اپنا سامان جو مختصر ہی ہوتا ہے خود اٹھاتا ہے۔ کروڑپتی تاجر، فوج اور پولیس کے جنرل اعلیٰ حکام۔ علماء وحکما عام کسان ومزدور اپنا سامان کندھوں پر اٹھائے پوری دنیا میں یہ کام کر رہے ہیں اور انتہائی حیرت در حیرت کی بات کہ اس جماعت کا کوئی اخبار نہیں۔ روداد نہیں۔ چندہ نہیں۔ جھنڈا نہیں۔ جماعتوں کے معروف قواعد وضوابط میں سے ان کے ہاں کوئی قاعدہ وضابطہ نہیں سوائے امیر کی اطاعت کے جس کا حکم کتاب وسنت میں ہے۔ پاکستان کے ہر شہر میں اس کا ایک مرکز ہے اور وہ مرکز کسی گھر، حویلی یا کوٹھی میں نہیں مسجد میں ہے۔ یہی حال تمام ممالک کا ہے انڈیا میں بستی نظام الدین میں برطانیہ میں ڈیوز بری اور پاکستان میں رائے ونڈ میں صدر مراکز ہیں۔

رائے ونڈ میں ایک مخلص میواتی نے جو بانی جماعت حضرت مولانا محمد الیاس کے ملنے والوں سے تھے جگہ وقف کردی ابتدا میں چند سو افراد کا سالانہ اجتماع ہوتا تھا۔ ۶۴-۶۵ میں بارہ تیرہ ہزار ہوا پھر ۷۶-۷۷ میں لاکھ سوا لاکھ ہوگیا۔ ۱۹۷۸ء میں برطانیہ میں ڈیوز بری میں تیس ہزار کا اجتماع تھا۔ جو اخباری اور اشتہاری اصطلاح میں ضرور ڈیڑھ لاکھ ہوگا۔ رائے ونڈ میں مسجد اپنی وسعت کے باوجود اب تنگ نظر آتی ہے اور بارہ تیرہ ایکڑ زمین سالانہ اجتماع کے لئے ناکافی ہوگئی تو اب کئی سالوں سے ایک بہت کھلی جگہ میں اجتماع ہوتا ہے جماعت کے ارباب بست وکشاد نے تقریباً ایک سو بارہ ایکڑ جگہ لی تھی جو اب ناکافی ثابت ہورہی ہے۔ چونکہ مسلسل محنت ہورہی ہے، لہذا

بانی وامیران تبلیغی جماعت مولانا محمد الیاسؒ، مولانا محمد یوسفؒ، مولانا انعام الحسنؒ اور جماعت کی دینی جدوجہد

ہر سال پہلے سال سے تقریباً سو گنا لوگ ہوتے ہیں۔ چند سال قبل امریکہ میں بڑا ملک ہونے کی وجہ سے جولائی میں تین جگہ اجتماع ہوا۔ برطانیہ میں ڈیوز بری اور فرانس میں بھی اجتماع ہوا۔ برطانیہ میں پہلا بین الملکی اجتماع شیفیلڈ میں ہوا۔ یہ ۱۹۵۷ء کی بات ہے پولیس کی خاصی نفری پہلے دن موجود رہی انہیں خیال تھا کہ نہ معلوم مسلمان آپس میں لڑ پڑیں کہ برطانیہ میں مسلمانوں کے فرقہ وارانہ فسادات کا آغاز ہو چکا تھا لیکن پولیس نے دیکھا کہ اچھا خاصا اجتماع ہونے کے باوجود بڑا امن اور اطمینان تھا بلکہ ضرورت سے زیادہ ہی تھا، دو تین سپاہیوں کے علاوہ پولیس کی پوری نفری چلی گئی۔ پولیس کو علم اور یقین ہوگیا کہ یہ لوگ "امن کے پیامبر" ہیں ۱۹۷۸ء ڈیوز بری میں اتنا بڑا اجتماع تھا کہ مغربی ممالک میں مسلمانوں کا عیدین کے علاوہ اس کا عشیر عشیر بھی اجتماع نہ ہوا ہوگا۔ برمنگھم اور لندن (ریجنٹ پارک کی مسجد میں) پانچ چھ دفعہ نماز عید ہوتی ہے کہ ایک دفعہ لوگ پڑھ نہیں سکتے۔ لیکن یہ بھی مل ملا کر اتنا بڑا اجتماع نہیں ہوتا۔ تو اتنے بڑے اجتماع میں چند سپاہی ٹریفک کو کنٹرول کرنے اور کاروں کو صحیح جگہ پر پارک کرانے کے لئے تھے اجتماع میں کسی ہنگامے یا نعرہ بازی کا کوئی احتمال وامکان نہ تھا لہٰذا اجتماع کی طرف کوئی پولیس کا آدمی نہیں آیا۔

امریکہ میں پہلی جماعت بحری جہاز کے ذریعہ ڈیڑھ دو ماہ کے بعد پہنچی تھی یہ غالباً ۱۹۵۴ء کی بات ہے میں اب شہر کا نام بھول رہا ہوں شاید نیویارک تھا، کوئی مسلمان نہ ملتا تھا (ان دنوں یہی حال تھا، آج کل تو تقریباً نیویارک میں دو لاکھ ہوں گے۔ ٹیلی فون ڈائریکٹری سے پتہ کرنے کی کوشش کی گئی لیکن ناکامی ہوئی۔ پھر ایک مسلمان ایک چوک میں ترکی ٹوپی اوڑھے کھڑا ہوگیا۔ ایک سکھ نے بار بار دیکھا اور پھر پاس آیا کہ اسے پتہ تھا کہ ترکی ٹوپی مسلم کی نشانی ہے اس نے آکر پوچھا کہ مہاراج کیوں کھڑے ہو معلوم ہوتا ہے کہ پاکستان یا انڈیا سے آئے ہیں اور نئے ہیں۔ اس مسلمان نے جواب دیا کہ ہمیں کسی مسلمان کے گھر یا دکان کا پتہ بتاؤ اور یوں وہاں کام کی ابتدا ہوئی۔ اور پھر ایسا ہوا کہ چند سال پہلے امریکہ کی ایک ریاست میں ایک وسیع پارک میں بہت بڑا اجتماع ہوا۔ اجتماع کے بعد امیر جماعت مولانا انعام الحسن صاحب نے شہر کے میئر کو کچھ کھجوریں ایک رومال اور ساتھ شاید تسبیح بھیجی اور شکریہ ادا کیا کہ آپ نے ہمیں اس شہر میں اجتماع کرنے کی اجازت دی۔ میئر نے بصد شکریہ تحائف قبول کئے اسے رپورٹ پہنچ گئی تھی کہ یہ لوگ کیسی دعا مانگتے ہیں۔ اس دعا کا ایک جزو یہ ہوتا ہے کہ "یا اللہ ہمیں اس شہر کے شر سے اور ہمارے شر سے اس شہر کو محفوظ فرما۔ یا اللہ اس شہر اور علاقے کو ایمان اور اسلام کی دولت عطا فرما۔ یا اللہ اس شہر اور علاقے کو اپنے فضل سے امن اور اطمینان نصیب فرما۔ یا اللہ اس شہر میں ایمان واسلام اور امن واطمینان کی ہوائیں چلا دے"۔ تبلیغی جماعت والوں کی دعا مشہور ومعروف ہے اور پھر یہ کہ جس سوز اور اخلاص اور درد و تڑپ سے دعا مانگی جاتی ہے اس سے پورے مجمع میں گریہ وزاری اور آہ وبکا کی کیفیت پیدا ہو جاتی ہے۔ میئر نے امیر جماعت کو سلام کے ساتھ شہر کی چابی بھیجی امیر صاحب کے پاس جب چابی پہنچی تو آپ نے بے ساختہ برجستہ فرمایا کہ اللہ تعالیٰ نے جماعت پر اس ملک کے دروازے وا فرما دئے ہیں، یہ چابی اس بات کی علامت ہے۔ اور جماعت کو اس قدر ترقی ہوئی کہ اب ہر سال کئی شہروں اور ریاستوں میں اجتماع منعقد ہوتے ہیں۔

جماعت کی باتوں میں اپنی بات کرنا عجیب سا لگتا ہے لیکن یہ ذکر جماعت کی نسبت سے ہے لہٰذا ایک واقعہ عرض کرتا ہوں۔ میں دو دوستوں کے ہمراہ ایک سال امریکہ گیا۔ ریاست فلوریڈا میں ڈزنی ورلڈ کے قریب ایک چھوٹا سا شہر ملبورن ہے ہم وہاں سے ایک کار کرایہ پر لے کر سوچ رہے تھے کہ ڈزنی ورلڈ پہلے جائیں یا امریکہ کے اس مقام کی طرف سفر کریں کہ جہاں سے خلائی شٹل چاند گاڑی کو لے کر

اس خط کے شروع میں چھ نمبروں کا تذکرہ کیا ہے اس طرز پر ہر نمبر کا مقصد اس کا نفع اور قیمت اور حاصل کرنے کا طریقہ بتایا جائے۔ سادے انداز میں بیان ہو۔ اس سے انشاءاللہ مجمع کی سمجھ میں کام آئے گا اور اس کی ضرورت بھی محسوس کرے گا اور سمجھے گا کہ ہم بھی سیکھ سکتے ہیں۔ ہمارے ساتھی بھی دعوت میں اہتمام سے جم کر بیٹھیں۔ متوجہ ہو کر محتاج بن کر سنیں۔ جو بات کہہ رہا ہے ہم اپنے دل میں کہیں کہ حق ہے اس سے دل میں ایمان کی لہریں اٹھیں گی اور عمل کا جذبہ بنے گا۔ تین چلوں کی بات جم کر رکھی جائے۔ نقد نام لئے جائیں۔ اس کے بعد چلوں کے لئے وقت لکھوائے جائیں اور پھر جو جس وقت کے لئے تیار ہو اس کو قبول کر لیا جائے۔ مطالبہ اور تشکیل کے وقت محنت ساری دعوت کا مغز بنتا ہے۔ اگر مطالبوں پر جم کر محنت نہ ہوئی تو پھر کام کی باتیں رہ جائیں گی۔ اور قربانی وجود میں نہ آئے گی تو کام کی جان نکل جائے گی۔ دعوت دینے والا ہی مطالبہ کرے ایک آدمی کھڑے ہو کر نام لکھے۔ نام لکھنے والا مستقل تقریر شروع نہ کرے، ایک دو جملے ترغیبی کہہ سکتا ہے۔ پھر آپس میں ایک دوسرے کو آمادہ کرنے کو کہا جائے۔ فکر کے ساتھ اپنے قریب بیٹھنے والوں کو تیار کریں۔ اعذار کا دل جوئی اور ترغیب کے ساتھ حل بتائیں نبیوں اور صحابہ کی قربانیوں کے قصوں کی طرف اشارہ کریں اور پھر آمادہ کریں۔ آخر میں مقامی جماعت بنا کر ان کے ہفتے کے دو گشت روزانہ تعلیم۔ تسبیحات، مہینے کے تین یوم وغیرہ کا نظم طے کرائیں۔

دعوت میں انبیاء اور صحابہؓ کے ساتھ اللہ جل شانہ نے جو مددیں فرمائی ہیں وہ تو بیان کی جائیں اور ہمارے ساتھ جو مددیں ہوئیں ان کو بیان نہ کیا جائے۔ دعوت میں فضائے حاضرہ کی باتیں نہ کی جائیں۔ امت میں جو ایمانی، عملی، اخلاقی کمزوریاں آ چکیں، ان کے تذکرے سے بہتر ہے کہ اصلی خوبیوں کی طرف یعنی جو بات پیدا ہونی چاہیئے اس کی طرف متوجہ کریں۔

تعلیم میں دھیان، عظمت، محبت، ادب اور توجہ کے ساتھ بیٹھنے کی مشق کی جائے سہارا نہ لگایا جائے۔ باوضو بیٹھنے کی کوشش ہو۔ طبیعت کے بہانوں کی وجہ سے تعلیم کے دوران نہ اٹھایا جائے۔ باتیں نہ کی جائیں۔ اگر اس طرح بیٹھیں گے تو فرشتے اس مجلس کو ڈھانک لیں گے۔ اہل مجلس میں طاعت کا مادہ پیدا ہوگا۔ عظمت کی مشق سے حدیث پاک کا وہ نور دل میں آئے گا جس پر عمل کی ہدایت ملتی ہے۔ بیٹھتے ہی آداب اور مقصد کی طرف متوجہ کیا جائے۔ مقصد یہ ہے کہ ہمارے اندر دین کی طلب پیدا ہو جائے۔ فضائل قرآن مجید پڑھ کر تھوڑی دیر کلام پاک کی ان سورتوں کی تجوید کی مشق کی جائے جو عموماً نمازوں میں پڑھی جاتی ہیں۔ التحیات، دعائے قنوت وغیرہ کا مذاکرہ و تصحیح اجتماعی تعلیم میں نہ ہو۔ انفرادی سیکھنے سکھانے میں اس کی تصحیح کریں۔ اللہ پاک توفیق دیں تو ہر کتاب میں سے تین چار صفحے پڑھے جائیں۔ تعلیم میں اپنی طرف سے تقریر نہ ہو۔ حدیث شریف پڑھنے کے بعد دو تین جملے ایسے کہہ دیئے جائیں کہ اس عمل کا جذبہ و شوق ابھر آئے۔ حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب دامت برکاتہم کی تالیف فرمودہ فضائل قرآن مجید، فضائل نماز، فضائل تبلیغ، فضائل ذکر، فضائل صدقات حصہ اوّل دوم، فضائل رمضان فضائل حج (ایام حج و رمضان میں) اور مولانا احتشام الحسن صاحب کاندھلوی دام مجدہ کی (مسلمانوں کی موجودہ پستی کا واحد علاج) صرف یہ کتابیں ہیں جن کو اجتماعی تعلیم میں پڑھنا اور سننا ہے۔ اور تنہائیوں میں بیٹھ کر بھی ان کو پڑھنا ہے۔ کتابوں کے بعد چھ نمبروں کا مذاکرہ ہو۔ ساتھیوں سے نمبر بیان کرائے جائیں۔ جب تعلیم شروع کی جائے تو اپنے میں سے دو ساتھیوں کو تعلیم کے گشت کے لئے بھیج دیا جائے۔ ۱۵، ۲۰ منٹ بعد وہ آجائیں، تو دوسرے دو ساتھی چلے جائیں۔ اس طرح بستی والوں کو تعلیم میں شامل کرنے کی کوشش ہوتی رہے۔ باہر نکلنے کے زمانے میں روزانہ صبح اور بعد ظہر دونوں وقت تعلیم دو تین گھنٹے کی جائے اور اپنے مقام پر روزانہ اسی ترتیب سے ایک گھنٹے تعلیم ہو یا ابتداً اتنی

دیر احباب جُڑ سکیں۔ کام کے تقاضوں کو سوچنے، ان کی ترتیب قائم کرنے، ان تقاضوں کو پورا کرنے کی شکلیں بنانے میں اور جو احباب اوقات فارغ کریں ان کی مناسب تشکیل میں جو اور مسائل ہوں احباب کو مشورہ میں جوڑا جائے۔ اللہ جل شانہٗ کے دھیان اور فکر کے ساتھ دعائیں مانگ کر مشورہ میں بیٹھیں۔ مشورہ میں اپنی رائے پر اصرار اور عمل کرانے کا جذبہ نہ ہو اس سے اللہ کی مددیں ہٹ جاتی ہیں۔ جب رائے طلب کی جائے امانت سمجھ کر اپنے دل میں جو بات ہو کہہ دی جائے۔ رائے رکھنے میں نرمی ہو۔ کسی ساتھی کی رائے سے تقابل کا طرز نہ ہو۔ میری رائے میں میرے دل کے شرور شامل ہیں۔ یہ دل کے اندر خیال ہو۔ اگر فیصلہ کسی دوسری رائے پر ہو گیا تو اس کی خوشی ہو کہ میرے شرور سے حفاظت ہو گئی اور اگر اپنی رائے پر فیصلہ ہو جائے تو خوف ہو اور زیادہ دعائیں مانگی جائیں۔ ہمارے ہاں فیصلے کی بنیاد کثرت رائے نہیں ہے۔ اور ہر معاملہ میں ہر ایک سے رائے لینا بھی ضروری نہیں ہے۔ دلجوئی سب کی ضروری ہے۔ امیر کو اس بات کا یقین ہو کہ ان احباب کے فکر اور مل کر بیٹھنے کی برکت سے اللہ جل شانہٗ صحیح بات کھول دیں گے۔ امیر اپنے آپ کو مشورہ کا محتاج سمجھے۔ رائے لینے کے بعد غور و فکر سے جو مناسب سمجھ میں آتا ہو وہ کہہ دے۔ بات اس طرح رکھے کہ کسی کی رائے کا استخفاف نہ ہو۔ اگر طبیعتیں مختلف ہوں تو اس بات پر شوق و رغبت کے ساتھ آمادہ کرلے اور ساتھی امیر کی بات پر ایسے شوق سے چلیں جیسے کہ ان کی ہی رائے طے پائی ہے۔ اسی میں تربیت ہے۔ اگر اس کے بعد عملاً ایسی شکل نظر آئے کہ ہماری رائے زیادہ مناسب تھی۔ پھر بھی ہرگز طعنہ نہ دیا جائے یا اشارہ کنایہ بھی نہ کیا جائے۔ اسی میں خیر کا یقین کیا جائے، جو امیروں کو طعنہ دے اس کے لئے سخت وعید آئی ہے۔

جب محلوں کی مساجد میں ہفتوں کی دو گشتوں کے ذریعہ فی گھر ایک آدمی تین چلے کے لئے نکلنے کی آواز لگ رہی ہوگی۔ تعلیموں اور تسبیحات پر احباب جُڑ رہے

ہوں گے۔ ہر مسجد سے تین دن کے لئے جماعتیں نکالنے کی کوششیں ہو رہی ہوں گی۔ تو شب جمعہ کا اجتماع صحیح نہج پر ہوگا اور کام کے بڑھنے کی صورتیں بنیں گی۔ جمعرات کو عصر کے وقت سے محلوں کی مساجد کے احباب اپنی اپنی جماعتوں کی صورت میں بستر اور کھانا ساتھ لے کر اجتماع کی جگہ پر پہنچیں۔ مشورے سے ایسے احباب سے عموماً عزمت دلوائی جائے جو محنت کے میدان میں ہوں اور جن کی طبیعت پر کام کے تقاضے غالب ہوں۔ بہت ہی فکر و اہتمام سے تشکیلیں کی جائیں۔ اگر اوقات وصول نہ ہوں تو رات کو بھی محنت کی جائے رو رو کر مانگا جائے۔ صبح کو جماعتوں کی تشکیل کر کے ہدایات دے کر روانہ کیا جائے۔ تین دن کی محلوں سے تیار ہو کر آئی ہوئی جماعتیں عموماً سات آٹھ میل تک بھیجی جائیں۔ ہر شب جمعہ سے تین چلوں اور چلوں کی جماعتوں کے نکلنے کا رُخ پڑنا چاہیئے۔ اگر شب جمعہ میں خدانخواستہ سب تقاضے پورے نہ ہو سکے۔ تو سارے ہفتے اپنے محلوں میں پھر اس کے لئے کوشش کی جائے اور آئندہ شب جمعہ میں محلوں میں تقاضوں کے لئے لوگوں کو تیار کر کے لایا جائے۔

بھائی دوستو یہ کام بہت نازک ہے۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک محنت فرمائی۔ اس محنت سے سارے انسانوں کی ساری زندگی کے کمانے، کھانے، بیاہ شادی، میل ملاپ، عبادات، معاملات وغیرہ کے طریقوں میں مکمل تبدیلیاں آئیں تو آپ نے خود اس محنت کے کتنے طریقے بتلائے ہوں گے۔ ہمیں ابھی یہ کام کرنا نہیں آتا اور نہ ابھی حقیقی کام شروع ہوا ہے۔ کام اس دن شروع ہوگا جب ایمان و یقین اللہ کی محبت، اللہ کے دھیان، آخرت کی فکر، اللہ کے خوف و خشیت، زہد و تقویٰ سے بھرے ہوئے لوگ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے عالی اخلاق سے مزین ہو کر اللہ کی رضا کے جذبے سے مخمور ہو کر اللہ کی راہ میں جان دینے کے شوق سے کھنچے کھنچے پھریں گے۔ حضرت عمرؓ فرماتے ہیں "اللہ رحم کرے خالدؓ پر، اس کے دل کی تمنا صرف یہ

تھی کہ حق اور حق والے چمک جائیں اور باطل اور باطل والے مٹ جائیں اور کوئی تمنا ہی نہ تھی" ابھی جو ہم کو کام کی برکتیں نظر آرہی ہیں وہ کام شروع ہونے سے پہلے کی برکتیں ہیں۔ جیسے حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت کے وقت سے ہی برکتوں کا ظہور شروع ہوا تھا لیکن اصل کام اور اصل برکتیں چالیس سال بعد شروع ہوئیں۔ ابھی تو اس کے لئے محنت ہو رہی ہے کہ کام کرنے والے تیار ہو جائیں۔ اللہ جل شانہٗ کام ان سے لیں گے اور ہدایت پھیلنے کا ذریعہ اس کو بنائیں گے جن کی زندگی اپنی دعوت کے مطابق بدلے گی۔ جن کی زندگیوں میں تبدیلی نہ آئے گی اللہ جل شانہٗ ان سے اپنے دین کا کام نہ لیں گے۔ یہ نبیوں والا کام ہے۔

اس کام میں اگر اپنے آپ کو اصول سیکھنے کا محتاج نہ سمجھا گیا اور اصولوں کے مطابق کام نہ ہوا تو سخت فتنوں کا خطرہ ہے۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے جب باہر ملکوں میں کام کرنے کا ارادہ فرمایا تو پہلے تمام صحابہ کو تین دن تک ترغیب دی۔ اور پھر فرمایا کہ جس طرز پر یہاں کام ہوا ہے بالکل اسی طرز پر باہر جا کر بھی کرنا ہے اس کام کی نوعیت یہی ہے۔ مقام، زبان، معاشرت، موسم وغیرہ کے اعتبار سے اس کام کے اصول نہیں بدلتے۔ اس کام کی نہج اور اصولوں کو سیکھنے اور ان پر قائم رہنے کے لئے اس فضا میں آنا اور بار بار آتے رہنا انتہائی ضروری ہے جہاں حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے جان کھپائی تھی اور ان کے ساتھ اختلاط بھی بہت ضروری ہے جو اس جد وجہد میں حضرتؒ کے ساتھ تھے اور جب سے اب تک اس فضا میں اور کام میں مسلسل لگے ہوئے ہیں اس کے بغیر کام کا اپنے نہج اور اصولوں پر قائم رہنا بظاہر ممکن نہیں اس لئے اپنے کام کرنے والے احباب کو ایسی فضا میں اہتمام سے نوبت بہ نوبت بھیجتے رہیں۔

تمام انبیاء علیہم السلام اپنے اپنے زمانے میں کسی نہ کسی نقشے کے مقابلہ پہ آئے

اور بتایا کہ کامیابی کا اس نقشے سے بالکل تعلق نہیں ہے۔ کامیابی کا تعلق براہ راست اللہ جل شانہٗ کی ذات عالی سے ہے۔ اگر عمل ٹھیک ہوں گے اللہ جل شانہٗ چھوٹے نقشے میں بھی کامیاب کر دیں گے۔ اور عمل خراب ہوں گے اللہ جل شانہٗ بڑے سے بڑے نقشے کو توڑ کر ناکام کر کے دکھائیں گے۔ کامیاب ہونے کے لئے اس نقشے میں ٹھیک عمل کرو۔ ہر نبی نے اپنے رائج الوقت نقشے کے مقابلے پر محنت کی اور حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم تمام اکثریت، حکومت، مال، زراعت اور صنعت کے نقشوں کے مقابلہ پر تشریف لائے۔ آپ کی محنت ان نقشوں سے نہیں چلی۔ آپ کی محنت مجاہدں اور قربانیوں سے چلی ہے۔ باطل تعیش کے نقشے سے پھیلتا ہے تو حق تکلیفیں اٹھانے سے پھیلتا ہے۔ باطل ملک و مال سے چمکتا ہے تو حق فقر و غربت کی مشقتوں میں چمکتا ہے۔ جتنے نقشے ملک و مال اور تعیش کی بنیاد پر لائے جا رہے ہیں ان کا توڑ حق کے لئے فقر و غربت اور تکالیف برداشت کرنے میں ہے۔ اب اس کام کے ذریعہ امت میں مجاہدہ اور قربانی کی استعداد پیدا کرنی ہے۔ اس کام کے لئے بہت بڑا خطرہ یہ ہے کہ اس کو نقشوں پر منحصر کر دیا جائے۔ اس سے کام کی جان نکل جائے گی۔ اس کام کی حفاظت اس میں ہے کہ کام کرنے والے اس کام کے لئے تمام میسر نقشوں کو بھی قربان کرتے ہوئے مجاہدے والی شکلوں کو قائم رکھیں اور کسی صورت میں مجاہدے والی شکلوں کو ختم نہ ہونے دیں۔ غریبوں میں اپنی محنت کو بڑھایا جائے۔ پیدل جماعتیں چلائی جائیں لوگ آئیں گے کہ ......................... یہ ہمارا پیسہ دین کے کام میں خرچ کر لیجئے، پھر نقشہ کی قربانی دینی ہوگی۔ کہہ دیجئے کہ جناب یہاں اس کام میں خرچ کرنے کا صحیح اور پاک طریقہ و جذبہ سکھایا جاتا ہے۔ پھر محل تلاش کر کے خود خرچ کر دیجئے گا۔ یہاں تو طریقہ سیکھ لیجئے۔

اس کام کی تعمیم کے لئے رواجی طریقوں، اخبار، اشتہار، پریس وغیرہ

اور رواجی الفاظ سے بھی پورے پرہیز کی ضرورت ہے۔ یہ کام سارا غیر رواجی ہے۔ رواجی طریقوں سے رواج کو تقویت پہنچے گی، اس کام کو نہیں۔

اصل کام کی شکلیں دعوت، گشت، تعلیم، تشکیل وغیرہ ہیں۔ مشوروں کی ضرورت ہو، مناسب دوستوں کو الگ کر کے مشورہ کر لیا جائے ایسا نہ ہو کہ مشورہ کرنے والوں کا کسی موقعہ پر عمومی اعمال سے جوڑ نہ رہے۔

کالجوں کے طلبا میں اس کام کو اٹھایا جائے۔ ہاسٹلوں میں مقام کے لئے جماعتیں بنائی جائیں۔ ایک گشت ہوسٹل والے اپنے ہوسٹل میں کریں اور ہفتہ کا دوسرا گشت باہر کسی محلہ میں یا دوسرے ہوسٹل میں کریں۔ قریب کے محلوں کی جماعتیں بھی ہوسٹلوں میں جا کر گشت کریں۔ ہاسٹل والے احباب اپنی روزانہ تعلیم اور مہینہ میں تین یوم کی بھی ترتیب اٹھائیں۔

مستورات میں کام کی نزاکتیں اور بھی زیادہ ہیں۔ جب کہ بے پردگی کا احتمال ہو۔ عام اجتماعات میں مستورات کو بالکل نہ لایا جائے۔ اپنے اپنے محلہ میں کسی پردہ دار مکان میں قریب قریب کے مکانات سے عورتیں کسی روز جمع ہو کر تعلیم کر لیا کریں۔ اس کی ابتدا اس طرح کریں کہ مرد جو بات اجتماعات، دعوت، تعلیم وغیرہ سے سُن کر جائیں اپنے گھر والوں کو سنائیں۔ اس سے انشاء اللہ تھوڑے عرصہ میں ذہن بننا شروع ہو جائے گا پھر محلوں میں تعلیم شروع ہونے کے بعد ایسا ہو سکتا ہے کہ سارے شہر کی مستورات کا ہفتہ میں ایک ایسی جگہ اجتماع ہو جہاں پردہ کا اہتمام ہو۔ وہاں تعلیم کے بعد پھر کوئی آدمی پردے کے ساتھ بیان کرے۔ کبھی کبھی ایک یوم یا تین یوم کے لئے قرب وجوار کے لئے جماعتیں بنائی جائیں۔ مستورات کی جماعت کے ساتھ جائیں۔ پردہ دار مکان میں ٹھہریں۔ مرد مسجد میں ٹھیر کر کام کریں۔

حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم نے جن مقامات سے محنت اٹھائی تھی انہی مقامات کے لوگوں کو اس محنت پر اٹھانے اور انہی راستوں سے اللہ کی راہ کی ملکوں والی نقل و حرکت کے زندہ ہونے کا ذریعہ یہ عمرے کا سفر بن سکتا ہے۔ ہر جگہ کے پرانوں سے اختلاط۔ اور اس کام میں یکجہتی پیدا ہونے اور اصولوں کے تفصیل سے سامنے آنے کا یہ بہترین موقعہ ہے۔ محترمی حاجی حنیف صاحب اور بھائی محمد ادریس صاحب کی عمرے کے سفر کی تیاری کا حال معلوم کرکے بہت زیادہ مسرت ہوئی۔ اللہ جل شانہ قبول فرماوے۔ دیگر پرانے احباب کو بھی ہمراہ لانے کی سعی فرمادیں۔

یہ خط کچھ اصول لکھنے کی کوشش میں طویل ہوگیا۔ آپ حضرات اس کے ہر جز اور ہر لفظ کو غور سے پڑھنے کی کوشش فرمائیں گے تو انشاء اللہ بہت زیادہ نفع کی توقع ہے۔ آپ حضرات اپنے یہاں کے حالات سے پندرھویں روز مطلع فرمادیا کریں تو ہمیں تقویت ہوتی رہے۔ تمام احباب کو سلام مسنون۔

فقط والسلام

بندہ محمد یوسف غفرلہ

# ارشاداتؒ و ملفوظاتؒ

اسلامی اعمال کی ترتیب قائم کرنے میں آؤگے تو چیزوں کی ترتیب بدل جائے گی اعمال کی ترتیب کو قائم کرنا چیزوں کی ترتیب قرآن مجید کے مطابق بدلنا۔ اسلام اسی کا نام ہے جو چیزوں کی ترتیب قائم کرتے ہیں اور عملوں کی ترتیب کو بگاڑتے ہیں خدا تعالیٰ ان کو ذلیل کرے گا۔ اور دلوں میں نور ہدایت پیدا نہیں ہوگا۔ جو اعمال محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ترتیب قائم کریں گے وہ محبوب و مرجع خلائق بنائے جائیں گے۔ نماز کی حقیقت پیدا کرنے کے لئے محنت کرو۔ اسلام دو حرکتوں پر چمکتا ہے۔ ایک نماز میں محنت، دوسری نماز والی حرکت میں محنت اور اس کو عام کرنا۔ اندر کا نور ان دو حرکتوں میں دیا جائے گا۔ دعا قبول ہوتی ہے، جب حرام کے کھانے سے بچو گے اور خوب قبول ہوگی جب مکروہ تک سے بچو گے۔ سوال کرنا حرام ہے۔ اشراف (یعنی اندر ہی اندر مخلوق سے مانگتے رہنا اور مخلوق سے ملنے کی توقع رکھنا) مکروہ ہے۔ منہ سے مانگ لیا تو سوال اندر ہی اندر غیر سے جزا مانگنے کا جذبہ باقی رہتا۔ یہ تو اشراف ہے۔ خدا کے جاننے کے اعتبار سے تو دونوں یکساں ہیں۔ مخلوق سے مانگ کر جو چیز کھاؤ گے وہ حرام ہے۔ اشراف کے ذریعہ جو آئے گی اس کا کھانا مکروہ ہے۔ مخلوق سے مانگ کر کھاؤ گے تو ذلیل ہو جاؤ گے۔ خواہ سنجیدگی سے مانگا خواہ ہنسی مذاق سے مانگا۔ یہ مانگنے کی مختلف صورتیں ہیں۔ اصل ان کی سوال ہی ہے ان دونوں سے بچنا ضروری ہے اور دو چیزوں پر محنت کرنا ضروری ہے۔ اشراف سے بچنے پر محنت

دعا مانگنے پر محنت۔ مخلوق سے مانگنا سوال ہے خدا سے مانگنا خواہ دل سے ہو یا زبان سے۔ یہ دعا ہے۔ اصل دعا دل کی ہے۔ شیطان اشراف پر ڈالے گا۔ تم دعا میں لگ جاؤ۔ یہ اس کا علاج ہے دین و دنیا کا جہاں کوئی مسئلہ آوے تم دعا میں لگ جاؤ۔ تو اشراف سے محفوظ ہو جاؤ گے۔ جب اشراف سے محفوظ ہو گئے تو سوال سے محفوظ ہو جاؤ گے۔ اگر اشراف سے جڑ نہ کٹی۔ تو ایک نہ ایک دن سوال کی لعنت میں پھنس جاؤ گے۔

---

کسی کی چیز بغیر اس کی اجازت کے استعمال کرنا حرام ہے۔ اس سے بہت بچو۔ خواہ چیز کتنی ہی معمولی اور عام استعمال میں آنے والی کیوں نہ ہو۔ ممکن ہے جس وقت تم اس کی چیز استعمال کرنے کو اٹھا کر لے گئے اسی وقت اس کو بھی ضرورت ہو

---

غریبوں اور کس مپرسوں کی خدمت سے خدا ملتا ہے۔ تکبر ٹوٹتا ہے۔ تواضع پیدا ہوتی ہے۔ غرض والی خدمت سے خدا نہیں ملتا۔ حکام، امراء، مشائخ اور علماء کی خدمت مطلب برآری، وجاہت پرستی اور شہرت کی وجہ سے بھی کی جاتی ہے۔ اس سے خدا نہیں ملے گا۔ (مفہوم) جس سے گھن آتی ہو، نفرت آتی ہو۔ اُن کی خدمت سے قلوب کھنچتے ہیں۔ جب کہ اس میں کوئی غرض شامل نہ ہو۔ مشائخ عظام کے خدام کی بابت ہم بنتے ہیں۔ وہ صاحبِ کمال بنے۔ یہ وہ خدام تھے جو خانقاہ میں آنے والے مہمانوں کی خدمت کیا کرتے تھے۔ غرض والی خدمت کرنا بہت آسان ہے۔ لوگ پیروں کی خدمت کرتے ہیں کہ اُن کی دعاؤں سے ہمارا فلاں کام بن جائے گا۔ ہماری سفارش کر دیں گے۔ پھر ان حضرات کی خدمت سے نفس کو مفت کی شہرت ملنے کی وجہ سے لذت آتی ہے۔ یہ تمام اغراض ہیں۔ ان سے پاک ہو کر خدمت کرو۔

---

جتنا محنت کا میدان وسیع ہوگا اسی قدر نور زیادہ نصیب ہوگا۔ ہمارے اور تمہارے سب کے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت و محنت عالمی تھی۔ دیگر حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام کی محنت علاقائی اور مخصوص اقوام تک تھی۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی محنت کا میدان سارا عالم اور قیامت تک آنے والی تمام اقوام کو شامل ہے۔ زہد اور تقویٰ کی برکت سے اللہ تعالیٰ لوگوں کے قلوب کو پلٹ دیتے ہیں۔ اس کے ذیل میں حضرت داؤد طائی نور اللہ مرقدھم کا قصہ سنایا۔ فرمایا یہ ایک بزرگ گذرے ہیں۔ جب انہوں نے دیکھا کہ لوگوں کی کمائیوں کی آمدنی ٹھیک نہیں رہی تو لوگوں سے ہدیے لینے چھوڑ دیئے اور باہر نکلنا چھوڑ دیا اندر ہی اندر اللہ تعالیٰ جل شانہ کا ذکر کرتے رہتے۔ جب ان کے والد مرحوم کا انتقال ہوا۔ تو بہت ہی قلیل رقم چھوڑ کر گئے تھے۔ جس پر انہوں نے تیس سال گذار دیئے۔ جب یہ بھی ختم ہو گئی تو مکان کے پتھر اور چھت کی کڑیاں کو بیچ کر گذارا کیا۔ مگر لوگوں سے نہیں لیا۔ جب ان کا انتقال ہوا۔ تو صبح سے شام تک جنازہ چلا۔ تب جا کر کہیں قبرستان پہنچا۔ لوگوں کے ہجوم کی کثرت کی وجہ سے چودہ چارپائیاں ٹوٹیں۔ اور اس دن ان کی برکت سے چھ لاکھ یہودی مسلمان ہوئے۔

---

ایک دفعہ حضرت جی نور اللہ مرقدہٗ نے حضرت شیخ المشائخ سیدنا شہاب الدین سہروردی نور اللہ مرقدھم کی برکت سے شاہان تیمور اور تاتاریوں کی بہت بڑی اور جنگ جو قوم جس کا اس زمانے میں جھکانے والا کوئی نہ تھا۔ جن کی تلواروں کے سامنے سب کی تلواریں کند ہو گئی تھیں اور جس قوم نے ایک دفعہ ساری دنیا کو زیر و زبر کر کے رکھ دیا۔ جو مسلمان کے نام سے انتہائی نفرت رکھتے تھے۔ اسلام لانا ذکر فرمایا۔ فرمایا اگر مقصد اچھا ہے اور اس کی اجتماعی نوعیت اچھی ہو جائے۔ تو خداوند قدوس سے بے انتہا منافع کی امید کی جا سکتی ہے۔ ایک دفعہ اجتماع کے موقع پر ارشاد فرمایا۔ میرے بھائیو اور دوستو! ہم جو اپنے عیش و راحت

کو چھوڑ کر جمع ہوئے ہیں۔ سو وہ بہت اُونچے مقصد کے لئے جمع ہوئے ہیں وہ مقصد اجتماعی ہے انفرادی نہیں۔ وہ مقصد مجمع کی زندگی سے تعلق رکھتا ہے۔ انفرادی زندگی سے تعلق نہیں رکھتا۔ اور مقصد جب حاصل ہوتا ہے جب کہ تمام مجمع متفکر رہے۔ مقصد اگر نیک ہوتا ہے تو خیر و فلاح کی امید ہوتی ہے۔ اور جب مقصد خراب ہوتا ہے بُرے نتائج برآمد ہوتے ہیں۔

---

اجتماع کا مقصد کیا ہے۔ جس طرح ہم تین دن کے لئے یہاں مختلف شہروں سے آکر جمع ہوئے ہیں اور یہ تین دن کا وقفہ مختصر سا ہوتا ہے۔ اسی طرح یہ دنیوی زندگی بہت تھوڑی ہے جو جلد ختم ہو جانے والی ہے اور یہاں سے کوچ کر جانا ہے۔

---

اس عالم کی تمام اشیاء فنا ہو جانے والی ہیں۔ اس عالم میں جب انسان ہوتا ہے تو وہ بھی یہاں فنا ہو جاتا ہے۔ اور جب بقا والے عالم میں چلا جاتا ہے تو بقا والا بن جاتا ہے خواہ جنت میں بقا والا بن کر رہے، خواہ دوزخ میں بقا کے لئے رہے۔ اس فنا والے عالم میں جس نے اچھی زندگی گذاری یعنی ایمان و اسلام والی زندگی گذاری۔ تو بقا والے عالم میں بھی اچھی زندگی گذارے گا۔ جس نے اس عالم میں بُری زندگی گذاری۔ اس کو بقا والے عالم میں بھی خراب زندگی گذارنی پڑے گی۔

---

فرمایا۔ حقیقت کے خلاف کو دھوکہ کہتے ہیں۔ اللہ تعالیٰ جل شانہٗ اور جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جو حقائق بتلائے ہیں۔ یہ دیکھو کہ ہماری محنت اس کے مطابق ہے یا اس سے ہٹی ہوئی ہے؟ جو لوگ حقائق کو تلاش نہیں کرتے اور اس کے بغیر محنت اٹھاتے ہیں وہ دھوکہ پر محنت کر رہے ہیں اور سمجھتے ہیں حقیقت۔ یہی دھوکہ ہے۔ یہ لوگ اپنے آپ کو سمجھتے ہیں کامیاب اور اصل میں نکلنے میں ہیں ناکامیاب۔ جب حقیقت میں زندگی گذارنے کے

لئے اپنے آپ کو ریاضت و مجاہدہ کا عادی نہیں بنائیں گے، تو وہ دھوکہ میں پڑیں گے۔ ہمارے جمع ہونے کا مقصد ہی یہ ہے کہ آیا ہم حقیقت پر محنت کر رہے ہیں یا دھوکہ پر۔ اس پر غور کریں حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین نے اپنے آپ کو تکالیف کے برداشت کرنے کے حقائق پر ڈالا تھا۔ ان کو اللہ تعالیٰ کے راستہ کی تکالیف برداشت کرنا محبوب ہو گیا تھا۔

سب سے پہلی بات یہ ہے کہ موت حق ہے اور حیات دھوکہ ہے۔ حیات ختم ہو جانے والا ایک وقت ہے جس کے متعلق یوں معلوم نہیں کہ کب ختم ہو جائے گا۔ انسان موت کی طرف ترجیح کرتا ہے اور زندگی کی طرف نہ کرتا، زندگی کی تو ہر چھوٹی سے چھوٹی چیز دیکھے اور موت کے اتنے بڑے مسئلہ کو نہ دیکھے کہ جہاں ہزاروں برس رہنا پڑے گا یہ دھوکہ نہیں تو اور کیا ہے۔ یہ دھوکہ والے انسان ہیں جو موت سے پہلے کی زندگی کا تو اہتمام کرتے ہیں اور مرنے کے بعد والی زندگی کو بھولے بیٹھے ہیں۔ ایسے انسان دوزخ میں جائیں گے۔

فرمایا۔ انسان چیزوں کی لائن سے تو ایک ایک ذرہ کو یہاں ہی چھوڑ جائے گا۔ اور اعمال کی لائن سے چھوٹے چھوٹے عمل کو ساتھ لے کر جاتا ہے۔ اگر ہم چیزوں کا فکر تو کریں اور اعمال کا فکر نہ کریں تو یہ زبردست دھوکہ ہے۔ زمین سے جو چیزیں نکل رہی ہیں وہ تو فنا ہو جائیں گی اور وہ اعمال جو انسان کے بدن سے نکل رہے ہیں، وہ ہمیشہ رہنے والے ہیں خواہ بد ہوں یا نیک۔ چیزوں میں سے تو ایک شخص بھی دنیا سے ایک چیز بھی ساتھ لے کر نہیں جائیگا یہاں تک کہ میدان حشر میں یہ شخص ننگا اٹھایا جائے گا۔ لیکن اعمال میں سے ایک ایک عمل اس کے ساتھ ہوگا۔ مجرمین میدان حشر میں خداوند قدوس کے سامنے کھڑے ہوں گے۔ دیکھیں گے کہ اعمال نامے کے دفتر موجود ہیں۔ اور ایک ایک عمل ان کا لکھا ہوا ہے۔ اگر شر کا ایک ذرہ برابر عمل کیا ہوگا۔ اور ان سے توبہ کر کے دنیا میں معاف نہ کرایا ہوگا۔ تو وہ بھی سامنے آجائے گا۔

---

فرمایا۔ محنت کی دو لائنیں ہیں۔ ایک حضرات انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام والی لائن جنہوں

نے انسانوں کی پاکیزگی کے لئے محنت کی ۔ اور دوسری طرف وہ لوگ ہیں جنھوں نے جائیدادوں اور حکومتوں کے نقشے بنائے اور انسانوں کی بھیڑ کو جمع کیا ۔ جو نقشے والے اور چیزوں والے ہیں اور اعمال اچھے نہیں تو اللہ تعالیٰ جل شانہٗ نے ان کو دنیا ہی میں موت سے پہلے پہلے ذلیل کر کے دکھلا دیا ۔ اصل جگہ تو موت کے بعد آئے گی ۔ جہاں ہر شخص حقیقت کو معلوم کرلے گا لیکن مرنے سے پہلے بھی بعضوں کو نقشہ دکھلا دیا ۔

اللہ تعالیٰ جل شانہٗ نے لائن قائم تو کر دی ۔ ایک تو اعمال کے اچھے کرنے کی محنت ۔ انسان کے ہر عضو سے رات دن اعمال نکل رہے ہیں ۔ عمل تو ضرور نکلیں گے ۔ اگر ہم چاہیں کہ اچھے عمل نکلیں تو اس کے لئے محنت کی ضرورت ہے ۔ اگر محنت کرنی چھوڑ دی تو پھر بُرے عمل خود بخود نکلیں گے جس طرح زمین پر محنت کرنے سے غلے نکلتے ہیں سونا چاندی نکلتا ہے ، پٹرول نکلتا ہے ۔ اور اگر محنت نہ کی جائے تو نفع والی چیزیں تو نکلیں گی نہیں ۔ ان کانٹے دار جھاڑیاں جو جلانے کے قابل ہوتی ہیں خود بخود نکل آئیں گی ۔ جو اعمال خدا وند قدوس کو راضی کرائیں ۔ آسمان اور زمین کے فیصلے ہمارے موافق کرا دیں تو اس کے لئے بہت بڑی محنت کرنی پڑے گی ۔

سلسلہ وجود اللہ تعالیٰ کی ذات سے چل رہا ہے ۔ وہ اپنے وجود میں اصل ہیں ۔ اور سب اس کے تابع ہیں ۔ وہ جس طرح چاہیں گے کر کے دکھلا دیں گے اور سارے وجود اس کے محتاج ہیں ذات کو پہچاننے کے لئے صفات آتی ہیں ۔ اس کے لئے دیا گیا لا رب الا اللہ انسان کے سارے مسائل خدا کی ذات سے ہوتے ہیں ۔ عزت و ذلت ، فساد امن ، صحت ، بیماری وغیرہ جتنے مسائل ان کا تعلق ایک خدا کی ذات سے ہے ۔ رب کی ایسی صفت جو اپنے اندر تمام کو لئے ہوئے ہے ۔ جب چاہیں گے فقیر کر دیں گے ۔ جب چاہیں گے غنی کر دیں گے ۔ جب چاہیں گے بیمار کر دیں گے جب چاہیں گے تندرست کر دیں گے ۔

---

حضرت جی نور اللہ مرقدہٗ نے ارشاد فرمایا ۔ لوگ یوں کہتے ہیں کہ خالی نماز سے کیا ہوتا ہے ۔

آخر کچھ اسباب بھی کرنے پڑتے ہیں۔ اور ہم بھی کہتے ہیں کہ خالی نماز سے کچھ نہیں ہوتا۔ ان کچھ محنت نماز سے پہلے کی ہیں اور کچھ نماز کے بعد کی۔ تین نماز سے پہلے اور تین نماز کے بعد۔ پھر دیکھو نماز سے کیا کچھ نہیں ہوتا۔ پہلی تین یہ ہیں

(۱) یقین ٹھیک کرنے کی محنت۔ ہر چیز جو مشاہدہ میں ہے اس کا نکالنا اور اللہ تعالیٰ کی ذات و صفات کو سن کر دل میں یقین جمانا کہ اللہ سب کچھ کر سکتے ہیں۔ مخلوق سے کچھ نہیں ہوتا۔ اور اللہ پاک نے جو اعمال بتائے ہیں۔ ان کے ذریعہ سے سب کچھ ہوتا ہے۔ اس بات کو دل میں بٹھانا

(۲) محنت علم والی چیز ہے۔ جن اعمال پر محنت کرنے سے اللہ پاک دنیا و آخرت میں عزت سے پالتے ہیں ان اعمال کو صحیح بنانے کے لئے اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم والے طریقہ کے مطابق کرنے کے لئے علم پر محنت کرنا۔

(۳) محنت ذکر پر محنت کرنا۔ ذکر پر ہم ایسی محنت کریں کہ ہر عمل کو کرتے وقت خدا کا دھیان نصیب ہو جائے۔ خدا کے ذکر سے دل کی بوتل اس قدر پُر ہو جائے کہ غیر کا دھیان دل میں گھسنے نہ پائے۔ قلعہ کی طرح دل کی حفاظت کی جائے۔ یہ محنتیں تو نماز کے اندر ہیں۔

اور نماز کے بعد کی تین محنتیں یہ ہیں۔ اپنی کمائیوں کو ٹھیک کیا جائے۔ اب تک جو کسی کی زمین کو یا مکان کو دبا رکھا ہے ظلم و ستم کر کے، اس کو واپس کیا جائے اور آئندہ کے لئے توبہ کی جائے کہ پرورش خدا کے حکم پورا کرنے میں ہے۔ جتنا میں خدا کے حکموں کو اپنی کمائیوں کے طریقہ میں پیدا کروں گا اتنا ہی اللہ پاک راضی ہو کر میری پرورش فرما دیں گے۔ دنیا میں بھی اور آخرت میں بھی۔

۲۔ دوسری محنت نماز کے بعد والی یہ ہے کہ مال کو اللہ تعالیٰ جل شانہٗ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی بتلائی ہوئی ترتیب سے خرچ کرنا اور اپنی خواہشات پر، مکان پر، بنگلہ پر، موٹر پر، برادری پر، برادری کے کہنے پر بیاہ شادی کے موقعہ پر، قوم پر، ناک پر، نام و نمود پر خرچ نہیں کروں گا۔ اور نہ بیوی کے کہنے پر زیور، کپڑے، کھانے وغیرہ پر خرچ کروں گا۔

حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بتلائے ہوئے طریقہ سے خرچ کروں گا۔ اوّل جان ومال کا صحیح مصرف دیکھوں گا پھر خرچ کروں گا۔

۳۔ تیسری محنت نماز کے بعد والی یہ ہے کہ معاشرہ کو ٹھیک کرنا۔ ہر حال میں اللہ پاک کے حکم کو دیکھوں گا۔ قوم کو، برادری کو، اپنے کو، غیر کو نہیں دیکھوں گا۔ مسلمان کو، غیر مسلم کو نہیں دیکھوں گا بلکہ اللہ پاک کے حکم کی اتباع کروں گا۔ انصاف کی طرف داری کروں گا مظلوم کا ساتھ دوں گا۔ ظالم کا ساتھ نہیں دوں گا۔ اگر اپنا بیٹا کسی پر ظلم کر رہا ہے تو غیر مسلم کا ساتھ دونگا چاہے عیسائی ہی کیوں نہ ہو۔ چاہے یہودی ہی کیوں نہ ہو۔ ان چھ محنتوں کے درمیان نماز ہے اب پڑھ کر اللہ تعالیٰ سے مانگو۔ نماز سے کیا کچھ نہیں ہوتا۔ ایسی نماز پڑھنے پر اللہ تعالیٰ دعا قبول فرماتے ہیں۔

---

ہمارا علم دھوکا ہے۔ اور اللہ والا علم حقیقت ہے۔ مشاہدہ والا علم کہہ رہا ہے مال خدا کے راستہ میں خرچ کرنے سے کم ہوگا۔ مگر اللہ والا علم کہہ رہا ہے کہ نہیں ہوگا۔ بلکہ اللہ پاک اس کو بڑھائیں گے۔ مشاہدہ کہہ رہا ہے زکوٰۃ دینے سے مال کم ہوگا۔ اللہ تعالیٰ فرما رہے ہیں ہمارا وعدہ سچا ہے کہ نہیں ہوگا وہ بڑھائیں گے۔

انسان اصل ہے اور کائنات اصل نہیں ہے۔ اگر اصل کو نہیں بنایا اور اصل کے اندر بگاڑ پیدا ہو گیا تو ساری کائنات کے اندر بگاڑ پیدا ہوگا۔ جن چیزوں میں نفع نظر آ رہا ہے۔ اُن سے نقصان لیں گے۔ جس میں عزت نظر آ رہی ہے اس میں سے ذلت آ جائے گی۔ اور جس میں حفاظت دکھائی دے رہی ہے اس میں سے ہلاکت نکل آئے گی۔ غرضیکہ اگر انسان صحیح استعمال ہوگا تو کائنات بھی اپنی صحیح استعمال ہوگی۔ تیری محنت اصل ہے کائنات اصل تھوڑا ہی ہے۔ اگر ہم نے محنت کر کے اپنے اعمال کو ٹھیک کر لیا اور اچھے اعمال آسمان پر بھیجے تو وہاں سے غیب کے فیصلے ہو کر آئیں گے۔ اگر بگڑے ہوئے اعمال آسمان پر بھیجے تو فیصلہ

اچھا نہیں ہوگا۔ چاندی، لوہا، سونا، لکڑی یہ اصل نہیں ہیں۔ حالات کا تغیر اعمال کے بننے اور بگڑنے پر ہے۔ اگر محنت کر کے حالات کو اچھا بنا لیا ہے تو ساری دنیا میں خیر آئے گی۔ برکت آئے گی۔ رحم آئے گا۔ عدل آئے گا۔

---

ایک دھوکا ہے ایک حقیقت ہے۔ دھوکہ یہ ہے کہ چیزوں سے حالات بنتے ہیں اور بگڑتے ہیں۔ اور حقیقت یہ ہے کہ اعمال سے حالات بنتے اور بگڑتے ہیں۔ اچھے اعمال سے حالات بنتے ہیں اور برے اعمال سے حالات بگڑتے ہیں۔ اعمال کا تعلق دنیا کی کسی چیز سے نہیں۔ انسان کے اعضاء اور جوارح سے ہے اور اعضاء اور جوارح کا تعلق دنیا کی کسی چیز سے نہیں، ان کا تعلق انسان کے دل سے ہے۔ دل پہ کسی کا قبضہ نہیں۔ دل پہ خدا کا قبضہ ہے اب دنیا دار الاسباب ہے۔ اگر دنیا کی چیزوں پر محنت کرو گے۔ تو اللہ پاک تمہارے دلوں کو غیروں (غیر اللہ) کی طرف پلٹا دیں گے۔ اگر اعمال پر محنت کرو گے تو اللہ پاک تمہارے دلوں کو اپنی طرف پلٹا دیں گے۔

---

آپس میں بے تکلفی سے بچو کہ اس سے بے اکرامی شروع ہو جاتی ہے اور بے اکرامی سے دل پھٹتے ہیں۔

---

اشیاء کو معبود نہ بناؤ، اشیاء پر اعتماد نہ کرو، صورتوں پر متوجہ نہ ہو، ان سے کچھ نہ ہوگا۔ وسائل کی حقیقت کچھ بھی نہیں۔ جو کچھ بھی ہوتا ہے اعمال سے ہوتا ہے۔ صفات سے ہوتا ہے۔ اور جو کچھ ہوتا ہے رب الاشیاء اور رب الصور کرتے ہیں۔ اسی کو جانو۔ اسی کو پہچانو۔ اسی کو مانو۔ وہی جو نوحؑ کا رب تھا۔ اسی نے موسیٰ کو دریائے نیل سے محفوظ رکھا تھا۔ جس نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو دشمنوں سے بچایا تھا۔ وہی رب تمہارا رب ہے۔ تم اس پر

اعتماد رکھو۔ اس پر توکل کرو اور اسی پر ایمان لاؤ۔

---

فرمایا۔ جب خاتم النبیین صلی اللہ علیہ وسلم مبعوث ہوئے تو جن چند افراد نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی دعوت ایمان کو قبول کیا۔ حضور نے اُن کے معاشی مسئلے کے بارے میں جو رویہ اختیار فرمایا تھا۔ وہ یہ تھا کہ سب سے پہلی بات تو یہ فرمائی کہ تم جتنے اوقات معاش کے لئے وقف کئے ہوئے ہو ان کا بیشتر حصہ اسلام کے لئے فارغ کردو۔ دوسرا ارشاد یہ ہوا کہ تم فلاں طریقہ کو ترک کردو۔ یہ ناجائز ہے۔ فلاں معیشت سے دستکش ہو جاؤ، یہ تمہارے رب کو ناپسند ہے۔ معیشت پر ان دو حملوں کے بعد تیسرا وار حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ کیا کہ جو کچھ تم کماتے ہو، یہ صرف تمہارا حق ہی نہیں ہے۔ اس میں تمہارے اُن بھائیوں کا بھی حق ہے جو وسائل معیشت سے تہی دامن ہیں۔ اور چوتھی بات آپ نے یہ ارشاد فرمائی کہ جو کچھ تم کماؤ، اس میں سے بہت سا دین کی خدمت، خدا کے لئے کلمۃ الحق کی سربلندی، اور بنی نوع انسان تک اپنی دعوت کو پہنچانے اور راہ خدا میں جہاد کرنے میں صرف کرو۔ گویا حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم نے کیا یہ کہ صحابہؓ اسلام قبول کرنے سے پہلے جو کچھ کماتے تھے، اس کا دائرہ محدود کیا جتنے اوقات کمانے پر صرف کرتے تھے ان کی مقدار کم کرکے ان اوقات کو دین کے لئے وقف فرمانے کا حکم دیا، جو کچھ کماتے تھے اس میں دوسروں کا حصہ مقرر فرما دیا۔ اور اس کے بعد بھی جو بچا۔ اس کے بارے میں بھی یہ حکم دیا کہ اس کا ایک حصہ اسلام پر خرچ کرو۔ یہ ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا طریقہ اس زندگی کے مسائل و مشکلات حل کرنے کا۔

---

انسانیت اس قدر خطرناک موڑ پر آچکی اور نظام عالم اس قدر خراب ہو چکا کہ سمندر سے پانی نکل کر انہیں تباہ کر دے، آسمان سے بجلی گر کر انہیں ختم کر دے یا آگ انہیں جلا دے تو کوئی بعید از قیاس نہیں۔ یہ عدالت کے فیصلے اور یہ نظام کتوں، سوؤروں اور بھیڑیوں سے

بڑھ کر نہیں۔ اس میں انسانوں کا خون چوسا جاتا ہے۔ یہ جو تم بڑی بڑی سڑکیں۔ محلات اور کوٹھیاں دیکھ رہے ہو۔ اس میں بے چارے بے کس انسانوں کے خون و پسینہ کو ظلم سے نکال کر ایسا کیا گیا ہے۔

---

بڑے بڑے اونچے حضرات دین کے کل نظام کے احیاء کے متعلق مایوس ہو چکے ہیں۔ لیکن ہم کہتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ کے ہاں کوئی مشکل نہیں۔ ایک آن واحد میں تمام نظام عالم کو بدل سکتا ہے۔ اور دین کی طرف مائل فرما سکتا ہے۔ ہم اگر حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے قائم کئے ہوئے محنت کے میدان کو مضبوطی سے پکڑ لیں تو اس وقت تمام عالم کا دین کی طرف مائل ہونے کا بہترین موقعہ ہے۔ کیونکہ آج کل لوگ اور حاکم، کتوں اور بھیڑیوں سے کم نہیں ہیں۔ اہل یورپ کے لئے تو ایسا محسوس ہوتا ہے کہ وہ بہت جلد ہدایت کی طرف پڑ جاویں گے۔

---

ہماری پریشانیاں محض نمازوں وغیرہ کے پڑھنے سے ہرگز دُور نہیں ہو سکتیں۔ ہم نمازیں تو پڑھ لیتے ہیں۔ جس میں چند منٹ صرف ہوتے ہیں۔ پھر اسی طرح اپنے کاروبار میں اسی ظالم نظام کی پیروی کرنے میں منہمک ہو جاتے ہیں۔ جب تک اسلامی معاشرہ قائم نہ ہو۔ اس وقت تک ہماری پریشانیاں دور نہیں ہو سکتیں۔....... اگر ہم اسلامی معاشرہ کو دُنیا کے سامنے عملاً پیش کرنے والے بن جائیں، تو دنیا اسی وقت باطل نظام کو چھوڑ کر اسلامی نظام کے اندر آ جائے۔ اسی لئے میں کہتا ہوں کہ اب اپنے کاروبار، کھیتی باڑی اور اہل و عیال کو نہ دیکھو۔ یہ وقت بہت ہی نازک ہے اور لوگوں کے ہدایت پر پڑنے کا بہترین موقعہ ہے اس لئے حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے قائم کردہ محنت کے میدان میں اپنے تمام مالوں، اور اسبابوں کے ساتھ کُود پڑو اور انسانیت کی خدمت کر جاؤ۔

---

میں قسم کھا کر کہتا ہوں جس طرح یہ تلواروں کو زیر کرنے والا راستہ ہے (تبلیغ دین اور دعوت الی اللہ کا رستہ مراد ہے) اسی طرح اس زمانے کی ایجادات، ایٹمیات و سائنس کو زیر کرنے والا ہے۔ اگر ایسا نہ ہوتا تو نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم اس زمانے کے نبی نہ ہوتے۔ یہ قیامت تک کے فیصلے ہیں۔

---

ہمیں ملک کے ساتھ ہونے کی ضرورت نہیں۔ ہتھیار کے ساتھ ہونے کی ضرورت نہیں امریکہ اور روس کے ساتھ ہونے کی ضرورت نہیں۔ جب خدا ہمارے ساتھ ہو جائے گا۔ تو ہمیں کسی کے آگے ہاتھ پھیلانے کی ضرورت نہیں ہوگی۔ ہم کو گورنروں، وزیروں، کروڑپتیوں کے آگے ہاتھ جوڑنے کی ضرورت نہیں ہوگی۔ بلکہ وہ ہمارے آگے ہاتھ جوڑیں گے۔ امریکہ و روس ہمارے آگے جھکیں گے۔ جس کے ساتھ اللہ تعالیٰ ہو جائیں گے۔ وہ کائنات کی ہر چیز سے بے نیاز ہو جائے گا۔

---

حق تعالیٰ شانہٗ نے کامیاب زندگی گذارنے کے لئے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے ذریعے ایک طریقہ دیا ہے۔ ۲۴ گھنٹے میں پیش آنے والے تمام اعمال کے طریقے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم لائے ہیں۔ اگر یہ طریقے زندگی میں آجائیں۔ تو اس بات کی ضمانت دی گئی ہے کہ اللہ تعالیٰ ان کو اعلیٰ ترین عزت نصیب فرمائیں گے خواہ ان کے پاس ایٹمیات وغیرہ کچھ بھی نہ ہوں۔

---

انسانوں کی جو زندگی بنے گی، دنیا میں انسان جو چمکیں گے تو خواہش دبانے کے بعد پھر خواہش پوری کرنے کے لئے حدود قائم رکھیں۔ عورت، مکان وغیرہ کی خواہش کی ایک خاص حد رکھی ہے۔ خواہشات کے مقابلے میں احکامات والے طریقے ہیں۔ احکامات میں جیسا مکان کو بنانے کو کہا گیا ہے ویسا بنایا جائے۔ شادی کا ایک طریقہ خواہش کا ہے۔ اس طریقے سے

شادی نہ کی جائے بلکہ احکام کے مطابق شادی کرے۔

---

جو علم انسان اپنے پاس رکھتا ہے وہ باقی رہنے والا نہیں ہے۔
جہالت کی دو قسمیں ہیں۔ نہ جاننا اور غلط جاننا۔ اس لئے تعلیم کا لفظ بول کر دنیا کے علم کو جاننے پر محمول کر لیتے ہیں۔ جو غلط استعمال ہے لفظ علم کا۔ علم انسانی یہ ہے کہ یوں سے یہ ہو سکتا ہے۔ راکٹ سے یوں ہو جائے گا۔ کارخانہ سے یہ ہو جائے گا۔ گویا جن سے ہوتا کچھ نہیں، اس کا علم ہے۔ مگر جس سے سب کچھ ہوتا ہے اس کو جانتے نہیں۔ اس لئے یہ حقیقت میں علم نہیں۔

---

من تو شدم، تو من شدم، من تن شدم، تو جاں شدی
تا کس نہ گوید بعد ازیں، من دیگرم، تو دیگری

یہ حضرت امیر خسروؒ کا مشہور ترین شعر پڑھ کر فرمایا "اس کا مطلب یہ نہیں کہ تم خدا ہو جاؤ۔ خدا تمام انبیاءؑ، تمام صحابہؓ، تمام اولیاءؒ، غوث، قطب، ابدال، صلحاء، شہداء اور سب سے بڑھ کر سید الاولین والآخرین حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم بھی خدا نہیں ہو سکتے اور نہ ہو سکے۔ بلکہ بندے رہے۔ مفہوم یہ ہے کہ اپنی چاہت اور اپنی مرضی نہ رہے۔ جو چاہت اور رضا خدا تعالیٰ کی ہو، وہی بندے کی ہو جائے۔ وحدت کا بھی یہی مفہوم ہے اور فنائی کو مٹانے کا بھی یہی مطلب۔ حلول وغیرہ کا مفہوم تو کفار و مذاہب باطلہ کا ہے۔ حجاب خودی بھی یہی ہے۔ کہ بندے کی خواہشیں اللہ تعالیٰ کی خواہشوں پر چلنے سے مانع نہ آئیں کلمہ بھی یہی چاہتا ہے اور جب بندہ اس مقام پر پہنچتا ہے تو تمام عالم، تمام حکومتیں اور زمین و آسمان کے خزانے حتیٰ کہ فرشتے بھی اس کے تابع کر دیئے جاتے ہیں۔

---

میں عرض کیا:-

"حضرت! جب یہ پیدا ہوا تھا۔ تو میں نے اپنے خداوند قدوس کی بارگاہ میں نہایت عاجزی کے ساتھ یہ دعا مانگی تھی کہ "اے اللہ! اگر اس لڑکے سے تجھے دین کا کام لینا مقصود ہے۔ تو اسے زندہ و سلامت رکھ۔ ورنہ مجھے ایسے بیٹے کی ضرورت نہیں ہے۔ اگر اللہ پاک کو اس سے دین کا کام لینا مقصود ہوا۔ تو یہ ضرور زندہ و سلامت رہے گا۔ میں تو جاتا ہوں۔" از ملفوظات حضرت جی

---

## محترم المقام حضرت مولانا عبداللہ صاحب مدظلہ العالی!

راقم نے حضرت مولانا محمد عبداللہ صاحب کو بھکر خط لکھا کہ حضرت مولانا عبدالرحمن صاحب مدظلہ "یکے از عزیزان حضرت رائے پوری" سے حضرت مولانا محمد یوسف کی بیعت کا قصہ تحریری لکھوا کر اگر بھجوا دیں تو ممنون ہوں گا جس پر انہوں نے حضرت مولانا کو یہ خط لکھا۔ (ارشد)

آپ کا تحریر کردہ نوازش نامہ موصول ہوا جواب عرض خدمت ہے احقر کو جگراؤں ضلع لدھیانہ میں تعلیم کے زمانہ میں جب چھٹیاں ہوئیں احقر جالندھر پہنچا مدرسہ فیض محمدی محلہ پرانی کچہری میں حضرت شاہ عبدالقادر صاحب رحمہ اللہ کا قیام تھا اور حضرت شاہ قدس سرہ کو بخار تھا اس دوران حضرت مولانا الیاس رحمہ اللہ دہلی سے بمع صاحبزادے حضرت صاحب سے ملاقات کے لئے تشریف لائے اس وقت تک حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ کی کوئی خاص شہرت نہیں تھی دریں اثنا حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ نے حضرت شاہ عبدالقادر صاحب کی خدمت میں عرض گذار ہوئے کہ میرے بچے کو بیعت فرمالیں حضرت رحمہ اللہ نے فرمایا کہ بچہ ہے میں اس کو کیا بیعت کروں اس پر حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ نے دو وجہ بیان کیں ایک یہ کہ بیماری نشانی موت کی ہے اس لئے بھی، پھر حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ نے ہاتھ باندھ کر عرض کی کہ للبرکت بیعت فرما لیں تب جا کر حضرت صاحب نے بیعت کی اور یہ بیعت میرے سامنے ہوئی اس حد تک تو مجھے یہ قصہ یاد ہے مزید مجھے معلوم نہ (نہیں) ہے اور حضرت مولانا محمد یوسف صاحب صاحبزادہ حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ کو میرے ساتھ خصوصی پیار و محبت تھی جس کی وجہ سے ایک دفعہ حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ اور مولانا انعام الحسن صاحبؒ سکھر سے بھکر تشریف لائے اور احقر کو لاہور تک اپنے ساتھ لے گئے اور رائیونڈ کے تمام چکوک جن میں میواتی آباد ہیں پھرا کر احقر سے فرمایا کہ میں آپ کے گھر سے اجازت نہیں لے کر آیا ورنہ تو میں آپ کو راولپنڈی لے جاتا کہ وہاں میرا بواسیر کا اپریشن ہونا ہے اب میں آپ کو اس شرط پر اجازت دیتا ہوں کہ آئندہ جب میرا سفر پاکستان کا ہو آپ میرے ساتھ نگران کی حیثیت سے رہیں کہ آپ بچپن میں بھی ہمارے نگران رہے ہیں یہ جو خصوصی تعلق تھا وہ صرف حضرت مولانا شاہ عبدالقادر قدس اللہ سرہ کی وجہ سے تھا۔

---

اگر ایک شخص ایسے مکان میں ہو جس میں سو شیشے لگے ہوئے ہوں۔ اس میں ایک چڑیا اڑ رہی ہو۔ تو بلاشبہ سو جگہ اڑتی نظر آئے گی۔ لیکن اس ایک چڑیا کے سوا سب کے سب اس کے ظل اور شیشوں میں اتری ہوئی تصویریں ہیں۔ جو شخص اس ایک اصلی چڑیا کو پکڑ لے گا۔ سب کے سب اس کے ہاتھ آجاویں گی اور جو اسے چھوڑ کر دوسروں کو پکڑنے کی کوشش کرے گا۔ عمر بھر محنت کرتا رہے کچھ بھی ہاتھ نہیں آئے گا۔ فرمایا اسی طرح اگر کوئی اسی ایک ذاتِ حقیقی کو حاصل کرے گا تو تمام ضروریات خود بخود اس کے قبضہ میں آجاوینگی اور اسے چھوڑ کر جتنی بھی محنت کرو۔ سب رائیگاں اور فضول۔ او کما قال رحمہ اللہ تعالےٰ

---

انسان عناصر اربعہ کا مجموعہ ہے۔ ہر عنصر میں خاص اثر ہے۔ ان کے نامناسب اثرات سے محفوظ رہنے کے لئے ابتداءً آذان میں چار بار تکبیر کہلوائی گئی۔

---

شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب مدظلہ فرماتے ہیں کہ ایک بار مولانا محمد ہارون صاحب (جو ان دنوں مولانا محمد یوسفؒ کے جانشین مقرر ہوئے تھے) بیمار پڑ گئے۔ ان کے سر پر ایسا خطرناک پھوڑا نمودار ہوا تھا کہ نازک صورت حال پیدا ہو گئی۔ معاملے کی سنگینی کو دیکھ کر حضرت شیخ الحدیث نے مولانا محمد یوسف صاحب کو مطلع کیا۔ کہ وہ گھر میں جلد پہنچنے کی کوشش کریں ادھر دینی و تبلیغی کاموں میں حضرت جی کی روایتی مصروفیت و مشغولیت کے باعث کچھ دیر ہو گئی۔ گھر پہنچے تو ایک نگاہ اپنے مریض لختِ جگر کو دیکھ کر پھر بسلسلۂ تبلیغ اسلام اپنے سفر پر روانہ ہونے لگے۔

حضرت شیخ الحدیث نے صورت حال کی نزاکت کا احساس دلاتے ہوئے کچھ توقف کرنے کا اظہار فرمایا۔

حضرتؒ مولانا محمد یوسف صاحب نے اپنے قابل صد احترام شیخ کی خدمت

# حضرت مولانا محمد یوسف رحمۃ اللہ علیہ کی دعاء

جن لوگوں نے حضرت مولانا مرحوم کو دعا کرتے ہوئے نہیں دیکھا اور نہیں سُنا وہ بالکل اندازہ نہیں کر سکتے کہ کسی کا دُعا میں یہ حال بھی ہوتا ہے اور کوئی اس طرح مجسم دُعا بن کے بھی اللہ تعالیٰ سے مانگتا ہے حق یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ نے مولانا مرحوم کو جن نعمتوں سے نوازا تھا اُن میں سے ایک عظیم ترین نعمت حقیقت دعا تھی۔ ہماری بڑی آرزو تھی کہ اللہ کے کسی بندہ نے کسی اجتماع میں مولانا کی دُعا کو لفظ بلفظ لکھا ہو اور وہ ہم کو مل جائے لیکن اس کی امید اس لیے نہ تھی کہ اُن کی دعا کے وقت ہر شخص اپنے امکان کی حد تک ظاہر و باطن سے ان کی دُعا میں شریک ہونا چاہتا تھا، اس لیے جو حضرات تقریروں کا لفظ بلفظ لکھنا چاہتے تھے وہ دعا کا ایک لفظ بھی نہیں لکھتے تھے —— لیکن اللہ تعالیٰ نے ہماری یہ آرزو اس طرح پوری فرمائی کہ ہمیں معلوم ہوا کہ مراد آباد کے آخری اجتماع میں آپ کی دُعا کے وقت ایک صاحب نے خفیہ طور پر ٹیپ ریکارڈ لگا کر آپ کی دُعا ریکارڈ کر لی تھی، اس کی مدد سے آپ کی دعا لفظ بلفظ قلمبند کر لی گئی اور وہ بالکل حضرت مولانا مرحوم کے الفاظ میں ایک لفظ کی کمی بیشی کے بغیر ذیل میں درج کی جا رہی ہے اللہ تعالیٰ مراد آباد کے ان احباب کو جزائے خیر عطا فرمائے جنہوں نے اس کو اہتمام اور محنت سے قلمبند کر کے مرحمت فرمایا۔ دُعا میں جو الفاظ مکرر مکرر ہیں وہ اصل دُعا میں اسی طرح تھے۔ (درود شریف کے بعد بالجہر دُعا اس طرح شروع فرمائی)

اللہ لا الہ الا ھو الحی القیوم، الم اللہ لا الہ الا ھو الحی القیوم وعنت الوجوہ للحی القیوم لا الہ الا انت سبحٰنک انی کنت من الظٰلمین، یا احد الصمد

الذی لم یلد و لم یولد و لم یکن لہٗ کفواً احد، یا ارحم الراحمین. یاذا الجلال
والاکرام. یاربّنا یا سیّدنا یا مولٰنا و یا غایۃ رغبتنا یا خالق انفسنا ظلمنا
انفسنا و ان لم تغفرلنا و ترحمنا لنکونن من الخٰسرین. ربّنا اغفرلنا وتب
علینا انک انت التواب الرحیم. رب اغفر و ارحم و تجاوز عما تعلم
انک انت الاعز الاکرم. اللّٰھم مصرف القلوب صرف قلوبنا علی طاعتک
یا مقلب القلوب ثبت قلوبنا علی دینک، اللّٰھم ان قلوبنا و نواصینا وجوارحنا
بیدک لم تملکنا منہا شیئاً فاذا فعلت ذالک بنا فکن انت ولیّنا واھدنا
الی سواء السبیل اللّٰھم ارنا الحق حقا و ارزقنا اتباعہ و ارنا الباطل باطلاً و
ارزقنا اجتنابہ. اللّٰھم ارزقنا حبک وحب رسولک وحب من ینفعنا حبہ
عندک و العمل الذی یبلغنا حبک اللّٰھم اجعل حبک احب الاشیاء الیّ و
اجعل خشیتک اخوف الاشیاء عندی. اللّٰھم لا سھل الا ما جعلتہٗ سھلاً وانت
تجعل الحزن سھلاً اذا شئت لا الٰہ الّا اللہ الحلیم الکریم، سبحان اللہ رب
العرش العظیم الحمد للہ رب العٰلمین اسئلک موجبات رحمتک وعزائم مغفرتک
والعصمۃ من کل ذنب و الغنیمۃ من کل برّ و السّلامۃ من کل اثم لا تدع
لی ذنبا الا غفرتہ ولا ھمّا الّا فرجتہٗ، ولا کربا الا نفستہٗ ولا ضرّا الّا کشفتہ
ولا حاجۃ ھی لک رضی الا قضیتھا یا ارحم الراحمین. الیک رب فحببنا و فی انفسنا
فذللنا و فی اعین الناس فعظمنا و من سیّئ الاخلاق فجنبنا و علی صالح الاخلاق
فقومنا وعلی الصراط المستقیم فثبتنا وعلی الاعداء، اعدائک اعداء الاسلام فانصرنا
اللّٰھم انصرنا ولا تنصر علینا اللّٰھم اکرمنا ولا تھنا اللّٰھم اٰثرنا ولا توثر علینا
اللّٰھم زدنا ولا تنقصنا اللّٰھم امکرلنا ولا تمکر علینا اللّٰھم ارحمنا ولا تسلط علینا
من لا یرحمنا، اللّٰھم اشرح صدورنا للاسلام اللّٰھم حبب الینا الایمان و زینہ فی

قلوبنا وكرّه الينا الكفر والفسوق والعصيان، اللّهم اجعلنا من الراشدين المهديين. اللّهم اهدنا الصراط المستقيم صراط الذين انعمت عليهم من النبيّين والصدّيقين والشهداء والصّالحين وحسن اولئك رفيقا. اللّهم اهد امة محمّد صلى الله عليه وسلم، اللّهم علمهم الكتاب والحكمة، اللّهم الهمهم مراشد امورهم، اللّهم اجعلهم دعاة اليك والى رسولك، اللّهم ثبتهم على ملة رسولك، اللهم اوزعهم ان يشكروا نعمتك التى انعمت عليهم وان يوفوا بعهدك الذى عاهدتهم عليه، اللّهم انصرهم على عدوك وعدوهم اله الحق امين. اللّهم اهد هذه البلدة اللّهم اهد هذا الملك، اللّهم اهد هذه الحكومة، اللّهم اهد النّاس جميعًا. اللّهم اهد النّاس جميعا، اللّهم عليك بصناديد اليهود والنصارى والمشركين، اللّهم عليك باشداءهم على الاسلام والمسلمين، اللّهم اقطع دابرهم، اللّهم خذ ملكهم اموالهم اللّهم فل اسلحتهم، اللّهم اهلكهم كما اهلكت عادا وثمود، اللّهم خذهم اخذ عزيز مقتدر، اللّهم اخرج اليهود والنصارى والمشركين من جزيرة الحبيب سيّدنا محمّد صلى الله عليه وسلم من جزيرة العرب. اللّهم اخرج اليهود والنصارى والمشركين من جزيرة الحبيب سيدنا محمّد صلى الله عليه وسلم من جزيرة العرب، اللّهم اخرج اليهود والنّصارى والمشركين من جزيرة الحبيب سيّدنا محمّد صلى الله عليه وسلم من جزيرة العرب، اللّهم اخرج اليهود والنّصارى والمشركين من جزيرة الحبيب سيّدنا محمّد صلى الله عليه وسلم من جزيرة العرب، اللّهم اخرج اليهودية والنّصرانية والمجوسية والشيوعية والشرك عن قلوب المسلمين، يا مالك الملك تؤتى الملك من تشاء وتنزع الملك ممن تشاء وتعز من تشاء وتذل من تشاء بيدك الخير انك على كل شئ قدير، اللّهم ايّد المسلمين فى مشارق الارض ومغاربها بالامام العادل والخير والطلعات واتباع سنن سيّد الموجودات، اللّهم وفقهم لما تحب وترضى

واجعل اٰخرتہم خیرًا من الاولٰی۔ اللّٰھم انصر الاسلام والمسلمین فی مشارق الارض و مغاربھا۔ اللّٰھم اعزّ الاسلام والمسلمین فی العرب والعجم اللّٰھم اعلِ کلمۃ الاسلام والمسلمین فی المملکۃ الھندیۃ وغیرھا من الممالک الملحقۃ اللّٰھم ربّنا اٰتنا فی الدنیا حسنۃ وفی الاٰخرۃ حسنۃ وقنا عذاب النار۔ اللّٰھم انا نسئلک العفو والعافیۃ والفوز فی الدنیا والاٰخرۃ اللّٰھم احسن عاقبتنا فی الامور کلھا واجرنا من خزی الدنیا وعذاب الاٰخرۃ، اللّٰھم ارحمنا بترک المعاصی ابدا ما ابقیتنا، اللّٰھم اعنّا علٰی تلاوۃ القراٰن وذکرک وشکرک وحسن عبادتک، اللّٰھم جنّبنا الفواحش ما ظھر منھا وما بطن، اللّٰھم جنبنا و اولادنا واحبابنا واقاربنا وجمیع المبلّغین والمعلمین والمتعلمین عن الفواحش ما ظھر منھا وما بطن وجنّبنا الحرام حیث کان واین کان وعنہ من کان وحل بیننا وبین اھلہ۔ اللّٰھم انا نسئلک من خیر ما سئلک منہ نبیّک محمّد صلی اللّٰہ علیہ وسلم ونعوذبک من شر ما استعاذک منہ نبیک محمّد صلی اللّٰہ علیہ وسلم، اللّٰھم انا نسئلک رضاک والجنۃ اللّٰھم انا نسئلک الجنّۃ وما قرب الیھا من القول والعمل، اللّٰھم انا نعوذبک من عذاب جہنّم ونعوذبک من عذاب القبر ونعوذبک من فتنۃ المسیح الدجال، ونعوذبک من فتنۃ المسیح الدجال ونعوذبک من فتنۃ المحیا والممات ونعوذبک من المأثم والمغرم ونعوذبک من ان اموت، فی سبیلک مدبر اللّٰھم ثبّتنا کتثبیت موسٰی علیہ السّلام، اللّٰھم ثبّتنا کتثبیت موسٰی علیہ السّلام، اللّٰھم ثبّتنا کتثبیت موسٰی علیہ السّلام، اللّٰھم واقیۃ کواقیۃ الولید، اللّٰھم واقیۃ کواقیۃ الولید، اللّٰھم نصرا کما نُصر محمّد صلی اللّٰہ علیہ وسلم ونصرا صحابہ اللّٰھم نصرا کما نُصر محمّد صلی اللّٰہ علیہ وسلم ونصرا صحابہ۔ اللّٰھم نصرا کما نصر محمّد صلی اللّٰہ علیہ وسلم ونصر اصحابہ، اللّٰھم ربّنا اٰتنا فی الدنیا حسنۃ و فی الاٰخرۃ حسنۃ وقنا عذاب النار اغفرلنا ذنوبنا و اسرافنا فی امرنا وثبت اقدامنا و انصرنا علی القوم الکٰفرین ۔

اے اللہ ہمارے گناہوں کو معاف فرما یا اللہ ہماری لغزشوں کو معاف فرما۔ اے اللہ ہم قصوروار ہیں ہم خطاکار ہیں ہم گنہگار ہیں۔ ہم مجرم ہیں۔ ہماری ساری زندگی خواہشات کی اتباع میں گزر گئی۔ اے خداوند قدوس ہم دنیا کو سامنے رکھ کر اس سے متاثر ہونے اور اسی کے یقین میں جذب ہو گئے۔ اور اسی کے طالب بن گئے اور اسی کے اندر اپنی ساری صلاحیتوں کو ہم نے ضائع کر دیا۔ اے خدا ہماری محنت کے بگڑ جانے کے اس جرم عظیم کو معاف فرما جس جرم عظیم سے ہزاروں خرابیاں ہم میں پیدا ہو گئیں اور ہزاروں ہمارے اندر کی دولتیں لٹیں۔ اے خدا اس محنت کا بدلنا یہ ہمارا جرم عظیم ہے ساری امت کے اس جرم عظیم کو معاف فرما اے خدا ساری امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے اس جرم کو معاف فرما محمد صلی اللہ علیہ وسلم جس محنت پر ڈال کر گئے اس محنت کو چھوڑ کر ان محنتوں میں الجھ گئے جن محنتوں سے نکال کر وہ گئے تھے اے خدا اس محنت کا بدلنا یہ ہمارا سب سے بڑا جرم ہے اس کو خصوصیت کے ساتھ معاف فرما اور اس محنت کو چھوڑ دینے کی بنا پر پھر جتنے جرائم میں مبتلا ہوئے ایک ایک جرم کو اپنے کرم سے معاف فرما۔ اور ایک ایک عصیاں کو معاف فرما ایک ایک گناہ کو معاف فرما۔ اے اللہ کمائیوں کی لائن کی ہماری عصیاں اور خرچ کی لائن ہماری عصیاں اور معاشرت کی لائن کی ہماری عصیاں اے اللہ ہر لائن میں ہم عصیاں کے سمندر میں ڈوبے ہوئے ہیں اے اللہ نکلنے کے ہمارے لئے کوئی صورت نہیں ڈوبا ہوا خود کہاں نکل سکتا ہے۔ جو ڈوبا نہیں ہے وہی نکال سکتا ہے۔ اے خدا ہم سب ڈوبے ہوئے ہیں اور تو ہی نکالنے والا ہے۔ اے اللہ عصیاں کے دریاؤں میں سے ہم کو نکال لے اپنے فضل سے نکال دے اپنے کرم سے نکال دے۔ اے کریم نافرمانیوں کے دریاؤں میں سے اپنے کرم سے نکال دے اے اللہ اپنی رحمت کی رسی ڈال اور ہمیں کھینچ لے اور ہمیں عصیاں کی دریاؤں میں سے نکال دے اور ہمیں طاقت کی سڑک پر ڈال دے اے اللہ ہمیں قربانیوں کی پہاڑیوں کی چوٹیوں پہ پہنچا دے۔ اے اللہ ہمیں دین کی

محنت کے لئے قبول فرما، ہم سب کو دین کی محنت کے لئے قبول فرما۔ اور اے اللہ سو فیصد امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو دین کی محنت کے لئے قبول فرمالے علم کی محنت کے لئے ایمان کی محنت کے لئے عبادت کی محنت کے لئے ذکر کی محنت کے لئے اخلاق کی محنت کے لئے، نمازوں کی محنت کے لئے حج کی محنت کے لئے روزوں کی محنت کے لئے زکوٰۃ کی محنت کے لئے ان سارے فرائض وعبادت کے محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے کے طریقے پر آجانے کے لئے ہم سب کو اس کی پوری پوری توفیق ومحنت نصیب فرما ۔ اے اللہ اے اللہ ہماری زندگی کے شعبوں کی بدعملیوں کو بھی دور فرما، کمائی کی بدعملیوں کو دور فرما اور کمائی کے اعمال صالحہ کو زندہ فرما، گھر کی زندگیوں کی بدعملیوں کو بھی دور فرما اور اعمال صالحہ کو گھریلو زندگیوں میں زندہ فرما، معاشرت کی بدعملیوں کو ختم فرما، اے اللہ عدل وانصاف والے اعمال کو ہماری معاشرت میں زندہ فرما، اے اللہ ہمیں نیک اعمال سے آراستہ فرما دے اور برے اعمال سے ہم کو نکال دے اے خداوند قدوس جس قسم کے زمانے میں تو نے اس تبلیغ کے ذریعہ اس کلمہ ونماز پر محنت کی صورت پیدا فرمادی اور ہمارے تمام دوستوں کو اس پر جمع ہوتے کی اور کہنے سننے کی اور اپنی راہ میں نکلنے کی توفیق دی۔ اے اللہ جب تو نے اپنا کرم فرما کر اس کام کے کہنے سننے کا رخ پیدا فرما دیا۔ اور اس کام کی نقل وحرکت کا رخ پیدا فرما دیا اے کریم اپنے کرم سے سب کو قبول فرمالے اور ان سب کی ایسی تربیت فرما کہ یہ نقل وحرکت تجھے پسند آجائے تو ہی اپنے کرم سے اس تربیت کی نقل وحرکت کی تربیت فرما تو ہی مربی ہے تو ہی تربیت کرنے والا ہے تو ہی تزکیہ کرنے والا ہے اور تو ہی پاک وصاف کرنے والا ہے۔ اے اللہ اس نقل وحرکت کو قبول فرما۔ اے اللہ اس نقل وحرکت کو قبول فرما، اے اللہ اس نقل وحرکت کو قبول فرما، انتہائی رقت کے ساتھ، اے خدا ان کو اخلاص نصیب فرما۔ اے اللہ ان کو اخلاص نصیب فرما۔ اے اللہ ہم سب کو اخلاص نصیب فرما اے اللہ ہم سب کو اپنی قدرت پر یقین نصیب فرما، ہم سب کو یقین نصیب فرما ہم سب کو اپنے وعدوں پر یقین نصیب فرما۔

یا اللہ ہمارے عقیدوں کو درست فرما دے اور اس محنت کے لئے ہمارے اندر وہ جذبات پیدا فرما دے! اے خدا جن قربانیوں سے اے اللہ پر منی کے گندے قطرے کا بنا ہوا انسان تیرا دوست بن جاتا ہے۔ اور جن قربانیوں سے تیرا محبوب بن جاتا ہے اے خدا ان قربانیوں کی محبت ہمارے دلوں میں پیدا فرما دے۔ اے اللہ جس کرم سے تو نے یہ کام اٹھایا اب اس کام کو تکمیل کو پہنچا دے، اس کام میں لگنے والوں میں دنیا کی رغبت ان کے دلوں سے نکال دے، ملک و مال کی رغبت ان کے دلوں سے نکال دے، اقتدار کی ہوس ان کے دلوں سے نکال دے، دنیا کے نقشے کے بارے میں بے رغبتی ان کے دلوں میں پیدا فرما دے، موت کی حقیقت ان کو عطا فرما، قناعت کی دولت ان کو نصیب فرما، اے اللہ صبر و اخلاص، مجاہدے کی طاقت ان کو نصیب فرما، اے خدا جس مجاہدے پر انسان اندر سے تیرے انوارات سے جگمگا جاتا ہے اور تیرے صفات، اخلاق ان اعلیٰ مجاہدوں پر اے اللہ ترقیات کے دروازے کھل جاتے ہیں اور اخلاق کی چوٹیوں پر انسان پہنچ جاتا ہے اے اللہ وہ مجاہدے کی دولت ہم سب کو نصیب فرما۔ اے اللہ جس طرح تو نے یہ کام اٹھایا اس کام کو ہدایت کے پوری دنیا میں آجانے کا اس کام کو سو فیصد ذریعہ قرار دے دے، اے اللہ سارے انسانوں کے لئے اور سارے ملکوں کے لئے اور سارے مسلمانوں کے لئے ہدایت ملنے کا سبب اس کو قرار دے دے سارے زمانوں قوموں ملکوں میں اس محنت کے پہنچے کے لئے قبول فرما لے، اور یا اللہ ہدایت عام فرما، ہمیں اور ہمارے ساتھیوں کو ہمارے رشتہ داروں کو اور اس کام میں لگنے والوں کو ان کے متعلقین اور رشتہ داروں کو اور ان سے تعلق و محنت رکھنے والوں کو اس ہدایت میں سے نصیب فرما جو تو مجاہدین کو ہدایت دیا کرتا ہے اور تو داعیوں کو ہدایت دیا کرتا ہے اور جو تو نے محمد صلی اللہ علیہ وسلم اور ان کے ساتھیوں کو ہدایت نصیب فرمائی تھی۔ اور تو نے انبیاء سابقین کو اور اولیاء اللہ کو ہدایت دی

زبانی عطا فرمائی تھی۔ اے اللہ اس ہدایت سے ہم سب کو بھرپور حصہ نصیب فرما۔ اے اللہ ان خالی ہاتھوں کو اپنے کرم سے بھر دے اور ان خالی دلوں کو اپنے کرم سے بھر دے۔ اپنے عشق سے اور اپنی محبت سے ہدایت کا فرمان ہمارے لئے فرما دے۔ یا اللہ پوری امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اے اللہ، اے اللہ جو انہیں ضلالت کی طرف کھینچے ان کے ہاتھوں سے انہیں چھوڑا دے اور جو انہیں ہدایت کی طرف کھینچے ان کے ہاتھوں کی طرف ان کو منتقل کر دے۔ اے خدا اس امت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو یہود و نصاریٰ مشرکین و ملحدین کے ہاتھوں سے چھڑا دے۔ اور محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی بنیادوں پر ان کو کھڑا کر دے۔ اے اور ان کے یقینوں کو ٹھیک کر، ان کو ہدایت نصیب فرما، ان کو ایمان کی قوت نصیب فرما، ان کو علوم نبویہ کا استقبال نصیب فرما۔ اسلام کی دولت ان کے سینوں میں اتار دے۔ اور اپنا ذکر ان کے دلوں کو نصیب فرما دے اور دنیا کی بے رغبتی نصیب فرما کر علم دین سیکھنے کے مطابق زندگی گزارنے کی ہدایت نصیب فرما۔ عام انسانوں کو ہدایت نصیب فرما۔ اس ملک کے بسنے والوں کو ہدایت نصیب فرما۔ اے اللہ اس ملک کے حاکم و محکوم کو یہاں کی اقلیت و اکثریت کو اے اللہ اس راستے کی ہدایت نصیب فرما، اے اللہ درندوں کی اور اژدہوں کی قسم کے جتنے انسان اور درندے انسان ہیں اور جن کو تجھے انسانیت سے نوازنا ہی نہیں۔ اے خدا ایسے ایسوں کو چن چن کر ہلاک فرما۔ ایسوں کو زمینوں کو اس کے پیٹ پھاڑ دے۔ ایسوں کے مکانوں کو ان پر توڑ دے، ایسوں سے نعمتوں کو اپنی چھین لے۔ ایسی عبرتناک سزائیں عطا فرما کر دنیا دیکھ لے کہ جو اپنی انسانیت کو بگاڑتا ہے خدا اس کی صورتوں کو اس طرح بدلتا ہے۔ اے خدا ظالم ترین مفسد ترین انسانوں کو چن چن کر ہلاک فرما جن ناکوں کی ہدایت سے قوموں اور ملکوں میں ہدایت آجائے۔ ان کو ہدایت نصیب فرما۔ اور جن ناکوں کی اے اللہ ہلاکت سے قوموں اور ملکوں کے ضلالت و فساد ختم ہو جائیں اے اللہ ان کو چن چن کر ہلاک فرما دے۔ اے خدا لوٹ کھسوٹ کے ماحول کو ختم کر، ظلم و ستم کے

ماحول کو ختم کر، عدل وانصاف کے ماحول کو قائم کر، علم وذکر کے ماحول کو قائم کر، خدمت خلق کے ماحول کو قائم کر، تعاون وہمدردی ومحبت کے ماحول کو قائم کر، اے اللہ ہماری دعاؤں کو اپنے فضل وکرم سے قبول فرما، ہمارے مقروضوں کے قرضوں کی ادائیگی فرما، ہمارے محتاجوں کی حاجتوں کو پورا فرما، ہمارے بیماروں کو تندرستی عطا فرما، جو آنکھ کے بیمار ہیں ان کو آنکھ کی شفا عطا فرما، اے اللہ جو معدے کے بیمار ہیں ان کو معدے کی شفا عطا فرما، اور بقیہ جتنے آدمیوں نے اس جلسے میں ہم سے دعاؤں کے لئے کہا یا آج تک اس سے پہلے ہم سے دعاؤں کو کہا یا آئندہ ہم سے وہ دعاؤں کو کہیں اے اللہ سب کی حاجتوں کو پورا فرما، اور سب کی پریشانیوں کو ختم فرما، اے اللہ اس جلسے کو سارے ہی انسانوں کے لئے اور سارے ہی مسلمانوں کے لئے اس جلسے کو انتہائی باعث خیر وبرکت باعث رشد وہدایت، باعث لطف ورفعت اور باعث فلاح وفوز اپنے لطف وکرم سے فرما، ہماری دعاؤں کو اپنے فضل وکرم سے قبول فرما۔ ان نکلنے والوں کو اپنے کرم سے قبول فرما۔ آمین۔

# تاریخِ وصال

اے نُورِ عینِ حضرتِ الیاسؒ دہلوی
اے یُوسفِ زمانہ و اے صاحبِ جمال

اسلام کا نمونہ تری زندگی رہی
لاریب تیری ذات تھی روشن ترین مثال

ہر گُنبدے میں تیری اذاں گونجتی رہی
اللہ نے دیا تجھے نُطق و لبِ بلالؓ

تبلیغِ دینِ حق میں گزاری تمام عُمر
اس راستے میں جان بھی دے دی زہے کمال

وارد ہُوا یہ قلبِ حزینِ نفیس پر
"رائسِ مبلغاں" ہے ترا سالِ ارتحال۔

۱۳۸۴ھ

سیّد نفیس الحسینی



# اَلْکَلِمَۃُ الطَّیِّبَۃُ لِلسَّائِلِ صَدَقَۃٌ

## سائل کو نیک کلمہ کہہ کر رخصت کرنا بھی صدقہ ہے

سُخنِ نرم گوئی با سائل　　گر ز مالش نمے دہی نفقہ
زانکہ در رُوی اہلِ حاجت ہست　　قولِ خوش از مقولۂ صدقہ



اگر خالی ہو جیب اور مرتبہ سائل کا پہچانو
تو میٹھی بات کو خیرات کا نِعْمُ الْبَدَل جانو

**Hadith**

*Al-kalimatu't-tayyibatu li's-sa'ili sadaqatun.*

A good word to the begger is a charity.1

# حضرت مولانا اِنعام الحسن رحمۃ اللہ تعالیٰ

۱۳۳۶ھ / ۱۹۱۸ء

۱۴۱۶ھ / ۱۹۹۵ء

## عکس تحریر مولانا انعام الحسن صاحب کاندھلوی

۷۸۶

مخدوم مکرم معظم محترم زادت عنایاتکم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ، چودہ روز مسلسل موت

اور حیات کی کشمکش میں مبتلا رہ کر آج ساڑھے گیارہ

محمد عبید عزیز بجے دن ہم سے رخصت ہو گئے انا للہ وانا الیہ راجعون

اور ان کے لیے مغفرت کی دعا اور پسماندگان کیلئے صبر و سکون

اور نعم البدل کی فرما دیں رمضان المبارک کے اوقات مبارکہ

ادعیہ کا اہتمام فرماویں حضرت شیخ کو یاد کر دیا گیا

محمد انعام الحسن غفرلہ

جمعہ ۲۹ شعبان

# حضرت مولانا انعام الحسنؒ کے آباؤ اجداد

مولاناؒ کا سلسلہ نسب با اختلاف حضرت ابوبکر صدیقؓ یا حضرت علیؓ تک پہنچتا ہے۔ آپ کے جد امجد کاندھلہ کے مشہور بزرگ حضرت مولانا مفتی الٰہی بخش ہیں۔ جو حضرت شاہ عبدالعزیزؒ کے شاگرد تھے اور ان کا مختصر تذکرہ قارئین حضرات مولانا محمد الیاسؒ اور ان کی دینی دعوت اور اس کے شروع میں مولانا سید سلیمان ندویؒ کے قلم سے پڑھ چکے ہیں اور ویسے اس نمبر میں سہ ماہی "احوال و آثار" سے حضرت ابوبکر صدیقؓ تک پورا شجرہ اور حضرت مفتی الٰہی بخشؒ کی اولاد ذکور واناث کا نقشہ دے رہے ہیں۔ حضرت مولاناؒ سے مفتی صاحبؒ تک یہ سلسلہ یوں ہے۔

مولانا انعام الحسن بن مولانا اکرام الحسن بن مولانا حکیم رضی الحسن بن حکیم مولانا محمد ابراہیم بن مولانا محمد نور الحسن بن مولانا ابوالحسن حسن بن مفتی الٰہی بخش رحمہم اللہ تعالیٰ

**مولانا اکرام الحسن کاندھلویؒ** ——— سن ولادت 1309ھ 1891ء- داخلہ ایم اے او کالج علی گڑھ سال اول (فسٹ ایئر) 1337ھ 1909ء بی اے کرنے کے بعد ایل ایل بی کیا۔ کچھ عرصہ وکالت کی لیکن غلط مقدمات کی بناء پر دو دفعہ کر کے چھوڑ دی۔ اپنے والد ماجد کے شیخ حضرت شاہ عبدالرحیم رائے پوریؒ کے جانشین حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ سے سہارنپور میں بیعت کی' اس وقت مولانا محمد الیاسؒ بھی موجود تھے۔ سرپرستان مظاہر العلوم سہارنپور نے آپ کی دیانت صلاح و تقویٰ دیکھ کر آپ کو بھی مظاہر العلوم کا سرپرست بنا لیا۔ بستی نظام الدین دلی میں مولانا محمد الیاسؒ کے پاس اکثر آتے اور خاصا خاصا عرصہ قیام کرتے۔ مولانا کے خطوط لکھنے کا کام سرانجام دیتے اور ان کی مرض الوفات میں دوا کھلانے کی ذمہ داری انہی کی تھی۔ 21 شعبان 1391ھ 13 اکتوبر 1971ء کو مظاہر العلوم سہارنپور میں ظہر کی سنتیں پڑھتے ہوئے سجدے میں انتقال ہوا۔ مولانا نور الحسن راشد کاندھلوی کے والد مولانا افتخار الحسن کی روایت کے مطابق آپ کو اپنے شیخ سے اجازت بیعت تھی لیکن اس کو اخفاء میں رکھا چند ہی احباب کو معلوم تھا۔ اونچے درجے کے ادیب و شاعر تھے شاد تخلص کرتے تھے۔

**مولانا حکیم رضی الحسن کاندھلویؒ** 8 جمادی الاخریٰ 1289ھ 13 اگست 1872ء کو تولد ہوئے کاندھلہ میں دینی تعلیم کا آغاز ہوا۔ شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کے والد مولانا محمد یحییٰؒ آپ کے تعلیم میں ہم سفر تھے۔ 1312ھ 1313ھ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ سے دورہ حدیث شریف پڑھا صاحب تالیفات اور اچھے شاعر تھے ——— یکم شوال 1350ھ 9 فروری 1932ء عید پڑھا کر واپس آکر ظہر پڑھی لیکن اچانک باتیں کرتے کرتے انتقال کر گئے۔

**مولانا حکیم محمد ابراہیم کاندھلویؒ** ——— 20 جمادی الاولیٰ 1249ھ 15 اکتوبر 1833ء کو پیدا ہوئے۔

تقریباً تمام دینی تعلیم اپنے والد ماجد سے حاصل کی اور پھر دہلی جا کر حکیم احسن اللہ خاں سے طب پڑھی اور وطن کاندھلہ آکر مطب شروع کیا لیکن علاقہ کی دینی و فقہی خدمت بھی آپ کے ذمہ تھی۔ درس کا معمول نہیں تھا تاہم خاندانی افراد کو پڑھا دیتے تھے۔ مولانا محمد الیاسؒ اور مولانا اشفاق الرحمٰن کاندھلویؒ نے ابتدائی کتب آپ سے پڑھیں حضرت گنگوہیؒ سے خاصا تعلق تھا مدیر "احوال و اثار" نے حضرت گنگوہیؒ کے ایک والا نامہ کی فوٹو شائع کی ہے 1909ء 1327ھ میں وفات پائی۔

**مولانا محمد نور الحسن کاندھلویؒ** ——— 26 ربیع الثانی 1227ھ 9 مئی 1813ء کو اپنی ننھیال تھانہ بھون میں پیدا ہوئے سات سال کی عمر میں قرآن مجید حفظ کیا۔ حفظ قرآن کے بعد اپنے دادا مفتی الٰہی بخش سے فارسی، عربی کی ابتدائی کتب پڑھیں اور باقی کتب دہلی میں پڑھیں۔ مدرسہ شاہ محمد اسحاق میں قیام رہا اور حضرت شاہ محمد اسحاق کے علاوہ مفتی صدرالدین آزردہ اور مولانا فضل حق خیر آبادی سے پڑھا۔ مولانا فضل حق سے ان کی تحصیلداری کے زمانے میں نکوڑ ضلع سہارنپور میں مزید استفادہ کیا۔ اور مولانا شاہ محمد اسحاق سے دو دفعہ بخاری شریف پڑھی۔ اونچے درجے کے عابد و زاہد تھے۔ آپ کا اکثر وقت تلاوت قرآن پاک اور درود شریف پڑھنے میں بسر ہوتا۔ اساتذہ مفتی صدر الدین آزردہ اور مولانا فضل حق خیر آبادی استاد ہونے کے باوجود جب کوئی نظم یا قصیدہ لکھتے تو اپنے اس کامل شاگرد کو ضرور دکھاتے حتیٰ کہ مولانا رحمت اللہ کیرانوی نے **"ازالۃ الاوہام"** لکھی تو اصلاح و نظرثانی کے لئے آپ کو بھیجی۔ راقم الحروف نے مولانا کا وہ خط مع ترجمہ "بیس مردان حق" میں ترجمہ سے بر صفحہ 80 تا 82 شائع کیا ہے جو "ازالۃ الاوہام" بھیجتے وقت ساتھ لکھا اور ایسے ہی سر سید احمد خان نے بھی رد عیسائیت میں ایک کتاب انجیل کی تفسیر "تبیین الکلام" لکھی تو وہ اپنے استاد مولانا نور الحسن کو بھی بھیجی اور پوچھا کہ پڑھ کر بتائیں کہ میں مسلمان، کافر، مرتد یا نصرانی کیا ہوں۔ یاد رہے کہ سر سید احمد خاں، مولانا کے شاگرد تھے آپ کے تلامذہ میں مولانا محمد حسین بٹالوی۔ مولانا عبداللہ بلگرامی، مولانا عبدالحق بن مولانا فضل حق خیر آبادی جیسے یگانہ روزگار افراد شامل ہیں۔ اس سے اندازہ لگایا جا سکتا ہے کہ مولانا کتنے بڑے عالم تھے 11 محرم 1285ھ 5 مئی 1868ء کو کاندھلہ میں وفات پائی۔

**مولانا ابوالحسن حسن کاندھلویؒ**: تقریباً 1200ھ 1786ء میں پیدا ہوئے۔ اپنے گرامی قدر والد ماجد مفتی الٰہی بخش سے تعلیم حاصل کی۔ طب پڑھی اور مثنوی مولانا روم کا درس لیا والد ماجد سے بیعت ہو کر انہی سے اجازت و خلافت حاصل تھی۔ خوبصورت وجیہ اور قادر الکلام خوش فکر شاعر تھے۔ مثنوی مولانا روم کا ترجمہ منظوم والد ماجد نے شروع کیا تھا لیکن پہلی جلد مکمل نہ ہوئی تھی کہ ان کا انتقال ہو گیا اور اس کی تکمیل (یعنی دفتر اول کی) مولانا ابوالحسن نے کی۔ اس کے علاوہ آپ کی مثنوی گلزار ابراہیم (قصہ ابراہیم بن ادھم) تقریباً ساڑھے تین ہزار اشعار پر مشتمل ہے اور "یہ بہت مقبول ہوئی۔ حضرت گنگوہیؒ نے لکھا ہے کہ "مجھے اس طریق معرفت و سلوک کا ذوق اسی مثنوی سے پیدا ہوا۔" اس کے علاوہ کئی اور مثنویاں لکھیں جو بہت مقبول ہوئیں میراث کے مسائل پر آپ کو بہت عبور تھا۔ طب کی مشہور اصطلاح بحران پر ایک کتاب "بحران"

لکھی جو اگرچہ رسالہ ہے لیکن بہت علمی اور سیر حاصل بحث ہے بہرحال یہ یگانہ روزگار شخصیت اس مطلع عالم سے 21 جمادی الثانی 1269/ 2 مارچ 1853ء کو غروب ہوئی اور کاندھلہ میں اپنے والد ماجد کے ساتھ تدفین عمل میں آئی۔

مفتی الٰہی بخش کاندھلویؒ مفتی صاحب کی ولادت 1162ھ 1749ھ میں ہوئی۔ قرآن پاک حفظ کرنے کے بعد فارسی۔ عربی کی ابتدائی کتب اپنے والد سے پڑھیں اس کے بعد اس وقت کے علمی مرکز دہلی کا سفر کیا جہاں الامام المحدث شاہ ولی اللہ محدث دہلویؒ کے جانشین حضرت شاہ عبدالعزیز محدث دہلویؒ سے پہلی جماعت کے تلامذہ کے ساتھ پڑھا جس میں حضرت شاہ عبدالعزیزؒ کے بھائی شاہ رفیع الدینؒ اور شاہ عبدالقادرؒ (ہر دو نے اردو میں علی الترتیب قرآن پاک کا تحت اللفظ اور بامحاورہ ترجمہ کیا) جبکہ حضرت شاہ عبدالعزیزؒ کی تفسیر عزیزی (اردو میں) مشہور و معروف ہے) مفتی صاحب نے حضرت شاہ صاحب سے بیعت بھی کی اور خلافت سے سرفراز ہوئے لیکن باوجود مشہور و معروف ہو جانے کے باطن میں ابھی طلب موجود تھی۔ بھوپال کے سفر میں ایک کامل درویش سے ملاقات ہوئی جس نے کہا کہ اپنے چھوٹے بھائی کمال الدین سے بیعت کرو' دلی مقصد پورا ہو گا۔ ذات میں فنائیت اس قدر موجود تھی کہ اپنے چھوٹے بھائی اور شاگرد سے بیعت کی اور اجازت و خلافت ملی۔

حضرت سید احمد شہیدؒ نے جہاد کے ارادے سے بیعت شروع کر دی تھی چنانچہ مفتی صاحب نے اپنے استاد حضرت شاہ عبدالعزیزؒ کے اشارے پر حضرت سید احمد شہید سے بیعت کی جو کہ آپ سے عمر میں 38 سال چھوٹے تھے اور آپ اس وقت درس و افتاء کی مسند پر متمکن تھے اور عمر بھی باسٹھ سال تھی حضرت سید احمد شہیدؒ سے آپ کی بیعت 1234ھ 1819ء کے لگ بھگ ہوئی حضرت سید احمد شہید شہید ان دنوں جوان تھے لیکن جب مقصد دین ہو اور اخلاص کوٹ کوٹ کر بھرا ہو پھر عمر اور سنین کا تفاوت حائل نہیں ہوتا مفتی صاحب نے اپنے شیخ سید احمد شہید کی تعلیمات کو "ملہمات احمدیہ" کے نام سے مدون کیا موصوف کا علمی مقام بہت بلند ہے اور آپ نے ہمہ جہت ملت کی خدمات سرانجام دیں۔ افکار باطلہ اور رسوم و رواج کے خلاف قلمی جہاد کیا جس کے مثبت نتائج برآمد ہوئے۔ شعروشاعری میں بھی آپ کا مقام بہت بلند تھا۔ مولانا رومؒ کی مثنوی معروف اور تاریخ میں ایک اعلیٰ مقام حاصل کر چکی ہے لیکن مولانا ایک قصہ بیان کرتے کرتے رک گئے اتمام کا کہا گیا تو فرمایا کہ میری دنیا سے روانگی کا وقت آگیا ہے اب اس کو ایک زندہ و بیدار دل رکھنے والا پورا کرے گا۔ مولانا جلال الدین رومیؒ کی وفات 672ھ میں ہوئی اس کے بعد لاتعداد (لوگوں نے اس پیشن گوئی پر پورا اترنے کی کوشش کی لیکن مرید ہندی اقبال مرحوم کے پیر رومیؒ کی خواہش کی کماحقہ تکمیل مفتی الٰہی بخش کاندھلوی کے حصے میں لکھی تھی لہٰذا آپ نے اپنے استاد و شیخ حضرت شاہ عبدالعزیزؒ سے رجوع کرنے پر ان کی ہدایت پر عمل کیا تو مولانا روم کی زیارت ہوئی انہوں نے فرمایا کہ " تمہی ہو جو اس کو مکمل کرو گے"۔ آپ نے اس حکم کی تعمیل کی اور خاتم مثنوی کہلائے ——— آپ اپنے دور کے کثیر التصانیف بزرگ تھے عربی' فارسی اور اردو میں آپ نے سو سے زائد مختلف اصناف میں کتب تالیف فرمائیں ان میں تفسیر و حواشی قرآن سے لے کر تلخیص و حواشی تفسیر

مدارک التنزیل (سے لے کر) حدیث و فقہ اور طب کی کتب موجود ہیں حتیٰ کہ اس دور کی معروف "بکٹ کہانی" یا بارہ ماسہ" میں بھی آپ کا حصہ موجود ہے جو خاصی مقبول و معروف ہوئی اس میں آپ نے اپنے قلبی واردات کو نظم کا جامہ پہنایا ہے۔ آپ کی معلوم و معروف تصانیف و تالیفات کے علاوہ بیسیوں مزید کتب ایسی ہیں جن کا عام لوگوں کو علم نہیں۔ بہرحال یہ مجموعہ علم و فضل شخصیت بیاسی سال کی عمر 10 جمادی الاخری 1245ھ 13 دسمبر 1829ء کو مغرب کے وقت اس دنیا سے رخصت ہو گئی اور کاندھلہ کو شہرت عام اور بقائے دوام بخشنے والی یہ شخصیت کہ جس کے اخلاف میں مولانا محمد الیاسؒ کاندھلوی، مولانا محمد یوسف کاندھلوی اور مولانا انعام الحسن کاندھلوی ہیں۔ جنہوں نے تبلیغی جماعت کی صورت میں دنیائے اسلام کی جو خدمت کی آج وہ عالم اسلام کی سب سے بڑی دینی و اصلاحی تحریک ہے آپ سب بانیان کے ایک طرح کے جد امجد اور دہلی کے محدث حضرات کے شاگرد و احباب میں سے تھے۔

مولانا انعام الحسن کے آباء و اجداد کا حال راقم نے بہت اختصار کے ساتھ بیان کیا جبکہ سہ ماہی "احوال و آثار" میں اس سائز کے 140 صفحات پر یہ حالات مشتمل ہیں گو وہ بھی پوری تفصیل نہیں تاہم تشنگان کے لئے سیرابی کا سامان موجود ہے جو یہ تفصیل دیکھنا چاہیں وہ سہ ماہی "احوال و آثار" مفتی الٰہی بخش اکیڈمی، مولویان کاندھلہ ضلع مظفر نگر (یو پی انڈیا) میں دیکھ اور پڑھ سکتے ہیں۔ ویسے قارئین کی اطلاع کے لئے عرض ہے کہ عام کتب میں اس خاندان کو ایک بزرگ قطب شاہ تک ملاتے ہیں مدیر سہ ماہی "احوال و آثار" نے اس سے دلائل کے ساتھ اختلاف کیا ہے مگر ہمیں اس اختلاف سے چنداں سروکار نہیں کہ ہمیں تو "تبلیغی جماعت اور اس کی دینی جدوجہد" کو بیان کرنا ہے تحقیق کرنے والے اس کی تحقیق کرتے رہیں گے۔ تاہم اتنا عرض کرنا ضروری سمجھ کر تحریر ہے کہ مفتی الٰہی بخش رحمہم اللہ کے جد امجد مولانا محمد شریف کے بیٹے فیض محمد، حضرت مولانا محمد الیاسؒ کے پردادا تھے اور مفتی الٰہی بخش کے سگے بھتیجے مولانا مظفر حسین کی نواسی مولانا محمد الیاسؒ کی والدہ تھیں، اسی طرح مولانا محمد الیاسؒ کی سگی بہن حمیرا خاتون، مولانا انعام الحسنؒ کی دادی تھیں گویا مولانا محمد الیاسؒ، مولانا انعام الحسنؒ کے والد مولانا اکرام الحسن کے سگے ماموں تھے جھنجھانہ، کیرانہ اور کاندھلہ کے ممتاز علماء کرام اور مشائخ سب کی آپس میں قرابت اور رشتہ داری تھی۔



# مولانا انعام الحسن کاندھلوی

## ولادت سے امارت تک

مولانا انعام الحسن، مولانا اکرام الحسن کے گھر 8/ جمادی الاول 1336ھ 20 فروری 1918ء کو پیدا ہوئے۔ انعام الحسن و اعجاز الحسن دو نام رکھے گئے دوسرا نام مشہور ہو گیا۔ ابتدائی وقت اپنے نانا مولانا عبدالحمید کے پاس گذارا اور انہی سے حروف شناسی اور اردو سیکھنا شروع کیا۔ بڑے ہوئے تو کاندھلہ کی جامع مسجد کے قدیم مدرسہ میں مشہور زمانہ استاد حافظ رحیم بخش عرف منگتو کے پاس قرآن مجید حفظ کر کے اپنا نانا ہی سے فارسی کی ابتدائی کتب پڑھ کر بستی نظام الدین حضرت مولانا محمد الیاسؒ سے عربی کی کتب شروع کیں اس جماعت میں مولانا محمد یوسف، سید رضا حسین دہلوی، دہلی کے ایک بڑے عالم کے پوتے مولانا انعام اللہ، اور مولانا عبداللہ گنگوہی تیسیرالمبتدی کے مصنف کے بیٹے اور مولانا محمد ادریس انصاری شریک تھے گویا سب صاحبزادے اور ذی استعداد تھے۔ تین سال بستی کے مدرسہ کاشف العلوم میں پڑھنے کے بعد مولانا محمد یوسف اور مولانا انعام الحسن مظاہر العلوم سہارنپور میں داخل ہوئے اور پھر تمام کتب مظاہر العلوم میں پڑھیں اور پڑھنے کی کیفیت و کیت گذر چکی کہ دونوں نے جاگنے اور سونے کی باری مقرر کی ہوئی تھی۔ لیکن مولانا محمد یوسف دائیں ہاتھ کے ایک زخم کے اپریشن و علاج کی وجہ سے دہلی میں تھے لہٰذا دوبارہ مدرسہ کاشف العلوم بستی نظام الدین میں علاج و تعلیم جاری رہی اور یوں دونوں نے دورہ حدیث شریف بجائے مظاہر العلوم کے بستی نظام الدین میں حضرت مولانا محمد الیاسؒ سے کیا۔ دورہ کے سال مستدرک حاکم بھی تہجد کے وقت پڑھی۔

**ڈاک کی ذمہ داری** ——— تعلیم مکمل ہونے کے بعد مولانا انعام الحسن بستی نظام الدین ہی رہے ذی استعداد ہونے کے ساتھ آپ کا خط عمدہ تھا لہٰذا حضرت مولاناؒ کے اکثر خطوط آپ ہی لکھا کرتے اور حضرت مولانا کی حیات تک یہ سلسلہ جاری رہا اور حضرت مولاناؒ کو آپ سے اتنا تعلق تھا کہ آخری وقت ایک دعا آپ سے پوچھی کہ وہ کیا ہے اور اپنی جانشینی کے لئے جو چند نام تجویز کئے ان میں ایک نام مولانا انعام الحسن کا تھا

---

حضرت مولاناؒ کے آخری سفر حج میں مولانا ساتھ تھے وہاں بھی ڈاک کا سلسلہ آپ ہی کے متعلق تھا کئی خطوط چار چار پانچ صفحات کے ہوتے اور روزانہ کئی ایک خطوط لکھنے پڑتے کہ دن کا اکثر حصہ شرعی و بشری حاجات کے علاوہ اس میں صرف ہو جاتا اور یہ وقت حضرت مولانا کے انتہائی فکر و تدبر اور درد و سوز کا تھا اس سے محسوس کیا جا سکتا ہے کہ مولانا کی کیسی عمدہ تربیت ہو رہی تھی اور آئندہ کے لئے آپ کو تیار کیا جا رہا تھا۔

**پہلا بڑا تبلیغی سفر** ——— دونوں حضرات کو ابتدائی دنوں میں تبلیغ کے متعلق پورا شرح صدر نہ تھا جو حضرت مولانا کو تھا لیکن استاد اور بڑے سمجھ کر، مولانا محمد یوسف والد سمجھ کر تعمیل حکم میں تبلیغی کام میں شرکت کرتے لیکن جب ان حضرات کو شرح صدر ہو گیا تو حضرت مولانا کو بھی اس کا ادراک ہو گیا اور ایک ماہ کی

جماعت میں میوات کے لئے بھیجا۔

**مزید ایک طویل سفر:** اس میوات کے سفر کے تین ماہ بعد حضرت مولاناؒ نے سندھ اور کراچی میں کام کرنے کے لئے 26 افراد کی ایک جماعت کو بھیجا اس سفر میں سب افراد بہت اہم تھے اور سبھی نے خوب محنت و خلوص سے کام کیا۔ اس جماعت میں بھی دونوں حضرات شامل تھے۔

**حضرت مولانا سے بیعت:** جیسا کہ ڈاکٹر محمد حسین للّٰہی کے مضمون میں گذر چکا کہ حضرت مولانا محمد الیاسؒ نے از خود بطور تبرک مولانا محمد یوسف کو حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوریؒ سے جالندھر لے جا کر مدرسہ نعمتی محمدی جالندھر میں بیعت کرایا جس کے گواہ حاجی عبدالرحمٰن صاحب اب بھی بھکر میں زندہ ہیں۔ لیکن مولانا انعام الحسن تو بیعت نہ ہوئے تھے لہٰذا شیخ الحدیثؒ مولانا محمد زکریاؒ کے حکم پر دونوں حضرات کو حضرت مولانا محمد الیاسؒ سے بیعت کروایا۔ اس کا ایک مقصد یہ بھی ہو سکتا ہے کہ ان کو مستقل حضرت مولانا محمد الیاسؒ کے ساتھ جوڑ دیا جائے تاکہ یہ بعد میں ان کے کام کو ہر دو معنی میں سنبھالیں۔ یہ ضروری نہیں کہ حضرت شیخ الحدیثؒ کو مولانا محمد یوسف کی بیعت کا علم ہو اور حضرت مولانا محمد الیاسؒ نے بھی مصلحتاً اس کو ظاہر نہ کیا ہو جیسا کہ مولانا انعام الحسن نے مولانا محمد یوسف کی اس پختہ وصیت کو مولانا محمد یوسف کی میت دہلی پہنچنے کے بعد شیخ الحدیث سے عرض کیا کہ مولانا محمد یوسف کی وصیت تھی کہ میں جہاں اور جس جگہ انتقال کروں وہیں دفن کیا جائے۔ شیخ الحدیث نے فرمایا کہ تم نے اس وقت یہ بات مجھے کیوں نہ بتائی جب مولانا محمد یوسف کا لاہور میں انتقال ہوا اور لوگ مجھ سے استصواب کر رہے تھے تو مولانا انعام الحسن نے کہا کہ میں نے خاموشی اور سکوت اس لئے اختیار کیا کہ کہیں نزاع نہ پیدا ہو جائے میں نے خیال کیا کہ لوگ جب آپ سے رجوع کر رہے ہیں تو آپ ہی کا فیصلہ صحیح اور قطعی ہو گا یہ تفصیل مدیر سہ ماہی "احوال و آثار" نے مولانا انعام الحسن نمبر کے صفحہ 239 اور 240 پر دی ہے حضرت مولانا الیاسؒ نے مرض الموت میں جن حضرات کو اپنا جانشین مقرر کیا وہ ایک قسم کی اجازت و خلافت ہی ہے۔

**نکاح و اولاد:** حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ نے اپنی دونوں بڑی صاحبزادیوں کا نکاح کر دیا جس کی تفصیل یہ ہے کہ مظاہر العلوم کا سالانہ جلسہ ہوا کرتا تھا۔ 2/ محرم 1354ھ مطابق مطابق 1935ء کو یہ جلسہ تھا حضرت مولانا سید حسین احمد مدنیؒ جلسہ میں تقریر کے لئے آئے ہوئے تھے حضرت مولانا محمد الیاسؒ بھی تشریف لایا کرتے تھے۔ چنانچہ جلسہ کے دوران ہی سٹیج پر حضرت نے دونوں کا نکاح پڑھا دیا۔ مولانا انعام الحسن کی اہلیہ شیخ الحدیث کی دوسری بیٹی تھیں جن کا 5 شعبان 1408/ 23/ مارچ 1988 کو انتقال ہو گیا آخر عمر میں مرحومہ کو کئی بیماریوں خصوصاً اختلاج قلب، ذیابیطس نے آگھیرا تھا لیکن بڑے صبر شکر سے وقت گذارا۔ دو بچے اور ایک بچی کم سنی میں فوت ہو گئی۔ ایک صاحبزادے مولانا محمد زبیر الحمدللہ زندہ ہیں، 1950ء 1369ھ کو پیدا ہوئے حضرت شاہ عبدالقادر رائے پوریؒ نے بسم اللہ کرائی۔ باقی ساری کتب مظاہر العلوم میں پڑھیں۔ تعلیم کے بعد حضرت شیخ الحدیث سے

بیعت ہوئے اور 3/ ربیع الاول 10/1398 فروری 1978ء کو شیخ الحدیث نے اجازت و خلافت سے نوازا اور اپنے والد ماجد سے بھی تربیت حاصل کی اور مدرسہ کاشف العلوم بستی نظام الدین میں مدرس ہوئے آج کل حدیث شریف کی اونچی کتب پڑھا رہے ہیں۔ 25/ شوال 1388ھ 15/ جنوری 1969ء کو شیخ الحدیث کی نواسی سے نکاح ہوا۔ تین بیٹے اور تین بیٹیاں ہیں۔ مولانا انعام الحسن کی ایک بیٹی زندہ رہی جس کا نکاح مولانا محمد شاہد خلف حکیم محمد الیاس سے ہوا دو بچے اور دو بچیاں ہیں۔

جیسا کہ گذرا حضرت مولانا محمد الیاسؒ کے زمانہ ہی سے ہر دو حضرات نے دعوت و تبلیغ کا کام شروع کر دیا تھا۔ حضرت مولاناؒ کی وفات سے قبل ہی مولانا محمد یوسف کو جانشین مقرر کر دیا گیا تھا لہذا ان کے بعد مولانا محمد یوسف امیر رہے (اس کی تفصیل گذر چکی) مولانا محمد یوسف کی وفات کے بعد شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریاؒ کے مشورہ و حکم پر مولانا انعام الحسن امیر مقرر کئے گئے جو تادم واپسیں امیر رہے تفصیل آ رہی ہے۔ گویا مولانا انعام الحسنؒ تبلیغی جماعت کے تیسرے امیر تھے۔ "البنوریہ کے نمبر میں مفتی خالد محمود صاحب کا مضمون "تبلیغی جماعت کے تین امیر" بہت عمدہ مضمون ہے۔ خیال تھا کہ اس کو شریک اشاعت کیا جائے لیکن اس سے نمبر کی ضخامت میں اضافہ ہو جاتا اور مضامین میں تکرار بھی۔

# معیار فضیلت صرف اخلاق و کردار ہے

لوگو! ہم نے تم کو ایک مرد اور ایک عورت سے پیدا کیا پھر تمہاری قومیں اور برادریاں بنا دیں تاکہ تم ایک دوسرے کو پہچانو ۔ درحقیقت اللہ کے نزدیک تم میں سب سے زیادہ عزت والا وہ ہے جو تمہارے اندر سب سے زیادہ پرہیز گار ہے ۔ یقیناً اللہ سب کچھ جاننے والا اور باخبر ہے۔ الحجرات : ۱۳

O

# وفات

مولانا انعام الحسن صاحب کی زندگی علم و فضل کے اعتبار سے تو ممتاز ہے ہی' لیکن ایک امتیاز ان کا یہ ہے کہ 1946ء میں وہ بیمار ہوئے پھر تا وفات تعلیم و تربیت' نکاح و اولاد' تبلیغی اسفار مولانا محمد یوسف صاحب" کے ساتھ مستقل تبلیغی رفاقت رہی۔ کئی بچے بچپن میں فوت ہو گئے۔ اور خود تقریباً پچاس سال تک ادویات و پرہیز کا سلسلہ چلا اور اس کو مولانا نے کمال استقامت سے' استقلال سے "مرضی مولیٰ از ہم اولیٰ" سمجھ کر برضا و رغبت برداشت کیا۔ مولانا محمد یوسف" کے ساتھ تو تبلیغی اسفار ان کی معیت میں ہوتے تھے۔ لیکن 1965ء میں امیر بن جانے کے بعد پوری دنیا کی جماعتوں کی ذمہ داری آن پڑی اور کسی جگہ مستقل قیام سے زیادہ اسفار میں زندگی گذری لیکن پورے صبر و ثبات کے ساتھ اس خدمت کو انجام دیتے ہوئے مستقل ادویات و پرہیز کا سلسلہ چلتا رہا اور آخری چار سال تو قلبی مرض کی وجہ سے دورے پڑتے رہے اور دو دفعہ تو خاصے خاصے دن ہسپتال میں رہنا پڑا لیکن کام اور بیرونی دورے جاری رہے۔ آخر مقررہ وقت آ پہنچا ۱۰ محرم الحرام 1416ھ ۱۰ جون 1995ء عشاء کی نماز ہشاش بشاش پڑھی نماز کے بعد جلد سو جانے کے عادی تھے سونے کے لئے لیٹتے ہی دل میں درد محسوس ہوا جو آناً فاناً بڑھ گیا۔ خاموشی سے کہ کسی کو اطلاع نہ ہو ساڑھے دس بجے کے قریب وہیل چیئر پر اوپر کی منزل سے اتار ہسپتال کی جانب خدام لے کر روانہ ہوئے یہ روانگی ایسی حالت میں ہوئی کہ ' -جن لگی ہوئی تھی ڈاکٹر خلیل اللہ ہمراہ تھے انہوں نے راستے ہی میں چہرے اور آنکھوں کے تغیر کو دیکھا لیکن آخری وقت تک جب تک سانس تب تک آس کے مصداق ہسپتال لے جایا گیا لیکن تمام تر انتظامات کے باوجود تدابیر پر تقدیر غالب آئی اور عاشورہ کی رات تقریباً ایک بجے وقت کے سب سے بڑے داعی نے' داعی اجل کو لبیک کہا **انا للہ وانا الیہ راجعون** صبح تہجد کے وقت ذمہ دار حضرات نے فیصلہ کیا کہ مولانا محمد یوسف" کے برابر تدفین ہو اور ہمایوں کے مقبرے سے ملحق نرسری میں بعد نماز عصر نماز جنازہ ادا کرنے کا اعلان ہوا۔ —— پوری دنیا میں ایک گھنٹے کے اندر اندر مولانا کی وفات کا علم ہو گیا فون اور فیکس کے زمانے میں یہ بہت آسان ہے۔ خاصے محتاط اندازے کے مطابق ڈھائی لاکھ افراد ملک اور بیرون ملک سے آ گئے تھے بعض جگہوں سے چارٹرڈ جہازوں پر ہزاروں افراد آئے۔ پاکستان میں مولانا فضل الرحمان کی کوشش سے انڈیا سفارت خانے کے امیگریشن کے عملے کو مری سے اسلام آباد آنے کی زحمت دی گئی انہوں نے ایک بجے کے قریب دفتر کھولا لیکن جانیوالے افراد کے پاسپورٹ نہ پہنچ سکے البتہ عمر بھر کے ساتھی مولانا مفتی زین العابدین اور بھائی عبد الوہاب بغیر ویزے کے لاہور ایئرپورٹ پر پہنچ گئے اور پی آئی اے کے افسران سے بات کی کہ ہم کو بغیر ویزے کے لے چلو دہلی ایئرپوٹ سے باہر نکلنے کی سبیل بھی اللہ تعالیٰ پیدا فرما دیں گے اور یوں وہ دہلی پہنچ گئے اور پاکستان کی طرف سے فرض کفایہ ادا ہو گیا۔ مولانا سعید احمد خاں اردن میں تھے ایئرپورٹ پر پہنچے اور پر عزم گفتگو' نورانی چہرہ' فصیح عربی زبان میں کہا کہ ہمیں دہلی جانا ہے۔ امیگریشن والوں نے کہاں کہ ویزہ کہاں ہے فرمایا کہ ویزہ لینے کا وقت کہاں ہے عالم اسلام

کے کروڑوں مسلمانوں کے رہنما کے جنازہ میں شرکت کرنا ہے اور یوں حضرت مولانا بھی دہلی پہنچ گئے "ہمت مرداں مدد خدا" یہ ان بزرگوں کی کرامت ہے کہ اپنے امیر کے جنازے میں شریک ہو گئے۔

بے پناہ ہجوم کی وجہ سے انتظام میں کچھ بدنظمی ہوئی جنازہ جا کر واپس آ گیا دوبارہ پولیس کی نگرانی میں پولیس کی گاڑی پر لے جایا گیا مغرب سے ذرا پہلے حضرت مولانا کے شیخ الحدیث بیٹے مولانا محمد زبیر نے نماز جنازہ پڑھائی۔ اور واپس لا کر عمر بھر کے ساتھی اور دینی بھائی' جماعت کے امیر دوم کے ساتھ تقریباً تیس سال بعد 10 محرم الحرام 1416ھ / 10 جون 1990ء کو تدفین عمل میں آئی اس کے ساتھ ہی مولانا محمد اسماعیل جد امجد (مولانا محمد یوسف") مولانا محمد الیاس اور مولانا محمد رحمہم اللہ کی قبور ہیں۔

سائبان مسجد بنگلہ میں جب لاش حضرت قبر میں رکھی گئی
درد سے دل کروٹیں لینے لگا بندھ گئی آنکھوں سے اشکوں کی جھڑی
انتہائے درد میں بے ساختہ آیا لب پر شعر خسرو دہلوی

اے تماشا گاہ عالم روئے تو
تو کجا بہر تماشا می روی

ملخص از مضمون مولانا نوالحسن راشد کاندھلوی
و مفتی محمد جمیل خاں کراچی'



بانی و امیران تبلیغی جماعت مولانا محمد الیاس" ' مولانا محمد یوسف" ' مولانا انعام الحسن" اور جماعت کی دینی جد و جہد

# جماعتوں کی تشکیل و ترتیب

قاری عبد العلیم

حق نے کر ڈالی ہیں دوہری خدمتیں تیرے سپرد
خود تڑپنا ہی نہیں اوروں کو تڑپانا بھی ہے

سرکار دو عالم ﷺ کی ختم نبوت کی برکت سے اللہ تعالیٰ نے پوری امت کو دعوت الی اللہ والی محنت عطا فرمائی ہے کہ جسطرح انبیاء کرام اپنی جان و مال کو دین کیلئے جھونکا کرتے تھے اسی طرح یہ امت بھی انبیاء کے طرز پر جان و مال دل و دماغ غرض ہر دولت و نعمت کو دین کیلئے جھونک دے اس منزل تک پہنچنے کے لئے مشائخ تبلیغ نے ایک ترتیب مرتب فرمائی ہے اور یہ ترتیب الہامی ہے اور اسپر چل کر ایک دو نہیں بلکہ لاکھوں لوگوں کی زندگی میں تبدیلی آچکی ہے۔

کیسے بیان کروں یہ حکایت دراز ہے

اسکے لئے ابتداءً عام مسلمان سے یہ درخواست کی جاتی ہے کہ اس محنت کے ماحول میں چار ماہ لگا کر اس جذبے کو اپنے اندر پیدا کرنے کی محنت کریں اور علماء کرام سے ایک سال لگانے کی درخواست کیجاتی ہے۔

## عام آدمی کے اللہ کے راستے میں نکلنے کے زمانے کے معمولات

جب عام آدمی پاکستان میں چار ماہ لگانے کا ارادہ کرتا ہے تو اسکی مسجد کے ساتھیوں کی یہ کوشش ہوتی ہے کہ اسکے ساتھ کم از کم دس بارہ ساتھ ہو جائیں اگر نہیں ہوتے تو اس شہر کے مرکز (جو دین کی اس ترتیب کو چلانے کیلئے شہر کی کسی مسجد کو مخصوص کیا جاتا ہے) میں جو اور ساتھی اللہ تعالیٰ کے راستے میں نکلنے کی تیاری کر کے آئے ہوئے ہیں اسکے ساتھ دس یا بارہ ساتھیوں کی جماعت بنادی جاتی ہے اور ان میں سے ایک سمجھدار ساتھی کو جو پہلے بھی وقت لگا چکا ہو اور اسمیں جماعت جوڑنے اور چلانے کی صلاحیت ہوتی ہے امیر بنا دیا جاتا ہے جسے ذمہ دار کہا جاتا ہے اور اسکے بعد جماعت کی تشکیل کی جاتی ہے (ساتھیوں کو جوڑ کر جماعت بنانے اور اس جماعت کو کام کرنے کے لئے بھیجنے اور کام کرنے کا عرصہ اور جگہ و مقام مقرر کئے جانے کو تشکیل کہا جاتا ہے) عموماً یہ تشکیل دس دن کی ہوتی ہے اور کسی دوسرے شہر میں ہوتی ہے اسکے بعد جماعت کو رائیونڈ پہنچنا ہوتا ہے۔

اس نکلنے کے زمانے میں عموماً ترتیب کچھ یوں ہوتی ہے۔

فجر کی نماز کے بعد سے اشراق تک جماعت کا ایک ساتھی ایمان و یقین، اتباع سنت، نماز، حصول علم، اہتمام ذکر اللہ، خلق خدا کیساتھ حسن سلوک اور للہیت کی باتیں کرتا ہے اور جماعت کے بقیہ ساتھی اور اس مسجد کے احباب جس میں جماعت قیام پذیر ہے اسکی باتیں سنتے ہیں۔ بات کرنیوالا بھی اپنے کو محتاج سمجھ کر اور عمل کی توفیق کا طالب ہو کر اور اپنے بات سننے والوں کو اپنے سے بہتر سمجھتے ہوئے بات کرنے کی کوشش کرتا ہے اور بات سننے والوں کو بھی انہی اصولوں پر کاربند رہ کر بات سننے کی تعلیم دی جاتی ہے۔ آخر میں بات سننے والوں کو اللہ کے راستے میں نکلنے کی ترغیب دیجاتی ہے۔ اسکے بعد مقامی احباب کے ساتھ محلہ میں خصوصی ملاقاتوں کی کوشش کی جاتی ہے۔ خصوصی ملاقاتوں میں تفصیل کیساتھ دعوت والی محنت کو سامنے رکھا جاتا ہے اور اسکی اہمیت کو سمجھانے کی کوشش کیجاتی ہے۔ ملاقات پر جانے سے پہلے جماعت کے ساتھی نماز حاجت پڑھ کر اور اللہ سے مانگ کر ملاقات کیلئے نکلتے ہیں ملاقات کے دوران اللہ کے راستے میں نکلنے کی ضرورت و

اہمیت پر زور دیکر آخر میں اللہ کے راستے میں نکلنے کا ارادہ کرایا جاتا ہے اور نقد وصول کرنے کی کوشش کی جاتی ہے اگر نقد وصولی نہ ہو تو مسجد میں لانیکی کوشش کیجاتی ہے تاکہ جماعت کے ساتھ وقت گذرے اور نکلنے کی اہمیت واضح ہو پھر آئندہ کیلئے نکلنے کا ارادہ کرایا جاتا ہے۔ جس میں کوشش یہ کیجاتی ہے کہ پہلی فرصت میں ہی اللہ کے راستے میں وقت لگایا جائے۔ پھر اشراق کی نماز کے اہتمام کی بھی ترغیب دیجاتی ہے اور جماعت کا ذمہ دار اسکے فضائل سنا کر ساتھیوں کو آمادہ کرتا ہے۔ اشراق کے بعد عموماً ناشتہ کیا جاتا ہے۔ مسجد میں کام کسطرح کیا جائے اور کس کس ساتھی سے کیا کیا کام لیا جائے اسکے لئے مشورہ ہوتا ہے لیکن مشورہ سے پہلے مشورہ کے آداب کا مذاکرہ ہوتا ہے جو کہ مختصراً یہ ہیں " مشورہ کو امانت سمجھ کر مشورہ دیا جائے (۲) مشورہ خواہش نفس کو مدنظر رکھنے کے بجائے دین کے تقاضوں کو مدنظر رکھ کر دیا جائے۔

(۳) اللہ کا حکم سمجھ کر اور اتباع سنت کی نیت کر کے مشورہ کیا جائے

(۴) خوب سوچ سمجھ کر اور ذہن پر زور ڈال کر رائے قائم کی جائے پھر مشورہ دیا جائے اور مسنون دعاؤں کا بھی اہتمام کیا جائے (۵) اپنی بات منوانے کی بجائے امیر کے فیصلے کو ماننے کے جذبے کے ساتھ مشورہ کیا جائے اور امیر کے فیصلے کے مطابق عمل کیا جائے چاہے وہ طبیعت کے کتنا ہی خلاف ہو۔ (۶) کسی کی بات کو کاٹا نہ جائے نہ مخالفت کیجائے بلکہ تمام ساتھیوں کو اور انکی رائے کو بہتر سمجھ کر اور اپنے آپ کو اور اپنی رائے کو حقیر سمجھ کر مشورہ دیا جائے۔ (۷) کسی کا مشورہ مان لیا جائے اور امیر کا فیصلہ اسکی موافقت میں ہو تو عجب کا شکار نہ ہو اور دل ہی دل میں خوش نہ ہو بلکہ فکر مند ہو جائے اور اللہ تعالیٰ سے خیر مانگے ایسے ہی کسی کا مشورہ نہ مانا جائے اور امیر کا فیصلہ اسکی موافقت میں نہ ہو تو وہ اپنے دل میں تنگی نہ محسوس کرے۔

مشورے کے بعد تعلیم کا حلقہ لگتا ہے۔ اللہ کے راستے میں نکل کر تعلیم کے اہتمام سے اللہ کے وعدوں پر یقین اور علم و عمل کا جوڑ پیدا ہوتا ہے۔ اس عمل کے تین جز ہوتے ہیں۔ سب سے پہلے تو اس عمل کے آداب کی رعایت کرنیکی ترغیب دیجاتی ہے۔ جن میں سے چند یہ ہیں وضو کر کے دو رکعت نماز پڑھ کر خوشبو لگا کر دو زانوں ہو کر اور اپنے آپ کو محتاج سمجھ کر بیٹھا جائے جب اللہ تعالیٰ کا نام آئے تو سبحانہ وتعالیٰ کہا جائے حضورﷺ کا نام آئے تو درود پڑھا جائے، صحابی یا صحابیہ کا نام آئے تو بالترتیب رضی اللہ عنہ اور رضی اللہ عنہا پڑھا جائے کسی بزرگ کا نام آئے تو رحمہ اللہ پڑھا جائے۔ اسکے بعد فضائل قرآن سے ایک یا دو حدیثیں اور انکی تشریح پڑھی جاتی ہیں اور اسکے بعد تمام ساتھی آپس دو دو یا تین تین ہو کر بیٹھتے ہیں پھر پہلے سورۃ فاتحہ اور سورۃ الفیل سے لیکر والناس تک کی سورتیں باری باری ایک دوسرے کو سناتے ہیں اس سے لیکر والناس تک کی سورتیں باری باری ایک دوسرے کو سناتے ہیں اس سے مقصد یہ ہوتا ہے کہ قرآن کو پڑھنے تک قواعد یعنی تجوید میں جو کمی کوتاہی ہو وہ سامنے آجائے اور اسے دور کرنے کا احساس پیدا ہو جائے۔ تاکہ نماز اچھی ہو جائے یہ اس عمل یعنی تعلیم کا پہلا جز ہے۔ اگر جماعت میں صحیح قرآن پڑھنے والے ہوں تو انکو یہ ذمہ داری دیجاتی ہے کہ وہ پڑھنے والوں کو انکی غلطیوں سے آگاہ کریں پھر اگر موقع پر ہی اصلاح ہو سکتی ہو تو وہیں کوشش کیجاتی ہے ورنہ کسی قاری صاحب سے وقت لے کر اصلاح کرانے کی ترغیب دیجاتی ہے۔ پھر دوسرا جز یہ ہے کہ فضائل اعمال اور فضائل صدقات (وہ کتابیں جو تعلیم میں پڑھی جاتی ہیں) کے ہر ہر باب سے کچھ حدیثیں اور انکی تشریح یا قاعدہ پڑھا جاتا ہے۔ اسکے بعد چھ نمبر کا مذاکرہ ہوتا ہے یہ تیسرا اور آخری جز ہے اس میں ہر ہر ساتھی کھڑا ہو کر چھ نمبر بیان کرتا ہے اور ان چھ نمبروں کے ہر ہر جز کو کھولتا ہے۔ وہ چھ نمبر مختصراً یہ ہیں۔

(۱) کلمہ (۲) نماز (۳) علم و ذکر (۴) اکرام مسلم (۵) تصحیح نیت (۶) دعوت تبلیغ

کلمے کے دو جز ہیں یعنی لا الٰہ الا اللہ اور دوسرا محمد الرسول اللہ پہلے جز یعنی لا الہ الا اللہ سے مراد یہ ہے کہ اللہ تعالیٰ کی ذات سے سب کچھ ہونیکا یقین دل میں بیٹھ جائے اور اللہ تعالیٰ کے غیر سے اللہ تعالیٰ کی مرضی کے بغیر کچھ نہ ہونیکا یقین دل میں راسخ ہو جائے اور دوسرے جز یعنی محمد الرسول اللہ کا مطلب یہ ہے کہ سرور عالم ﷺ کے طریقوں میں دنیا اور آخرت کی کامیابی کا یقین ہو جائے اور آپ ﷺ کے طریقوں سے ہٹ کر زندگی کے گذارنے میں دنیا اور آخرت کی ناکامی کا یقین ہو جائے۔ حدیث شریف کا مفہوم ہے کہ جو شخص روزانہ سو مرتبہ اس

مبارک کلمے کو پڑھے تو قیامت کے دن اسے اس حالت میں اٹھایا جائے گا کہ اسکا چہرہ چودھویں کے چاند کی طرح روشن ہو گا۔ اللہ تعالیٰ کے حکم اور سرکار دو عالم ﷺ کے طریقے کس طرح زندگی میں آئیں گے اسکی استطاعت کیسے پیدا ہو گی؟ اسکے لئے نماز کا اہتمام کرنا پڑیگا اور نماز کو بنانے کی محنت کرنی پڑیگی اگر نماز میں اللہ تعالیٰ کے حکم اور حضور ﷺ کے طریقے زندہ ہو گئے تو پھر زندگی کے ہر شعبے میں یہ حکم اور طریقے زندہ ہو جائیں گے حدیث شریف کا مفہوم ہے کہ جو شخص نماز کو اچھی طرح پڑھنے کا اہتمام کرے تو اللہ تعالیٰ نے یہ عہد کر لیا ہے کہ اسکو عذاب نہیں دیا جائیگا۔ نماز کیسے جاندار بن جائے اور اللہ تعالیٰ سے دلانے والی بن جائے اور زندگی کے ہر شعبے میں اللہ تعالیٰ کے حکم اور نبی پاک ﷺ کے طریقے زندہ ہو جائیں اسکے علم کی ضرورت ہے علم دو طرح کا ہے یعنی فضائل کا اور مسائل کا فضائل کا علم تعلیم کے حلقوں میں بیٹھ کر سیکھا جائے اس سے اعمال کی قیمت پتہ چلے گی اور اعمال کے کرنے کا شوق ہو گا اور مسائل کا علم علمائے کرام سے وقت لے کر سیکھا جائے۔ اس سے اعمال میں کمی کوتاہی سے حفاظت ہو گی۔ حدیث شریف کا مفہوم ہے کہ جو شخص علم حاصل کرنے کیلئے اپنے گھر سے نکلا تو وہ اللہ تعالیٰ کے راستے میں ہے حتیٰ کہ واپس لوٹے۔ اللہ تعالیٰ کی ذات عالی کا استحضار حاصل ہو جائے اور اللہ تعالیٰ کی محبت اور حاضر و ناظر ہونیکا احساس پیدا ہو جائے اسکے لئے ذکر میں تین تعلیمات بتائی جاتی ہیں اول سوم کلمہ دوم درود شریف سوم استغفار ایک ایک تسبیح صبح اور ایک ایک تسبیح شام میں اسکا اہتمام ہو حدیث شریف میں ہے حدیث شریف کا مفہوم ہے کہ ذکر کی برکت سے اللہ تعالیٰ ذاکر کو شیطان کے مکر و فریب سے محفوظ رکھتے ہیں۔ پھر اعمال کی حفاظت کا دارو مدار اور انکی قبولیت کا دارو مدار دو چیزوں پر ہے ایک یہ کہ اللہ تعالیٰ کی مخلوق کے ساتھ ہمارا سلوک اور ہمارے اخلاق حضور اکرم ﷺ والے ہوں۔

ہر مسلمان اور کلمہ گو کی ہمارے دل میں عظمت ہو اور اسے اپنے سے بہتر سمجھیں اور جن لوگوں کے حقوق ہماری طرف متوجہ ہوں، ہم انکو ادا کریں اپنے گھر والوں، رشتہ داروں، پڑوسیوں کے حقوق کو ہم ادا کریں۔ اور سب سے بڑا حق ایک مسلمان کا دوسرے پر یہ ہے کہ اسے جہنم والے راستے سے ہٹا کر جنت والے راستے پر ڈالدے اور اس سلسلے میں اپنی کوشش و محنت سے اور دعاؤں سے اسکی مدد کرے حدیث شریف کا مفہوم ہے کہ اللہ تعالیٰ اپنے بندے کی مدد کرتے رہتے ہیں اسوقت تک جبتک کہ وہ اپنے بھائی کی مدد میں لگا رہے۔ اس سے اعمال نیک کی حفاظت ہوتی ہے اور انکے دنیا اور آخرت میں فوائد مرتب ہوتے ہیں دوسری چیز جس کا تعلق اعمال کی اللہ تعالیٰ کے یہاں قبولیت سے ہے وہ نیت کا صحیح ہونا ہے اور ہر عمل میں اخلاص کا ہونا ہے یعنی ہر عمل اللہ ہی کیلئے ہو مخلوق کو دکھانے اور اس سے تعریف کرانے کی نیت نہ ہو بلکہ یہی نیت خالق کیطرف منسوب ہو حدیث شریف کا مفہوم ہے کہ اخلاص والے ہدایت کے چراغ ہیں اور انکی برکت سے فتنے دور ہوتے ہیں۔ نیک اعمال پر آنے کیلئے اور ساری امت کو لانے کیلئے اللہ تعالیٰ نے ہماری ذمہ داری لگائی ہے کہ دعوت کی محنت کو قائم کیا جائے اور اسکا اہتمام کیا جائے اسی محنت کو سیکھنے کیلئے اور اپنے آپ کو اس محنت کا عادی بنانے کیلئے اوقات کو فارغ کر کے اللہ تعالیٰ کے راستے میں نکلا جاتا ہے۔ مسجد کے ماحول کو اختیار کیا جاتا ہے اور اللہ تعالیٰ کے احکام اور نبی پاک ﷺ کے طریقوں میں کامیابی تکرار کے ساتھ بیان ہوتی ہے۔ یہاںتک کہ وہ قلب میں اتر جاتی ہے حدیث شریف کا مفہوم ہے اللہ تعالیٰ کے راستے میں نکل کر جو گرد و غبار جسم پر لگی ہے وہ اور جہنم کی آگ ایک جگہ اکھٹے نہیں ہو سکتے۔

تعلیم کے حلقے کی فضیلت یہ ہے کہ ایک مرتبہ حضور اکرم ﷺ مسجد نبوی میں تشریف لائے تو دیکھا کہ دو حلقے لگے ہوئے ہیں ایک ذکر کا اور دوسرا تعلیم کا آپ ﷺ نے فرمایا کہ دو حلقے خیر پر ہیں اور تعلیم کے حلقے میں تشریف فرما ہوئے اور فرمایا کہ میں معلم بنا کر بھیجا گیا ہوں۔

تعلیم سے فراغت کے بعد عموماً کسی چیز کا مذاکرہ کیا جاتا ہے۔ کبھی خصوصی گشت کا، کبھی بیان کا، کبھی اعلان کا اس مذاکرے میں ان تمام مذکورہ اعمال کے آداب سامنے آتے ہیں اسکے بعد عموماً کھانا کھایا جاتا ہے۔ کھانے اور ناشتہ وغیرہ کیلئے جماعت کے دو ساتھیوں کو مقرر کر دیا جاتا ہے اور جماعت کے سب ساتھی نظم کیلئے پیسے جمع کر کے جماعت کے کوئی سے دو ساتھیوں کے پاس رکھوا دیتے ہیں اور خدمت والے ساتھی بقدر ضرورت ان سے پیسے لے لیتے ہیں یہ دو ساتھی جو خدمت والے ساتھی کہلاتے ہیں جماعت کے تمام ساتھیوں کیلئے کھانے کا انتظام کرتے ہیں اور اس دوران اللہ تعالیٰ کے ذکر میں مشغول رہتے ہیں خدمت والے ساتھی مناسب وقفے سے بدلتے رہتے ہیں۔ کھانے کے بعد

اے ایمان والو! بچاؤ اپنے آپ کو اور اپنے اہل و عیال کو جہنم کی آگ سے (القرآن)

## تحریک اصلاح معاشرہ پاکستان کا اہم پیغام

# اللہ کے نیک بندوں کے نام

ہماری قوم آئے روز ایک سے ایک بڑے سانحہ سے دوچار ہو رہی ہے۔ جن کاموں سے اللہ نے منع فرمایا ہے وہ کھلے عام ہو رہے ہیں۔ برائیاں مسلسل بڑھ رہی ہیں جبکہ خوبیاں ناپید ہوتی جا رہی ہیں۔ ظلم، جبر اور کشت و خون جاری ہے۔ جھوٹے، مکار اور دھوکے باز غالب آتے جا رہے ہیں۔ رشوت ستانی، حرام خوری، بدی، عریانی، فحاشی، بے حیائی اور بدکاری کی یلغار ہو چکی ہے۔ یوں محسوس ہوتا ہے کہ گویا روز حساب سے پہلے ہی ہم جہنم میں پہنچا دیئے گئے ہیں۔ تاریخ گواہ ہے کہ ایسے حالات صرف ان قوموں میں پائے جاتے ہیں جن پر بحیثیت قوم اللہ کی لعنت برس رہی ہو۔

ان حالات کو دیکھتے ہوئے اندازہ ہوتا ہے کہ دوسری قوموں کے لوگوں سے تو قیامت والے دن انفرادی حساب ہو گا مگر خدشہ ہے کہ ہماری قوم پر اجتماعی مقدمہ چلانے کے بعد کہیں یہ کہہ کر پوری قوم کو جہنم میں نہ پھینک دیا جائے کہ اس قوم کے اچھے افراد نے برے افراد کو برائیوں سے روکنے کی کوئی کوشش نہ کی تھی بلکہ بدی اور جہنم کی راہ سے روکنے کے بجائے خاموش تماشائی بنے رہے تھے۔ اس خدشے کی تائید بنی اسرائیل پر گزرنے والا عذاب بھی کر رہا ہے۔ اس قوم کے تین گروہ تھے۔۔۔ ایک گروہ برے کام کرتا تھا، دوسرا گروہ اچھے کام کرتا تھا مگر برے لوگوں کو برائی سے نہیں روکتا تھا۔ تیسرا گروہ خود نیک کام کرنے کے ساتھ ساتھ برائی سے روکتا بھی تھا۔ جب اللہ کا عذاب آیا تو عذاب سے صرف وہی تیسرا گروہ بچا رہ سکا جو نیکی کرنے کے ساتھ ساتھ برائیوں سے روکنے کا کام بھی کرتا تھا۔ ایک اور بستی کا واقعہ بھی کچھ ایسا ہی ہے۔ بستی والے گناہوں میں غرق تھے مگر اس بستی کے ایک بزرگ ہر وقت مصروف عبادت رہتے تھے اور بستی والوں کو گناہوں سے روکنے کی کوئی کوشش نہ کرتے تھے۔ اللہ نے جب اس بستی کی تباہی کا حکم دیا تو فرمایا کہ اس بستی کو اٹھا کر اسی عابد و زاہد شخص پر دے مارو کیونکہ اسے اپنے آپ کو جہنم سے بچانے کی فکر تو تھی مگر بستی والوں کو جہنم کی آگ سے بچانا اس کی ترجیحات میں شامل نہ تھا۔

ہماری اللہ کے نیک بندوں سے گزارش ہے کہ وہ عذاب الٰہی سے بچنے کے لئے صرف اپنی نیکیوں اور عبادات پر ہی بھروسہ نہ کریں بلکہ عملی طور پر صراط مستقیم سے بھٹک چکے اللہ کے باغی اور شیطان کے پجاری لوگوں کو راہ راست پر لائیں۔ ان کے دلوں میں اللہ پر یقین اور فکر آخرت کا جذبہ پیدا کریں۔ ان کو کوئی ایسا کام کسی صورت نہ کرنے دیں جس سے اللہ تعالیٰ نے منع فرمایا ہو۔ بدی کے خلاف آپ یہ کام جذبہ جہاد سے کریں۔ آپ کی نیکیاں اور عبادات آپ کو اسی صورت میں عذاب الٰہی سے بچا سکیں گی۔

تحریک اصلاح معاشرہ پاکستان پوسٹ بکس نمبر 6216
MOVEMENT FOR REFORMING SOCIETY PAKISTAN P O BOX 6216 LAHORE

جماعت کے ساتھی اتباع سنت میں قیلولہ کرتے ہیں۔ ظہر میں اذان سے کچھ دیر پہلے ساتھی بیدار ہوتے ہیں اور وضو وغیرہ کر کے صفوں میں بیٹھ جاتے ہیں نماز سے پہلے یا نماز کے بعد جب بھی موقع ملے ساتھی اپنے دائیں بائیں نماز پڑھنے والے مقامی احباب سے مصافحہ کر کے ان سے تعلیم میں بیٹھنے کی درخواست کرتے ہیں جو نماز کے بعد ہوتی ہے یہ تعلیم تقریباً پندرہ منٹ جاری رہتی ہے اسکے بعد بھی مقامی احباب کے ساتھ خصوصی گشت کیا جاتا ہے اور جماعت کے ساتھی اپنا وقت مذاکرے کرنے یا تعلیم میں گذارتے ہیں پھر عصر کی نماز کی تیاری کرتے ہیں عصر کی نماز کے متصل بعد جماعت کا ایک ساتھی اعلان کرتا ہے جسکا مفہوم یہ ہے کہ دوستو اور بزرگو ہماری اور سارے عالم کے انسانوں کی کامیابی اللہ تعالیٰ نے دین میں رکھی ہے دین ہماری زندگی میں کیسے آئے اسکے لئے حضور ﷺ والی محنت سبب ہے اسی محنت کے سلسلے میں دعا کے بعد کچھ بات ہوگی اور محلہ میں گشت کا عمل ہوگا آپ تمام حضرات تشریف رکھیں۔ دعا کے بعد مشورے کے مطابق جماعت کا ایک ساتھی کھڑا ہو کر گشت کے مقاصد، اسکے آداب اور فضائل بیان کرتا ہے اور تمام سننے والوں کو گشت کرنے پر آمادہ کرتا ہے اسکے بعد مقامی ساتھیوں میں سے کسی کو رہبر بنا کر پانچ یا سات ساتھی گشت پر نکلتے ہیں اور جماعت کا ایک ساتھی مسجد میں بیٹھ کر بات کرتا ہے جسے جماعت کے دوسرے ساتھی اور مقامی احباب سنتے ہیں اور جماعت کا ایک ساتھی ذکر میں بیٹھ جاتا ہے جو مغرب کی اذان تک جاری رہتا ہے جو جماعت گشت میں نکلتی ہے اس میں ایک امیر ہوتا ہے جو جماعت کو جوڑ کر چلتا ہے ایک رہبر ہوتا ہے جو مقامی ساتھی ہوتا ہے اور لوگوں سے متعارف کراتا ہے کہ یہ حضرات مسجد سے آئے ہیں اور آپ سے کچھ بات کرنا چاہتے ہیں۔ پھر جماعت میں ایک متکلم ہوتا ہے اور یہ رہبر جن صاحب کے پاس جماعت کو لے جاتا ہے اگر انکو جانتا ہو تو انکا تعارف کراتا ہے کہ ماشاء اللہ انمیں یہ یہ صفات ہیں یہ متکلم ان سے کلمہ نماز اور قبر آخرت کی بات کرتا ہے اور نقد مسجد میں لانے کی کوشش کیجاتی ہے۔ جن آداب کے تحت گشت کیا جاتا ہے وہ مختصراً یہ ہیں کہ اپنے آپ کو محتاج بنا کر گشت پر جانا ہے اور تمام مخلوق کو اپنے سے بہتر سمجھنا ہے اور انکی خوبیوں پر نظر رکھنی ہے انکی شفقت اور محبت اپنے دل میں رکھنی ہے، مسجد سے سنت کے مطابق نکلنا ہے اور دعا کرنی ہے۔ نظروں کو اعتدال کے ساتھ نیچے رکھنا ہے، سیدھے ہاتھ کیطرف چلنا ہے۔ ذکر اللہ یعنی تیسرے کلمے کا ورد کرتے ہوئے راستہ چلنا ہے۔ گشت کے دوران اللہ تعالیٰ کی قدرت اور عظمت کیطرف نگاہ رکھنی ہے اور کسی چیز کا اثر نہیں لینا، بات صرف متکلم کریگا اگر کوئی ضرورت پیش آئی تو امیر بات کریگا، جس گھر پر پہنچیں اسکے دروازے کے ایک طرف کھڑے ہونا ہے، متکلم کی بات کو محتاج بنکر اور اپنا ذکر روک کر غور سے سننا ہے، واپسی کے وقت ندامت کی کیفیت کے ساتھ مسجد کیطرف لوٹنا ہے اور استغفار کرتے ہوئے لوٹنا ہے۔ وہاں پر جاکر یہ منظر آنکھوں کے سامنے آتا ہے،

حقیقت میں جدھر دیکھو منزل ہی منزل ہے ترقی کی طرف تہذیب انسانی نہیں جاتی

مغرب کی نماز سے دس پندرہ منٹ پہلے گشت سے واپسی ہوتی ہے۔ بعض جگہوں پر گشت مغرب کے بعد بھی ہوتا ہے اگر مغرب کے بعد گشت ہوا ہو تو عشاء کی فرض نماز کے متصل بعد اور اگر عصر کے بعد گشت ہوا ہو تو مغرب کی فرض نماز کے بعد جماعت کا ایک ساتھی اعلان کرتا ہے جس میں مختصراً تمام نمازیوں کو دعوت دیجاتی ہے کہ بقیہ نماز کے بعد جو بات ہوگی اس میں بیٹھیں اور یہ بھی کہا جاتا ہے کہ اللہ تعالیٰ نے ہماری کامیابی دین میں رکھی ہے اور ایک ساتھی بیان کرتا ہے اور اللہ تعالیٰ کے احکام اور حضور ﷺ کے طریقوں میں کامیابی کو بیان کرتا ہے اور ان احکام اور طریقوں کو سیکھنے اور سکھانے کیلئے وقت فارغ کرنے کی درخواست کی جاتی ہے عام لوگوں کی آسانی کیلئے یہ کہا جاتا ہے کہ بیان چھ نمبروں کے اندر رہتے ہوئے کیا جائے اگر کوئی عالم ہو تو اسکے لئے اجازت ہے اسکے علاوہ بھی بات کرے جنت دوزخ قبر آخرت وغیرہ مگر کسی کی تنقیص یا تردید و تذلیل نہ ہو بلکہ لوگوں کو اس کام کی اہمیت قرآن و حدیث کی روشنی میں بتا کر انکو دور دراز کیلئے تیار کرے۔

بیان کے اختتام پر وہاں موجود ساتھیوں کے اوقات وصول کرنے کی کوشش کی جاتی ہے اسے تشکیل کہتے ہیں اور جماعت کا کوئی ساتھی یا مقامی ساتھی تشکیل کرتا ہے اور نقد اوقات وصول کر کے اللہ تعالیٰ کے راستے میں نکالنے کی کوشش کیجاتی ہے ورنہ کم از کم یہ ارادے تو ضرور کرائے جاتے ہیں کہ ہر ایک جلد سے جلد وقت نکال کر حضور ﷺ والے کام کو سیکھے گا۔ اسکے بعد دعا ہوتی ہے۔ اور مجمع کو چھوڑ دیا جاتا

### حضرت مولانا شاہ محمد الیاس صاحب رحمہ اللہ تعالٰی فرماتے ہیں

ہماری تبلیغ کا اصل مقصد طاغوت سے ہٹنا اور اللہ کی طرف رجوع کرنا ہے اور یہ بدون قربانی کے نہیں ہو سکتا، دین میں جان کی بھی قربانی ہے اور مال کی بھی سو تبلیغ میں جان کی قربانی یہ ہے کہ اللہ کے واسطے اپنے وطن کو چھوڑے اور اللہ کے کلمہ کو پھیلائے دین کی اشاعت کرے۔ مال کی قربانی یہ ہے کہ سفر تبلیغ کا خرچ خود برداشت کرے، اور جو کسی مجبوری کی وجہ سے کسی زمانہ میں خود نہ نکل سکے وہ خصوصیت سے اس زمانہ میں دوسروں کو تبلیغ میں نکلنے کی ترغیب دے اوروں کو بھیجنے کی کوشش کرے، اس طرح الدال علی الخیر کفاعلہ کی بناء پر جتنوں کو یہ بھیجے گا ان سب کی کوششوں کا ثواب اسکو بھی ملے گا، اور اگر نکلنے والوں کی امداد مالی بھی کریگا تو مالی قربانی کا بھی اس کو ثواب ملے گا۔ پھر ان جانے والوں کو اپنا محسن سمجھنا چاہئے کہ جو کام ہمارے کرنے کا تھا مگر ہم کسی عذر کی وجہ سے اس وقت نہیں کر سکے تو یہ حضرات ہمارے فرض کو ادا کر رہے ہیں۔ دین یہی ہے کہ قاعدین و معذورین مجاہدین کو اپنا محسن سمجھیں۔

ہے بیان کے بعد ساتھی ذکر، تلاوت یا دعاؤں میں مشغول ہو جاتے ہیں۔ عشاء کے بعد تعلیم ہوتی ہے جس میں فضائل اعمال سے عموماً کسی صحابی رضی اللہ عنہ کا واقعہ پڑھا جاتا ہے تا کہ صحابہ کی قربانی کو سامنے رکھ کر اپنے اندر بھی دین کیلئے قربانیاں دینے کا جذبہ بیدار ہو اور نئے عزم کے ساتھ دین کی محنت میں لگیں۔ عشاء کی تعلیم کے بعد مقامی ساتھیوں سے اختلاط ہوتا ہے اور جماعت کے ساتھی مقامی لوگوں کو فرداً فرداً دعوت دے کر اللہ تعالٰی کے راستے میں نکلنے کیلئے تیار کرتے ہیں بعض ساتھی اپنے وظائف پورے کرتے ہیں۔ پھر جماعت کے ساتھی خصوصی ملاقاتوں کی بھی ترتیب بناتے ہیں اسکے بعد جماعت کے احباب سونے کی تیاری کرتے ہیں۔ اللہ تعالٰی کے راستے میں نکلنے کے بعد تہجد پر بہت زور دیا جاتا ہے اور یہ ترغیب دی جاتی ہے کہ ہر ساتھی کسی نہ کسی سے یہ کہہ کر سوئے کہ تہجد کے وقت مجھے اٹھا دینا۔ الحمد للہ جن ساتھیوں کا جماعتوں میں تہجد کا اہتمام ہوتا ہے وہ گھر واپسی کے بعد بھی باقی رہتا ہے۔ تہجد کی نماز پڑھنے کے بعد فجر کی نماز تک تمام ساتھی ذکر و تلاوت اور تسبیحات میں مشغول رہتے ہیں۔ جماعت کے ساتھی مسجد میں بھی جاتے ہیں وہاں قیام کے دوران وہاں کے مقامی ساتھیوں کو تیار کرتے رہتے ہیں اور اس مسجد سے یا اس علاقے سے رائیونڈ واپسی کے وقت جتنے ساتھیوں کے ارادے ہو جاتے ہیں انکو وصول کر کے جماعت ساتھ رائے ونڈ لے جانے کی کوشش کرتے ہیں۔ رائے ونڈ کے مرکز پہنچنے کے بعد وہاں استقبال کا ایک شعبہ قائم ہے اس شعبہ کے ساتھ رائے ونڈ کے معمولات کی پابندی کرنے کی تلقین کرتے ہیں اور کھانے اور نماز کے اوقات کے بارے میں بتاتے ہیں پھر جماعت کے ساتھ اپنا سامان اور بستر وغیرہ سب ایک جگہ پر رکھتے ہیں۔ پھر جماعت کا ذمہ دار پوری جماعت کو کار گذاری کیلئے لے جاتا ہے۔ جماعت کی جو تشکیل اس جماعت کے شہر سے ہوئی تھی یا رائیونڈ سے، تشکیل سے واپسی کے بعد وہاں کے احوال اور جماعت کے معمولات کے متعلق رائیونڈ کے ذمہ داروں کو جو باتیں بتائی جاتی ہیں اسے کار گزاری کہا جاتا ہے یہ کار گزاری دو قسم کی ہوتی ہے۔ ایک تو کار گزاری لینے والا جماعت کے ہر فرد سے یا کچھ افراد سے چوبیس گھنٹے کے معمولات کے بارے میں سوالات کرتا ہے۔ مثلاً تعلیم کے کیا آداب ہیں اور مشورہ کس طرح کرتے ہیں چھ نمبر کس کو کہتے ہیں اور بیان کسطرح کرتے ہیں۔ دوسری قسم یہ ہے کہ جماعت سے اجتماعی طور پر تشکیل کے دوران کے احوال پوچھے جاتے ہیں اور جماعت کیطرف سے کوئی ساتھی کھڑے ہو کر ان کا جواب دیتا ہے۔ اس پورے عمل کے دوران اکرام مسلم کا بے حد خیال رکھا جاتا ہے سوال کرنے والا اپنے آپ کو ممتحن نہیں سمجھتا نہ ہی جس سے سوال کیا جاتا ہے وہ یہ سمجھے کہ میرا امتحان لیا جارہا ہے ہر بات پر کار گذاری سننے والا ہمت افزائی کرتا ہے اور جہاں اصلاح کی ضرورت ہو وہاں بڑی نرمی کے ساتھ اصلاحی بات بیان کرتا ہے۔

اسکے بعد تمام ساتھی مسجد کے اعمال میں مشغول ہو جاتے ہیں صبح نماز کے بعد تقریباً دو گھنٹے کا بیان ہوتا ہے اور اس میں ایمان و یقین کی باتوں، دعوت کے کام کی اہمیت اور اللہ تعالٰی کے راستے میں لگنے تھے۔ لہذا رائے ونڈ میں بھی یہ تین قسم کی تشکیل ہوتی ہیں۔ پھر سب ارادہ کرنیوالوں کو انکے ارادوں کی مناسبت سے جماعتیں بنائی جاتی ہیں جو لوگ چلے کے سلسلے میں دس دن اپنے شہر میں یا اپنے شہر سے باہر لگا

کر آتے ہیں انکی بقیہ دنوں کی تشکیل کر دی جاتی ہے۔ آخر میں دس دن اور تین دن والوں کی تشکیل ہوتی ہے۔ اسکے بعد ساتھی ناشتے کیلئے چلے جاتے ہیں ناشتے وغیرہ سے جلدی جلدی فراغت حاصل کر کے ساتھی مسجد میں آتے ہیں جہاں رائیونڈ کے مقیمین میں سے ایک صاحب فضائل اعمال سے تعلیم کراتے ہیں اور پھر جماعت میں نکلنے والوں کیلئے ہدایات بیان ہوتی ہیں کہ نکلنے کے زمانے میں کیا کیا جائے اور اپنا نظام کیسے بنایا جائے۔ ظہر کے بعد تقریباً دو گھنٹے تعلیم ہوتی ہے آخر میں ایک یا دو ساتھی کھڑے ہو کر چھ نمبر کہتے ہیں اور یہ مجلس اختتام کو پہنچ جاتی ہے عصر کے بعد ہر ہر ملک والوں کا جو پاکستان میں دین کی محنت کو سیکھنے کیلئے آتے ہیں انہی کی زبانوں میں بیان ہوتا ہے یہ منظر بڑا عجیب اور قابل دید ہوتا ہے ایک طرف ترکی والوں کا ترک زبان میں عرب والوں کا عربی میں اور انگریزی سمجھنے والوں کا انگریزی میں بیان ہوتا ہے جو چار مہینے پہلے لگا چکے ہوں ملکا الگ بیان اور اور جو چار مہینے میں چل رہے ہوں انکا الگ بیان ہوتا ہے اور دین کی محنت کی اہمیت اسکے کرنے کے فائدے اور نہ کرنے کے نقصانات سامنے آتے ہیں مغرب کی نماز کے بعد ان جماعتوں کی کارگزاری ہوتی ہے جو بیرون ملک سے وقت لگا کر آرہی ہوں ان جماعتوں کے ذریعے بیرون ملک دین کی محنت کی ضرورت کا اندازہ ہوتا ہے اور ایمان افروز اور فکر انگیز واقعات سننے کو ملتے ہیں جس سے بڑا فائدہ ہوتا ہے۔ نکلنے والوں کو جو ہدایت دی جاتی ہے ان میں چند باتوں پر بہت زور دیا جاتا ہے۔ ان میں ایک یہ کہ اپنے اوقات کو چار کاموں میں مشغول رکھا جائے۔ (۱) ایمان یقین کی دعوت (۲) تعلیم و تعلم کہ ایک دوسرے کو آداب، دعائیں، وغیرہ یاد کروایا جائے (۳) پھر اس سے بھی جب فارغ ہو جائے تو پھر نوافل یا قرآن مجید کی تلاوت کی جائے یا ذکر و تسبیح میں مشغول ہو جائے (۴) اس سے بھی وقت فارغ ہو جائے تو پھر خدمت میں اپنے آپ کو لگایا جائے۔

ہر کہ خدمت کرد او مخدوم شد
ہر کہ خود را دید او محروم شد

اور چند کاموں میں بقدر ضرورت اپنے آپ کو لگایا جائے

(۱) کھانا پینا (۲) سونا (۳) باہم بات چیت (۴) سونا

اور چند کاموں سے بالکل بچا جائے:

(۱) کسی سے سوال نہ کیا جائے۔

(۲) اشراف سے بھی اپنے آپ کو بچایا جائے اشراف یہ ہے کہ زبان سے تو سوال نہ کرے لیکن دل میں کسی بندے سے کچھ حاصل ہونے کی طمع ہو۔ گویا بجائے زبان کے دل سے سوال کیا جائے۔

(۳) اسراف سے بھی بچا جائے۔ اسراف فضول خرچی کو کہتے ہیں جو ہر حال میں مضر ہے۔

(۴) بغیر اجازت کے کسی ساتھی کی بھی کوئی چیز استعمال نہ کی جائے شرعاً یہ قطعاً حرام ہے۔

اور رات کو اٹھ کر امت کے لئے دعا کرنے کی خاص ہدایت کی جاتی ہے کہ دن میں لوگوں پر محنت کی جائے تو رات کو خوب اللہ کے سامنے رو رو کر خوب امت کی ہدایت کی دعا کی جائے۔

ہدایات کے بعد دعا کی جاتی ہے۔ جس میں خوب اللہ سے ہدایت کی طلب اور پوری امت میں ہدایت کے عام اور دنیا میں دین کے عام ہوجانے کے لئے خوب دعا کی جاتی ہے۔

دعا کے بعد دعا کروانے والا جانے والے ساتھیوں سے مصافحہ کرکے ان کو رخصت کرتا ہے مصافحہ کرنے کے بعد اگر دیر ہوجائے اور ظہر کی اذان ہوجائے تو نکلنے والی جماعتوں سے عرض کیا جاتا ہے کہ ظہر کی نماز پڑھ کر اپنے مقام تشکیل کی طرف روانہ ہوا جائے اور اگر ابھی ظہر کی اذان میں تاخیر ہوتی ہے تو نکلنے والی جماعتیں باہر جاکر نماز پڑھتے ہیں تاکہ جلد سے جلد اپنے مقام تشکیل پر پہنچ جائیں۔

عمومی طور سے روزانہ ہونے والی جماعتیں ۱۵۰ کے لگ بھگ ہوتی ہیں۔

یہ تو عام آدمی کا نظم اوقات تھا اور اگر کوئی عالم دین ہوتا ہے تو ابتداء ان سے ایک سال مانگا جاتا ہے کیونکہ یہ امت کا بہترین طبقہ ہے اور انہی لوگوں نے امت کی قیادت کرنی ہے اور جو عالم سال کے لئے تیار ہوجائے تو اس سے عرض کیا جاتا ہے کہ وہ راستہ میں دس دن لگائے

بغیر رائے ونڈ تشریف لائیں اور جب یہ رائے ونڈ پہنچتے ہیں تو ان کا استقبال کیا جاتا ہے ان سے بھی مسجد میں جو اس وقت اعمال ہو رہے ہوتے ہیں اس میں شرکت کرنے کی درخواست کی جاتی ہے اور عصر کی نماز کے بعد جہاں پر مختلف زبان والوں کے لئے الگ الگ بیان ہوتا ہے وہاں پر ایک بیان علمائے کرام کے لئے ہوتا ہے مغرب کے بعد ان نئے علمائے کرام کا نام ایک رجسٹر میں لکھا جاتا ہے اور پھر دوسرے دن جب رائے ونڈ کے احباب کا مشورہ ہوتا ہے تقریباً ۹ بجے تو اس میں ان سے آنے کی درخواست کی جاتی ہے اور پھر صحیح مشورہ میں بہت سے امور کے ساتھ ان علمائے کرام میں سے ایک ایک نام لے کر سب مل کر فکر کرتے ہیں کہ ان عالم دین کی کیا ترتیب بنائی جائے تاکہ زیادہ سے زیادہ فائدہ ہو۔ عموی طور سے چار ماہ تک تو عام تشکیل ہوتی ہے اور پھر عرب کے آئے ہوئے ساتھیوں کے ساتھ ان کی ترتیب ہوتی ہے اسی دوران کبھی ان کو کچھ دنوں کے لئے مشورہ میں بٹھاتے ہیں تو کبھی تشکیل کے کام میں اور کبھی عربوں کے اختلاط میں اور کبھی اعتکاف اور کبھی ہدایات کے سننے اور کبھی واپسی کی جگہ میں بیٹھنے کے لئے عرض کیا جاتا ہے۔ رائے ونڈ والوں کی پوری کوشش یہ ہوتی ہے کہ جتنے بھی شعبہ جات ہیں ان سب میں ہی ان کو کچھ دنوں کے لئے لیا جائے تاکہ وہاں کے شعبہ والوں کی ترتیب بھی ان علماء کرام کی برکت سے زیادہ موثر اور زیادہ سے زیادہ قرآن وحدیث کے مطابق ہوتی رہے اور دوسری طرف ان علمائے کرام کے سامنے بھی ہر ہر شعبہ میں کام کرنے کا عملی نمونہ بھی سامنے آجائے۔

سال کے دوران متعدد مرتبہ ان علماء کرام کو جماعت کا ذمہ دار بنا کر بھیجا جاتا ہے۔

اور جب عام آدمی کے چار ماہ اور عالم دین کا سال ختم ہوجاتا ہے تو پھر دو دن واپسی کی ہدایت ہوتی ہے اس میں گھر پر جاکر اور محلہ میں رہ کر کیسے کام کرنا ہے اس کو چند نشستوں میں بیان کیا جاتا ہے جس میں عموی طور پر دو نشستوں اور دو تعلیم، ایک گھر کی اور دوسری محلہ کی مسجد کی اور ہر ہر مسجد کو چوبیس گھنٹہ آباد کرنے کے سلسلہ میں کم از کم ڈھائی گھنٹہ دینے درخواست کی جاتی ہے اور اس کے ساتھ ساتھ ہر ماہ تین دن کی بات بھی کی جاتی ہے۔

اللہ تعالیٰ موت تک استقامت کے ساتھ جما کر رکھے اور ہم سب کے لئے آسان کردے۔ بقول مولانا الیاس صاحب

کاٹ لینا ہر کٹھن منزل کا کچھ مشکل نہیں     پر ذرا انسان میں چلنے کی ہمت چاہیئے

جو احباب بفضل تعالیٰ چار ماہ لگا لیتے ہیں ان سے درخواست کی جاتی ہے کہ پوری دنیا میں کام کرنے کے لئے اپنے کوائف مکمل کرلیں۔ کوائف مکمل کرنے کے لئے ہر سال چلہ اہتمام سے لگا ہو کم از کم دو سال میں متواتر دو سال چلہ لگا ہو مزید یہ کہ مہینہ میں تین دن (سہ روزہ) کا اہتمام ہو۔ روزانہ کم از کم ڈھائی گھنٹے دعوت کے کام کے لئے وقت مقرر کیا جائے۔ مقامی، بیرونی گشت کا اہتمام کیا جائے اور روزانہ فضائل اعمال کی تعلیم کا اہتمام ہو اسکے ساتھ ساتھ اپنے گھر میں مستورات کا ذہن بنانے کے لئے گھر میں فضائل تعلیم کا اہتمام کروایا جائے تاکہ مستورات اپنے مردوں کو ملکوں میں بھیجنے کے لئے معاون ثابت ہوں۔

تین دن (سہ روزہ) کی ترتیب: سہ روزہ سے دوسرے قریبی علاقے اور بستیاں جو کم از کم اپنے شہر (محلے) سے پانچ میل دور ہوں ان علاقوں کی مساجد میں محنت کر کے محلے کے احباب کو دین کی محنت کے لئے اللہ پاک کے راستے میں نکلنے کی ترغیب دے کر انکو نقد نکالنے کی کوشش کی جاتی ہے۔

مقامی گشت: اپنے محلے کی مسجد میں ہفتہ میں ایک دن ساتھیوں کے مشورہ سے طے کر کے گشت ہے اس گشت کی نوعیت عموی ہوتی ہے جماعت بنانے کی ترتیب وہی ہوتی ہے جو چار ماہ میں عموی گشت کی ہوتی ہے۔ پورے ہفتہ کی روزانہ محنت کا اندازہ اس بیان کے بعد تشکیل کی تکمیل پر ہو جاتا ہے۔

بیرونی گشت: بیرونی گشت کرنے کے لئے تمام مساجد کے احباب سے مشورہ کر کے مقامی (عموی) گشت کے دن کے علاوہ دوسرا کوئی دن طے کر لیتے ہیں اور بیرونی گشت کے ذریعہ قریب کے دوسرے محلے کی مسجد کے کام کی فکر کی جاتی ہے۔

اگلی ترتیب عام طور پر اس طرح بناتے ہیں کہ چند ہفتہ ایسی مسجد طے کی جاتی ہے جہاں کام نہ ہو یا کچھ کمزوری ہو چار سے چھ ہفتے مستقل

اس دوسری مسجد میں محنت کر کے اس محلے کے احباب کو مقامی کام کی ترتیب سمجھائی جاتی ہے۔ بیرونی گشت کے ذریعہ دوسرے محلے کی مساجد کے کام میں خوب اضافہ ہو جاتا ہے اور گشت کرنے والے احباب میں کام کرنے کی صلاحیت واستعداد پیدا ہوتی ہے۔

**مقامی تعلیم، ڈھائی گھنٹے روزانہ کی ترتیب:** دین کی محنت کو زندگی کا مقصد بنانے کیلئے روزانہ کم از کم ڈھائی گھنٹے دعوت کے کام کے لئے فارغ کرنا ضروری ہے۔ تاکہ ایمان کی سطح میں روز بروز اضافہ ہوتا رہے اسکے لئے روزانہ ساتھی مشورہ سے اپنے محلے میں فرداً فرداً ساتھیوں سے ملاقات کرتے ہیں اور اس بات کی ترغیب دیتے ہیں کہ حضور اکرم ﷺ کی ختم نبوت کے طفیل دین کی محنت کی ذمہ داری ہر مسلمان کا فریضہ ہے اور یہی زندگی کا مقصد ہے۔

کس واسطے ہم آئے ہیں دنیا میں شیفتہ
اس کا جو دیکھئے تو بہت کم خیال ہے

مندرجہ بالا ترتیب پر چلتے ہوئے احباب کو بیرون ملک کے تقاضوں کے لئے تیار کیا جاتا ہے۔ اسکے لئے مسلسل دو چلہ سالانہ (تین چلوں) کے بعد اور شادی کو کم از کم ایک سال ہونے والے احباب اپنے آپ کو پہلے اپنے شہر کے مرکز کے مشورہ کے احباب کے سامنے پیش کرتے ہیں انکی مکمل کوائف تفصیلات تحریر کرنے کے بعد مشورہ کے احباب کے سامنے پیش کیا جاتا ہے اگر یہ ساتھی بیرون ملک کے تقاضوں کے لئے موزوں ہوتے ہیں اسکے بعد انہیں رائے ونڈ کے ماہانہ مشورہ میں پیش کیا جاتا ہے۔ جہاں پورے ملک کے مراکز سے مشورہ کے احباب جمع ہوتے ہیں۔ مشورہ میں ساتھیوں کے پیش کرنے کے بعد جماعتیں بنائی جاتی ہیں اور ممالک طے ہوتے ہیں بیرون ممالک کے تقاضوں کی نوعیت۔ ایک سال، سات ماہ، ساڑھے چار ماہ ہے۔

**ایک سال بیرون ملک جماعتوں کی ترتیب:** ایک سال بیرون ملک کی جماعتوں میں عمومی طور پر ۶ سے ۸ افراد شامل کئے جاتے ہیں جماعتیں بناتے وقت اس بات کا بھی خیال رکھا جاتا ہے کہ ہر ایک جماعت میں کم از کم ایک ساتھی عربی و انگریزی زبان جاننے والا ہو۔ علمائے کرام جو ایک سال اندرون ملک لگانے کے بعد چلہ (سالانہ) لگا چکے ہوں انکو بھی جماعتوں میں شامل کرنے کی کوشش کی جاتی ہے اور اللہ رب العزت کے فضل وکرم سے اکثر جماعتوں میں ایک عالم کو بھی شامل کیا جاتا ہے۔ جب جماعت متوازن بن جاتی ہے تو جماعت کے ساتھیوں کی نوعیت کے اعتبار سے ملک طے ہوتے ہیں۔ ابتداء میں جماعت کو چلہ (۴۰ یوم) پاکستان کے اندرون شہروں میں کام کرنا ہوتا ہے جسکی تشکیل رائے ونڈ کے بیرون ملک کے لئے بنائی گئی مشورہ کے احباب کی جماعت کے ذریعہ ہوتی ہے۔ یہ تشکیل ایک ایک ہفتہ (۷ یوم) کی ہوتی ہیں اور درمیان میں کارگزاری بھی رائے ونڈ میں سنائی ہوتی ہے اسکے علاوہ جماعتوں میں شامل ساتھیوں کی نوعیت بھی اچھی طرح سامنے آجاتی ہے اور جماعت کے بنانے گئے ذمہ دار ساتھی سے باقی ساتھیوں کی مکمل نوعیت و تفصیلات معلوم کرلی جاتی ہیں تاکہ بیرون ملک میں چلنے کے اعتبار سے کوئی مسئلہ سامنے نہ آئے۔ ۷ یوم کی تشکیل میں جماعتوں کو پیدل چلنے کی ہدایت ہوتی ہے اور اپنا مکمل سامان جو وہ بیرون ملک میں لے جانے کے اعتبار سے لائے ہیں لے کر چلنے کی خاص ھدایت ہوتی ہے دو دن ایک بستی میں کام کرنے کے بعد اگلی بستی میں پیدل جانا ہوتا ہے جو ۱۰ کلو میٹر تک ہوتی ہے ان چھوٹی تشکیلوں کے ذریعہ جماعتوں کو بیرون ملک میں چلنے کے لئے پہلے پاکستان میں مشق کرائی جاتی ہے۔ چلہ کے دوران ۳ + ۵ + ۲ میں بٹھایا جاتا ہے جسکی ترتیب اسطرح ہوتی کہ ہے پہلے تین دن کارگزاری کے عمل میں گذریں جماعتیں مشغول ہیں جو دو وقت صبح ۹ بجے اور ظہر کی مختصر تعلیم کے درمیان اور اسکے علاوہ عصر اور مغرب کے درمیان ان احباب سے مختلف عنوان سے خصوصی مذاکرے ہوتے ہیں جن میں خصوصی دعوت، عمومی دعوت، آپس میں جوڑ کے مذاکرے ہوتے ہیں۔ ۳ دن کے بعد ۵ دن اعتکاف میں خصوصی اہتمام کرایا جاتا ہے اور صرف مسجد کی حدود میں فجر سے عشا تک جو اعمال ہوتے ہیں انکی پابندی کرائی جاتی ہے اسطرح ساتھیوں میں اجتماعی اعمال میں شروع سے آخر تک بیٹھنے کی دل جمعی و استعداد پیدا ہوتی ہے۔ ۵ دن کے بعد ۲ دن واپسی کی (نشستوں) بات "ھدایات" میں جماعتوں کو بٹھایا جاتا ہے اسطرح دعوت والے کام کی مکمل ترتیب سامنے آجاتی ہے اور جماعت کے ساتھیوں میں کام کرنے کا جذبہ اور تازگی پیدا ہو جاتی ہے چلہ میں الحمدللہ جماعتوں میں آپس میں خوب جوڑ محبت پیدا ہو جاتی ہے۔ چلہ کے دوران جن جماعتوں کو جو ملک طے کئے ہوتے ہیں انکو ان ممالک کی فائلیں و نقشے بھی دیئے جاتے ہیں۔ فائلوں میں گذشتہ جماعتوں کی کارگزاری جو انہوں نے خطوط کے ذریعہ بھیجی

ہوتی ہے ان خطوں میں ممالک کے شہروں کی مساجد کی تفصیلات اور ان میں کام کی ترتیب اور شہر کے فکر مند و ذمہ دار احباب کے نام و پتے بھی لکھے ہوتے ہیں۔ بیرون ملک جانے والی جماعت کو کام کرنے کی ترتیب کے متعلق ھدایت نامہ بھی دیا جاتا ہے جس میں کام کرنے کی ترتیب تحریر ہوتی ہیں۔ جسکو جماعتیں بیرون ملک بھی ہفتہ میں ایک مرتبہ پڑھتی ہیں۔ چلہ مکمل ہونے کے بعد جماعتیں ویزے کے حصول کے لئے اللہ رب العزت سے خوب دعاؤں میں لگ جاتی ہیں۔ اور اعمال میں پابندی کرتی ہیں اور اللہ پاک کے فضل وکرم سے تمام جماعتیں ویزے حاصل کر کے اپنے ملکوں میں روانہ ہو جاتی ہیں۔ کیونکہ یہ اللہ کا وعدہ ہے۔ سال کے سفر میں دو ترتیب جماعتوں کو سمجھائی جاتی ہیں جس میں اول درجہ میں اس بات کی ترغیب دی جاتی ہے کہ خشکی کے راستے سفر کیا جائے جس کے لئے راستے کے تمام ممالک کے ویزے بھی حاصل کرنے پڑتے ہیں اسطرح سفر کرنے سے کئی ممالک میں جماعتوں کے گذرنے کے اثرات پڑتے ہیں۔

دوسرا طریقہ ایک سال بیرون ملک کی جماعتوں کا اسطرح ہوتا ہے کہ وہ ملک سے براہ راست ہوائی جہاز کے ذریعہ اپنے دیئے ہوئے رخ والے ملک میں تشریف لے جائیں۔

ایک سال بیرون کی جماعتوں کی ترتیب اپنے کام کرنے کی کچھ اسطرح ہوتی ہے کہ وہ بستیاں جن میں الحمدللہ مسلمان خاندان آباد ہیں یا ایسی بستی یا شہر جہاں ایک مسلمان گھرانہ موجود ہو وہ مسلمان بستی شمار کی جائے اور وہاں دو دن کام کیا جائے۔ اگر مسجد شہر میں موجود ہو تو مسجد میں رہتے ہوئے بستی میں محنت کر کے شہر، بستی کے تمام مسلمان مردوں کو مسجد میں جمع کرنے کی محنت کی جائے۔ الحمدللہ اسطرح کرنے سے مسلمانوں کا ایک مجموعہ مسجد میں آجاتا ہے۔ وہاں ان سے دین کی محنت کی ذمہ داری و مقصد زندگی کو ترغیباً سمجھایا جاتا ہے اسکے علاوہ نقد اللہ جل شانہ کے راستے میں نکلنے کی ترغیب دی جاتی ہے۔ اگر کوئی ذمہ دار ساتھی فوراً تیار ہو جائے تو اسکو جماعت کے ساتھ بھی مشورہ سے (مقامی احباب کے) جوڑ لیا جاتا ہے۔

ایسی بستی یا شہر جس میں کوئی مسجد نہ ہو اور مسلمان گھرانے آباد ہوں وہاں دو دن کسی مسلمان بھائی کے گھر میں یا کیمپنگ ایریئے میں کیمپ لگا کر بستی میں کام کرتے ہیں بعض ممالک جہاں مسلمانوں کی تعداد کم ہے خصوصاً یورپی ممالک وہاں مساجد ہر شہر میں نہیں ملتیں لیکن الحمد اللہ جماعتیں مقامی مسلمان لوگوں کو مسجد یا مصلے کی ترغیب دے کر نماز باجماعت کی ترتیب بناتی ہیں اور ہر جماعت کے ذریعہ مختلف شہروں میں مساجد کا قیام بھی آرہا ہے۔ اسکے علاوہ ایسے ممالک جہاں مسلمانوں کی آبادی زیادہ ہے اور مسلمان ممالک شمار کئے جاتے ہیں وہاں بکثرت مساجد ملتی ہے وہاں مساجد میں مقامی جماعتیں اہتمام سے دعوت والے کام کو کر رہی ہیں۔ ایک سال (اگر کسی شہر میں ۵ سے زائد مساجد ہوں تو صرف ۵ مساجد میں کام کرنے کی ترتیب ہوتی ہے اور اگر ۵ مساجد ہوں تو ۲ مساجد میں کام کرتی ہیں) کی جماعتیں ان کو ترغیب دے کر مزید آگے بڑھنے کی اور وہ تمام تقاضے جو نظام الدین دہلی انڈیا، سے چل رہے ہوتے ہیں پورے کرنے کی ترغیب دیتی ہیں۔
ایک سال کی جماعتیں ایک شہر میں دو دن کام کر کے کم از کم ۱۰ کلو میٹر پیدل چلتی ہیں اور اگلی بستی یا مسجد میں جانے تک مقامی ساتھیوں کو بھی جماعت میں رہبر بنا کر پیدل چلتی ہیں جماعتوں کے پیدل چلنے سے (نہ صرف) جماعتوں کو کام کرنے کا حوصلہ و ہمت ملتی ہے بلکہ مقامی احباب پر اس کا بہت اچھا اثر پڑتا ہے جب لوگ جماعتوں کو سنت کے مطابق لباس و حلیہ میں دیکھتے ہیں تو ان پر سنتوں کا اثر پڑتا ہے اور ان کے لئے اللہ پاک کے حکم کو ماننا اور حضور اکرم ﷺ کے طریقوں پر چلنا آسان ہوتا ہے خصوصاً ایسے ممالک جہاں مسلمانوں کی تعداد کم ہیں (غیر مسلم ممالک) وہاں جماعتوں کی نقل و حرکت سے نہ صرف مسلمان متوجہ ہوتے ہیں بلکہ غیر مسلم بھی اسلام کی تحقیق میں لگ جاتے ہیں۔ جہاں نظر نہیں پڑی وہاں ہے رات آج تک وہیں وہیں سحر ہوئی جہاں جہاں گذر گیا

ایک سال کی جماعتوں کی نقل و حرکت سے تمام دنیا میں لوگ دعوت کے کام سے متاثر ہو رہے ہیں اور الحمدللہ دعوت کے کام میں لگ رہے ہیں اور دنیا کے اندر بے شمار زمین کے حصے جو اللہ کے ذکر سے محروم تھے اور برسوں سے اللہ کی نافرمانی کرنے والوں کی کثرت تھی وہاں جماعتیں خوب اللہ پاک کا ذکر کرتے ہوئے گذر رہی ہیں اور اللہ پاک کی رحمت متوجہ ہو رہی ہے اور اللہ کے نافرمان اور منکر لوگ اللہ کی فرمانبرداری کرنے والے اللہ پاک کو ماننے والے بن رہے ہیں۔

جب سال کی جماعت اپنا سفر مکمل کر لیتی ہے واپس پاکستان آجاتی ہیں دوران سفر تمام جماعتیں اپنے کام کی کارگزاری اور احوال ہر پندرہ دن کے بعد رائے ونڈ مرکز روانہ کرتی ہیں۔ واپسی پر چلہ رائے ونڈ میں لگانا ہوتا ہے جو سال میں شمار ہوتا ہے جماعتیں ۴۰ یوم پہلے پاکستان پہنچ جاتی ہیں واپسی پر عموماً جماعتوں کی تشکیل مختلف ایسے علاقوں میں ہوتی ہے جہاں ایک سال بیرون ملک کے لئے مکمل کوائف والے احباب کو تیار کرنا ہوتا ہے۔ چلہ کے دوران یہ جماعتیں مختلف علاقوں سے سال کے ساتھی (احباب) تیار کر کے نقد رائے ونڈ لاتے ہیں اور مقامی ذمہ دار احباب بھی ساتھ ہوتے ہیں ان احباب کو ماہانہ مشورہ میں پیش کر کے سال کی جماعتیں بنائی جاتی ہیں۔

چلہ کے دوران ۲ + ۵ + ۲ میں دوبارہ سابقہ ترتیب کے مطابق کارگزاری + اعتکاف + واپسی کی ہدایات میں جماعتیں وقت لگاتی ہیں۔ اس طرح سال مکمل کر کے رائے ونڈ کے ذمہ دار فکر مند کر کے ان جماعتوں کو مصافحہ کے بعد واپس مقام پر کام کرنے کی ترغیب دے کر رخصت کرتے ہیں

۷ ماہ جماعتوں کی ترتیب : یہ جماعتیں سال کی طرح تمام ترتیب بنا کر چلہ مکمل کرنے کے بعد اپنے طے شدہ ملک کے رخ پر روانہ ہوتی ہیں یہ جماعتیں صرف ہوائی جہاز سے سفر کرتی ہیں اور ان جماعتوں پر دو دن کی پابندی نہیں ہوتی اور نہ ہی ۱۰ کلو میٹر پیدل چلنا ضروری ہوتا ہے۔

عام طور پر ۷ ماہ کی جماعتیں ایسے ممالک میں بھیجی جاتی ہیں جہاں مساجد میں کسی نہ کسی درجہ میں دعوت کا کام ہو رہا ہے۔ یہ جماعتیں ایک مسجد سے دوسری مسجد تک پیدل چلتی ہیں جو عام طور پر ۴، ۵ کلو میٹر کے فاصلوں پر ہوتی ہے۔ ۷ ماہ کی جماعتیں مساجد میں کام کرنے والے احباب میں فکر مندی پیدا کر کے ان کو کام جمانے کی ترغیب دیتی ہیں اور اپنے سامنے کام کی واضح شکل بناتی ہوئی اگلی مساجد میں کام کرتی ہیں۔ ۷ ماہ مکمل ہونے سے ۴۰ یوم قبل یہ تمام جماعتیں بھی رائے ونڈ مرکز میں پہنچ جاتی ہیں اور چلہ سال والی جماعتوں کی طرح مکمل کر کے اپنا وقت پورا کرتی ہے اور واپسی میں مصافحہ کر کے اپنے گھروں پر، مقام پر کام کرنے کی نیت عزم اور ارادے لے کر واپس ہوتی ہیں۔

ساڑھے چار ماہ کی جماعتوں کی ترتیب: ان جماعتوں میں صرف ان احباب کو شامل کیا جاتا ہے جن کے دو تفصیلی سفر ہو چکے ہوں خواہ وہ ۷ ماہ کے ہوں یا سال کے یا ایک سال کا ایک ۷ ماہ کا۔ ان جماعتوں کی ترتیب ایک سال اور ۷ ماہ کی جماعتوں کی ترتیب سے مختلف ہوتی ہے ساڑھے چار ماہ کی جماعتیں تمام دنیا کے ان شہروں میں عام طور پر جاتی ہیں۔ جہاں شہروں میں مراکز کی سطح پر مساجد کی سطح پر جماعتیں خوب فکر مندی سے کام میں لگی ہوئی ہیں۔ ساڑھے چار ماہ والی جماعتوں میں ایسے احباب شامل ہوتے ہیں جو مقامی ساتھیوں کو خوب کام کرنے پر آمادہ کر لیتے ہیں۔ یہ جماعتیں سفر شروع کرنے کے وقت چلہ کی بجائے ابتداء میں ۲۰ یوم رائے ونڈ میں کام کرتی ہیں اس طرح سفر مکمل کرنے پر بعد میں بھی ۲۰ یوم رائے ونڈ میں گزارتی ہیں۔ اور واپسی میں ۲۰ یوم مکمل ہونے پر اپنا ساڑھے چار ماہ کا سفر مکمل کر لیتی ہیں۔

بیرون ممالک کے تقاضوں کے علاوہ اندرون ملک پاکستان میں بھی جماعتیں چلتی ہیں۔

جن کی ترتیب اسطرح ہوتی ہے شروع میں چلہ رائے ونڈ سے چھوٹی تشکیلوں سے مکمل کرتے ہیں جس میں ۲ + ۵ + ۲ میں بٹھایا جاتا ہے اسکے بعد ۹ ماہ کی (۱۰، ۵) کی تشکیل ہو جاتی ہے اندرون ملک سال کی جماعتیں ایک گاؤں بستی سے دوسرے گاؤں بستی میں پیدل چلتی ہیں اور ایک مسجد میں دو دن کام کرتی ہیں۔ عام طور پر اندرون ملک سال کی جماعتوں کی تشکیل ملک کے کناروں پر اور ایسے علاقوں میں ہوتی ہے۔ جہاں عام جماعتوں کا پہنچنا قدرے مشکل ہوتا ہے اندرون ملک جماعتوں کے ذریعہ پورے ملک میں لوگوں میں دین کے حالات معلوم ہوتے ہیں اور بے شمار ایسے مسلمان ملتے ہیں جو کلمہ نماز تک سے محروم ہیں مساجد ویران ہیں برسوں سے کوئی اذان نہیں ہوئی نہ نماز ادا کی گئی جماعتیں مساجد کی صفائی کر کے بستی کے لوگوں کو فکر مند کر کے مسجد کو آباد کرنے کی ترغیب دے کر دین کی محنت کے لئے آمادہ کرتی ہیں۔

یہ جماعتیں عام طور سے ۵۰۰ سے ۸۰۰ کلو میٹر تک پیدل سفر کرتی ہوئی اپنی تشکیل مکمل کر کے رائے ونڈ پہنچتی ہیں۔ بعد میں چلہ رائے ونڈ لگا کر اپنے مقام پر پہنچتی ہیں۔

اللہ امت محمدیہ کو اس کے اصلی کام پر آنے کی توفیق عطاء فرمائے۔ پورے عالم میں پورا دین اللہ اپنے فضل سے پھیلا دے۔



مولانا محمد رابع حسنی ندوی

# حضرت جی کا مقام

## تجدید واحیاء دین کی عالمگیر تحریک



حضرت مولانا انعام الحسن صاحب جو تبلیغ و دعوت کے عالمگیر کام کے تیسرے رہنما وامیر تھے۔ ان کا انتقال نئے ہجری سال کے آغاز میں ہوا۔ ایک بڑی اور غیر معمولی شخصیت کے مالک تھے۔ ایک طرف علوم دینیہ میں واقفیت و قابلیت کا بڑا مقام رکھتے تھے۔ جس کی وجہ سے ان کی وفات ایک بڑے عالم دین کی وفات سمجھی گئی۔ دوسری طرف وہ تبلیغی جماعت کی خصوصیات اور اس کے کام کے جذبہ و نظریہ کے بڑے محافظ اور اس کے روح رواں تھے۔ جس کی وجہ سے اس کام کے لئے آپ کی وفات ایک بڑا خسارہ ہی، تیسری طرف وہ جماعت کے امیر اور اس کے اعلیٰ منتظم تھے اس کی بنا پر آپ کی وفات جماعت کی قیادت کے لئے بڑا سانحہ ہوئی، لیکن ان کی وفات کے بعد ان کی جگہ پر کرنے کے لئے جماعت کی امارت کا جو نظم بحسن و خوبی کیا گیا ہے۔ اس سے جماعت کو نئی روح اور نیا جذبہ حاصل ہوا۔ جو جماعت کے لئے فال نیک ہے، اس بناء پر اس بات کے پورے پورے آثار ہیں کہ یہ عظیم کام اپنے معیار کے مطابق جاری رہے گا۔ اور ترقی کرتا رہے گا یہ کام ایک بڑا عظیم دعوتی کام ہے۔ اور یہ اپنی الگ خصوصیت رکھتا ہے۔

اس وقت دنیا میں اسلامی زندگی کو استوار کرنے اور اللہ تعالیٰ کو راضی کرنے کے اعمال اختیار کرنے اور ایمان وعقیدہ پر خصوصی دھیان دینے کے لئے جو بھی کام کئے جارہے ہیں ان میں تبلیغ و دعوت کا کام جو نظام الدین دہلی کے تبلیغی مرکز کے زیر سرکردگی کیا جارہا ہے، نہ صرف یہ کہ بہت نمایاں اور ممتاز ہے بلکہ اس کے اثرات بہت وسیع دائرے میں پڑے ہیں اور پڑ رہے ہیں، ہزاروں کی زندگیوں میں غیر معمولی تبدیلیاں آئی ہیں اور برابر آرہی ہیں۔ ان میں سے بہت سے وہ لوگ جو پہلے دین اور ایمان وعبادت سے کوئی واسطہ نہیں رکھتے تھے۔ وہ جب اس کام سے وابستہ ہوئے تو یکسر بدل گئے، ان میں ایسے ایسے لوگ جو اپنی سابقہ زندگی میں یہ بھی محسوس نہیں کئے جاتے تھے کہ وہ مسلمان ہوں گے، لیکن بدل کر ایسے ہو گئے، جیسے اب دنیا اور دنیاوی معاملات سے ان کا کوئی تعلق نہیں، اور نہ وہ جدید تعلیم و ثقافت سے واقف ہیں۔ بلکہ ان میں بہت سے لوگ دیکھنے میں مولوی اور عالم معلوم ہونے لگے۔ تبلیغی جماعت کے کام میں منہمک ہو جانے والوں میں یہ بات عام طور پر ظاہر ہو جاتی ہے اور یہ ظاہر داری نہیں ہوتی بلکہ ان پر پڑنے والے اثرات کا نتیجہ ہوتی ہے ان کا کثرت سے اللہ اور اس کے

رسول ﷺ کی باتیں سننا، ان میں ایسا ایمان و یقین پیدا کر دیتا ہے کہ ان کی نظر میں اصل اہمیت اللہ کی رضا اور اس کے رسول ﷺ کی سنت کی ہو جاتی ہے وہ کہنے لگتے ہیں کہ جو کچھ ہوتا ہے اللہ کے کرنے سے ہوتا ہے۔ اور ہر کام میں صرف اللہ ہی پر بھروسہ کرنا چاہئے۔ صرف اسی سے لو لگانا چاہئے۔ اس تحریک و دعوت کے بانی مولانا محمد الیاس صاحب نے شروع سے ہی ایمان بڑھانے اور اپنی اور دوسروں کی اصلاح کرنے کے کام پر زور دیا۔ انہوں نے اس کے لئے اپنی دعوت کے یہ اصول مقرر کئے جن میں خاص طور پر کلمہ، نماز، علم، ذکر، اکرام مسلم وغیرہ پر زور دیا، چنانچہ اس کام کے کرنے والوں کی تمام محنت ان اصولوں کے محوروں پر چلتی ہے سب سے پہلے وہ کلمہ توحید پر زور دیتے ہیں۔ کلمہ شہادت کی تصحیح کرتے ہیں اور اس کے سلسلہ میں اس بات کو سمجھاتے ہیں کہ ساری عظمت، ساری قدرت، سارا اختیار خدائے واحد کا ہے اور تنہا وہی لائق عبادت ہے اور اس کی عبادات کے سب سے بنیادی رکن نماز پر زور دیتے ہیں پھر ذکر الٰہی۔ اکرام مسلم اور حصول علم کی طرف متوجہ کرتے ہیں۔

حضرت مولانا محمد الیاس صاحب کاندھلوی نے اس کا آغاز شمالی ہند کے علاقہ "میوات" سے کیا تھا کیوں کہ وہاں کے مسلمانوں کی زندگیاں اتنی بگڑ گئی تھیں کہ ان کو مسلمان سمجھنا بھی مشکل ہو گیا تھا۔ حتی کہ بت پرستانہ رسوم تک ان کی زندگیوں میں سرایت کر گئی تھیں حضرت مولانا محمد الیاس صاحب اس کو دیکھ کر بہت بے چین ہوئے اور انہوں نے والہانہ جذبہ سے ان میں کام شروع کیا اور ایسے اخلاص و بے نفسی کے ساتھ کام کیا کہ وہاں کے لوگ ان سے متاثر ہوئے اور ان کی زندگیاں بدلنا شروع ہوئیں اور پھر دعوتی کام میں ان کے لگنے سے وہ اپنے داعی کے انداز و اخلاق کا حامل بنتے چلے گئے، پھر حضرت مولانا ان کو لے کر میوات سے باہر نکلے، دوسرے علاقوں میں کام پھیلانا شروع کیا، آہستہ آہستہ بڑے اچھے آثار پیدا ہونے لگے اور کام کا تعارف بڑھتا گیا اور مولاناؒ سے وابستہ لوگوں کی ایک کامیاب داعیانہ جماعت تیار ہو گئی۔ جن میں سرفہرست ان کے صاحبزادے اور متعدد عزیز اور مریدین تھے۔

مولانا محمد الیاس صاحبؒ کی ۱۹۴۴ء میں وفات کے بعد ان کے صاحبزادے حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ نے اسی رنگ و ڈھنگ اور جذبہ سے کام کو آگے بڑھایا اور کام ہندوستان سے باہر ملکوں تک پہنچا اور اس کی بڑی وسعت ہوئی، مولانا محمد یوسف صاحب بھی اپنے والد صاحب کی طرح کام میں بالکل مستغرق اور ہمہ وقت اس میں مشغول تھے۔ ان کی تقریروں میں بڑے ایمانی نکتے ہوتے تھے اور ان کی تقریروں کا دلوں پر بے حد اثر پڑتا تھا۔ وہ ایمان و یقین کی باتوں سے بھرپور ہوتی تھیں۔ ان کے متعدد رفقاء بھی کام میں ان کے شریک تھے اور یہ سب رفقاء کام کے رئیس اول مولانا محمد الیاس صاحبؒ کے خصوصی تربیت یافتہ تھے ان میں مولانا محمد انعام الحسن صاحب کاندھلوی کی شخصیت سب سے ممتاز تھی۔ وہ حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کے عزیز قریب اور ہم وطن بھی تھے۔ اور انہوں نے اپنی زندگی کا بڑا حصہ مولاناؒ کی تربیت میں گذارا تھا، چنانچہ مولانا محمد یوسف صاحب کی وفات پر جو ان کی نسبتاً کم عمری میں ۱۹۶۵ء ہی میں پیش آئی، ان کا انتخاب امیر کی حیثیت سے ہوا۔ اس وقت سے ۱۹۹۵ء تک انہوں نے تیس سال جماعت کی قیادت کی، اس تیس سال کی مدت میں تبلیغی کام دنیا کے بیشتر ملکوں میں پھیل گیا اور ہر جگہ سے وفود آنے لگے، اور نظام الدین کے مرکز میں رہ کر کام کا طریقہ سیکھنے اور پھر اپنے ملکوں میں پھیلانے لگے۔ اسی طرح لاکھوں افراد جو دنیا کے ہر گوشہ میں پھیلے ہوئے ہیں۔ اس کام سے وابستہ ہو گئے۔

اس کام کے بانیوں نے اس کام کا مزاج ایسا رکھا کہ وہ اہل حکومت و سیاست کی نظر میں بے ضرر تھا کیوں کہ انہوں نے دعوت کے صرف مثبت اور تعمیری پہلو کو اختیار کیا۔ اور وہ بھی انسانوں کی اصلاح اور ان کو اسلام کی اور ایمان و عمل صالح کی تعلیمات سے وابستہ کرنے کا کام، اس طرح اس جماعت کا کسی پارٹی سے یا کسی سیاست سے کوئی تعلق یا ٹکراؤ نہیں ہوا۔ اسی طرح اس سے دلچسپی لینے والوں میں ہر سطح کے اور ہر طبقے کے لوگ شریک ہوئے ان میں یونیورسٹیوں کے پروفیسران، تجارت پیشہ و صنعت پیشہ حضرات، دولتمند اور غریب علماء دین اور کم پڑھے لوگ، اصحاب و جاہت اور عام لوگ شریک ہوتے ہیں، جماعت کی غیر جانبداری کے سبب اس کے کام سے کسی کو بدگمانی یا مخالفت نہیں پیدا ہوئی۔ البتہ فکری و نظریاتی سطح پر جائزہ لینے والے اہل علم نظری سطح پر اس میں بعض وقت کمزوریوں کی نشاندہی کرتے ہیں لیکن جماعت کے اہل نظریہ جواب دیتے ہیں کہ یہ کام عوامی پیمانہ کا ہے اور اس میں نظری سے زیادہ عملی کی ضرورت ہے اور کسی مخصوص نظریہ کو

### مولانا محمد الیاس صاحب نور اللہ مرقدہ فرماتے ہیں

"تبلیغ و دعوت کے وقت بالخصوص اپنے باطن کا رخ اللہ پاک ہی کی طرف رکھنا چاہئے نہ کہ مخاطبین کی طرف، گویا اس وقت ہمارا دھیان یہ ہونا چاہئے کہ ہم اپنے کسی کام اور اپنی ذاتی رائے سے نہیں بلکہ اللہ کے حکم سے اور اس کے کام کے لئے نکلے ہیں۔ مخاطبین کی توفیق بھی اسی کے قبضہ قدرت میں ہے۔ جب اس وقت یہ دھیان ہوگا تو انشاء اللہ مخاطبین کے غلط برتاؤ سے نہ تو غصہ آئے گا اور نہ ہمت ٹوٹے گی۔"

اپنا کر یہ اس کام کو خود کسی جماعت یا نظریہ کے ساتھ جانبدارانہ بنانا اس کا طریقہ نہیں ہے۔

مولانا انعام الحسن صاحبؒ کی ۳۰ سالہ امارت کا زمانہ کام کی وسعت، یکسوئی اور وقار کا حامل ہے ا اس میں مولاناؒ کی بصیرت و تحمل، انہماک اور اصولوں کی پابندی پھر مولانا کا علمی وزن اور دینی مقام اور زمانہ کے حالات سے واقفیت کو بڑا دخل رہا ہے۔ مولاناؒ سے جو لوگ بھی ملتے ان کے اعلیٰ صفات اور گہرے داعیانہ انداز سے متاثر ہوتے، مولاناؒ امیر منتخب ہونے سے قبل ایک طرف تو سابق امیر کے ہمہ وقتی رفیق اور تمام امور میں مشیر تھے اور دوسری طرف مرکز نظام الدین میں قائم دینی درسگاہ کے ممتاز استاذ و مدرس تھے، وہ اپنے علم میں ہمہ وقت اضافہ کے شائق رہتے، نئی طبع ہونے والی کتابوں اور علمی مضامین کے مطالعہ کا بھی اشتغال رکھتے تھے، اسی طرح وہ مختلف النوع امور سے واقف ہوتے رہتے تھے اور ان کا علمی پلہ بھی بلند ہوتا گیا تھا، جماعت کے کام سے انتہائی قرب، بانی جماعت کی تربیت اور امیر ثانی سے ہر وقت کی رفاقت کی وجہ سے کام کے نشیب و فراز سے بھرپور واقفیت حاصل ہوئی تھی۔ یہ دونوں خصوصیات ان کے امیر منتخب ہونے کے بعد ان کی شخصیت کی وقعت اور صلاحیت عمل کی اہم بنیادیں بنیں، اور ان کے امیر منتخب کئے جانے کی وجہ بنیں، پھر ان کی جیسی عظیم شخصیت کے نہ رہنے کی وجہ سے یہ مسئلہ سب کے ذہن کے سامنے ابھر کر آیا کہ ان کی جانشینی کس کے حصہ میں آتی ہے کیوں کہ کوئی ایسی قائدانہ شخصیت سامنے نہ تھی جس میں ایسی ہمہ جہتی خصوصیات ہوں جو مولانا انعام الحسن صاحبؒ میں تھیں۔ تبلیغی کام کے موسس سے تربیت و استفادہ اور پھر ان سے عزیزانہ و رفیقانہ تعلق پھر علمی وزن اور وقار، یہ صفات کسی ایک فرد میں نظر نہیں آتے تھے، چنانچہ جماعت کی شوریٰ نے امارت کا بوجھ کسی ایک فرد کے بجائے متعدد افراد پر اجتماعی طور پر ڈالا۔ ان میں خود مولانا انعام الحسن صاحبؒ کے صاحبزادہ مولانا زبیر الحسن صاحب جو خاص ان کے تربیت یافتہ ہیں اور مولانا رحمۃ اللہ علیہ کے بعض کاموں میں معاون رہے۔ پھر مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے پوتے مولانا محمد سعد جنھوں نے اپنے والد مولانا محمد ہارون صاحبؒ اور دادا مولانا محمد یوسف صاحبؒ اور پردادا سے بعض صفات ورثہ میں پائی ہیں اور دونوں نوجوانوں کے خاندانی بزرگ و بڑے مولانا محمد اظہار الحسن صاحب کاندھلویؒ جو مرکز میں جماعت کے کاموں میں مولانا انعام الحسن صاحب کے معاون خصوصی تھے، مشترکہ امارت کے ذمہ دار طے ہوئے ان کے ساتھ دیگر اہم حضرات کو ایک مشاورتی کمیٹی کے طور پر شریک کیا گیا جن میں سرفہرست تبلیغ کے عظیم خطیب مولانا محمد عمر پالن پوری ہیں۔ (افسوس کہ موصوف بھی)

یہ جماعت تبلیغ، ایمان و تقویٰ کی مخلص جماعت ہے۔ اس نے اپنے بہت محدود وسائل و ذرائع کے باوجود اتنے وسیع پیمانہ پر امت کے بے شمار افراد کی سیرت و کردار میں تبدیلی پیدا کی اور بکثرت افراد کی زندگیوں پر اثر ڈالا کہ دیکھ کر تعجب ہوتا ہے اس کے اہم قائدین کے اٹھ جانے پر اس کے کام پر کوئی خاص اثر نہیں پڑا۔ اللہ تعالیٰ کی یہ خاص رحمت و مدد ہے کہ مولانا انعام الحسن صاحبؒ کے وفات کے بعد بھی یہ کام اپنی خصوصیات اور صحیح جذبہ کے ساتھ جاری و ساری ہے۔ مولاناؒ کے بعد جماعت کی موجودہ قیادت اگرچہ اصلاً نوجوان عنصر کے ہاتھ میں آگئی ہے لیکن اخلاص عمل کے ساتھ اور جماعت کے اہم معاونین کے مشورہ و تعاون کے ذریعہ امید ہے کہ یہ نوجوان اپنے مرحوم بڑوں کی جگہ بخوبی پر کریں گے۔





# حضرت جی کا تذکرہ


مولانا مرغوب احمد لاجپوری (ڈیوزبری۔ برطانیہ)

★★★★★

شب شنبہ ۱۱ محرم الحرام ۱۴۱۶ھ مطابق ۱۰ جون سن ۱۹۹۵ء کو تقریباً ڈیڑھ بجے تبلیغی جماعت کے قائدو امیر حضرت مولانا انعام الحسن صاحب رحمۃ اللہ تعالیٰ اس فانی دنیا سے عالم جاودانی کی طرف رحلت فرما گئے۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔

راقم الحروف نماز مغرب کے لیے قُبیل مغرب مرکزی مسجد ڈیوزبری حاضر ہوا تو ایک صاحب نے پرنم آنکھوں اور لرزتی زبان سے یہ دلخراش خبر سنائی حضرت جی کا انتقال ہوگیا۔ مغرب میں تھوڑا سا وقت تھا دعا میں مشغول ہوگیا۔ نماز سے فراغت پر امام صاحب نے اعلان کیا، سنت نوافل کے بعد سورہ یٰسین کا ختم ہوا۔ حافظ پٹیل صاحب مدظلہ (امیر تبلیغی جماعت برطانیہ) نے چند منٹ بات کی اور مختصر دعا فرمائی۔ زبانیں خاموش، جسم ساکت، بعضوں کی آنکھوں سے آنسو رواں تھے اور بعض صبرو عزیمت کا منظر دکھا رہے تھے۔

حضرت جی رحمہ اللہ تعالیٰ حق تعالیٰ شانہ کی خاص عنایت اور الطاف بے پایاں کا مورد تھے، افسوس کہ حضرت جیؒ کی وفات سے لاکھوں مبلغین اپنے امیر سے اور لاکھوں مریدین و معتقدین اپنے شیخ طریقت کے سایہ عاطفت سے محروم ہو گئے۔ حضرت جی رحمہ اللہ تعالیٰ ایک علمی خاندان کے چشم و چراغ تھے، آپ نے زہدو قناعت، ورع و تقویٰ، علم و حلم، تبلیغ و دعوت کی پرکیف فضاؤں میں آنکھ کھولی اور انہیں پرکیف فضاؤں میں زندگی کے اوقات گذارے۔

## ولادت:

۱۸ جمادی الاول ۱۳۳۶ھ مطابق ۲۰ فروری سن ۱۹۱۸ء بروز چہار شنبہ اپنے آبائی وطن کاندھلہ میں پیدا ہوئے آپ کے والد محترم کا نام مولانا الحاج اکرام الحسن صاحب اور جد محترم کا اسم گرامی مولانا رضی الحسن صاحب تھا۔

## تعلیم:

حافظ منگتو صاحب سے حفظ قرآن پاک کی تکمیل کی۔ ابتدائی فارسی و عربی کتب اپنے نانا حکیم عبدالحمید صاحب سے پڑھ کر دہلی چلے گئے اور میزان الصرف، ہدایۃ النحو وغیرہ کتابیں حضرت مولانا محمد الیاس صاحب دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ سے پڑھیں۔ ۱۳۵۲ھ بمطابق سن ۱۹۳۳ء میں مظاہر العلوم سہارنپور میں داخل ہو کر شرح جامی، میر قطبی، کنزالد قائق، اصول الشاشی وغیرہ کتابوں سے سہارنپور میں اپنی تعلیم کا آغاز کیا۔ علامہ صدیق احمد صاحب کشمیری، حضرت مولانا عبدالشکور صاحب، مفتی اعظم سہارنپوری، حضرت مولانا قاری سعید احمد صاحبؒ، حضرت مولانا مفتی جمیل احمد صاحب رحمہم اللہ تعالیٰ آپ کے اساتذہ میں سے ہیں۔

سن ۱۳۵۸ھ میں دورہ حدیث کی کتابیں بخاری شریف جلد اول اور ابو داؤد شریف حضرت اقدس شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحبؒ سے، بخاری جلد ثانی حضرت مولانا عبداللطیف صاحبؒ سے مسلم شریف حضرت مولانا منظور احمد خانصاحبؒ سے، ترمذی شریف حضرت مولانا عبدالرحمن صاحب کامل پوری سے پڑھیں۔ دورہ حدیث کی تکمیل سے پہلے ہی حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی شدید بیماری کی بنا پر حضرت دہلوی رحمہ اللہ تعالیٰ کی تعمیل وارشاد میں آپ مولانا محمد یوسف صاحب کے ہمراہ دہلی تشریف لے گئے اور امتحان میں شریک نہ ہو سکے، نظام

الدین آکر باقی ماندہ حصہ کی تکمیل کے ساتھ کتب حدیث میں ابن ماجہ، نسائی، شرح معانی الآثار اور مستدرک حاکم حضرت مولانا الیاس صاحبؒ سے پڑھیں۔

علمی صلاحیت واستعداد پختہ تھی، کتب درسیات توجہ اور محنت سے پڑھیں، حضرتؒ خود اپنی طالبعلمی کے زمانہ کا معمول اس طرح بیان فرماتے ہیں۔

"ہم دونوں (مولانا محمد یوسف صاحب و مولانا انعام الحسن صاحب) نے آپس میں یہ طے کر لیا تھا کہ رات کے ابتدائی آدھے حصہ میں ہم میں سے ایک مطالعہ کریگا اور دوسرا سوئے گا اور آدھی رات ہو جانے پر مطالعہ کرنے والا چائے بنائے گا اور دوسرے ساتھی کو اٹھا کر اور اسی کی ساتھ چائے پی کر سو جائیگا اور اس دوسرے کا ذمہ ہوگا کہ فجر کی جماعت کے لئے سونے والے ساتھی کو جگائے۔ ایک دن مولانا محمد یوسف صاحبؒ شروع رات میں مطالعہ کرتے تھے اور میں سوتا تھا اور دوسرے دن اس کے برعکس ترتیب رہتی تھی۔ (سوانح مولانا محمد یوسف صاحب نور اللہ مرقدہ صفحہ ۱۷۱)

امتحانات میں اعلیٰ نمبرات حاصل فرماتے، ایک مرتبہ حضرت شیخ الحدیث صاحبؒ نے طلبا دورہ حدیث کے لئے مخصوص نمبرات متعین فرما کر چند انعامی کتب تجویز فرمائیں جو حضرت شیخؒ کی طرف سے ان کے متعینہ نمبرات حاصل کرنے والے کے لئے بطور تحفہ کے تھیں، طلباء کی اطلاع کے لئے یہ اعلان آویزاں کیا گیا کہ

"جو شخص ابوداؤد میں سب سے زیادہ نمبر بلا شرکت غیرے حاصل کرے گا اس کو بذل المجہود فی حل ابوداؤد کامل بطور انعام بندہ کی طرف سے موعود ہے اور بشرکت غیرے جتنے بھی شرکا ہوں سب کو ایک ایک الکوکب الدری موعود ہے" (زکریا)

چنانچہ اس اعلان کے بموجب کوکب دری کامل آپ (مولانا انعام الحسن صاحب) کو انعام میں ملی۔ (تاریخ مظاہر صفحہ ۱۱۵ جلد ۲)

## نکاح اور رخصتی

۲ محرم الحرام سن ۱۳۵۳ھ میں مظاہر علوم کے سالانہ جلسے میں حضرت اقدس مولانا زکریا صاحبؒ کی دوسری صاحبزادی کے ساتھ حضرت کا نکاح، علماء و مشائخ کی بابرکت مجلس میں حضرت اقدس مدنیؒ نے پڑھایا۔ حضرت شیخؒ نے آپ بیتی صفحہ ۲۸۳ نمبر ۲) میں پانچ چھ صفحات پر اس نکاح کی تفصیل دلچسپ انداز میں تحریر فرمائی ہے چند اقتباسات نقل کرتا ہوں حضرت شیخ تحریر فرماتے ہیں۔

"ہمارے خاندان کا قدیم دستور اصول موضوعہ کے طور پر یہ طے شدہ تھا کہ جب کوئی لڑکی پیدا ہو تو اس کا اقرب ترین نا محرم گویا شادی کے لئے متعین تھا۔ والدہ زبیر کے متعلق ذہنوں میں تو سب کے مندرجہ بالا قاعدہ کے موافق طے شدہ تھا، لیکن دو ایک سال بعد بھائی اکرام صاحب کا ایک کارڈ آیا کہ والد صاحب کے تعمیل حکم میں لکھ رہا ہوں، تمہاری دوسری بچی سے عزیز انعام کے نکاح کی تجویز کو فرمایا ہے۔ میں نے اس کے جواب میں لکھ دیا تھا کہ مجھ کو مجھ سے بڑے ہیں اس کے بھی بڑے ہیں میرے سے کیا پوچھنا؟ یہ ہوا منگنا مولانا انعام الحسن صاحب کا، چچا جان نور اللہ مرقدہ ہر سال مظاہر علوم کے سالانہ جلسے میں شنبہ کی شام کو تشریف لایا کرتے تھے، حسب معمول مورخہ ۲ محرم سن ۵۳ھ مغرب کے قریب تشریف لائے اور فرمایا کہ ہمارے "میوات میں جلسوں میں نکاح کا دستور پڑ گیا ہے کل کے جلسے میں حضرت مدنیؒ سے یوسف و انعام کا نکاح پڑھوا دوں، میں نے کہا شوق سے ضرور پڑھوا دیجئے، مجھ سے کیا پوچھنا، میں نے اہلیہ مرحومہ اور دونوں بچیوں کے کان میں ڈال دیا۔ اہلیہ مرحومہ نے کہا تم دو چار دن پہلے کہتے تو میں ایک ایک جوڑا تو ان کیلئے سلوا دیتی (حضرت نے جواب دیا) اچھا مجھے خبر نہیں تھی یہ ننگی پھر رہی ہیں، میں تو یہ سمجھ رہا تھا کہ یہ کپڑے پہنے پھرتی ہیں۔ جامع مسجد آتے ہوئے حضرت مدنیؒ سے میں نے عرض کر دیا کہ یوسف و انعام کا نکاح پڑھنے کے لئے چچا جان فرما رہے ہیں حضرت نے بہت ہی اظہار مسرت فرمایا۔ کہا ضرور پڑھوں گا ضرور پڑھوں گا اور جامع مسجد میں دونوں لڑکوں یوسف و انعام کو ممبر کے پاس کھڑے کر کے خطبہ پڑھ دیا"۔

"ربیع الاول سن ۵۵ھ میں چچا جان نے ارشاد فرمایا خیال یہ ہے کہ کل کو جاتے وقت یوسف و انعام کی بیویوں کو لے کر جاؤں، میں نے کہا جیسے رائے عالی ہو مگر لڑکے تو دونوں یہاں پڑھ رہے ہیں، حضرت عائشہؓ کی بناء تو ان ہی کے گھر میں ہوئی تھی میرا خیال ہے کہ ان دونوں

لڑکیوں کی بلا دو یہیں کرادیں۔ چچا جانؒ نے فرمایا کہ مجھے اپنے کام کی حدیثیں بہت یاد رہتی ہیں، پھر فرمایا بہت اچھا، میں نے عصر کے وقت گھر میں سے کہہ دیا کہ اپنی بہنوں کو کپڑے پہنا دو، رات کو ان کی یہیں رخصتی ہے، مولانا یوسف مرحوم کو اپنے کمرے میں اور مولانا انعام الحسن صاحب کو کچے گھر میں تجویز کیا۔" (ملخص از آپ بیتی) دوسرے دن صبح مختصر دعوت ولیمہ ہوئی۔

تدریس

نظام الدین میں قیام فرما کر دعوت و تبلیغ کی محنت میں مصروفیت و مشغولیت کے ساتھ درس و تدریس کا مشغلہ بھی بڑے اہتمام سے جاری رکھا، متعدد فنون کی مختلف کتابیں پڑھائی، سالہا سال تک حدیث پاک کا درس دیا آخر میں کئی سال بخاری شریف پڑھائی۔ ابواب و تراجم پر بڑی محنت فرمائی، تراجم پر آپ کی تحقیقات مسودہ کی شکل میں محفوظ ہیں۔

بیعت و خلافت:

حضرتؒ کو حق تعالیٰ نے بچپن ہی سے ایسے دینی ماحول میں پروان چڑھایا جہاں حضرت شیخؒ حضرت مدنیؒ حضرت اقدس رائے پوریؒ جیسے صاحب نسبت بزرگوں کی آمد ورفت رہتی، ان حضرات کی صحبت کی برکت اور خصوصاً حضرت مولانا الیاس صاحبؒ کے فیض نظر نے آپکو بھی صاحب نسبت بنا دیا تھا، آپ کے صاحب نسبت ہونے کی شہادت ایسے صاحب نسبت بزرگ و ولی کامل نے دی جس کے صاحب نسبت ہونے پر عصر کے تمام ہی اصحاب نسبت کا اتفاق تھا۔ حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ نے اپنی وفات سے دو تین روز قبل حضرت شیخ الحدیث صاحبؒ سے اس بات کا اظہار فرمایا۔ حضرت شیخؒ آپ بیتی میں تحریر فرماتے ہیں۔

چچا جان نور اللہ مرقدہ نے اپنے سے مایوسی کی حالت میں وصال سے دو تین دن پہلے اس سیاہ کار سے کہا کہ میرے آدمیوں میں چند لوگ صاحب نسبت ہیں، عزیز مولانا یوسف صاحب قاری داؤد، سید رضا صاحب بھوپالی، مولانا انعام صاحب۔ میرے بعد ان ۴... کسی ایک کو مولانا رائے پوری کے مشورے سے بیعت کے لئے تجویز کردو" (آپ بیتی نمبر ۲ صفحہ ۱۲۳)

حضرت مولانا الیاس صاحبؒ نے حضرت جی کی صفت نسبت بہت پہلے سے تاڑلی تھی، اسی لئے آپ نے مولانا محمد یوسف صاحب اور انعام الحسن صاحب کو بیعت بھی بڑے اہتمام سے فرمایا۔ بیعت کا تذکرہ حضرت جی کی زبانی سنیئے فرماتے ہیں:

"جب حضرت شیخ مدظلہ العالی کو یہ معلوم ہوا کہ ہم لوگ ابھی تک حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ سے بیعت نہیں ہوتے ہیں تو فرمایا کہ میں سمجھتا تھا کہ تم لوگ چچا جان (حضرت مولانا محمد الیاس صاحب) سے بیعت ہوچکے ہوگے، بہرحال اب دیر نہ کرو۔ ہم لوگوں نے حضرت جی (حضرت مولانا محمد الیاس) سے بیعت ہونے کی درخواست کی حضرت جی نے اسے منظور فرمالیا، خود غسل فرمایا، اور بڑے اہتمام کے بعد خوشی و مسرت کے ساتھ ہم لوگوں کو بیعت فرمایا اور ارشاد فرمایا اللہ مبارک فرمائے اور انشاء اللہ مبارک ہی ہے" (سوانح حضرت مولانا محمد یوسف صاحب محمد علوی صفحہ ۱۸۱ تیسرا باب)

سن ۱۳۶۳ھ میں حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ نے آپکو اجازت و خلافت سے سرفراز فرمایا، مولانا محمد الیاس صاحبؒ کا یہ فیض آپ کے ذریعہ اطراف عالم میں خوب پھیلا، ہزاروں نہیں لاکھوں افراد نے آپ کے دست مبارک پر بیعت کی۔

## حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کی وفات اور آپکی امارت

سن ۱۳۸۴ھ میں حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی وفات کا حادثہ پیش آیا، مولاناؒ کے انتقال کے بعد سب سے بڑا مسئلہ جس کی نزاکت اور اہمیت کا احساس ہر دردمند اور خصوصاً دعوت تبلیغ کے متعلقین کو ہو رہا تھا وہ مولانا مرحوم کی جانشینی کا تھا، مولاناؒ کی نیابت کی ذمہ داری کوئی آسان و سہل نہ تھی اس عالمگیر کام کی امارت کے لئے ایسی شخصیت کی ضرورت تھی جسے اللہ پاک نے اصابت رائے، دور بینی دور اندیشی کی نعمت عطا فرمائی ہو، حاضر دماغی، قوت قلبی اور معاملہ فہمی کی صفات سے بھی متصف ہو۔ مولانا انعام الحسن صاحبؒ کی اپنی اصابت فکر، صلاح و تقویٰ اور طویل عرصہ تک مولانا محمد الیاس صاحبؒ کی خدمت میں رہنے اور شروع ہی سے اس کام سے وابستگی، اور مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی ہمہ وقت کی مصاحبت اور دعوت کے کام میں مسلسل شرکت، اور اس کام میں اپنے فہم و تجربہ کی وجہ سے جماعت اور اس کام کی صحیح

رہنمائی کرسکتے تھے، اس لیئے نظریں آپ کی طرف پڑ رہی تھیں۔ چنانچہ شیخ الحدیث صاحبؒ نے مشورہ سے آپکو مولانا کا نائب اور دعوتی کام کا امیر بنادیا اور اس بات کا اعلان مولانا فخر الحسن صاحبؒ استاذ دارالعلوم دیو بند نے ہزاروں پرانے کام کرنے والوں کے مجمع میں کیا دعوت کی موجودہ ترقی و مقبولیت اور عالم گیر وسعت نے یہ ثابت کر دیا کہ امارت کیلئے حضرت کا انتخاب اور حضرت شیخؒ کا یہ فیصلہ صحیح اور نہایت موزوں و حق بجانب تھا۔

مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی وفات کے بعد متعلقین کے قلوب رنجیدہ و مغموم تھے، اس خیال سے آپ نے مولانا ہارون صاحبؒ کے ساتھ ملکر ایک خط سارے تبلیغی مراکز کو تحریر فرما دیا جس میں مولانا یوسف صاحبؒ کی وفات پر تعزیت کے ساتھ دعوت تبلیغ کی محنت میں اپنے اوقات کو لگاتے رہنے کی ترغیب دی گئی تھی وہ خط آج حضرت جیؒ کی وفات پر کام کرنے والوں کے لئے رہنمائی کا سامان ہو سکتا ہے جو درج ذیل ہے۔

مدرسہ کاشف العلوم، بستی نظام الدین اولیاء

نئی دہلی ۱۳ ذی الحجہ سن ۱۳۸۴ھ

مکرم و محترم بندہ

وفقنا اللہ وایاکم لما یحب ویرضیٰ

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

خداوند کریم سے امید ہے کہ مزاج عالی بعافیت ہوں گے یہ تو جناب کے علم میں آگیا ہو گا کہ حضرت اقدس جناب الحاج مولانا محمد یوسف صاحب نور اللہ مرقدہ لاہور میں مورخہ ۲ اپریل سن ۶۵ء کو بعد نماز جمعہ معمولی علالت سے رحلت فرما گئے۔ انا للہ وانا الیہ راجعون۔

اس میں کوئی شک و شبہ نہیں کہ حضرت اقدس بہت ہی کمالات و خوبیوں کے حامل تھے اور ہماری بہت سی بیماریوں کے علاج کی صورت تھے۔ ان کا ہمارے درمیان سے اٹھ جانا ظاہری طور پر صورت پریشانی ہے لیکن حق تعالیٰ شانہ پر اعتماد اور حضور ﷺ کے دین کی محبت ظاہری صورتوں کا نعم البدل اور بدل حقیقی ہے۔

حضور اکرم ﷺ جیسی بابرکت اور باعظمت ہستی جن کے وجود گرامی سے امت کا وجود اور جن کے درد و کرب اور بے چینیوں سے امت کا نشونما اور جنکی گریہ و زاری سے امت کی دارین کی فلاح و نجات اور جن کے چہرہ انور کی زیارت ہزار ہا سال کی عبادت سے زیادہ ترقی دلانے والی تھی، اگر وہ بھی اس دنیائے فانی سے تشریف لے جاویں اور امت ان کی جدائی کے صدمے اور رنج میں مبتلا ہو اور مصائب میں گھر جائے تو حق تعالیٰ شانہ پر اعتماد اور حضور اکرم ﷺ کے طریقے پر دین کے لئے قربانیوں او محنتوں کا انہماک اور بارگاہ الٰہی میں گڑگڑا کر دعائیں اور اس محنت کا دنیا میں تعدیہ و تبلیغ آپ کی ذات عالی کا بدل ہے اور قیامت تک کے لئے یہ سارے جانے والوں کا بدل اپنے میں لیے ہوئے ہے۔

وما کان اللہ لیعذبہم وانت فیہم وما کان اللہ معذبہم وھم یستغفرون۔

حق تعالیٰ شانہ نے اپنے لطف و کرم اور فضل سے دین کی محنت کے جس عالی کام کی طرف ہم جمیع احباب کی رہبری فرمائی ہے اس میں پوری طرح امت محمدیہ مرحومہ کے دارین کے مصائب کا علاج ہے، آپ پورے انہماک کے ساتھ سارے مصائب کے علاج کا یقین اس میں کرتے ہوئے اس صورت کے بڑھنے اور اس کی شکل کے وسیع ہونے کے لئے پوری طرح محنت کریں تاکہ اس امت کے علاج کیلئے ایمان کی قربانی والی محنت کی فضاؤں میں بہت سے باہمت، بے لوث، نفس کش، داعی الی اللہ پیدا ہوں۔ اور آپ ان کے وجود میں آنے کے لئے بھر پور کوشش کریں اور کرائیں؛ صدقات خیرات اور کثرت تلاوت قرآن پاک خصوصاً ذکر و دعا، مقامی و بیرونی گشت، روزانہ کی تعلیم و تسبیحات کے ذریعہ بھی ایصال ثواب کی صورتیں اختیار کی جائیں، حضرت جی کی آخری تمنا یہ تھی کہ جو شخص دین کا درد و فکر رکھتا ہو وہ مدنی صحابہ رضی اللہ عنہم کی طرح تمامی جان و مال اس دینی محنت کے زندہ کرنے کے لئے خرچ کرنے والا بن جائے، اس تمنا کو پورا کرنے کا یہ عین وقت ہے۔

فقط والسلام

بندہ محمد انعام الحسن غفرلہ، محمد ہارون غفرلہ۔

حضرت جی کے زمانہ امارت میں الحمدللہ کام میں حیرت انگیز ترقی ہوئی، دنیا کے چپہ چپہ میں جماعتیں روانہ ہوئیں جس میں آپ کی پر خلوص محنت و دعا کا بہت بڑا حصہ ہے، مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی وفات کے بعد آپنے کوئی الگ امتیازی رنگ پیدا کرنے کے بجائے اپنے اسلاف کے قدیم طرز پر برقرار رہتے ہوئے اسی نہج پر محنت کو جاری رکھا اور رکھوایا ایک موقع پر فرمایا۔

"ہم تو لکیر کے فقیر ہیں، مولانا الیاس صاحبؒ ہی کے اصول پر جم کر کام کریں گے اور کروائینگے"۔

اپنے تیس سالہ دو امارت میں دنیا بھر کے مختلف الالوان، مختلف اللسان کام کرنے والوں مین یکجہتی و اتفاق رکھنا آپ کا عظیم کارنامہ ہے، کسی بھی تنظیم میں اختلاف کا ہونا یقینی امر ہے مگر اختلاف کی صورت پیدا ہو جاتی اور حضرت کے سامنے ایسے امور پیش کیئے جاتے تو حضرت اپنی خداداد معاملہ فہمی سے لمحوں میں ایسا فیصلہ فرماتے کہ فریقین کو بغیر رضا مندی وطاعت کے چارہ نہ رہتا۔

## حضرت جیؒ کا خدام کے ساتھ حسن سلوک

کتب سیرو احادیث میں نبی کریم ﷺ کے حسن اخلاق کے متعلق ہزاروں واقعات موجود ہیں۔

ان میں حضرت انس رضی اللہ عنہ کی روایت مسلم شریف میں مروی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے۔

"حضرت انس رضی اللہ تعالی عنہ فرماتے ہیں کہ جب حضور ﷺ مدینہ تشریف لائے حضرت ابو طلحہؓ نے میرا ہاتھ پکڑا اور مجھے رسول اللہ ﷺ کے پاس لے گئے اور عرض کیا یا رسول اللہ ﷺ! انسؓ ہوشیار و ذکی لڑکا ہے آپ ﷺ اسے اپنی خدمت میں رکھ لیجئے۔ حضرت انس فرماتے ہیں، میں نے سفرو حضر میں آپ ﷺ کی خدمت کی، خدا کی قسم آپ ﷺ نے میرے کسی کام پر یہ نہیں فرمایا تو نے ایسا کیوں کیا اور میرے کسی کام کے نہ کرنے پر یہ نہیں فرمایا تو نے یہ کام کیوں نہیں کیا۔ (حیاۃ الصحابہ صفحہ ۵۴۰ ج ۲) باب حسن خلقہ علیہ السلام مع خادمہ انس)

سنت نبوی ﷺ کی اتباع حضرت جیؒ کا طرز اپنے خدام کے ساتھ بالکل ویسا ہی تھا جسکی شہادت صحابہ کرامؓ نے آپ ﷺ کے متعلق دی۔ حضرت جیؒ کے سفر و حضر کے خاص خادم مولانا سلیمان صاحب کی زبانی سنیئے، موصوف فرماتے ہیں "میں پندرہ سال سے زیادہ عرصہ سے حضرت جیؒ کی خدمت میں ہوں کبھی حضرت نے مجھ سے یہ نہیں فرمایا ایسا کیوں کیا، یہ کیوں نہیں کیا۔ (روایت مولوی اسمعیل مایت صاحب)

## ملفوظات

حضرت جیؒ لمبی تقریر کے عادی نہ تھے، آپ کے سفرو حضر میں تقریر و وعظ کی ذمہ داری حضرت مولانا محمد عمر صاحب پالنپوری مدظلہ العالی پر ہوتی۔ حضرت آخر میں چند جملے ارشاد فرما دیتے، مگر عجیب تاثیر تھی نہ معلوم کس درد دل سے زبان سے نکلتے اور دل میں اترتے

ادھر کہتا گیا وہ اور ادھر آتا گیا دل میں — اثر یہ ہو نہیں سکتا کبھی دعوائے باطل میں

مناسب معلوم ہوتا ہے کہ چند ارشادات نقل کروں

(۱) فرمایا، دو راستے انسان کی زندگی گذارنے کے ہیں، ایک اعمال والا دوسرا مادیت والا، اور دونوں راستوں پر چلنے والے دو قسم کے انسان ہیں، اور اللہ تعالی نے دونوں راستوں کا اور دونوں طرح کے انسانوں کے انجام کا ذکر کیا ہے۔

(۲) اللہ کے لئے اپنی مالوفات اور مرغوبات کو چھوڑ دینا حتی کہ ضرورت پڑنے پر اپنے وطن کو چھوڑ دینا ہجرت کہلاتا ہے۔

(۳) حضور اکرم ﷺ کے صحابہ کرام رضی اللہ تعالی عنہم دو طبقوں میں منقسم تھے یا مہاجر تھے یا انصار پہلا درجہ ہجرت کا ہے اور دوسرا نصرت کا لولا الھجرت لکنت امرامن الانصار" (ترمذی جلد ثانی)

آج بھی اگر امت ان دونوں حصوں میں تقسیم ہو جائے ایک دعوت کے لئے ہجرت کرے دوسری نصرت تو پورے عالم میں دین زندہ ہو جائے۔ ساری امت کی فکر کرو اور انھیں جہنم سے نجات دلانے کی تدبیر سوچو، حضور اکرم ﷺ نے فرمایا میں تمہاری کمر تھام تھام کر جہنم سے روک رہا ہوں مگر تم ہو کہ تیزی کے ساتھ اسی طرف بڑھے جا رہے ہو۔

(۴) عبداللہ ابن مبارکؒ محدث تھے، چھ ماہ حدیث کا درس دیا کرتے تھے اور چھ ماہ اللہ کے راستے میں گذارتے تھے اور اسی سفر میں جو غبار

جسم پر لگ جاتا تھا اس کو جمع کر لیتے جسے اینٹ بنا کر رکھدیتے اور اسی طرح قرآن وحدیث کی تحریر جو قلم لیتے تھے ان کے تراشے جمع کر لیتے تھے وفات کے موقع پر فرمایا کہ قلم کے تراشوں سے میرے جنازہ کا پانی گرم کیا جائے اور قبر کو ان اینٹوں سے بند کیا جائے۔

(۵) اللہ تعالی جب کرنے پر آتے ہیں تو اصنام کے پیٹ سے توحید ظاہر ہوتی ہے باطل کے نقشوں سے حق کی آواز اٹھتی ہے۔

(۶) ایک مرتبہ دستر خوان پر فرمایا کھلانے والے میں بخل نہ ہو اور کھانیوالے میں حرص وطمع نہو اس کھانے میں برکت ہے۔

(۷) کام خوب ہو رہا ہے قربانی بھی دیجارہی ہے رات کو رونے والوں کی کمی ہے۔

(۸) یہ دنیا کی زندگی جو اجیرن بنی ہوئی ہے اگر احکامات کا ان میں لحاظ کر لیا جائے تو زندگی جو اجیرن بنی ہوئی ہے اگر احکامات کا ان میں لحاظ کر لیا جائے تو زندگی کا مزہ آئے۔

(۹) یہ ساری محنتیں ایک اللہ کو راضی کرنے کے لئے ہوں، مادی نفعت کیلئے ہرگز نہ ہوں، نہ کسی جاہ اور عہدہ کا ارادہ ہو۔

(۱۰) اللہ کی راہ میں ایک صبح گذار دینا یا ایک شام دنیا اور دنیا کی ساری چیزوں سے بہتر ہے حتی کہ سواری کا کھانا اور لید تک کو ثواب شمار کیا گیا ہے۔ (تلک عشرۃ کاملۃ)

## کیفیت دعا

نظام الدین میں روزانہ اجتماعی وانفرادی دعا کا حال تو مجھے معلوم نہیں البتہ تبلیغی اجتماعات میں آخری دعا حضرت جی رحمہ اللہ تعالی ہی کی ہوتی۔ راقم الحروف کو مختلف اجتماعات کے موقع پر آپکے ارشادات سننے اور دعا میں شریک ہونیکا موقع نصیب ہوا، اکثر دعا کے دن لاکھوں کا مجمع ہوتا، بڑے بڑے علماء اور اہل اللہ شرکت فرماتے، دعا اکثر طویل ہوتی، شروع میں عربی پھر اردو میں، بہت گریہ وزاری و دل کی گہرائی اور اعتقاد ویقین کے ساتھ دعا فرماتے، لاکھوں کا مجمع ہوتا ہر جملہ پر آمین کہتا، ساری فضا میں آمین کی آواز کے سوا کوئی آواز سنائی نہ دیتی، سارے دعائیہ جملوں پر لاکھوں آنکھیں پر نم ہوجاتیں تھیں، بعض نرم دل لوگوں کی تو چیخیں نکل پڑتیں دعا کے اختتام پر گھنٹوں دل پر اثر رہتا۔

## اسفار:

حضرت جیؒ نے ہندوستان، پاکستان و بنگلہ دیش کے علاوہ بیرونی ممالک میں یورپ و امریکہ کے بھی سفر فرمائے۔

حرمین شریفین کی حاضری کی سعادت تو بیسیوں سے زائد مرتبہ نصیب ہوئی۔ کئی سالوں سے یہ معمول قضا نہ ہوا کہ ہر دوسرے سال حج کا سفر فرماتے، زندگی کے آخری سال میں بھی حق تعالی نے یہ دولت نصیب فرما دی اور اپنے در پر بلا کر تسکین عطا فرمائی۔ گویا حضرتؒ کا یہ آخری سفر آخرت کا مقدمہ تھا۔

## مرض و وفات

حضرتؒ بیمار تو تھے ہی ضعف و نقاہت بھی تھی، معذوروں کی کرسی پر اکثر سفر فرماتے، چلنا پھرنا دشوار تھا، آخری رات میں درد دل شروع ہوا اور چند گھنٹوں میں یہی درد مرض الموت ثابت ہوا۔ بالآخر نصف صدی سے دین کی محنت کرنے والا، آسمان علم وفضل اور اتقی ورشد و ہدایت کا چمکتا دمکتا سورج اپنی زندگی کی ستر منزلیں طے کر کے، دہلی نظام الدین میں غروب ہوگیا۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔ حق تعالی شانہ آپکو اپنی آغوش رحمت مین جگہ عطا فرمائیں اور اپنے نیک اور مخلص بندوں کے ساتھ آپ کو درجات عالیہ نصیب فرمائے۔

مقبرہ ہمایوں کے میدان میں نماز جنازہ آپ کے صاحبزادہ مولانا زبیر صاحب مدظلہ نے پڑھائی لوگوں کا ہجوم بے انتہا تھا، سنا ہے ڈھائی لاکھ کے قریب مجمع تھا۔ نظام الدین میں تدفین کا فیصلہ ہوا۔

اللھم اغفرلہ وارحمہ وعافہ واعف عنہ واکرم نزلہ ووسع مدخلہ وابدلہ دارا خیرا من دارہ واھلا خیرا من اھلہ، اللھم لاتحرمنا اجرہ ولاتفتنا بعدہ



# باتیں ان کی جن سے خوشبو آئے

حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ نے دعوت و تبلیغ کا جب سلسلہ شروع کیا تو تائید الٰہی و نصرت ایزدی آپ کے شامل حال رہی۔ علوم و معارف کا آپ کے دل میں القاء ہوتا اور آپ پوری شدت اور پوری قوت سے انہیں بیان فرماتے، آپ کے بیانات و تقاریر میں ایسے ایسے نکات و رموز ہوتے جو کتابوں کے علم سے ماورا ہوتے۔ مگر اس کے باوجود تبلیغ کے اصول طریقہ، کار اور اس سلسلہ میں ہدایات اجمالی طور پر تھیں۔ حضرت مولانا محمد یوسف صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو اللہ نے آپ کی زبان بنایا اور آپ نے ان علوم و معارف کو خوب کھول کر بیان کیا کئی کئی گھنٹے تقریر فرماتے۔ مولانا منظور نعمانی صاحب لکھتے ہیں۔

"حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کی خدمت میں جب حاضری نصیب ہوئی تو محسوس ہوا کہ ان کو اللہ کی طرف سے ایک علم عطا ہوا ہے جو مدرسہ اور کتب خانہ کا علم نہیں ہے۔ اس لئے حسب توفیق انکے بہت سے ارشادات اپنے لئے قلمبند بھی کئے۔ بعد میں ان کا ایک حصہ کتابی شکل میں بھی مرتب کیا (جو شائع ہو چکا ہے) مولانا محمد یوسف صاحب کی تقریروں میں بھی صاف محسوس ہوتا تھا کہ وہی علم ان کو بھی عطا ہوا ہے اور قوت بیان مزید برآں ہے اس لئے انکی تقریر بھی لکھنے کو جی چاہتا تھا، مگر دیکھتا تھا کہ اللہ کی توفیق سے بہت سے حضرات ان کی تقریریں لفظ بہ لفظ قلمبند کرنے کا اہتمام کرتے ہیں۔ اس لئے ایسا کرنیکی ضرورت نہیں سمجھی، پھر بھی اپنے لئے ان کے خاص خاص معارف اشاروں میں نوٹ کیا کرتا تھا، اس عاجز کو پوری بصیرت کے ساتھ یقین ہے کہ یہی وہ علم ہے جس کے بارے میں قرآن مجید میں فرمایا گیا ہے۔ ومن یؤتی الحکمۃ فقد اوتی خیرا کثیرا"

حضرت مولانا انعام الحسن صاحب تقریر و بیان بہت کم فرماتے تھے البتہ جس اجتماع میں آپ شرکت فرماتے اس کے آخر میں آپ کا مختصر بیان ہوتا جس میں زندگی گذارنے کا طریقہ دین کا مفہوم و معنی، اس کیلئے محنت اور اس کیلئے ہجرت و نصرت کا تذکرہ فرماتے۔ حضرت مولانا انعام الحسن صاحب رحمۃ اللہ علیہ سے ایک مفصل بیان کرنے کی درخواست کی گئی تو آپ نے فرمایا کہ "مولانا عمران خان کہتے تھے اس دعوت کے بانی بھی الکن تھے (یعنی حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی زبان میں لکنت تھی) اور آپ بھی قلیل الکلام ہیں۔ بیچ میں ابو الکلام آگئے تھے ان کی مراد حضرت مولانا محمد یوسف صاحب نور اللہ مرقدہ تھے جو گھنٹوں تقریر کرتے اور دعوت کے اصول بیان فرماتے۔ (ماہنامہ الفرقان اگست ۱۹۹۵ء)

یہاں ہم نے حضرت جی کے بیانات بسیار محنت کے بعد تلاش کر کے کیسٹ کی مدد سے نقل کئے ہیں جن میں سے دو بیان قدرے تفصیلی ہیں جو رائیونڈ کے اجتماع میں مغرب کے بعد کئے گئے باقی بیانات رائیونڈ کے اجتماع میں دعا سے قبل کئے گئے ہیں۔ آخر میں ۱۹۹۴ء کے اجتماع کا بیان و دعا ہے جو رائیونڈ کے اجتماع میں آخری بیان اور آخری دعا ہے ان بیانات کے نقل کرنے میں میرے ساتھ برادرم محترم محبوب الحسن صاحب نے اور مولانا عبد الغفار صاحب نے تعاون کیا ہے اللہ ان کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ اگلے صفحات میں آپ یہ بیانات پڑھیں گے۔

بانی و امیران تبلیغی جماعت مولانا محمد الیاسؒ، مولانا محمد یوسفؒ، مولانا انعام الحسنؒ اور جماعت کی دینی جد و جہد

# اُمّت کا فرضِ منصبی

بیان حضرت مولانا انعام الحسن صاحب نور اللہ مرقدہ اجتماع رائے ونڈ ۱۹۸۰ء بعد نماز مغرب

الحمد للہ نحمدہ ونستعینہ ونستغفرہ ونؤمن بہ ونتوکل علیہ۔ ونعوذ باللہ من شرور انفسنا ومن سیأت اعمالنا من یھدہ اللہ فلا مضل لہ ومن یضللہ فلا ھادی لہ ونشھدان لا الہ الا اللہ وحدہ لاشریک لہ ونشھدان سیدنا ونبینا ومولٰنا محمداً عبدہ ورسولہ صلی اللہ علیہ وعلی آلہ واصحابہ وبارک تسلیماً کثیراً کثیرا۔ اما بعد فاعوذ باللہ من الشیطٰن الرجیم بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ وما جعلنا لبشر من قبلک الخلد افان مت فھم الخلدون۔ کل نفس ذائقة الموت۔ ونبلوکم بالشر والخیر فتنة والینا ترجعون۔ وقال اللہ تبارک وتعالیٰ وھدینٰہ النجدین۔

اما بعد! میرے دوستو اور بزرگو اور عزیزو۔ اللہ جل شانہ وعم نوالہ نے قرآن پاک میں پہلی جو آیت مبارکہ تلاوت کی اس میں یہ ارشاد فرمایا کسی انسان کو حضور ﷺ سے پہلے دائمی اور ہمیشہ کی زندگی نہیں دی گئی یعنی کوئی آدمی جو دنیا میں خدائے پاک نے بھیجا وہ ہمیشہ رہنے کیلئے باقی رہنے کیلئے نہیں بھیجا۔ سوچیں تو حضور پاک ﷺ سچ فرماتے ہیں جو آیا ہے وہ جانے کیلئے آیا ہے۔ جو آیا ہے اسے موت کا پیالا پینا ہے موت کا مزہ چکھنا ہے۔ جتنی چاہے دنیا میں باقی رہنے کی کوشش کرلے۔ اسے باقی نہیں رہنا۔ اسے یہاں چھوڑا نہیں جاوے گا۔ انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام تشریف لائے انسانیت میں سب سے اونچا طبقہ انبیائے کرام علیہم السلام کا ہے اور انبیائے کرام میں سب سے اونچے، زیادہ بلند جناب رسول اللہ ﷺ ہیں۔

اگر دنیا میں کوئی باقی رہتا تو حق یہ ہے کہ رسول پاک ﷺ جو سید الاولین والآخرین اور حبیب رب العلمین ہیں۔ انہی کو باقی رکھا جاتا۔ انہی کو یہاں ٹھہرایا جاتا۔ لیکن جب وہ ہی نہیں رہے تو پھر اور کس کی مجال ہے کہ وہ دنیا میں رہے۔ بہرحال جو آیا ہے اسے جانا ہے اور یہاں رہنا نہیں مگر تھوڑے سے وقت کیلئے، تھوڑی سی مدت کیلئے تھوڑے سے عرصے کیلئے خدائے پاک نے اس دنیا کے اندر انسان کو بھیجا ہے اور بھیجنا بھی ایسے نہیں بیکار بھیجا ہو بلکہ آزمائش کیلئے۔ امتحان کیلئے کہ دنیا کی زندگی کے اندر یہ انسان کیسے زندگی گذارتا ہے۔ آیا وہ زندگی کہ جس سے دنیا کی زندگی بھی جنتی ہے دنیا کی زندگی کے اندر بھی نظام قائم رہتا ہے۔ دنیا کی زندگی میں بھی امن و امان اور عافیت ہوتی ہے۔ اور موت کے بعد کی زندگی میں بھی انسان بامراد ہوتا ہے۔

یا یہ اس دنیا کی زندگی کے اندر ایسے زندگی گذار کر جاتا ہے جس سے دنیا کی زندگی یہ اجیرن بن جاتی ہے یہ بھی ایک اس کیلئے جہنم کدہ بن جاتی ہے۔ اور مرنے کے بعد کی زندگی میں بھی جہنم کا راستہ یہ تیار کرتا ہے۔ یہ دیکھنے کیلئے تھوڑے سے وقت کیلئے بھیجا۔ دو راستے ہیں۔ اس میں وہ کون سا اختیار کرتا ہے۔ اللہ جل شانہ نے بتلایا دونوں راستے ہم نے بتلا دیئے ہیں وھدینٰہ النجدین۔ دونوں راستے ہم نے بتلا دیئے ہیں ایک راستہ وہ جسے انسانیت کہتی ہے۔ آدمیت کہتی ہے جسے اس دنیا کے نظام کے اندر بھی عافیت رہتی ہے۔ اور موت کے بعد کی زندگی میں بھی یہ انسان نجات پاتا ہے۔ عافیت کے ساتھ رہتا ہے جب وہ راستہ اختیار کرتا ہے۔ جس راستے میں چلنے میں دنیا کی زندگی میں بھی یہ پریشان ہی رہتا ہے حیران ہی رہتا ہے۔ سرگردان ہی رہتا ہے اور موت کی بعد کی زندگی میں یہ ناکام رہتا ہے۔ دو راستے ہیں۔ وہ راستہ کہ جس راستے پر چل کر اس دنیا کی زندگی میں بھی پریشان ہوتا ہے اور وہ راستہ ہے۔ اس کا اپنی خواہشات کا اپنی نفسانیت کا۔ اپنی من مانی کا۔

بانی و امیران تبلیغی جماعت مولانا محمد الیاسؒ، مولانا محمد یوسفؒ، مولانا انعام الحسنؒ اور جماعت کی دینی جد و جہد

اپنی جی چاہی کا یہ راستہ ہے اس دنیا کی زندگی میں پریشان ہونیگا۔ اور موت کی زندگی میں ناکام ہونیگا۔ آدمی خواہشات پر چلتا رہے۔ جی چاہی پر چلتا ہے۔ خدا کا بندہ بن کر چلنے کے بجائے نفس کا بندہ بن کر چلتا ہے۔ تو یہ دنیا کی زندگی اس کے اندر بھی ایک افراتفری، اس کے اندر بھی ایک بے ترتیبی اس کے اندر بھی ایک نظام میں جو ہے فساد پیدا ہوتا ہے۔ یہ آدمی اگر اپنی جی چاہی پر چلے گا۔ تو یہ سب کو معلوم ہے کہ جتنے آدمی ہیں۔ جتنے جی ہیں۔ جتنے جی ہوں گے۔ اتنے اس کے جذبات ویسے دل میں ہونگے اور جتنے جذبات ہونگے ہر ایک اپنے جذبے پر چلنے کی کوشش کرے گا۔ تو کشاکش ہوگی کشمکش ہوگی۔ اور کھینچا تانی ہوگی تنازع ہوگا ایک دوسرے کے دامن کھینچنے کے اندر لگا رہے گا ہر آدمی اپنی جی چاہی کے پورا کرنے میں جب لگے گا تو اسی کی کوشش کرے گا تو اسی کی فکر کرے گا۔ تو ہر آدمی اپنی زندگی کے اندر کسی چیز کا پابند نہیں ہوگا سوائے جی کے۔ خواہش کے پورا کرنیکے اپنی نفسانیت پر قدم اٹھانے کے اور جو ہے اس دنیا کے اندر اپنی جی چاہی کے پورا کرنیکے اور کوئی اس پر ضابطہ حیات نہیں ہوگا۔ وہ اپنا جی چاہی کے پورا کرنے کے اندر سرگرداں و حیران، پریشان رہے گا۔ اس واسطے کہ ایک آدمی اس کی خواہشات بھی محدود نہیں ہیں۔ آدمی کی ایک خواہش پوری ہوتے میں نہیں آتی دوسری خواہش سر ابھارنے لگتی ہے۔ وہ پہلی خواہش کے پورا کرنے مین ابھی فارغ نہیں ہوا کہ دوسری خواہش سامنے آئی۔ اس کے پورا کرنے میں لگتا ہے وہ پورا ہونے سے پہلے تیسری خواہش، تیسرا جذبہ وہ موجیں مارنے لگتا ہے۔ اور وہ اسی چکر میں پڑا رہتا ہے۔ اسی بھنور کے اندر پھنسا رہتا ہے اور جب آدمی اسی راستے پر چلے گا تو آپس کے اندر کبھی محبت پیدا نہیں ہو سکتی کبھی دل جو ہے نہیں جڑ سکتے کبھی آپس کے تعلق صحیح نہیں ہو سکتے اگر ظاہر داری ہوگی تو خالی دکھاوے کی۔ لیکن دلوں کے اندر محبت نہیں ہوگی۔ دلوں کے اندر الفت نہیں ہوگی۔ دلوں کی اندر مودت نہیں ہوگی۔ اور شعبہ حیات اس کے اندر بھی کوئی خیریت نہیں ہوگی اس کے اندر بھی عافیت نہیں ہوگی۔ کیونکہ ہر شخص اس کے اندر بھی اپنے جو ہے دل چاہی کے پورا کرنے میں اپنی خواہش کے پورا کرنے میں مست ہوگا اسے کام کے ٹھیک سے کام کے بگڑنے سے کوئی سروکار نہیں۔ خواہشات کے پورا کرنے میں کسی کے حق کے ادا کرنے کسی کی ذمہ پورا کرنے کی فکر نہیں ہوگی۔

بلکہ اپنی خواہش کے پورا کرنے میں، چاہے کسی کا حق مارا جاتا ہو، چاہے کسی کی جان ماری جاتی ہو، چاہے کسی کی آبرو لی جاتی ہو۔ اسے کسی چیز کے کرنے میں کوئی عار نہیں ہوگا۔ کوئی جھجک نہیں ہوگی۔ بس وہ اپنے نفس کا بندہ جو نفس میں آئیگا وہی کرے گا اور یہ کرے گا ہر ایک ایسا کرے گا تو یہ دنیا کی زندگی کے اندر دیکھو کتنی افراتفری ہوگی۔ اور کتنی جو ہے بے ہنگامی ہوگی۔ چوریں، ڈکیتیں، غارتگریں، لڑائیں ہیں۔ یہ ساری چیزیں وجود میں آئیں گی۔ جب آدمی اپنے نفس کا بندہ ہوگا۔ خدا کی بندگی کو بھولا ہوا ہوگا۔ ایک راستہ دیکھیے یہ تو دنیا کی زندگی کے اعتبار سے ہے لیکن جب موت آئیگی اگلی زندگی جو اصلی زندگی جہاں پر انسان کو ہمیشہ رہنا ہے جہاں سے انسان کو واپس نہیں آنا اور زندگی کے اندر بھی یہ انسان ناکام ہوگیا۔ نامراد ہوگا اتنا ہی نہیں بلکہ وہاں پر اسکی دنیا کی زندگی گزارنے پر سزا دی جاوے گی۔ خدا کے یہاں سے گرفت ہوگی۔ اور اس سے باز پرس ہوگی۔ ایسے ہی نہیں چھوڑا جائیگا۔ اور بھائی ایک راستہ زندگی گزارنے کا یہ ہے۔ جو خدائے پاک کے بندوں کیلئے تجویز فرمایا ہے جب انسان اس راستے پر چلے گا اس کو اختیار کرے گا دنیا کی زندگی کے اندر بھی امن امان، چین و عافیت ہوگی اور موت کے بعد کی زندگی کے اندر بھی خدائے پاک نجات دے دیں گے۔ اسکو جو ہے کامیاب فرمادیں گے اس کو بامراد فرما دیں گے۔ خدائے پاک نے جو انسان کو زندگی گذارنے کا طریقہ مرحمت فرمایا ہے وہ انسانیت کے جتنے طبقات ہیں سب کیلئے ہے۔ کسی ایک طبقے کیلئے نہیں ہے۔ جب ہر طبقہ اپنی زندگی گزارنے میں خدائی حکموں کا پابند ہوگا۔ خدائی طریقوں کا پابند ہوگا۔ زندگی کے جتنے شعبے ہیں تمام شعبوں کے اندر خدائے پاک کی تائید ہوگی مدد ہوگی اور نورانیت ہوگی اور خیر و برکت ہوگی۔ دو راستے ہیں بالکل اس زندگی کے اندر انسان کو اختیار کرنا ہے کونسا راستہ اختیار کرتا ہے جونسا راستہ اختیار کرے گا انجام کے اعتبار سے اس کے مقام پر پہنچے گا۔ اور دنیا کی زندگی میں بھی جونسا راستہ چلے گا۔ اس راستے کے اثرات اس کے اوپر ظاہر ہو کر رہیں گے۔ کوئی خاردار راستے پر چلتا ہے تو کانٹے چبھتے ہی ہیں۔ راستہ جو اختیار کرتا ہے جو خار دار ہو تو کانٹے دار راستہ جو آدمی چلتا ہے وہ کانٹے اگر اس کے بدن کو زخم نہیں کریں گے تو کم سے کم اس کے کپڑے تو پھاڑ دیں گے اور آدمی اگر پھول دار راستے کو اختیار کرے گا۔ پھول اگر اس کے ہاتھ نہیں آئیں تو کم سے کم خوشبو تو اس کو آئے گی۔

جب آدمی دنیا کے اندر زندگی گذارنے کا وہ راستہ اختیار کرے گا۔ جس کے اندر عداوتیں، جس کے اندر دشمنیاں جس کے اندر ایک دوسرے کے ساتھ عناد پیدا ہوتا ہے تو بھائی وہ یہ چیزیں ظاہر ہو کر رہیں گی۔ آدمی جتنی چاہے ظاہری ڈھکی میں کر دے۔ لیکن اس راستے کے اثرات ظاہر ہوئے بغیر رہیں گے نہیں۔ لیکن اگر وہ راستہ اختیار کیا جس راستے پر چلنے میں محبتیں پیدا ہوتی ہیں۔ اور دلوں میں جوڑ پیدا ہوتا ہے۔ جس سے خدا راضی ہوتے ہیں۔ تو بھائی اس راستے پر چلنے میں تو اثرات ظاہر ہو کر رہیں گے۔ خدائے پاک۔ نے وہ راستہ دیا جس راستے پر چلنے میں دنیا کی زندگی وہ بھی بنتی ہے اور آخرت کی زندگی وہ بھی بنتی ہے۔ دونوں زندگیوں کے اندر یہ انسان بن کر چلتا ہے۔ دونوں زندگیوں کے اندر اس کی زندگی اپنے عافیت کی اور چین کی گذرتی ہے وہ احکامات والی زندگی، خدا کی بندگی والی زندگی، آدمی جونسے طبقے میں ہو چاہے حاکم، چاہے محکوم، چاہے تاجر ہو۔ چاہے کاشتکار، چاہے مزدور ہو چاہے ملازم وہ اپنے آپ کو خدا کا بندہ بن کر چلنے کی راہ اختیار کرے گا۔ وہ جہاں بھی ہوگا حکم خداوندی کے پورا کرنے میں اس کے بجا لانے میں متفکر رہے گا۔ اس کی فکر رہی گی۔ اس کا ڈر رہے گا۔ کہ کہیں میرے سے خدا کا حکم نہ ٹوٹ جائے۔ اس سے میرا خدا راضی ہو جاوے۔ چاہے حاکم ہو۔ چاہے محکوم ہو، چاہے بڑا ہو چاہے چھوٹا ہو چاہے مالدار ہو چاہے فقیر ہو چاہے غریب۔ میرے عزیزو اور دوستو۔ بات تو ہے اتنی۔ بالکل ہے اتنی۔ اللہ کے بندے دونوں قسم کے گذرے جنھوں نے اپنی زندگی کی راہ خواہشات کے پورا کرنے کی جی چاہی پر چلنے کی اختیار کی ہے وہ بھی گذرے ہیں خدائے پاک نے ان کے واقعات بھی قرآن میں بیان کیئے۔ فرعون ہے، قارون ہے، ہامان ہے۔ یہ سارے کے سارے انھوں نے خدا کو بھول کر خدا کی بندگی کو چھوڑ کر اپنی من مانی کی ہے۔ خدائے پاک نے دنیا کے اندر بھی ان کا انجام دکھلایا ہے کیا انجام ہوا ہے اور آخرت کے بارے میں بھی خدائے پاک نے بتلایا ہے کہ وہاں پر انتہائی شدت عذاب کے اندر یہ رہیں گے۔ اور ان کے تابع دار رہیں گے۔ خدائے پاک نے فرمایا۔ ادخلوا آل فرعون اشد العذاب راستہ کیا تھا کہ وہ اپنی خواہش اور اپنی جی چاہی میں سب کچھ کرتے تھے۔ جاؤ بے جا فرعون اپنی حکومت کے باقی رکھنے میں اپنی سلطنت کے پائے کو مضبوط کرنے میں قتل عام کرتا تھا۔ قارون اپنے پیسے کے جمع کرنے میں وہ جا بے جا ہر طرف سے پیسہ کھینچتا تھا۔ لیکن خدائے پاک نے دکھلایا کہ اس کے پیسے نے اس کی دولت نے اس کا ساتھ دیا نہ فرعون کی حکومت نے اور اس کی سلطنت نے اس کو غرق ہونے سے اور ڈوبنے سے بچایا۔ یہ گویا دولت کے اعتبار سے سلطنت کے اعتبار سے خدائے پاک نے بتلایا۔ اور جو خدا کے بندے بنے ہیں اور خدا کے بندے بن کر جنھوں نے زندگی گذاری ہے خدائے پاک نے ان کے قصے بیان کئے۔ اور حضرت سلیمان علیہم السلام باوجودیکہ انکی سلطنت اور حکومت تھی۔ کتنے پر انسانوں پر ہی نہیں جانوروں تک کے اوپر جنات تک کے اوپر انسانوں کے اوپر لیکن وہ خدائے پاک کے بندے تھے۔ خدا کے حکموں پر چلنے کے پابند تھے۔ خدائے پاک نے ان کو بتلایا کہ باوجودیکہ ساری ظاہری راحتوں اور آرام کے اللہ نے انکو نبوت سے نوازا خدائے پاک نے دنیا کے اندر بھی انکو بلند فرمایا اور آخرت میں بھی وہ انبیائے کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی جماعت میں ہو کر اپنے نبیوں کے مقام پر اٹھائے جا رہے ہیں۔

میرے عزیزو اور دوستو آج بھی اللہ کا وہی دستور ہے آج بھی خدائے پاک کا وہی قانون ہے۔ جو اپنی جو ہے خواہشات کے راستہ کو اپنائیگا دنیا کی زندگی بھی اسکی چین کی نہیں گزرے گی۔ اور موت کے بعد کی زندگی بھی اس کے اندر بھی اسے آرام نہ ملے گا۔ اور جو خدا کے بندے دنیا کی زندگی کے اندر بھی اللہ کی مان کر چلیں ہیں دنیا کی زندگی کے اندر بھی چین اور آرام، راحت اور عیش پایا ہے ظاہر کی تکلیف بلکی ہوئی ہے لیکن دلوں کو سکون روح کو راحت انکو حاصل ہے۔ وہ اپنی حکومت میں وہ اپنی تجارت میں وہ اپنی خلافت میں وہ اپنی سلطنت میں ہر چیز کے اندر حکم خداوندی کو وہ اپنے سامنے رکھتے تھے۔ اس سے غیر بال برابر بھی نہیں سمجھتے تھے اور اپنے آپ کو خدا کا بندہ ہی بنا کر چلتے تھے۔ کوئی خدا کا حکم ان سے چوک جائے خدا کا حکم ان سے ٹوٹ جائے اس سے وہ ڈرتے تھے چاہے حکومت ہو چاہے سلطنت اور اس کے ساتھ ساتھ اپنی ذمہ داریاں جو ہوتی تھیں انکو پورا کرنے کی کوشش فرماتے تھے اور اس کے اندر اپنی کمی کے اوپر روتے تھے اور ڈرتے تھے۔

حضرت عمرؓ امیر المومنین خلیفۃ المسلمین راتوں کو پہرہ دیا کرتے تھے راتوں کو گشت کیا کرتے تھے اپنی رعایا کی ضرورتوں کے پورا کرنے کیلئے اور انکی حفاظت کیلئے اور انکی خبر گیری کیلئے۔ ایک دفعہ رات کو جا رہے تھے دیکھا کہ کچھ تاجر ہیں جو ٹھہرے ہوئے ہیں مدینہ کے باہر شہر کے

باہر گئے وہاں پر دیکھا کچھ آدمی ٹھہرے ہوئے ہیں اور ایک بچہ جو رو رہا ہے ماں اسکی اسکو خاموش کرنے کی اور اسکو چپکا کرنے کی کوشش کر رہی تھی لیکن وہ بچہ ہے تھوڑی دیر کو چپکا ہو جاتا ہے پھر رونے لگتا ہے۔ پھر ماں جو ہے خاموش کرتی ہے پھر تھوڑی دیر کے بعد وہ رونے لگتا ہے حضرت عمرؓ بار بار اسکے پاس آتے ہیں اور جاکے اسکی ماں سے کہتے ہیں کہ مائی اپنے اس بچے کو خاموش کیوں نہیں کرتی ہے اپنے اس بچے کو سنبھالتی کیوں نہیں۔ بار بار ایسی صورت پیش آئی تو اس عورت سے حضرت عمرؓ نے فرمایا کہ تو بہت بری ماں ہے جو اپنے بچے کو نہیں سنبھالتی اور اسکو جو ہے خاموش نہیں کرتی رو رہا ہے اسکا علاج کرو اس عورت نے یوں کہا اے اللہ کے بندے تو نے مجھے پریشان کر دیا ہے بات یہ ہے کہ امیر المومنین کا یہ حکم آیا ہے کہ بھائی جو بچہ دودھ پیتا ہوگا اس کا وظیفہ نہیں مقرر کیا جاوے گا۔ بیت المال سے اس بچے کا وظیفہ مقرر کیا جاوے گا جس کا دودھ چھوٹ گیا ہوگا۔ یہ دودھ پیتا بچہ ہے میں کوشش کر رہی ہوں اس بات کی کہ یہ دودھ چھوڑ دے تاکہ بیت المال میں امیر المومنین کے یہاں اسکا وظیفہ مقرر کر دیا جاوے اور یہ بچہ ہے یہ ضد کر رہا دودھ پینے کی۔ حضرت عمرؓ یہ سن کر واپس آئے اور رونا گریہ ان کے اوپر طاری ہوا صبح کی نماز پڑھائی ایسی گریہ کی حالت تھی کہ وہ جو ہے قرات نہیں ہو رہی تھی۔ رونا جو ہے ظاہر ہو رہا تھا اور نماز پڑھنے کے بعد سب سے پہلی بات جو فرمائی یہ فرمائی آج سے جتنے بچے ہیں جتنے مولود ہیں جو بھی پیدا ہوا ہے اس کا وظیفہ مقرر کیا جاتا ہے یہ قید کہ جس کا دودھ چھوٹ جاوے اس کا ہی وظیفہ ہوگا یہ قید ختم کی جاتی ہے۔ اور اپنے آپ پر ملامت کرتے رہتے تھے عمرؓ تو نے کتنے بچوں کے اوپر ظلم کیا ہوگا کہ انکی ماؤں نے وقت سے پہلے ان کا دودھ چھڑا دیا محض وظیفہ کی وجہ سے ایسے ہی حضرت عمرؓ ایک مرتبہ گشت فرما رہے تھے۔ گشت فرماتے ہوئے گئے اور جاکے دیکھا کہ ایک بیچارہ مسافر ٹھہرا ہوا ہے پریشان ہے پوچھا کیا ہے کہاں سے آیا ہے بیوی ساتھ ہے ولادت کا درد ہو رہا ہے کوئی جان پہچان نہیں کوئی ہاتھ بٹانے والا کوئی ساتھ دینے والا نہیں۔ وہیں سے واپس گئے لوٹے اپنے مدینہ منورہ اور جا کر اپنی بیوی سے حضرت ام کلثوم رضی اللہ تعالیٰ عنھا سے جو حضرت فاطمہؓ کی صاحبزادی حضرت علیؓ کی صاحبزادی جناب رسول اللہ ﷺ کی نواسی اور امیر المومنین حضرت عمرؓ کی اہلیہ محترمہ تھیں۔ انکو فرمایا کہ اللہ پاک نے تمہارے لئے ایک خیر کی چیز بھیجی ہے وہ یہ کہ ایک مسکینہ ہے اجنبیہ ہے ایک مسافر عورت ہے اسکو ولادت کے درد کی تکلیف ہو رہی ہے کوئی اسکا ساتھی نہیں ہے اگر تمہارا بھلائی لینے کا ارادہ خدائے پاک کی رضاء حاصل کرنے کا ارادہ ہو تو چلو اسکی خدمت کرنے کیلئے۔ اور ولادت کیلئے زچگی کیلئے جن چیزوں کی ضرورت ہوتی ہی وہ اپنے ساتھ لیں چنانچہ انھوں نے اپنے ساتھ لی۔ اور ساتھ لیکر پہنچے اور جا کر آپ خیمے سے باہر بیٹھ گئے۔ اپنی بیوی محترمہ کو اس عورت کے پاس بھیج دیا جاکر اس کی خبر لیوے اس کی خدمت کرے اس کی ضرورت پوری فرما دیں۔ اور آپ جو ہے اس مرد کے پاس بیٹھ کر اس کا دل بہلانے لگے۔ بیچارہ اجنبی۔ مسافر راہ گیر کوئی پوچھنے والا نہیں تھا۔ اس کو تسلی دینے لگے یہاں تک کہ تھوڑی دیر کے اندر، اندر سے آواز آئی خیمے کے اندر سے افسر یا امیر المومنین۔ امیر المومنین خوش ہو جائیے ولادت ہو گئی، لڑکا ہوا۔ جب اس بدو کو اس دیہاتی کو یہ پتہ چلا کہ اتنی دیر سے جو تیرے دل لگانے میں دل بہلانے کے اندر جو آدمی مصروف تھا یہ امیر المومنین ہیں یہ خلیفۃ المسلمین ہیں کیا ان کے سامنے اپنے جی چاہی کا پورا کرنا اپنی حیثیت کا باقی رکھنا اور اپنے آپ کو بہت اونچا لے جانا یہ نہیں بلکہ اس وقت کے اندر جو ذمہ داری خدا کی طرف سے ان کے اوپر عائد ہوئی تھی۔ اس کے پورا کرنے کی فکر تھی۔ سمجھتے تھے کہ ہر انسان اس کی خبر لینا اور اس کی ضرورت کا پورا کرنا یہ میرے ذمہ ہے۔ یہ اتنا ہی نہیں بہت سے واقعات اور ہیں حضرت عمرؓ ہی کا واقعہ ہے ایک جگہ تشریف لے گئے دیکھا کہ آدمی ہے۔ بچے اس کے چاروں طرف ہیں۔ سو رہے ہیں۔ اور ایک ہنڈیا چڑھی ہوئی ہے۔ بچے رو رہے ہیں ہچ سے تسلی دے رہا ہے کہ گھبراتے کیوں ہو۔ دیگچی چولہے پر چڑھی ہوتی ہے ابھی کھانا تیار ہوتا ہے تمھیں کھلاتا ہوں۔ عمرؓ آئے اور آکر پوچھا بھائی بات کیا ہے۔ اس نے آقا کے حضور آکر کہا کہ میرے پاس بچے ہیں ان کے پیٹ بھرنے کی کوئی چیز نہیں ہے۔ اس کی وجہ سے جھلملا رہے ہیں۔ بلبلا رہے ہیں میں انھیں بھلا رہا ہوں انھوں نے فرمایا کہ اس دیگچی کے اندر کیا ہے۔ کچھ نہیں پانی ہے خالی بچوں کو بہلانے کیلئے ان کو جو ہے تسلی دینے کیلئے خالی پانی دیگچی میں بھر آگ پر چڑھا رکھا ہے۔

بس آگئے اور واپس آکر یوں فرمایا۔ اپنے غلام سے اپنے اسلم سے، اسلم انکا غلام تھا۔ اے بھائی ایک بوری کے اندر کھانے پینے

چیزیں، غلہ، گھی اور کچھ پیسے بھرو اور بھر کر یوں فرمایا میری کمر کے اوپر ڈال دو۔ عرض کیا غلام نے کہا کہ حضور میں لے جاؤں گا کیوں تکلیف فرماتے ہیں۔ بندہ موجود ہے، یوں ارشاد فرمایا کہ قیامت کے دن اس کا جواب تو دے گا یا میں دوں گا۔ اللہ کے بندے تھے۔ اللہ کا خوف تھا، ہر وقت کے اندر اسی کی فکر رہتی تھی۔ چنانچہ اپنی کمر پر انکو لاد کر لے گئے اور لے جا کر اس کو پیش کیا یہاں تک کہ اس نے پکانا شروع کیا اور پک کر جب تیار ہوا تو بچے اس کو کھا کر بچے جو بھوک کی وجہ سے رو رہے تھے ان کا پیٹ بھر جاوے تو پھر کھیل کود میں لگ جائیں۔ جا کر اس کو پکانا شروع کیا خود عمرؓ وہ اس کے اندر آگ کو پھونکیں مار رہے تھے دھواں ان کی داڑھی میں سے نکل رہا تھا کام خود کر رہے تھے۔ حالانکہ غلام ساتھ تھا، حالانکہ کسی کو حکم فرمادیتے وہ اتنا کھانا تیار کر دیتا نہیں بلکہ چونکہ جانتے تھے خدا نے اس ساری رعایا کی ذمے داری میرے اوپر رکھی ہے اس کو پورا کرنا ہے اور اس کو بجا لانا یہ میرے ذمہ ہے۔ خدا کے سامنے مجھے جواب وہی کرنی ہے اس واسطے مجھے خود یہ ساری تکلیف خود یہ مشقت برداشت فرما رہے تھے۔ آگ جلا کر جب کھانا تیار ہوا بچوں کے سامنے رکھا، اور خود بیٹھ گئے۔ بچے جب کھیلنے میں اور ہنسنے میں لگ گئے تو اٹھ کر چلے تو پوچھا، حضرت آپ اتنی دیر بیٹھے کیوں رہے فرمایا ان بچوں کو روتے ہوئے میں نے دیکھا تھا میرا جی چاہا کہ میں انہیں ہنستا ہوا دیکھ لوں جب جاؤں۔ میں یہ عرض کر رہا تھا ایک راستہ ہے خدا کی بندگی کا خدا کی مان کر چلنے کا خدا کے احکامات کو اپنانے کا۔ اس راستے پر جو چلتا ہے جہاں تک، جہاں جس طبقے کا ہوتا ہے وہ اس کے اندر خدا ہی کے حکموں کو سامنے رکھ کر چلتا ہے۔ وہ اپنے جی کی خواہش کو اپنے نفس کے جذبے کو سامنے رکھ کر نہیں چلتا۔ چاہے حاکم اور چاہے تاجر ہو۔ حضرت علیؓ ایک مرتبہ کرتہ خریدنے کیلئے بازار تشریف لے گئے۔ ایک دکاندار سے بات کی۔ اس نے پہچان لیا کہ یہ امیر المومنین، چھوڑ کر چل دیئے دوسرے دکاندار کے پاس گئے۔ دوسرے دکاندار سے بات چیت ہو رہی تھی اس نے بھی پہچان لیا کہ یہ امیر المومنین ہیں اسے بھی چھوڑ دیا کہ کیونکہ بھائی امارت کی وجہ سے خلافت کی وجہ سے کوئی اپنے جو ہے کمی نہ کر دے۔ پھر ایک دکان پر پہنچے۔ جہاں پر ایک لڑکا بیٹھا ہوا تھا۔ جا کر وہاں سے ایک کرتہ خریدا چار درہم میں۔ تقریباً چودہ آنے۔ خرید کر لے کر آئے۔ واپس پیسے دیکر۔ اتنے میں اس لڑکے کا باپ آیا۔ لوگوں نے کہا کہ امیر المومنین جو ہے تمہاری دکان کی وہ خرید کر لے گئے ہیں ایک کرتہ اور تمہارے بچے نے چار درہم میں دیا۔ وہ دکاندار وہیں سے واپس آیا اور آکر حضرت علیؓ سے یہ عرض کیا کہ یہ کرتہ جو آپ نے خرید کر لائے ہیں۔ اس کی قیمت چار درہم نہیں تین درہم ہیں۔ میرے بچے نے چار درہم میں آپ کو دے دیا۔ یہ فرمایا کہ کیا مطلب کہ بھائی وہ چار درہم کے دینے پر راضی ہوا اور میں چار درہم پر میں لینے پر راضی اور تم کون ہو بیچ میں دخل دینے والے میں چار درہم میں لینے پر راضی ہوں اور اس نے چار درہم میں دیا ہے ہمارا معاملہ چار درہم پر تراضی کے ساتھ دونوں کی رضامندی کے ساتھ ہو گیا ہے اب جو ہے اس میں تمہیں دخل دینے کا کوئی حق نہیں۔

میرے بھائیو دوستو اور بزرگو، احکامات والا راستہ یہ ہے۔ کہ ہر شخص جو جس جگہ پر بھی ہو وہ اپنے آپ کو خدا کا بندہ بن کر لیکر چل رہا ہو۔ ہر جگہ میں۔ خدا کے حکم کے پورا کرنے کی اس کو فکر ہوتی ہو۔ چاہے وہ امیر المومنین ہو چاہے وہ خلیفۃ المسلمین ہو یہ حضرت علی خود جبکہ امیر المومنین تھے۔ خلیفۃ المسلمین تھے۔ ان کی ایک زرہ کھو گئی۔ ایک دن ایک آدمی آکر عرض کیا کہ حضور آپ کی وہ زرہ جو کھوئی گئی تھی وہ بازار میں بک رہی ہے گئے جا کر پہچان لیا کہ ایک یہودی اس زرہ کو بیچ رہا ہے۔ جو ان کی زرہ تھی گر گئی تھی انہوں نے جا کر کہا کہ یہ میری ہے اور اس نے کہا کہ یہ میری ہے۔ دونوں کے اندر جو ہے بات چیت ہوئی۔ امیر المومنین کہتے ہیں میری ہے اور وہ یہودی کہہ رہا ہے میری ہے مقدمہ قائم ہو گیا۔ مقدمہ قائم ہو گیا وہ مقدمہ قاضی کے پاس گیا جج کون قاضی شریح رحمہ اللہ تعالی حضرت علی ہی کے قاضی بنائے ہوئے انہی کے مقرر کئے ہوئے امیر المومنین ان کے سامنے پیش ہو رہے ہیں۔ بقول مدعی کے کہ یہ زرہ تھی میری تھی گر گئی تھی یہ یہودی اس کو بیچ رہا ہے یہ اپنا دعوی کر رہا ہے قاضی نے جو کہا گواہ لاؤ۔ گواہ لاؤ۔ کیونکہ ہر دعوی کیلئے ایک گواہ کی ضرورت ہے گواہی کی ضرورت ہے۔ فرمایا ایک گواہ تو انہوں نے اپنا غلام اسے بتلایا کہ یہ ہے دوسرا گواہ جو ہے میرا یہ بیٹا حسن صاحب ہیں فرمایا کہ آپ کے قاضی نے یہ فیصلہ دیا کہ آپ کی گواہی پوری نہیں ہے وہ ناتمام ہے۔ غلام کی گواہی تو آپ کے بارے میں معتبر ہے لیکن حسن کی گواہی معتبر نہیں۔ فرمایا تم حسن کی گواہی کو غیر معتبر کر رہے ہو۔ حالانکہ حضور پاک ﷺ نے ارشاد فرمایا حسن حسین (رضی اللہ تعالی عنہما) جنتی

سرداروں کے، جنتی جوانوں کے سردار ہیں۔ تو قاضی صاحب یوں فرماتے ہیں کہ میں نے آپ ہی سے یہ سنا ہے کہ آپ نے یہ بیان فرمایا کہ جناب رسول اللہ ﷺ کا یہ ارشادِ گرامی ہے کہ بچے کی شہادت باپ کے حق میں قبول نہیں کیجاتی۔ یہ نہیں کہ یہ حسن ہی یا حسین۔ بلکہ یہ اس واسطے کہ یہ آپ کے بچے ہیں اور بچے کی شہادت باپ کے حق کے اندر قبول نہیں کیجاتی۔ اس واسطے اس کو قبول نہیں کیا جاتا۔ چنانچہ اس قاضی نے جو امیر المومنین ہی کا مقرر فرمودہ تھا۔ اس نے فیصلہ کیا اور فیصلہ کیا یہ کہ زرہ کی یہ شہادت تمہاری ناتمام ہے اور یہودی کا قبضہ ہے لہذا یہ زرہ جو ہے یہودی ہی کی ہے ناشکست، نا پیشانی پر شکن پڑی، نا غصہ آیا، نہ کہ میں امیر المومنین ہوں یہ مقرر کردہ میرا ہے ہماری بلی ہمیں میاؤں۔ ہمارے خلاف کر رہا ہے قبول فرمالیا کہ بھائی شریعت کا جب خدا کا یہ حکم ہے تو اچھی بات کہ اگر یہ۔ لیکن یہ فیصلہ ہونے کے بعد پھر وہ یہودی وہ اسلام لے آیا کہ اللہ اکبر یہ جو ہے اسلام کے اندر خدائی قانون ہی کے اندر یہ انصاف ہو سکتا ہے کہ امیر المومنین اپنے قاضی کے پاس آتا ہے مقدمہ لاتا ہے اور قاضی امیر المومنین کے خلاف فیصلہ کرتا ہے۔ اور امیر المومنین اس کو قبول کر لیتا ہے۔ یہ قانون خداوندی ہی کر سکتا ہے۔ اس کے اوپر وہ اسلام لایا ہے۔ اور لا کر کہا کہ حضور یہ آپ ہی کی زرہ ہے۔ آپ اونٹ پر چلے جا رہے تھے جب یہ گری تھی۔ اس کو میں نے اٹھالیا۔ لیکن وہ جو ہے حضرت علیؓ نے پھر خود مرحمت فرمادی جا اب میں تجھے ہی دیتا ہوں۔ تو میرے عزیزو، دوستو اور بزرگو ایک راستہ یہ ہے اس سے دنیا کی زندگی اس کے اندر بھی عافیت آتی ہے اس کے اندر بھی چین آتی ہے۔ دنیا کی زندگی بنتی ہے اور ہر شعبے کے اندر شجاعت اور ہر شعبے کے اندر بناؤ اور سنوار آتا ہے۔ یہ چاہے حاکم ہو چاہے محکوم کے اندر بھی یہ بات ہوتی ہے۔ وہ بھی خدا کی بندگی کا راستہ اختیار کرتا ہے وہ بھی ہر چیز کے اندر خدا ہی کے حکم پورا کرنیکی کوشش کرتا ہے۔ وہ اپنے جی چاہی کے پورا کرنے پر قدم نہیں اٹھاتا ہے۔ جتنا چاہے وہ اپنے اس کا جی چاہ رہا ہو چنانچہ ایک بڑھیا کا قصہ، جذام کی مریضہ تھی، وہ بیت اللہ کا طواف کر رہی تھی۔ عمرؓ کے زمانے میں انھوں نے یہ فرمایا بڑی بی اگر تم گھر بیٹھ جاؤ اللہ کے بندوں کو تمہارے سے اذیت نہ ہو یہ تمہاری نیت ہے۔ وہ اپنی دعا چھوڑ کر اور اپنے جو ہے بیت اللہ کے ذات کی جو اس کی لگن تھی تو قربان کر کے گھر جا کر بیٹھ گئی کہ امیر المومنین کا یہ حکم۔ تھوڑے دنوں میں حضرت عمرؓ کا انتقال ہو گیا۔ کسی آدمی نے جا کر اس بڑی بی سے یوں کہا۔ کہ اے اللہ کی بندی، جس آدمی نے تجھے منع کیا تھا وہ اب دنیا سے چلا گیا اب اگر چاہے تو بیت اللہ جا کر طواف کر لے۔ اس اللہ کی بندی نے یہ جواب دیا۔ کہ عمرؓ ایسا آدمی نہیں کہ زندگی میں جو ہے اس کی مانی جاوے اور موت کے بعد اس کے حکم کو توڑ دیا جائے۔ مرتے مر گئی۔ ایک دن حضرت امیر المومنین نے جو حکم دے دیا تھا اس کے خلاف ایک زرہ نہیں کیا۔ حالانکہ جتنا اس کا جی چاہتا ہوگا۔ جتنی اس کو تڑپ ہوگی۔ بیت اللہ کی طواف کرنیکی بیت اللہ کے پاس جاتے۔ لیکن امیر المومنین کا معاملہ ہے وہ اس واسطے تھا کہ خدا نے امیر کی ماننے کا حکم دیا ہے۔ جب اس نے حکم دے دیا ہے۔ خدا کی رضا مندی اسی کے اندر ہے کہ اس کے حکموں کو نہ توڑا جاوے۔ اس کے حکموں پر چلا جاوے اس کو بجا لائے۔ بجا لایا جاوے۔ چنانچہ اس اللہ کی بندی نے اپنے گھر میں بیٹھ کر گذار دی پھر اللہ کے راضی کرنے کیلئے اپنے جذبات پر قدم نہیں اٹھایا۔ ایسے ہی وہ دودھ کے اندر پانی ملانے کا قصہ عمرؓ نے حکم دیا کہ دودھ کے اندر پانی نہ ملایا جائے۔

جیسے میں نے عرض کیا تھا کہ وہ راتوں کو گشت کیا کرتے تھے۔ گھروں میں اپنی رعایا کی خبر گیری کیا کرتے تھے گشت کر رہے تھے۔ ایک مکان کے نیچے کھڑے ہوئے تھے۔ کہ اس نے ایک عورت نے اپنی لڑکی سے یوں کہا کہ دودھ کے اندر پانی ملا دے۔ اس لڑکی نے یہ کہا کہ اماں جان آپ کو معلوم نہیں کہ امیر المومنین کا حکم یہ ہے کہ دودھ کے اندر پانی نہ ملایا جائے۔ تو اماں یوں کہنے لگی کہ امیر المومنین کیا یہاں کھڑے سن رہے ہیں انھیں کیا پتہ کہ تو پانی ملا رہی ہے۔ لڑکی نے یہ کہا کہ یہ بات تو صحیح ہے کہ امیر المومنین یہاں کونسے کھڑے سن رہے ہیں لیکن امیر المومنین کی ہم نے اس واسطے مانی ہے کہ خدائے پاک نے کہا ہے کہ امیر المومنین کی مانو۔ تو امیر المومنین اگر نہیں سن رہے ہیں تو خدا جس کے حکم کی وجہ سے ہم امیر المومنین کی مانتے ہیں وہ تو سن رہا ہے۔ حضرت عمرؓ دیوار کے تلے کھڑے ہوئے یہ ساری ماں بیٹی کی گفتگو سن رہے تھے۔ اس مقام پر نشان لگایا اور نشان لگا کر واپس گئے۔ صبح کو تحقیق کیا کس کا مکان تھا وہ کونسی لڑکی تھی۔ اور پھر اپنے بچے کو بلا کر بتلایا کہ وہ لڑکی جس کے اندر خدا کا اتنا خوف ہے جس کا خدا کے ساتھ اتنا تعلق ہے کون اس سے شادی کرتا ہے۔

ایک لڑکے نے عاصم نے شادی کی ان کے نواسے ہوئے امیر المومنین حضرت عمر ابن عبدالعزیزؒ۔ میرے عزیز دوستو اور بزرگو۔ یہ سب ہی نہیں سب سب طبقوں کے اندر چاہے وہ تاجر ہو چاہے ہو کاشتکار ہو چاہے وہ حاکم ہو اور چاہے وہ مزدور ہو وہ سارے کے سارے اپنے اپنے شعبے میں اپنے اپنے طبقے میں خدا کے بندے تھے۔ خدا کی حکموں کو مان کر چلتے تھے اپنے جذبات کو دباتے تھے۔ ان کو قربان کرتے تھے۔ وہ کہیں پر اپنے جذبے پر اپنی خواہش پر اپنی جی چاہی پر قدم نہیں اٹھاتے تھے ابوبکرؓ کا خود قصہ ابوبکرؓ نے ایک دن اعلان فرمایا کہ صبح کو صدقے کے اونٹ تقسیم کیئے جاویں گے۔ ایک عورت نے اپنے خاوند سے یوں کہا کہ لے یہ رسی لے چلا جا اور جا کر اپنے ممکن ہے کہ تیرے میں بھی کوئی اونٹ آجائے۔ ایک جگہ تھی کہ یہاں پر اونٹ تھے۔ اس کے اندر ابوبکرؓ اور عمرؓ دونوں تھے۔ یہاں یہ آدمی جس کی بیوی نے اسے بتلایا رسی دی تھی اور کہا تھا کہ جا کہ شاید خدائے پاک تجھے بھی کوئی اونٹ دلا دے۔ وہ اس جگہ پر اندر گھسا چلا گیا۔ ابوبکرؓ نے فرمایا اندر آنے کو کس نے کہا ہے۔ وہ رسی لیکر جو رسی اس آدمی کے پاس تھی اسی سے اس کی پٹائی کی۔ پٹائی تو کر لی۔ لیکن تھوڑی دیر کے بعد فرمایا لے یہ رسی ہے اور یہ رسی لیکر تو اپنا بدلہ میرے سے لے لے۔ جتنی میں نے پٹائی کی ہے تو بھی اس رسی سے میری پٹائی کر لے۔ عمرؓ نے یہ کہا یہ آپ خلیفۃ المسلمین ہیں آپ کی پٹائی یہ کرے۔ فرمایا قیامت کے دن خدا کے ہاں کل کیا ہوگا کون بچائے گا۔ عمرؓ نے یوں فرمایا ہم اسے راضی کر لیں گے۔ اسے جو ہے اونٹ دیا۔ کچھ نقدی دی یہ جو ہے معافی مانگی اسے راضی کیا۔ پھر جو ہے ابوبکرؓ راضی ہوئے اور مطمئن ہوئے ورنہ ان کا اصرار یہ تھا کہ میں نے اس کو مارا اس پر تعدی کی ہے اس پر زیادتی کی ہے اب کا اگر یہاں بدلہ نہ دیا گیا قیامت کے دن خدا کے ہاں میں کیا جواب دوں گا خدائے پاک کے سامنے کس منہ سے جاؤں گا۔ حالانکہ ابوبکرؓ خلیفۃ المسلمین، جناب رسول ﷺ کے خلیفہ وہ اگر جان سے بھی مار دیتے تو کوئی پوچھنے والا نہیں تھا دنیا کے اندر انسانوں میں۔ لیکن انھیں ڈر تھا خدا کے سامنے حاضر ہونیکا، خدا کے یہاں کی جواب دہی کا اس واسطے دنیا ہی کے اندر اپنا بدلہ چکا کر اس سے معافی (منگا مانگ) کر اسے راضی کر کے اپنی خدا کے یہاں کی جواب دہی سے بچایا جس کو خدا کا ڈر ہوتا ہے خدا کی بندگی کا فکر ہوتا ہے خدا کے حکموں پہ چلنے کا ڈر ہوتا ہے وہ ہر جگہ پر اسے دیکھتا ہے۔ کہ کہیں خدا کا حکم تو نہیں ٹوٹ رہا۔ وہ ایک ہے بھائی احکامات اور جو اللہ کے حکموں پر چلنے کا ارادہ کرتا ہے۔ خدا کو راضی کرنیوالا راستہ اختیار کرتا ہے پھر ان چیزوں کے اندر بھی اپنے آپ کو آگے لانے کی کوشش کرتا ہے جس سے خدا بہت زیادہ راضی ہوتے ہیں۔

پھر وہ اپنے اندر ایثار کی وہ اپنے اندر حلم کی عزم کی اور ان چیزوں کی ان صفتوں کی لانے کی کوشش کرتا ہے۔ وہ اپنے بڑی سے بڑی چیز اسکو برداشت کر لیتا ہے اس واسطے کہ خدا راضی ہوگئے خدا راضی ہو کر دنیا کے اندر بھی کامیاب فرماویں گے اور پھر آخرت کے اندر بھی کامیاب فرما دیں گے۔

میرے عزیزو اور دوستو۔ آج بھی اللہ کا یہ قانون ہے۔ جو آدمی اپنی زندگی گذارنے میں خدا کے حکموں پر چلے گا۔ خدا کو راضی کرے گا۔ دنیا کی زندگی میں بھی خدائے پاک اس کیلئے برکت کے فیصلے فرما دیں گے۔ خدا کی تائید شامل حال ہوگی خدا کی مدد ہوگی۔ اور آخرت کی اندر بھی خدائے پاک اس کو کامیاب فرما دیں گے۔ خدائے پاک اس کو نجات نصیب فرما دیں گے۔ یہ ہر آدمی کا اپنا اپنا معاملہ ہے جو بھی اس راستے کو جونسے راستے کو اختیار کرے گا اسی کے اثرات اسکی خاصیتیں اسی کے اوپر ظاہر ہونگی۔ خدائے پاک نے بتلا دیا ہے۔ یہ راستے ہیں ایک احکامات کا، اعمال کا، اور ایک جو ہے خواہشات کا، جی چاہی کا، خواہشات اور جی چاہی کا راستہ اس کی خدا کے ہاں قیمت نہیں ہے اور احکامات اور اعمال ایمانیہ اس راستے کی اللہ کے ہاں اتنی قیمت ہے کہ ایک ایک عمل دنیا اور دنیا کے اندر جتنی چیزیں ہیں ان سب سے زیادہ قیمتی ہیں۔ ایک دنیا نہیں دس دنیا ملکر ایک عمل کے ایک حکم خداوندی کے برابر نہیں ہو سکتی۔ ایک ایک عمل ایک ایک عمل وہ جو ہے اتنا قیمتی ہے خدائے پاک کے ہاں کہ دنیا کی ساری چیزیں ملکر وہ جو ہے ایک عمل کی قیمت نہیں ہو سکتی۔ لیکن آج جو ہماری زندگی کا جو وطیرہ ہے آج ہماری زندگی کی جو راہ ڈگر ہے۔ وہ یہ کہ ہمارے ذہنوں میں اعمال کی قیمت نہیں رہی ہے۔ چیزوں کی قیمت جم گئی ہے چیزوں ہی کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں اور اپنی خواہشات کے بندے بنے ہوئے ہیں خدا کی بندگی کو بھولے ہوئے ہیں خدائے پاک کی بندگی کو بھول کر اپنے نفس کا بندہ بن کر چلو گے تو خدائے پاک کے یہاں بھی ہماری پوچھ نہیں ہوگی۔ خدائے پاک ہم کو بھول جاویں گے دنیا کے اندر بھی بے

چین رہیں گے اور مرنے کے بعد کی زندگی اس کے اندر بھی بے چینی رہے گی۔ خدائے پاک کے یہاں کے عمل ایسے اور عملوں میں سب سے اونچا عمل جو ایمان کا عمل ہے وہ اتنا اونچا عمل ہے کہ کوئی عمل بغیر ایمان کے قبول نہیں کیا جاتا قیامت کے دن اسکی قیمت نہیں ملے گی اللہ کے یہاں اس کا کوئی وزن نہیں ہوگا لیکن آج ہم خواہشات کے بندے ایسے بنے یہ سب سے اونچا عمل ہے اسکو بھی ہم نے بھلا دیا ہے اور اس سے بھی ہم غافل ہوئے ہیں آج جو ہے نہ ہمیں اپنے ایمان کے مضبوط ہونے کی فکر نہ اپنے اندر ایمانی صفات کے آنے کا جذبہ بس اپنے جی کے پیچھے پڑے ہوئے ہیں اور یہ معلوم نہیں کہ یہ راہ ہمارے لئے بہت خاردار ہے اور یہ اپنی خواہش پر چلنے میں یہ اپنے پیروں میں کلہاڑی مار رہا ہے۔

میرے عزیزو اور دوستو اللہ جل شانہ وعم نوالہ نے انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کو اس لئے بھیجا کہ اپنے بندوں اپنی مخلوق کو یہ سمجھا دیں کہ تم خدا کے بندے بنو چیزوں کے پیچھے مت چلو تم اعمال کو آگے رکھکر اعمال کو اپنا کر چلو تم نیکیوں کو اپناؤ۔ نیکیوں کو اپناؤ گے تو خدا کے یہاں تمہاری قیمت ہوگی۔ دنیا کے اندر بھی سربلند رہو گے اور آخرت کے اندر بھی سربلند رہو گے۔ اور اگر نہیں! اور اگر نہیں تو پھر جو ہے بھائی دنیا کی زندگی یہ گزریگی یہ بھی پریشانی کے ساتھ آخرت کی زندگی اسکے اندر بھی حیرانی ہوگی یہ ساری نقل و حرکت یہ ساری چلت پھرت یہ ساری آمدورفت یہ گھروں کو نکلنا یہ گھروں سے نکلنا جماعتوں میں جانا یہ اس واسطے ہے کہ ہمارے اندر جو جذبات اور خواہشات کی جو رو بہی ہوتی ہے جس کے پیچھے ہم بہے چلے جارہے ہیں ہمارے اندر سے یہ رو نکل کر جو ہے اعمال کی رو اور ایمان کی کشش اور ایمان کی فکر یہ ہمارے اندر پیدا ہو جائے جونسے طبقہ کے اندر جونسے علاقہ کے اندر یہ صورت ظاہر ہوگی کہ ایمان ہوں اعمال ہوں ایمان کی رو خواہشات نفسانی اس سے نکلے ہوئے ہوں تو جو ہے دنیا کے اندر بھی خدا اس کو بلند فرمائیں گے اور مرنے کے بعد بھی خدائے پاک انکو بلند فرمائیں گے۔ اس کے نکلنے کی آسان سی ترتیب ہے کہ آج جو ہمارے جذبات ہیں خواہشات ہیں ہمارا گھر ایسا ہو ہمارے گھر میں ایسی چیزیں ہوں ہم گھر میں طریقہ سے زندگی گزار رہے ہیں نہیں ہمارے جذبات یہ ہوں کہ ہم جو ہے خدا کے حکموں پر چل رہے ہیں ہم اپنی زندگی میں خدا کے بندے بن رہے ہوں ایمان کی قدر ہو رہی ہو ہمیں نیکیوں کے ذخیرہ کرنے کی فکر ہو رہی ہو ہم چیزوں کے جوڑنے کے بجائے ہم جو ہے اعمال کے جمع کرنے والے ہو رہے ہوں۔ یہ جذبات ہمارے بن جاویں اور ہم اللہ کے سچے بندے بن جاویں بس بھائی اسی لئے یہ جماعتوں میں نکلنا ہے جماعتوں میں نکل کر اپنے جذبات کا رخ بدلنا ہے بجائے چیزوں کے بجائے خواہشات کے پورا کرنے کے ہم خدا کے احکامات کو پورا کرنے والے بن جاویں خدا کے احکامات جہاں بھی پورے ہوں گے خدا نے اپنے حکموں کے پورا ہونے میں جو برکتیں رکھی ہیں خدا نے اپنے حکموں کو پورا کرنے میں جن وزنوں کا وعدہ

فرمایا ہے جب بھی وہ پورے کئے جاویں گے خدا کی مدد شامل حال ہوگی اور خدا کی رحمت نازل ہوگی۔ اور جہاں بھی خدا کے احکامات توڑے جاویں گے وہاں پر حکم کے ٹوٹنے کی جو بے برکتی ہے وہ ظاہر ہوگی جونسا چاہے شعبہ ہو جونسا چاہے خطہ ہو جونسی چاہے زبان والے ہوں وہاں پر اگر حکم خداوندی کو توڑا جارہا ہے تو بھائی اسکی بے برکتی ظاہر ہوگی۔

تو بھائی دوستو بزرگو! ہمیں اپنی اپنی فکر کرنی چاہئے کہ ہم جو ہے اپنی بندگی سے نکل کر خدا کے بندے بنیں اور خدا کے بندے بننے کا یہ نہیں کہ خدائے پاک نے ہماری اپنی زندگی کی ضرورتیں انکو توڑا ہو یا انکو پورا کرنے سے خدائے پاک نے منع فرمایا ہو نہیں۔ انکو بھی پورا کرنا ہے لیکن خدا کے حکم کے مطابق خدا کے حکم کے موافق ان چیزوں کا ان ضرورتوں کا پورا کرنا یہ بھی ہمارے لئے خدا کے یہاں سے دلوانے والا خدا کو راضی کرنے والا عمل بن جاتا ہے۔ لیکن آج جو ہے ہم اپنے نفس کے ایسے بندے بنے ہوئے ہیں کہ ہم اگر خدا کا حکم بھی کوئی پورا کرتے ہیں تو اس کے اندر بھی نفس کا شائبہ ہوتا ہے اس کے اندر بھی کسی کی کوئی خواہش ملی ہوئی ہے جتنی ہم کوشش کریں گے اپنے آپ کو احکامات پر لانے کی پھر وہ احکامات پر آکر پھر کوشش کریں کہ خدا کے حکم کو اس واسطے پورا کر رہے ہوں کہ خدا کا حکم ہے انکو اس واسطے نہ پورا کر رہے ہوں کہ میرا جی چاہتا ہے۔ یا جی کی خواہش کی اس کے اندر کوئی آمیزش ہو نہیں۔ خدا کا حکم پورا کیا جارہا ہو اس واسطے کہ خدا نے حکم دیا ہے جب یہ جذبات آوینگے جب یہ ہماری زندگی ہوگی تو خدا کی رحمت، خدا کی تائید شامل حال ہوگی تو پھر یہ

انسان دنیا کے اندر بھی چمکے گا اور موت کے بعد کی زندگی کے اندر بھی خدائے پاک اسکو بلند درجات مرحمت فرماویں گے لیکن اس تھوڑی سی زندگی کے اندر جو اپنے ختم ہونے ہی کیلئے ہے اس میں اگر یہ اپنے آپ کو پابند بنا کر اپنے آپ کو خدا کے حکم کا جامع بنا کر جاویگا تو انشاء اللہ خوش خوش جائیگا اور وہاں پر ایسے مقام پر جاوے گا۔ جس سے خدا راضی ہوتے ہیں، جہاں پہ خدا کی رضاء کی دولت اسے حاصل ہوتی ہے اس کیلئے خدائے پاک نے اس زمانہ کے اندر یہ آسان سی صورت یہ آسان سی ترکیب دی ہے کہ ہر آدمی اپنے اپنے مشغلوں میں رہتے ہوئے اپنے آپ کو حکم خداوندی پر ڈالنے کیلئے اپنے اس مشغلے سے نکلے اور نکل کر چار چار مہینے لگا کر اسکی عادت ڈالے کہ مجھے خدا کے حکموں پر چلنے کا جذبہ میرے اندر آجائے اور میں اپنے نفس کے کہے پر چلنے کی بجائے خدا کے حکموں پر چلنے والا انسان بن جاؤں۔ یہ جماعتوں میں نکلنا اسی واسطے ہے کہ ہمارے اندر ہمارے اندر اعمال کی رغبت ہمارے اندر اعمال کا شوق ہمارے اندر ایمانی صفات کو اپنانے کی فکر آجائے جس کے اندر یہ صفات آجاویں گی جس کے اندر یہ جتنے بھی اعمال آجاویں گے اللہ کے یہاں اسکی اتنی قیمت بن جائیگی اور نہیں تو بھائی جب موت آویگی تو پتہ چلے گا کہ ہم جو ہے خالی ہاتھ ہیں۔ ڈرنے کا وقت یہ تھوڑا سا وقت ہے موت تک کا وقت ڈرنے کا ہے اسکے اندر جو کرلے گا وہ پاوے گا جو نہیں کریگا وہ کسی کا ساتھ دینے والا نہیں ہے وقت گزر جاوے گا۔ وقت گزریگا تو پھر پچھتاوے گا لیکن اسوقت کا پچھتانا اسکے کوئی کام نہیں آئیگا۔ اس واسطے عرض کرتے ہیں بھائی اپنی زندگی میں چار چار مہینے کا ایسا پھیر ڈالو کہ جس کے اندر ہمارے یہ جذبات بنتے رہیں اور آٹھ مہینے اپنے اعمال کرو جو جسکا عمل حاکم کی حکومت تاجر کی تجارت، زارع کی زراعت، مزدور کی مزدوری، کاریگر کی کاریگری، تو آٹھ مہینے اسے کرو لیکن اس طریقے سے اس کے اندر بھی خدا ہی کا حکم پورا ہو رہا ہو۔ اسکے اندر خدا کا حکم نہ ٹوٹ رہا ہو۔ تو پھر ہمارے ان شعبوں کے اندر بھی خدا کی اطاعت شامل ہوگی۔



# حضرت مولانا محمد یوسف رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں

"یہ خیال غلط ہے کہ ملک و مال ہاتھ آجانے سے اسلام چمکے گا، ملک و مال تو اسلام کو زندہ درگور کر رہے ہیں۔ آج جن کے ہاتھوں میں حکومت اور اس کے خزانے ہیں وہ ابوبکر صدیقؓ و عمرؓ کے نمائندے نہیں ہیں بلکہ قیصر و کسریٰ اور شداد و قارون کے نمائندے ہیں، ان سے حیات اسلامی کی توقع بالکل غلط ہے، ان کے ہاتھوں اسلام کا جو حال ہے اس کو دیکھ کے تو دل کہتا ہے انی یحیی ھذہ اللہ بعد موتہا۔ اللہ اس مردے میں اب کیسے جان ڈالے گا؟



**محمد اسماعیل عبدالشکور**



# آفتابِ رُشد و ہدایت



مفتی محمد جمیل



حضرت مولانا انعام الحسن المعروف "حضرت جی" سے متعارف دنیا بھر میں پھیلے ہوئے تبلیغی جماعت سے متعلق ہر وہ فرد ہے جس نے حضرت مولانا محمد الیاسؒ کی آواز پر لبیک کہتے ہوئے صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین کی سنت کے مطابق دین کی تبلیغ کیلئے گھربار چھوڑا اور اپنی زندگی کا ہر لمحہ صرف تبلیغ دین کیلئے صرف کرنا قبول کیا۔ گلستان تبلیغ کی موجودہ بہار اس بات کی نشاندہی کرتی ہے کہ حضرت مولانا محمد الیاسؒ نے اپنی جانشینی کیلئے حضرت مولانا محمد یوسفؒ اور حضرت مولانا انعام الحسن کا جو انتخاب فرمایا تھا وہ اپنی رائے یا تجویز کی بناء پر نہیں بلکہ کوئی اشارہ غیبی تھا جس نے آپ کو اس فیصلے پر آمادہ فرمایا یہی وجہ ہے کہ حضرت مولانا محمد یوسف اور حضرت مولانا انعام الحسن کی زندگی کی تاریخ کا جب ہم مطالعہ کرتے ہیں تو بچپن ہی سے ان دونوں شخصیات کی تعلیم و تربیت میں حضرت مولانا محمد الیاسؒ اور شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کی خصوصی توجہات کا اندازہ ہوتا ہے۔ حضرت مولانا انعام الحسنؒ کاندھلہ کے اس علمی خاندان سے تعلق رکھتے ہیں جس خاندان کا ایک ایک فرد عالم دین کی حیثیت سے دنیا میں متعارف ہے۔ والد محترم مولانا اکرام الحسن اور دادا محترم مولانا رضی الحسن کا علمی دنیا میں علم و عمل کے اعتبار سے ممتاز مقام و مرتبہ تھا تو دادی محترمہ حضرت مولانا یحییٰ صاحب نور اللہ مرقدہ کی ہمشیرہ محترمہ اور اپنے وقت کی رابعہ بصری تھیں۔ حضرت مولانا یحییٰ کاندھلوی اپنے صاحبزادے حضرت شیخ الحدیث سے فرماتے تھے گھر میں ایسی ترتیب تھی کہ رات کے پہلے حصے میں مطالعہ کرتا تھا۔ نصف شب کے قریب والد محترم اٹھ جاتے اور مجھے حکم دیتے کہ سو جاؤ اور خود رب کائنات کے دربار میں کھڑے ہو کر پہلے تہجد ادا فرماتے اور پھر رب ذوالجلال سے راز و نیاز اور دعا میں مشغول ہو جاتے۔ آخری شب میں والدہ محترمہ بیدار ہو جاتیں اور تہجد ادا فرماتیں۔ صبح صادق سے کچھ قبل میں اٹھتا اور نوافل کی ادائیگی کے بعد پھر مطالعے میں مشغول ہو جاتا۔ اس مبارک اور روحانی ماحول میں جب حضرت مولانا انعام الحسن کی والدہ محترمہ نے تربیت پائی ہو اور اس علمی ماحول میں والد نے زندگی گذاری ہو تو مولانا انعام الحسن کی شخصیت کی تعمیر کا اندازہ کیا جاسکتا ہے۔ ۱۸ جمادی الاول ۱۳۳۶ مطابق ۲۰ فروری ۱۹۱۸ بروز بدھ کی ایک مبارک ساعت میں اللہ تعالیٰ نے اس نیک گھرانے کو فرزند عطا فرمایا والد اور دادا کے نام کی مناسبت سے نام "انعام الحسن" تجویز ہوا۔ اس بچے کی خوش بختی اور سعادت پر زمانہ بھی ناز کرتا ہوگا کہ والدین بھی اتنے نیک و صالح، علم و عمل کے پیکر دادا دادی نانا نانی ماموں چچا ہر ایک، ایک سے بڑھ کر ایک، کس کس بزرگ ہستی نے کس کس انداز میں توجہ اور دعا فرمائی ہوگی۔ اس کا اندازہ صرف وہی کر سکتا ہے جس کو یہ نعمت میسر آئی ہو۔ حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری کا جھوٹا اس بچے نے چکھا ہوگا۔ شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہ کے دست شفقت اور نگاہ التفات نے اس بچے کی گھٹی میں تواضع و انکساری سموئی ہوگی۔ حضرت مولانا محمد یحییٰ نور اللہ مرقدہ کی شفقت سے یہ بچہ سیراب ہوا ہوگا۔ اور سب سے زیادہ

اس بچے کی خوش بختی اور سعادت کہ یہ بچہ اس وقت دنیا میں آیا جب رب کائنات کی طرف سے اس کے والد کے ماموں حضرت مولانا محمد الیاسؒ کو مسلمانوں کی اصلاح کا کام سونپا جاتا ہے۔ نبی آخر الزمان ﷺ کی طرف سے مولانا الیاس رحمہ اللہ تعالیٰ کو بشارت عطا ہوئی کہ الیاس تم سے بڑا کام لیا جائے گا۔ مولانا الیاس صاحب اس انقلابی دور میں مستقبل کے جانشینوں کی تلاش میں رب کائنات کے اس تحفہ کو کیسے نظر انداز کر سکتے تھے۔ فوراً انعام الحسن پر نگاہ انتخاب پڑتی ہے اس سے ٹھیک ایک سال قبل ۲۵ جمادی الاول ۱۳۳۵ مطابق ۲۰ مارچ ۱۹۱۷ء بروز بدھ حضرت مولانا محمد الیاسؒ کو بھی اللہ تعالیٰ کی طرف سے جانشینی کا تحفہ عطا ہوتا ہے۔ عجیب اتفاق یہ ہے کہ ان دونوں جانشینوں کی ولادت کا دن بھی ایک اور ولادت کا مہینہ بھی ایک ہے۔ حضرت مولانا الیاسؒ کی نگاہ انتخاب نے اس بچے کی قسمت بدل دی اس کی تعلیم و تربیت کا رخ ہی پھر گیا۔ بچپن ہی سے مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ تعالیٰ کی خصوصی تربیت میں آ گئے۔ والدین نے جب بزرگوں کی توجہ دیکھی خصوصی طور پر مولانا محمد الیاس کی تو اور زیادہ دیکھ بھال میں احتیاط شروع ہو گئی کیونکہ مولانا الیاسؒ کی شہرت خاندان میں ولی کامل کی تھی۔ حضرت مولانا محمد الیاسؒ کی والدہ محترمہ اکثر بیٹے کو مخاطب کر کے کہتیں الیاس مجھے تیرے ساتھ اکثر صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین جیسی صورتیں نظر آتی ہیں۔ حضرت گنگوہیؒ سے ایک مرتبہ مولانا محمد الیاسؒ نے عرض کیا۔ حضرت ذکر کرتے وقت مجھے قلب پر بوجھ سا محسوس ہوتا ہے تو حضرت گنگوہیؒ متفکر ہو گئے اور فرمایا ایک مرتبہ حضرت مولانا قاسم نانوتویؒ نے مرشد کامل حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ سے اسی قسم کی شکایت کی تھی تو حضرت حاجی صاحب نے فرمایا تھا اللہ آپ سے کام لے گا۔ صفائی و طہارت کا خصوصی اہتمام ہونے لگا تعلیم کی عمر شروع ہوئی تو اکابر علماء کرام نے بسم اللہ کرائی۔ حافظ منگتو صاحب کے حصے میں بڑے بڑے علماء کرام کو حفظ کرانے کی سعادت آچکی تھی۔ مولانا انعام الحسن نے اس بزرگ خادم قرآن کے سامنے حفظ قرآن کیلئے زانوئے تلمیذ طے کئے اور بہت جلد تکمیل حفظ قرآن کی سعادت سے مالا مال ہو کر والدین کیلئے قیامت کے دن عظیم الشان تاج کے سبب بنے حفظ قرآن کی دولت حاصل کرنے کے بعد نانا محترم سے فارسی اور ابتدائی صرف و نحو کی کتابوں کا آغاز کیا۔ حضرت مولانا الیاسؒ کیسے گوارا کر سکتے تھے کہ ان کے جانشین کا تعلیمی نظم و ضبط دوسرے کے ہاتھ میں ہو اس لئے فوراً ان کو اور مولانا محمد یوسف صاحبؒ کو لیکر دہلی روانہ ہو گئے جو حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کے تبلیغی مشن کا مرکز تھا۔ یہیں سے آپ کا ساتھ مولانا محمد یوسفؒ سے ایسا ہوا کہ دنیا کی کوئی طاقت اس رفاقت کو نہ ختم کر سکی۔ مولانا انعام الحسنؒ نے مولانا محمد یوسف کے ہمراہ حضرت مولانا محمد الیاسؒ سے ابتدائی تعلیم شروع کر دی۔ کہاں مولانا محمد الیاسؒ اور کہاں ابتدائی کتابیں لیکن معاملہ ڈھیلا کا نہیں تھا جانشین کی تیاری کا تھا۔ شیخ الاسلام شیخ الہند مولانا محمود الحسنؒ پر جب جانشینی کیلئے حضرت گنگوہیؒ اور حضرت نانوتویؒ کی نگاہ انتخاب پڑی تو ابتدا سے لیکر انتہائی تعلیم تک نگرانی فرمائی۔ حضرت شیخ الہند کو جب جانشین کی ضرورت محسوس ہوئی تو شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنی کو "مالا بد منہ" اور "میزان الصرف" سے لیکر بخاری شریف تک خود تعلیم دی آج جب مولانا محمد الیاس صاحبؒ کو جانشین بنانا تھا تو ان دونوں کو دوسرے کے حوالے کیسے کر سکتے ہیں نقش، اول تو اس عمر میں ثبت ہوتے ہیں۔ اثرات قبول کرنے کا تو یہی وقت ہے۔ آئیڈیل تو اسی عمر میں تشکیل پاتے ہیں حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ اس عمر کو کیسے ضائع کر سکتے تھے۔ اس لئے ابتدائی اکثر کتابیں مولانا محمد الیاس صاحبؒ نے خود پڑھائیں جب دیکھا کہ سنبھل گئے۔ اثرات قبول کر لئے۔ بھٹکنے کی عمر سے نکل گئے تو اعلیٰ کیلئے اپنے، مادر علمی مظاہر العلوم سہارنپور بھیج دیا۔ سہارنپور اس وقت علم و عمل کی تربیت کیلئے ممتاز درجے پر فائز تھا۔ اکابر علماء کرام کی سرپرستی تھی۔ متوسط کتابیں پڑھانے والے بھی بڑے بڑے درجے کے علماء کرام تھے۔ اور حدیث پڑھانے والوں کے منصب و مقام کا کیا ٹھکانہ۔ مسند بخاری پر رونق افروز تھے شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ جن کے نام کا حصہ ہی شیخ الحدیث بن گیا تھا۔ جن کو نوجوانی میں ہی مسند حدیث پر بٹھا دیا گیا تھا۔ جن کے درس میں بیٹھنے کیلئے بڑے بڑے علماء کرام تشریف لاتے تھے۔ مسند ترمذی پر رونق افروز تھے فرشتہ صفت بزرگ ہستی مولانا عبدالرحمن، کامل پوری کہ جب حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانویؒ کی خدمت اقدس میں بیعت کیلئے حاضر ہوئے تو فرمایا تمہیں کیا ضرورت تم تو کامل پورے ہو۔

مظاہر العلوم میں سن ۱۳۵۶ھ مطابق ۱۹۳۳ء میں حضرت مولانا صدیق کشمیری۔ مولانا عبدالشکور قاری سعید احمد۔ مفتی جمیل احمد سے

متوسط درجہ کی کتابیں پڑھیں جبکہ احادیث شریف کی سند سن ۱۳۴۵ھ میں شیخ الحدیث مولانا زکریا، حضرت مولانا عبداللطیف، حضرت مولانا منظور احمد حضرت مولانا عبدالرحمن کامل پوری سے حاصل کی۔ تعلیمی قابلیت اور استعداد کے بارے میں اس زمانہ میں کوئی تصور نہیں کر سکتا تھا۔ کہ پیدا نہیں ہوگی۔ کیونکہ نہ صرف پڑھانے والے مخلص ترین علماء کرام تھے بلکہ پڑھنے والے بھی جس قسم کی محنت کرتے تھے آج کے طالب اس کا تصور تک نہیں کر سکتے۔ حضرت شیخ الحدیث مولانا، محمد زکریا ایک طالب علم کے بارے میں آپ بیتی میں تحریر فرماتے ہیں۔

مجھے اس ولایتی طالب علم کے بارے میں ہمیشہ رشک رہا۔ حدیث کی تعلیم حاصل کرنے کیلئے وہ شادی کے بعد پہنچا۔ تہجد کے وقت سے لیکر نصف شب تک وہ مختلف اساتذہ کرام سے درس لیتا اور مطالعہ کرتا۔ کھانا ایک گھر سے آجاتا تھا کھانا لانے والے کو وہ کہہ دیتا کہ سالن لے جاؤ اور خود سوکھی روٹی کھاتا، رہتا تھا لیکن کتاب سے نظریں نہ اٹھتیں مجھے اس کے طریقے اور انہماک پر بہت زیادہ رشک آتا۔

حضرت مولانا عبدالحئی نور اللہ مرقدہ کے بارے میں کتابوں میں لکھا ہے کہ ان کے والد صاحب نے ایک دفعہ یہ آزمانے کیلئے کہ صاحبزادے کو علمی ذوق حاصل ہو گیا ہے یا ایسے ہی کتابوں کو دیکھنے میں پانی کی جگہ تیل کٹورے میں بھر کر بھیج دیا۔ مولانا عبدالحئی صاحب نے کتابوں پر نظریں جمائے ہوئے پانی کی جگہ تیل پی لیا اور احساس تک نہیں ہوا۔ والد صاحب نے کہا کہ اب مطالعہ کا چسکہ لگ گیا۔

یہ تو طلباء کا حال تھا اس دور میں پڑھانے والے ایسے تھے کہ تعلیم کیلئے دن رات کا سکون ختم کر دیں اور طالب علم کو اپنے لئے نعمت سمجھیں تو ان اساتذہ کرام کی محنتوں کے ثمرات کا اندازہ آپ خود کر سکتے ہیں۔ مظاہر العلوم سہارنپور کے استاذ حضرت شیخ الحدیث نور اللہ مرقدہ کے والد محترم حضرت مولانا محمد یحییٰ صاحبؒ کی خدمت میں ایک شاگرد حاضر ہوئے۔ اور درخواست کی مجھے فلاں کتاب پڑھا دیں۔ حضرت مولانا یحییٰ صاحب نے فرمایا کہ صبح نماز سے لیکر تمام اوقات میں تعلیم کا سلسلہ ہے بہت سوچ بچار کے بعد فرمایا۔ اچھا تہجد اور فجر کے درمیان کے وقفہ میں آکر سبق پڑھ لیا کرو۔ مولانا اشرف علی تھانویؒ سے ایک مرتبہ ایک طالب علم نے درخواست کی تو کوئی وقت فارغ نہ تھا۔ بہت سوچ بچار کے بعد عصر کے وقت آپ ٹہلنے کیلئے حضرت حافظ ضامن شہیدؒ کے مزار تک تشریف لے جاتے تھے۔ خانقاہ سے حضرت کے مزار تک کے راستہ کے وقت اس طالب علم کو کتاب کا درس دیا۔ شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنیؒ کا تو عام معمول تھا کہ رات دن کا لحاظ کئے بغیر درس جاری رکھتے عام طور پر سفر سے رات کے وقت واپس تشریف لاتے۔ گیارہ بجے بارہ بجے آتے ہی سیدھے درس گاہ تشریف لے جاتے اور گھنٹی بج جاتی تمام طلباء ذوق و شوق سے جمع ہو جاتے اور چار بجے تک سبق جاری رہتا۔ یہ ایک دن کا معمول نہیں تھا بلکہ سالہا سال تک آپ نے اپنا یہ معمول جاری رکھا ان اساتذہ کرام کی اس محنت کا ثمرہ تھا کہ طلباء میں بھی تعلیمی شوق بڑھتا رہتا۔ پھر حضرت مولانا انعام الحسن صاحب جیسے طالب جن کا پورا گھرانہ ہی علمی ذوق کی وجہ سے پورے ہندوستان میں مشہور تھا۔ حضرت مولانا یحییٰ صاحب کے بارے میں لکھا ہے دھلی میں تعلیم حاصل کرتے تھے۔ ابتداء ہی سے خیال تھا کہ فقیہ ملت اپنے دور کے امام ابو حنیفہ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ سے حدیث کا درس لیں دورہ حدیث کا وقت آیا تو حضرت گنگوہیؒ آشوب چشم کی وجہ سے حدیث کا درس دینا چھوڑ چکے تھے۔ حضرت مولانا محمد یحییٰ صاحب نے تہیہ کر لیا کہ حدیث نہیں پڑھنی کیونکہ حضرت گنگوہی کے بعد کس سے حدیث پڑھی جا سکتی ہے۔ امتحان کا وقت قریب تھا، مدرسہ والوں نے زور دیا کہ امتحان دے دو۔ احادیث کی کتابوں کا مطالعہ کر کے امتحان دیا تو سب کتابوں میں اول۔ امتحان لینے والے حضرت گنگوہی کے خلیفہ ارشد بذل المجہود کے مؤلف حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری تھے انہوں نے حضرت مولانا یحییٰ صاحب کے اندر چھپے ہوئے ذی استعداد انسان کو دیکھ لیا اس لئے حضرت گنگوہیؒ سے درخواست کی کہ حضرت ایک سال آپ اور درس حدیث مرحمت فرمائیں۔ تاکہ یحییٰ کاندھلوی نامی طالب علم حدیث کا درس آپ سے حاصل کر سکے اور مستقبل میں حدیث کی خدمت کا فریضہ انجام دے سکے۔ اس خاندان کے چشم و چراغ مولانا انعام الحسن جن کو قابلیت اور تعلیم کا شوق خاندانی ورثہ کے طور پر حاصل ہوا تھا سہارنپور داخل ہو گئے تھے۔ خود اپنی تعلیم کے بارے میں اکثر فرمایا کرتے تھے،

"تعلیم کے دوران میں نے اور مولانا محمد یوسف نے آپس میں یہ معاہدہ کر رکھا تھا کہ تمام رات تعلیم میں گذارنی چاہئے اس کی ترتیب یوں بنائی کہ معقول کے تکرار کے بعد نصف شب میں مطالعہ کروں اور نصف شب (مولانا) محمد یوسف صاحب تاکہ صبح استاد کے سامنے بغیر

مطالعہ اور سبق دیکھے نہ جانا پڑے۔ ایک دن پہلی نصف شب میں جاگ کر مطالعہ کرتا اور نصف شب میں (مولانا) محمد یوسف کو جگا دیتا۔ دونوں چائے پیتے میں سو جاتا اور (مولانا) مطالعہ کرتے۔ رات کے آخری وقت تہجد میں مجھے وہ اٹھا دیتے اور دونوں پھر تہجد میں مشغول ہو جاتے۔ دوسرے دن ترتیب اس کے برعکس ہوتی۔"

اس ترتیب کی تعلیمی کیفیت کے ساتھ دورہ حدیث شریف میں حضرت شیخ الحدیث نور اللہ مرقدہ اور دیگر اکابر علمائے کرام کی نگرانی میں تعلیم جاری تھی۔ اساتذہ کرام کو طلباء پہ ناز تھا اور طلباء اساتذہ کرام سے استفادہ کیلئے ہمہ تن تیار رہتے۔ حضرت شیخ الحدیث نور اللہ مرقدہ تحریر فرماتے ہیں کہ سہ ماہی امتحان میں بہترین نمبرات حاصل کرنے پر میں نے بذل المجہود اور لامع الدراری حدیث شریف کی کتاب دینے کا اعلان کیا۔ مولانا انعام الحسن ان خوش قسمت طلباء میں سرفہرست تھے جنھوں نے حضرت شیخ الحدیث نور اللہ مرقدہ کے اعلان کے مطابق انعامی کتب حاصل کیں اور ایسا کوئی ایک مرتبہ نہیں ہوا۔ ہر امتحان میں مولانا انعام الحسنؒ انعام حاصل کرتے۔

معلوم ہوتا ہے کہ حدیث شریف کی نسبت بھی مولانا انعام الحسن اور مولانا محمد یوسف صاحب کی قسمت میں اپنے مربی اور مرشد مولانا محمد الیاس صاحب کے حصے میں ہی تھی۔ مولانا محمد یوسف صاحبؒ درمیان سال بیمار ہو گئے اور ان کو دھلی نظام الدین منتقل ہونا پڑا۔ مولانا انعام الحسن ساتھی کو کیسے چھوڑ سکتے تھے۔ وہ بھی ساتھ ہی دھلی تشریف لے گئے اور کتب حدیث کا بقیہ حصہ حضرت مولانا الیاسؒ سے پورا فرمایا تو گویا کہ ابتدائی کتابوں سے لیکر احادیث شریعت کی انتہائی کتابوں تک میں تلمذ کی سعادت مولانا محمد الیاس صاحب سے حاصل ہوئی۔

ایں سعادت بزور بازو نیست — تانہ بخشد خدائے بخشندہ

طالب علمی کے دور سے فارغ ہوئے تو حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کا حضور ﷺ کی طرف سے تفویض کردہ تبلیغی مشن کامیابی کی طرف رواں دواں تھا۔ نظام الدین کی ایک مسجد سے آغاز شدہ کام میوات کے اطراف سے نکل کر برصغیر کے علاقوں میں آہستہ آہستہ، اپنی جڑیں پکڑ رہا تھا۔ کام کی وسعت کی وجہ سے حضرت مولانا الیاس صاحبؒ کو ہمہ وقتی معاونین کی ضرورت تھی۔ حضرت مولانا انعام الحسن صاحب اور حضرت مولانا محمد یوسف صاحب تعلیم سے فارغ ہوئے تو مربی و مرشد نے تدریس کی ذمہ داری کے ساتھ تبلیغی ذمہ داریاں بھی سپرد کر دیں۔ حضرت مولانا انعام الحسن نے دونوں ذمہ داریوں کو بحسن و خوبی نبھایا اور بہت تھوڑی ہی مدت میں ابتدائی کتابوں سے ترقی کرتے کرتے شیخ الحدیث کی مسند پر رونق افروز ہوئے۔ کوئی کتاب ایسی نہیں تھی جس کا درس آپ نے نہ دیا ہو۔ بستی نظام الدین کے مدرسہ کو آپ کی تشریف آوری اور حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کی تشریف آوری سے چار چاند لگ گئے۔ تبلیغی مشن سے وابستہ ہزاروں نوجوانوں نے اس مرکز سے، جہاں اپنے تبلیغی جذبہ کو تسکین پہنچائی وہیں اپنی علمی تشنگی کو بھی دور کیا۔ بستی نظام الدین کا مدرسہ اپنی نوعیت کا واحد مدرسہ تھا۔ جہاں طلباء اور اساتذہ کرام ایک خصوصی مزاج کے حامل تھے۔ ایثار و قربانی تمام اساتذہ کرام اور طلباء میں کوٹ کوٹ کر بھری ہوئی تھی۔ حضرت شیخ الحدیث نور اللہ مرقدہ کے تحریر کردہ اس واقعہ سے اس مدرسہ کی خصوصیت کا بخوبی اندازہ ہوتا ہے۔ حضرت شیخ رقم طراز ہیں،

"سہارنپور سے ایک عزیز فارغ ہوئے۔ علمی استعداد بہت رہی تھی اس لئے خیال ہوا کہ اس کا مظاہر العلوم یا اس کی کسی شاخ میں تقرر کرا دوں تا کہ مادرِ علمی اس کی علمی قابلیت سے استفادہ کرے۔ اس دور میں ۲۵ روپے شاخوں کے مدرسین کی تنخواہ تھی۔ اس کو بعض مدرسین نے آمادہ کیا کہ ۲۵ روپے کی بجائے زیادہ تنخواہ طلب کرنا تا کہ ہماری تنخواہوں میں بھی اضافہ ہو جائے۔ اس سے جب میں نے بات کی تو اس نے اساتذہ کے لکھائے ہوئے سبق کے مطابق گفتگو کی اس بنا پر اس کا تقرر نہ ہو سکا۔ پتہ نہیں کس طرح نظام الدین کے بزرگوں نے اس کو اچک لیا اور ترغیب دے کر اپنے مدرسہ کیلئے ۸ روپے مشاہرہ پر لے گئے۔ کچھ عرصہ بعد میرا نظام الدین جانا ہوا تو مجھ کو معلوم ہوا کہ اس نے یہاں آٹھ روپے پر تدریس قبول کر لی ہے۔ بڑی حیرانگی ہوئی میں نے اس کو تخلیہ میں بلایا اور پوچھا کیا معاملہ ہے۔ سہارنپور میں ۲۵ روپے تنخواہ پر تو راضی نہ تھا یہاں ۸ روپے پر نہ صرف راضی ہوا بلکہ تدریس کے ساتھ دیگر خدمت میں پیش پیش۔ اللہ تعالیٰ اس کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ نہایت شرمندگی سے عرض کیا۔ میرا کوئی قصور نہیں۔ ماحول کے اثرات ہیں"

تدریس و تبلیغ، مہمانوں کی ہمہ وقت خدمت کے ساتھ دیگر اپنے دینی معمولات کی ادائیگی بستی نظام الدین کے اساتذہ کرام اور طلباء

کرام کا عام معمول تھا۔ سیکڑوں اور ہزاروں مہمان جو وقت اور حالات کے مطابق بستی نظام الدین میں تشریف لائے کہ ان کی مختلف علاقوں میں تشکیل کی جائے ان کی خدمت اور کھانا پکانے کیلئے کوئی ملازمین مقرر نہیں تھے۔ ان آنے والوں میں شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنی بھی ہیں۔ حضرت مفتی کفایت اللہ مولانا عبد القادر رائے پوری۔ مولانا سید ابو الحسن علی ندوی۔ مولانا منظور احمد نعمانی۔ مولانا عبد الرحمن کامل پوریؒ جیسی عظیم المرتبت شخصیات بھی ہیں۔ ان حضرات اور عام مسلمانوں کی خدمت کیلئے مولانا انعام الحسن سمیت تمام اساتذہ کرام اور طلباء عظام ہمہ وقت حاضر۔ تہجد کے وقت سے جو مشغولیت کا سلسلہ شروع ہوتا رات گئے تک جاری رہتا کئی کئی دن گھر جانے کی فرصت نہیں ملتی جو وقت خدمت اور تبلیغی کاموں سے فراغت کا ملتا وہ تدریس میں صرف ہو جاتا۔ بقول حضرت شیخ الحدیث کام تو اس صورت میں ممکن ہے جب انسان اس کیلئے مجنون ہو جائے۔ حضرت مولانا الیاس صاحبؒ کا تبلیغ سے وارفتگی کا جذبہ حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ اور حضرت مولانا انعام الحسنؒ میں آہستہ آہستہ سرایت کرتا جا رہا تھا تدریس اور تبلیغ دونوں بزرگوں کا اوڑھنا، بچھونا بنتا جا رہا تھا۔ لیکن معلوم ہوتا تھا کہ ابھی ان کی مزید ترتیب کی ضرورت ہے ابھی ایک سلسلہ باقی ہے۔ اس میں کمی نہ رہ جائے۔ حضرت مولانا انعام الحسنؒ تدریس اور تبلیغی خدمات کیوجہ سے ابھی تک اس طرف متوجہ ہی نہ ہو سکے تھے۔ حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ نے ایک مرتبہ پوچھا۔ انعام و یوسف تم نے مولانا محمد الیاس صاحب سے بیعت کر لی۔ جواب دیا نہیں۔ نہ حضرت والا نے حکم فرمایا اور نہ اس طرف مشغولیت کی وجہ سے ہماری توجہ ہوئی۔ حضرت شیخ الحدیث نور اللہ مرقدہ جن کی تمام زندگی لوگوں کی اصلاح کی فکر میں صرف ہوتی تھی اس جواب سے کیسے متفکر نہ ہوتے۔ بہت ہی تاسف اور حیرت کا اظہار فرمایا کہ ابھی تک تم دونوں نے بیعت نہیں کی۔ کیسی بغیر بیعت کے بھی زندگی گذرتی ہے۔ حدیث میں سند حاصل کر لی اور اپنی نسبت پکی کر لی۔ تصوف و سلوک کے بغیر بھی کہیں دین میں رسوخ پیدا ہو سکتا ہے؟ فوراً حکم دیا کہ جاؤ چچا جان سے بیعت کی درخواست کرو۔ دونوں تو خود اس وقت کے منتظر تھے۔ آج تک خود کوئی درخواست نہیں کی تھی حضرت مولانا محمد الیاس صاحب خود ہی رہنمائی اور دستگیری فرماتے رہے لیکن تصوف و سلوک کی بات ہی کچھ اور ہے۔ یہاں بلا کر نہیں طلب پر کام ہوتا ہے۔ یہاں مربی و شیخ رہنمائی نہیں کرتے بلکہ طالب کو خود بار بار طلبگار بننا پڑتا ہے۔ حضرت مولانا انعام الحسن صاحب یہاں بھی کیسے تنہا جا سکتے تھے۔ جس رفیق کے ساتھ تدریس کا ایک ایک لمحہ گذرا۔ جس رفیق کے ساتھ علمی تربیت ہوئی تو روحانی منازل اس کے بغیر کہاں طے ہو سکتے تھے دونوں تیار ہوئے حضرت مولانا الیاس صاحبؒ کی خدمت اقدس میں حاضری دی اور تزکیہ نفس اور اصلاح باطن کیلئے بیعت کے خواستگار ہوئے۔ مربی و شیخ نے دیکھا کہ جذبہ تزکیہ نفس عروج پر پہنچ گیا ہے۔ پھل پکنے کے قریب ہے ذرا سی آنچ کی ضرورت ہے۔ معمولات اور تبلیغ کے مجاہدہ نے قلب کو مصفیٰ کر دیا ہے۔ تو ایک روز حکم دیا۔ بعد نماز ظہر تیار ہو کر غسل کر کے آجانا۔ دونوں حیرت زدہ ہوئے بیعت تو عام طور پر حضرت مولانا الیاس صاحب مغرب کے بعد کرتے ہیں۔ بیعت کرنے والوں کی کثرت ہوتی ہے۔ یہ کیا ہمیں تو تخلیہ میں طلب فرمایا۔ لیکن ان کو کیا معلوم یہ کن کی بیعت ہے اور اس بیعت کے مقاصد کیا ہیں۔ اور اس خاندان سے اللہ تعالیٰ نے کام لینا ہے اس لئے اس کا طریقہ ہی مختلف ہے۔ حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریاؒ فرماتے ہیں۔ جب میری حدیث شریف کی تعلیم کا آغاز ہوا تو ایک دن والد محترم نے مجھے بلایا۔ خود بھی غسل فرمایا اور مجھے بھی غسل کا حکم دیا۔ پھر دو رکعت نماز ادا خود بھی فرمائی اور مجھے بھی نماز ادا کرنے کا حکم دیا۔ پھر دیر تک دعا میں مشغول ہو کر اور رو رو کر دعا فرماتے رہے۔ مجھے تو معلوم نہیں کہ والد صاحب کیا دعا کرتے رہے البتہ میں باربار یہ دعا دہراتا رہا۔ اے اللہ حدیث شریف کا سلسلہ شروع ہوا ہے۔ اب مرتے تک اس کے ساتھ وابستہ رکھیو۔ پھر والد محترم اور حضرت شیخ الحدیث کی دعا کی قبولیت کے اثرات دنیا نے دیکھے۔ شیخ الحدیث کا منصب عطا ہوا۔ اپنے شیخ حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوریؒ کے ساتھ بذل المجہود شرح ابوداؤد میں شرکت کی سعادت نصیب ہوئی۔ تمام مشکل کتابوں کی شرح لکھنے کا شرف عطا ہوا۔ فضائل کی کتابوں کو وہ مقبولیت حاصل ہوئی کہ کروڑوں انسان ہمہ وقت پوری دنیا میں اس کی تعلیم کرتے ہیں۔ لاکھوں انسانوں کی زندگیوں میں انقلاب آیا۔ پچاس سال سے زائد مسند حدیث پر لاکھڑا کیا۔ آج ان کے خاندان کے دو فرد ان کے چچا جان کی خدمت میں تزکیہ نفس کے آغاز کیلئے حاضر تھے۔ عام طریقے سے بیعت ہو جاتی تو پھر دونوں "حضرت جی" کے منصب پر کیسے فائز ہوتے۔ دنیا بھر میں تبلیغی کام کی سرپرستی کس طرح کرتے۔ حضرت مولانا الیاس "غسل

کر کے نماز میں مشغول، دونوں جانشیں بھی غسل کر کے پاک وصاف ہو کر نئے عزم اور نئے حوصلے کے ساتھ امتحان کے میدان میں اترنے کیلئے نئے ولولے اور نئے جذبے کے ساتھ خدمت میں پہنچے۔ حضرت مرشد کامل نے حکم دیا۔ دو رکعت نماز ادا کرو۔ دونوں نے نیت باندھی تو آنکھوں سے آنسوؤں کا سیلاب جاری ہو گیا۔ قلب کی صفائی کا آغاز ہو گیا۔ عجیب کیفیت اور حالت طاری ہو گئی۔ نیا عہد اور نیا وعدہ اور مستقبل میں ایفائے عہد کے تصور سے روح کانپ اٹھی۔ خوف اور امید کا نیا احساس اجاگر ہوا۔ نماز سے فارغ ہوئے تو مرشد نے اللہ تعالیٰ کے دربار میں ہاتھ اٹھا دیئے۔ آنکھوں سے آنسوؤں کا پسندیدہ نذرانہ پیش کیا۔ بڑی دعا تھی۔ بڑی خواہش تھی۔ اونچی تمنا تھی۔ عظیم طلب تھی۔ بغیر کسی سفارش کے کیسے قبول ہوتی اس لئے پہلے پسندیدہ حالت بنائی۔ محبوب رب العالمین ﷺ فرماتے ہیں اللہ تعالیٰ کو دو آنکھیں بہت پسند ہیں۔ ایک وہ آنکھ جو سرحدات اسلام کی حفاظت کیلئے اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے حصول کیلئے رات بھر جاگ کر پہرہ دے۔ دوسری وہ آنکھ جو خوف خداوندی کی وجہ سے موتیوں کی صورت میں آنسوؤں کی لڑی یا ایک آنسو کا قطرہ دربار خداوندی میں پیش کرے۔ آج حضرت مولانا محمد الیاسؒ حضرت مولانا محمد یوسفؒ حضرت مولانا انعام الحسن رحمہم اللہ اپنے محبوب رب العالمین کے دربار میں ہاتھ اٹھائے آنسوؤں کا نذرانہ لئے۔ آنکھوں کو محبوب کی پسندیدہ بنائے التجا فرما رہے ہیں اے اللہ تیری رضامندی اور نبی اکرم ﷺ کی اتباع میں مسلمانوں کو نبی اکرم ﷺ کی سنتوں پر عمل پیرا کرنے کیلئے اور صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین جیسے اعمال پیدا کرنے کیلئے تبلیغ کا کام شروع کیا ہے۔ اے اللہ میں ضعیف اور کمزور ہو گیا ہوں وقت موعودہ کے قریب پہنچ چکا ہوں اللہ اس کام کو جاری و ساری رکھنے کیلئے معاون پیدا فرما۔ یہ دونوں میری اولاد میں سے ہیں۔ ان کو قبول فرما۔ اے اللہ تیرے دربار میں یہ توشہ پیش خدمت ہے۔ اے اللہ پیغمبروں نے دعا فرمائی کہ ہماری اولاد میں سے دین کا کام کرنے والا پیدا فرما تاکہ دین کا سلسلہ جاری رہے اے اللہ ان کی سنت کے مطابق میں بھی آپ سے التجا کرتا ہوں بھیک مانگتا ہوں، اے اللہ ان کو قبول فرمالے۔ میرا جانشین بنا دے۔ میرا علمی اور تبلیغی وارث بنا دے۔ اے اللہ ان سے کام لے لے اے اللہ ان سے کام لے لے، اے اللہ ان دونوں کے ذریعہ اہل تبلیغ کو متحد و متفق رکھنا، اے اللہ ان دونوں کے فیض کو شرق و غرب اور شمال و جنوب میں پھیلا دے، اے اللہ ان دونوں کا فیض عام کر دے، ان دونوں کو مقبولیت عامہ عطا فرما۔ اے اللہ ان دونوں کی اصلاح فرما۔ تزکیہ نفس فرما۔ ظاہر و باطن پاک وصاف کر دے۔

بڑی دیر دعائیں کر کے دونوں بچوں کی طرف رخ کیا۔ اپنے دست مبارک سے مولانا محمد یوسف مولانا انعام الحسن کا داہنا ہاتھ گرفت میں لیا۔ کچھ دیر مراقبہ کئے ہوئے بیٹھے رہے۔ نگاہوں سے قلب اور سینہ کی طرف توجہ فرمائی اور پھر آہستہ آہستہ خطبہ مسنونہ کے ذریعہ اپنے رب کی حمد و ثنا فرمائی نبی آخر الزماں ﷺ کی خدمت عالیہ میں درود شریف کا ہدیہ پیش فرمایا اور پھر فرمایا۔ کہو میں گواہی دیتا ہوں اللہ تعالیٰ کے سوا کوئی معبود نہیں۔ میں گواہی دیتا ہوں کہ محمد ﷺ اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں۔ میں توبہ کرتا ہوں شرک سے، کفر سے، نفاق سے، ہر چھوٹے بڑے گناہ سے، ہر بری بات سے، ہر عیب سے چاہے ظاہری ہو چاہے باطنی۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ شرک کے قریب نہیں جاؤں گا۔ کفر کے قریب نہیں پھٹکوں گا۔ برائی کی طرف آنکھ اٹھا کر نہیں دیکھوں گا۔ شراب کی طرف ہاتھ نہیں بڑھاؤں گا۔ حرامکاری سے اجتناب برتوں گا۔ جھوٹ، فریب، دھوکہ، بدگوئی، بدزبانی اور ہر قسم کے گناہوں سے بچوں گا۔ میں وعدہ کرتا ہوں کہ نماز جماعت کے ساتھ ادا کروں گا۔ رمضان المبارک کے روزے رکھوں گا۔ اللہ تعالیٰ نے وسعت دی تو زکوٰۃ ادا کروں گا۔ مزید توفیق ہوئی تو حج ادا کروں گا۔ میں بیعت کرتا ہو چاروں سلسلوں میں مولانا محمد الیاس کے ہاتھ پر حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوریؒ اور حضرت مولانا رشید احمد گنگوہیؒ کی طرف سے۔ اے اللہ مجھے حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکہ رحمۃ اللہ علیہ کے سلسلے کی برکتیں اور رحمتیں نصیب فرما۔

بیعت فرمانے کے بعد حضرت مولانا الیاسؒ کے چہرے پر خوشی و انبساط کی ایک خاص کیفیت تھی۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اللہ تعالیٰ کی طرف سے اس وقت آپ پر خصوصی نعمت نازل ہوئی ہے آپ نے بیعت کے بعد بے ساختہ فرمایا بہت مبارک ہو اور پھر ایک دم خوشی سے فرمایا۔ انشاء اللہ مبارک ہی ہے۔ حضرت مولانا انعام الحسنؒ کی بیعت کے بعد ذمہ داریوں میں اضافہ ہو گیا۔ سابقہ تدریسی، تبلیغی اور مہمانوں کے اکرام، حضرت مولانا الیاس صاحب کی خدمت کے علاوہ تزکیہ نفس کیلئے مجاہدات کا سلسلہ شروع ہو گیا۔ شیخ نے جن معمولات کی تلقین

فرمائی ان کو زندگی کا حصہ بنا لیا، فارغ وقت میں ذکر و اذکار، حزب الاعظم، دلائل الخیرات، حصن حصین، مناجات قبول، قرآن مجید کی تلاوت گویا جزو زندگی بن گیا۔ غذا کے بغیر تو گزارہ ہو سکتا تھا لیکن ان معمولات کے بغیر گذارا ہی نہیں ہوتا تھا۔ ادھر حضرت مولانا الیاسؒ پر کام کے پھیلانے کا جذبہ روز افزوں ترقی پر تھا اور یہ جذبہ ان کو ایک پل چین لینے نہیں دیتا تھا۔ کبھی ایک علاقے میں کبھی دوسرے علاقے میں دونوں جانشین ہر اجتماع میں ساتھ ادھر مدرسہ دیوبند، مظاہر العلوم سہارنپور، خانقاہ تھانہ بھون، خانقاہ رائے پور اور دیگر مدارس میں محنت کر کے علماء کرام اس کام میں جڑ جائیں تو کام کی رفتار کا کیا ٹھکانہ۔ ایک دن حضرت مولانا عاشق الٰہی سے فرمانے لگے۔ اگر تمام علمائے کرام کے دلوں میں اس کام کا احساس پیدا ہو جائے تو اکیلے کو کام میں کڑھنے کی اور اتنا مدہوش ہونے کی کیا ضرورت پڑے مولانا ظفر احمد عثمانی، مولانا منظور احمد نعمانی، مولانا ابو الحسن علی ندوی سے گھنٹوں گفتگو کے کہ کسی طرح اگر یہ تینوں کام میں جڑ جائیں تو بہت ہی افادیت کا امکان، ادھر بار بار حضرت شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنی، شیخ الحدیث مولانا زکریا حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوری کی رفاقت کی تمنا کہ ان بزرگ ہستیوں کی وجہ سے عوام متوجہ ہو جائیں۔ آپ کی یہ محنت رنگ لائی اور کام تیزی سے پھیلنے لگا فکر ہوئی کہ ہندوستان سے باہر خصوصاً حجاز میں اگر کام شروع ہو جائے تو متوقع ہے کہ کام کی رفتار تیز ہو گی۔ کیونکہ اصل مرکز تو حجاز ہے۔ تو حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریاؒ کی معیت میں حج کیلئے تشریف لے گئے۔ مولانا محمد یوسف، مولانا انعام الحسن ہمراہ ہیں۔ منیٰ، عرفات، مکہ مکرمہ، مدینہ النبی ﷺ میں لوگوں کو دین کی تبلیغ کی تلقین، ایک ایک کی خوشامد، کہیں خود بیان کر رہے ہیں۔ مدرسہ صولتیہ مکہ مکرمہ اور علوم شرعیہ مدینہ منورہ تبلیغی مرکز میں تبدیل ہو گئے حضرت شیخ الحدیث کی وجہ سے علمی افراد کی کثرت سے آمد رہتی۔ یہ تینوں حضرات ان علمائے کرام کو اس کام کی طرف متوجہ کرتے رہتے۔ اسی محنت و لگن نے حضرت مولانا محمد الیاسؒ کو اندر سے کھوکھلا کر دیا۔ اور آخر کار وقت موعود آن پہنچا۔ حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریاؒ حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوریؒ مولانا ظفر احمد عثمانی، مولانا منظور نعمانی، مولانا ابو الحسن علی ندوی اور بڑے بڑے اکابر علمائے کرام تشریف فرما ہیں۔ ذرا سا افاقہ ہوتا تو مجمع میں تشریف لاتے۔ علمائے کرام کو بار بار بلاتے۔ کام کیطرف متوجہ فرماتے۔ مولانا محمد یوسف اور مولانا انعام الحسن صاحبؒ کو بار بار تخلیہ میں یاد فرمایا۔ کیا کیا مقامات طے کرائے۔ سلوک کی کن کن منازل کو عبور کرایا۔ یہ تو اللہ رب العزت ہی کو معلوم ہے لیکن جب وفات کے بعد کے حالات دیکھتے ہیں تو پتہ چلتا ہے کہ دونوں کی طرف اپنی نسبت تامہ مکمل کر دی۔ حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریاؒ فرماتے ہیں۔ وفات سے تین دن قبل مجھے تخلیہ میں بلایا اور فرمایا کہ اب میرا آخری وقت ہے محمد یوسف اور انعام الحسن کے علاوہ دیگر دو چار آدمیوں کو جو صاحب نسبت ہیں۔ حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوری کے مشورہ سے جسے مناسب سمجھو امیر مقرر کر لینا۔

ایک جگہ حضرت شیخ الحدیث تحریر فرماتے ہیں،

حضرت کی وفات کے بعد بحث ہوئی کہ حضرت کی نسبت کس طرف منتقل ہوئی۔ کسی نے کہا تیری طرف کسی نے کہا فلاں کی طرف کسی نے کچھ۔ میں نے کہا تم قیاس آرائیاں کرتے رہو وہ تو لونڈا (مولانا محمد یوسف صاحب) لے اڑا۔

حضرت مولانا الیاسؒ کی وفات کے بعد مولانا محمد یوسفؒ کو امیر مقرر کیا گیا لیکن یک جان دو قالب کے مصداق سفر و حضر، اور ہر مشورے میں مولانا انعام الحسن رفیق کی حیثیت سے ساتھ رہے۔ حضرت مولانا یوسف صاحب نے حجاز اور دیگر ممالک کی طرف کام کو وسیع کرنے کی کوشش فرمائی حضرت مولانا انعام الحسن آپ کے شانہ بشانہ کام کو تیز فرمانے کیلئے جدوجہد کرتے رہے۔ حضرت مولانا الیاسؒ کے زمانہ میں کام کا آغاز تھا، حضرت مولانا یوسف کے زمانہ میں توسیع کا آغاز ہوا۔ اور حضرت مولانا انعام الحسن کے زمانہ میں کام پوری دنیا میں پھیل گیا پہلے امیر و بانی کے ساتھ جن دو ہستیوں نے کام کا آغاز کیا تھا تیسری ہستی مولانا انعام الحسن کے زمانہ میں ہی کام کی ایک حد تک تکمیل ہو گئی۔ حضرت مولانا الیاسؒ کی طرح مولانا محمد یوسف صاحب اور مولانا انعام الحسنؒ نے بھی معمول کے مطابق ایک سال سفر حجاز اور ایک سال اعتکاف کی سنت کو جاری رکھا اور حضرت مولانا محمد الیاسؒ کے طریقہ کو ہاتھ سے جانے نہیں دیا۔ یہی وجہ ہے کہ ان دونوں نوجوانوں کی رفاقت حضرت مولانا الیاس صاحبؒ کے کسی ساتھی نے ترک نہیں کی۔ مولانا سید ابو الحسن علی ندوی مولانا انعام الحسنؒ کی وفات پر تعزیتی بیان کے سلسلے میں

## حضرت مولانا محمد الیاس رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں

"کیسا غلط رواج ہو گیا ہے، دوسرے لوگ ہماری بات مان لیں تو اسکو ہم اپنی کامیابی سمجھتے ہیں اور نہ مانیں تو اس کو ہماری ناکامی سمجھا جاتا ہے، حالانکہ اس راہ میں یہ خیال کرنا بالکل ہی غلط ہے، دوسروں کا ماننا یا نہ ماننا تو ان کا فعل ہے، اکے کسی فعل سے ہم کامیاب یا ناکام کیوں کیے جائیں، ہماری کامیابی یہی ہے کہ ہم اپنا کام پورا کر دیں، اب اگر دوسروں نے نہ مانا تو یہ انکی ناکامی ہے۔ ہم اکے نہ ماننے سے ناکامیاب کیوں ہو گئے؟ لوگ بھول گئے، وہ منوا دینے کو (جو درحقیقت خدا کا کام ہے) اپنا کام اور اپنی ذمہ داری سمجھنے لگے، حالانکہ ہماری ذمہ داری صرف بطریق حسن اپنی کوشش لگا دینا ہے منوانے کا کام تو پیغمبروں کے سپرد نہیں کیا گیا۔

ہاں نہ ماننے سے یہ سبق لینا چاہئے کہ شاید ہماری کوشش میں کمی رہی اور ہم سے حق ادا نہ ہو سکا جس کی وجہ سے اللہ پاک نے یہ نتیجہ ہمیں دکھلایا اور اس کے بعد اپنی کوشش کی مقدار بڑھا دینے اور دعاء و توفیق طلبی میں بھی کماً و کیفاً اضافہ کرنے کا عزم کر لینا چاہئے۔"

لکھتے ہیں۔

حضرت مولانا انعام الحسنؒ کے زمانہ میں پوری دنیا میں کام پھیل گیا اور تبلیغی کاموں کو عوام الناس میں مقبولیت حاصل ہوئی (اس کی اصلی وجہ تو تائید الٰہی ہے) اس میں مولانا انعام الحسنؒ کے اس طرز کا زیادہ دخل ہے کہ انہوں نے کام کے نہج کو اپنے مرشد حضرت مولانا محمد الیاسؒ کے طریقے کے مطابق جاری رکھا اور ان اسلوب اور اصولوں کی پاسداری کی جو حضرت مولانا الیاسؒ نے اس کام کے سلسلے میں وضع فرمائے تھے۔

حضرت مولانا یوسفؒ کی وفات کے بعد آپ کے علاوہ اور کون نائب ہو سکتا تھا اس لئے حضرت شیخ الحدیث نور اللہ مرقدہ نے آپ کی امارت کا اعلان فرمایا۔ حضرت مولانا انعام الحسنؒ کے امیر ہونے سے آپ کی ذات پر کیا اثر پڑتا تھا آپ کی ذات میں تو یہ کام پہلے ہی راسخ ہو چکا تھا بس اب فرق صرف اتنا ہوا کہ آپ "حضرت جی" کے نام سے پکارے جانے لگے۔ حضرت مولانا انعام الحسنؒ نے سب سے پہلا کام یہ کیا کہ تمام اطراف میں خطوط ارسال فرما دیئے کہ حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ کا انتقال ہو گیا۔ ان کی تعزیت یہ ہے کہ ان کے کام میں شرکت کی جائے۔ جتنی رقم اور وقت نظام الدین میں تعزیت پر آنے کیلئے صرف ہو وہ وقت اور رقم اپنے علاقوں میں تبلیغی کام میں لگا دیں۔ اس خط کے بہت اچھے نتائج نکلے اور ہزاروں جماعتیں حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کے ایصال ثواب کے عنوان سے روانہ ہوئیں اور کام میں ایک دم تیزی آگئی۔ حضرت مولانا محمد یوسف صاحبؒ کے زمانہ میں حجاز میں الحمدللہ کام کافی حد تک پھیل چکا تھا۔ عرب حضرات کے دل میں کام کی لگن پیدا ہو گئی تھی۔ اب یورپ۔ افریقہ اور امریکہ کے مسلمانوں کی حالت زار کے بارے میں تشویشناک خبریں آ رہی تھیں۔ حضرت مولانا انعام الحسنؒ کو اس کی بہت زیادہ فکر تھی۔ تبلیغی کام کرنے والے ساتھی بارہا آپ کی توجہ اس طرف دلا چکے تھے۔ حضرت مولانا انعام الحسنؒ نے اس کو فوقیت دی اور جماعتوں کی جماعتیں یورپ کی طرف روانہ کیں۔ ابتدا میں بہت زیادہ مشکلات پیش آئیں۔ بہت سے ساتھی معاشرہ کی خرابی میں بہہ گئے۔ حضرت مولانا انعام الحسن صاحب نے ان اثرات کو ختم کرنے کیلئے مقامی نوجوان علمائے کرام کی جماعتیں تیار کیں۔ وہاں کے احباب کو خصوصی طور پر متوجہ کیا۔ پرانے لوگوں کو اس کام پر آمادہ کیا الحمدللہ حضرت مولانا انعام الحسنؒ کے اخلاص کی برکت سے یورپ، افریقہ، امریکہ، اور مشرق بعید کے ممالک، روس سے آزاد ہونے والی ریاستوں میں کام شروع ہوا۔ یورپ اور افریقہ میں کام کو اتنی مقبولیت حاصل ہوئی کہ ان علاقوں میں باقاعدہ سالانہ اجتماعات شروع ہوئے۔ ہر شہر میں تبلیغی مرکز قائم ہو گئے۔ تبلیغی کام کی برکت سے مدارس کا جال بچھ گیا۔ پاکستان، بنگلہ دیش وغیرہ کے اجتماعات میں لاکھوں افراد کی شرکت ہونے لگی۔ حضرت مولانا انعام الحسنؒ نے اس کام کو منظم کرنے کیلئے جو دور رس فیصلے فرمائے تھے اس کی برکت ہے کہ آج پوری دنیا میں کام کرنے والوں کی تعداد کئی لاکھ سے تجاوز کر گئی ہے۔ مختلف الخیال افراد شوریٰ میں شریک ہیں لیکن الحمدللہ حضرت مولانا الیاسؒ کے اصولوں کے مطابق کام بغیر کسی اختلاف کے

جاری ہے۔ اس میں مولانا انعام الحسنؒ کی اصابت رائے، دوبینی اور دور اندیشی کا بہت زیادہ دخل ہے۔ حضرتؒ جماعت کے امیر تھے اور تبلیغی اصولوں کے مطابق جماعت کے امیر کا فیصلہ حتمی اور آخری ہوتا ہے۔ شوریٰ صرف مشورہ دینے کی مجاز ہے۔ کثرت رائے سے فیصلہ نہیں کیا جاتا۔ امیر کو یہ حق حاصل ہے کہ پوری شوریٰ کی رائے کے خلاف تبلیغی کام کی افادیت کے پیش نظر فیصلے فرمائے لیکن حضرت مولانا انعام الحسنؒ کی پوری امارت کی تاریخ گواہ ہے کہ آپ نے اتفاق رائے کے بغیر کبھی فیصلہ نہیں فرمایا۔ مجلس شوریٰ کے ارکان بھی اس کے گواہ ہیں۔ عجیب منظر ہوتا تھا۔ شوریٰ کا اجلاس ہے۔ حضرت مولانا عمر پالن پوری، حضرت مولانا قاری عبید اللہ، حضرت مولانا مفتی زین العابدین، بھائی عبدالوہاب، حضرت مولانا سعید احمد خان اور دیگر بڑے بڑے حضرات تشریف فرما ہیں۔ ایک رائے آئی ہے۔ بہت شدت سے بحث جاری ہے کچھ لوگ ایک رائے کے حق میں دلائل کا انبار لگا رہے ہیں۔ دوسرے کچھ لوگ دوسری رائے کے حق میں مدلل گفتگو کر رہے ہیں۔ دونوں طرف کے دلائل اس کے متقاضی کہ ان کے حق میں فیصلہ ہو۔ "حضرت جی" اطمینان سے دونوں طرف کی باتیں سن رہے ہیں۔ ہر ایک مطمئن کہ "حضرت جی" ان کے دلائل کے مطابق فیصلہ دیں گے۔ حضرت جی فرماتے ہیں دلائل جاری رکھیں۔ ایک ایک کر کے دونوں طرف کے احباب ایک دوسرے کی رائے سے قریب ہو رہے ہیں۔ دلائل کا سلسلہ جاری ہے تاآنکہ تمام ساتھی ایک رائے پر متفق ہو گئے حضرت جی نے فرمایا۔ الحمدللہ اللہ تعالیٰ نے ہمارے قلوب کو ایک رائے پر جمع فرما دیا اور یہی حق ہے اور یہی مشورہ کا فائدہ۔ کوئی ساتھی بھی ناراض نہیں کہ اس کی رائے کے مطابق فیصلہ نہیں ہوا۔ حکم ٹھونسنا امارت نہیں دلوں پر حکومت کرنا امارت ہے۔ حضرت مولانا انعام الحسنؒ نے اپنے شہروں حضرت مولانا الیاسؒ حضرت مولانا محمد یوسفؒ کی طرح دلوں پر حکومت کی۔ آپ کی زیارت کرنے اور آپ سے مصافحہ کرنے والوں کی بے تابی اس کی شاہد ہے۔ ایک ایک اجتماع میں لاکھوں افراد سے مصافحہ کرنا۔ جماعتوں کو مصافحہ کر کے رخصت کرنا کوئی آسان کام نہیں۔

حضرت مولانا انعام الحسنؒ عام طور پر تقریر بہت کم فرماتے تھے زیادہ تر اجتماعات میں آپ دعا فرمایا کرتے تھے۔ یہ دعا اتنی مقبول اور اتنی اثر انگیز اور اتنی رقت قلب کے ساتھ ہوتی تھی کہ بڑے بڑے لوگ اس میں شرکت کرنا اپنی نجات کیلئے ضروری سمجھتے تھے۔ عام اجتماع میں اگر لوگوں کی تعداد ایک لاکھ ہوتی تو حضرت جی کی دعا کی وجہ سے دعا کے دن یہ تعداد تین لاکھ سے تجاوز کر جاتی۔ حضرت جیؒ رو رو کر اتنے درد سے دعا کرتے کہ معلوم ہوتا کہ عرش الٰہی بھی آپ کی گریہ و زاری سے متاثر ہو گیا ہے۔ دعا کے وقت ایسا محسوس ہوتا کہ آسمان سے لیکر زمین تک فرشتے صف بنائے ایستادہ کھڑے ہیں اور ہر فرشتہ سبقت لے جانے کی کوشش کر رہا ہے کہ اس دعا کو رب کائنات کے دربار میں پہنچانے کا شرف ہمیں کو حاصل ہو جائے۔ جب آپ درد بھرے لہجے میں اے اللہ فرماتے مجمع تڑپ جاتا۔ آنکھوں سے آنسوؤں کا سیلاب امنڈ آتا خود بھی حضرت بہت زیادہ روتے اور مجمع کو بھی رلاتے۔ پون پون گھنٹہ اپنے رب کے حضور آہ و زاری میں مصروف ہوتے۔ صرف اپنے لئے نہیں، مجمع کے لئے نہیں، امت کے ایک ایک فرد کیلئے۔ امت کے ایک ایک گناہ کی معافی کیلئے۔ امت کے ایک ایک مرض کی شفایابی کیلئے امت کے ایک ایک اعمال کی اصلاح کیلئے۔ نبی اکرم ﷺ کی اتباع، صحابہ رضوان اللہ علیہم اجمعین جیسے اعمال پیدا ہونے، علماء اور اہل علم کے کاموں کی ترقی، خانقاہیں اور مدارس دینیہ کے تحفظ، اسلامی مملکتیں کی بقا اور حکمرانوں کے دلوں میں دین کی محبت پیدا ہونے کی، تبلیغ کا کام کرنے والوں کی خصوصی نصرت، اپنے عجز و انکساری کے اظہار۔ اپنی کمزوری پر اظہار ندامت۔ اپنے لئے اور تبلیغی کام کرنے والوں کیلئے تائید غیبی۔ غرض ایک ایک دعا کئی کئی مرتبہ اتنے اصرار سے مانگتے کہ دعا کرنے والوں کو یقین آجاتا کہ اللہ رب العزت اس ہاتھ کو رد نہیں فرمائینگے۔ بعض مرتبہ اتنی التجا اور آہ و زاری فرماتے کہ دیکھنے والوں کو ترس آجاتا۔ تین دن کے تھکے ہوئے لوگ جو جانے کی تیاری میں مشغول لیکن آپ کی دعا کے لمبے ہونے کی تمنا کرتے۔ پوری دعا کے دوران اتنا پر سکوت، روحانی ماحول ہوتا کہ بڑے سے بڑا گناہ گار بھی متاثر ہوئے بغیر نہیں رہتا جب آپ دعائیں فرماتے اے اللہ، اللہ کے راستے میں چلنے والوں کام کرنے والوں کی نصرت فرما ان کی دستگیری فرما تو مجمع میں موجود لاکھوں افراد کے قلوب سرور و انبساط کی عجیب کیفیت سے سرشار ہو جاتے۔ ان کے دلوں میں تقویت اور حوصلہ پیدا ہوتا۔ اجتماعات کے بعد آپ کی دعا کے اثرات ملک میں کئی روز تک باقی رہتے۔ پورے ملک میں اس دعا کے چرچے ہوتے۔ دور دراز سے لوگ

اس دعا کی کیسٹ لے جاتے اور گاڑیوں اور گھروں میں وہ دعائیں سنی جاتیں۔

اتنے بڑے منصب پر پہنچنے کے باوجود آپ تکلفات اور حکمرانوں سے میل جول سے بہت دور رہتے مختلف ممالک کی اسلامی حکومتوں اور بعض غیر مسلم حکومتوں نے آپ کیلئے تبلیغی جماعتوں کو بار بار پیشکش کی کہ ان کو سرکاری اعزاز و اکرام سے لایا جائے گا لیکن آپنے مشورہ سے انکار کر دیا اور فرمایا۔ میں مسکین آدمی ہوں۔ آداب شاہی سے واقف نہیں۔ حکمرانوں سے ملنے میں تبلیغ کے کام کا ضرر ہے اس لئے معذرت خواہ ہوں۔ صدر ضیاء الحق مرحوم کی خواہش تھی کہ وہ "حضرت جی" کا ائیرپورٹ پر استقبال کریں لیکن حضرت جی نے اس کو بھی تبلیغی کام کیلئے خلاف مصلحت گردانا اور صاف انکار کر دیا۔ نواز شریف دور میں اور موجودہ دور میں صدر فاروق لغاری نے کوشش کی کہ کسی طرح "حضرت جی" کے ساتھ چند لمحات کی رفاقت نصیب ہو جائے لیکن حضرت جی نے انکار فرما دیا۔

اسی طرح پاکستان حکومت نے بارہا سرکاری پروٹوکول، سرکاری حفاظتی دستے کی پیشکش کی۔ حضرت جیؒ نے اس سے بھی انکار کر دیا اور فرمایا۔ الحمدللہ محبت کرنے والے مخلصین ہر قسم کے انتظامات کر لیتے ہیں اللہ تعالیٰ نے حفاظت کا وعدہ فرمایا ہے۔

یہ چونچلے دنیاوی نام و نمود کیلئے ہیں۔ تبلیغ کرنے والوں کو اس سے اجتناب کرنا چاہئے۔ بستی نظام الدین۔ رائے ونڈ کے مہمان خانے اور تبلیغی اجتماعات کے خصوصی خیموں میں حضرت جی کی زیارت کیلئے ہر شخص آزادی کے ساتھ جاسکتا تھا۔

پاکستان کے اجتماع میں گذشتہ سال تشریف لائے تو کسی کے ذہن میں یہ بات نہیں تھی کہ یہ "حضرت جی" کا آخری دیدار ہے۔ صحت پہلے سے زیادہ اچھی۔ رائے ونڈ اجتماع کے بعد کراچی تشریف لائے اور کراچی میں خصوصی اجتماع میں خصوصی دعا فرمائی۔

حضرت مولانا انعام الحسنؒ کے دور میں پوری دنیا میں کام کی وسعت ہوئی بدقسمتی سے حجاز مقدس میں کام میں رکاوٹ پیدا ہو گئی۔ گذشتہ دور میں حرم بیت اللہ پر چند مفسدین نے قبضہ کیا تھا اس کی وجہ سے سعودی حکومت نے تمام کاموں کی نگرانی شروع کی۔ مذہبی کاموں کو روک دیا حضرت مولانا انعام الحسنؒ کو اس کی بہت زیادہ فکر تھی کام تو سعودی عرب میں بند نہیں ہوا لیکن خفیہ کام کی وجہ سے بہت زیادہ مشکلات تھیں۔ مولانا سعید خان صاحب نے شہریت کی قربانی دیکر قبول کر لی لیکن تبلیغی کام بند کرنے کی شرط پوری نہیں کی۔ اس صورت حال کے پیش نظر مولانا انعام الحسنؒ نے بھرپور کوشش کی سعودی عرب میں دوبارہ از سر نو کام کا آغاز ہو۔ آخر کار اس سال آپ نے اس کو بھی پایہ تکمیل تک پہنچایا۔ اور ۲۰۰ افراد پر مشتمل تبلیغی قافلہ حضرت جی کی معیت میں سعودی عرب پہنچا اور ریاض اور مکہ مکرمہ مدینہ منورہ وغیرہ کے اسفار ہوئے اور الحمدللہ بہت زیادہ کام ہوا۔

ایسا معلوم ہوتا تھا کہ حضرتؒ پر ایک خاص کیفیت اور جذبہ طاری ہے۔ اور غالباً اللہ رب العزت نے آپ سے یہ آخری کام لینا تھا۔ اس لئے اس سفر میں آپ کی صحت بھی بہت اچھی رہی اور نجی ملاقاتوں میں آپ نے بہت زیادہ کام کی ترغیب دی اور اس سفر کے بہت امید افزا نتائج نکلنے کی توقع ہے۔ اس کی تکمیل کے بعد آخر کار آپ کی محنت کا وقت پورا ہوا اور رب کائنات نے تھکے ہوئے مسافر کو ابدی آرام کیلئے اپنے پاس بلا لیا۔ حضرت مولانا انعام الحسن کی رحلت سے حضرت مولانا الیاسؒ کے براہ راست تربیت یافتہ حضرات کے ایک طبقہ سے امت محروم ہوئی اب بعد کے آنے والے حضرت مولانا محمد یوسف صاحب حضرت مولانا انعام الحسن صاحب کے تربیت یافتہ ہیں اللہ تعالیٰ تبلیغی کام کو ترقیات سے نوازے۔ آمین



# محبوب سے ملاقات

انتخاب و ترجمہ: محمود الحسن اعظمی

الشیخ مولانا انعام الحسن الکاندھلوی امیر جماعۃ الدعوۃ و التبلیغ

استاثرت رحمۃ اللہ تعالیٰ بالشیخ التقی الصالح النقی مولانا انعام الحسن الامیر الثالث لجماعۃ الدعوۃ و التبلیغ "بستی حضرۃ نظام الدین" بدھلی الجدیدۃ، حیث یوجد المقر العالمی للجماعۃ، وذلک فی الساعۃ الواحدۃ و النصف من لیلۃ السبت ۱۰/محرم ۱۴۱۶ھ ۱۰/یونیو ۱۹۹۵ اثر نوبۃ قلبیۃ شدیدۃ المت بہ فی نحو الساعۃ التاسعۃ من لیلۃ المذکورۃ، وقد توفر الاطباء الکبار البارعون فی امراض القلب علی معالجۃ نحو ثلاث ساعات متالیۃ، ولکن اجل اللہ کان قد جاء، فانا للہ و انا الیہ راجعون۔

وانتشر نعی وفاتہ فی ارجاء الھند کلھا و فی العالم کلہ فی ظرف سویعات وقبل طلوع الفجر الصادق، انتشار النار فی الھشیم، ورغم قارۃ الطقس و ارتفاع درجۃ الحرارۃ اکثر من ای فصل من فصول الصیف فی دھلی وما جاورھا من المناطق، توافد الناس من کل انحاء الھند ومن شتی اقطار الدنیا بما فیھا بنغلا دیش و باکستان و المملکۃ العربیۃ السعودیۃ و الامارات العربیۃ المتحدۃ وبریطانیا و افریقیا لیحضروا الصلاۃ علیہ، وکان المسؤلون قد قرروا ان یصلی علیہ فی الساعۃ السادسۃ مساء، ولکن کثرۃ الحضور الذین یقدر عددھم بخمس مائۃ الف و الذین ضاق عنھم ساحۃ "مقبرۃ ھمان" التی کانت قد خصصت للصلاۃ علیہ، وجمیع الشوارع و الطرقات و المنتزھات الملاصقۃ، اخرت الصلاۃ علیہ الی ما بعد المغرب، ووری جثمانہ بجوار الشیخ محمد یوسف الکاندھلوی رحمہ (المتوفی ۲۹ ذوالحجۃ ۱۳۸۵ھ ۲/۱ ابریل ۱۹۶۵م الامیر الثانی للجماعۃ، وذلک بجانب مقر الجماعۃ فی "بستی نظام الدین"

کانت لہ رحمہ اللہ مشارکۃ جیدۃ فی عدد من العلوم الاسلامیۃ بما فیھا الحدیث و الفقہ وما یتصل بھما من العلوم کما کان لہ تعمق فی قواعد العربیۃ من النحو و الصرف، قام بتدریس شتی الفنون عبر نحو اربعین سنۃ، ولہ کتابات فی الدعوۃ و البحث العلمی غیر مطبوعۃ، ولہ تعلیقات قیمۃ مطبوعۃ علی کتاب "حیاۃ الصحابۃ" المعروف المقبول فی العالم الاسلامی کلہ، لصاحبہ الشیخ محمد یوسف الکاندھلوی الامیر الثانی لجماعۃ الدعوۃ و التبلیغ۔

وکان قد عینہ الشیخ محمد زکریا بن یحیی الکاندھلوی (المحدث الکبیر و صاحب مؤلفات کثیرۃ شھیرۃ، المتوفی ۱۴۰۲/۱۹۸۲م امیرا للجماعۃ اثر وفاۃ الشیخ محمد یوسف الکاندھلوی (۱۳۸۵ھ/۱۹۶۵م) وشغل ھذا المنصب الجلیل نحو ثلاثین سنۃ، وتوسعت علی عھدہ رقعۃ النشاطات الدعویۃ، وامتدت الی معظم اقطار العالم، وقامت لھا مراکز فی شتی عواصم الدنیا، وانضم

اليها انواع قطاعات المسلمين، فصلحوا اصلحوا، وخاضوا الله وانابوا، واقلعوا عن المعاصي، وتابوا من الذنوب، وهبت رياح الايمان في القلوب، واتقدت مجامر حب الرسول ﷺ في النفوس، وعملت الجماعة۔ التي تتبت الصمت وعدم الدعاية باعمالها على ايجاد الاتحاد والتضامن والاخوة الاسلامية الصادقة فيما بين المسلمين، ومهدت لغير المسلمين الطريق الى السلام من خلال تقيد المنتمين اليها بجميع آداب الدين التي تجذب النفوس وتؤثر في القلوب، دونما دعاية كثيفة او اقاويل عريضة ودعاوى فارغة، على عكس الجماعات والحركات السلامية المنتشرة في ارجاء العالم التي تعمل قليلا وتتكلم كثيرا، بل تتكلم دون ان تعمل شيئا او تدخل في حسابها اعمال شقيقاتها، والنجاح الذي احرزته الجماعة احرازا لم تحرزه اية حركة او جماعة اسلامية، يعود اصلا وقبل كل شيئ الى الاخلاص والاحتساب الذين تحدث عنهما بعض المخلصين العقلاء المجربين في بعض خطاباتهم وكتاباتهم فقالوا انهما قد لا يوجدان اليوم الا في بعض الافراد شاذا۔ او في جماعة الدعوة والتبليغ اذا كانا يوجدان في جماعة اجل ان روح الاخلاص والاحتساب والتالم الصادق والتحرق الواقعي على حالة المسلمين اليوم هي السلاح الذي فتحت به الجماعة من قلوب العباد واراضي البلاد و مساحات الزمان والمكان مقدارا اوسع لم تستطع ان تفتحه اية حركة دعوية او اصلاحية معاصرة، رغم ترتيباتها الكثيرة وامكانيتها المادية العريضة وابهتها وعنايتها بالشكل والمظهر دون الحقيقة والمخبر۔

ولد الشيخ محمد انعام الحسن في وطنه الام "كاندهله" ۔ قرية جامعة في مديرية مظفر نكر بولاية اترابراديش بالهند۔ وبها نشا وتلقى مبادي القراءة ثم انتقل في التاسعة من عمره الى بستي نظام الدين بدهلي مع مؤسس جماعة الدعوة والتبليغ الداعية العظيم والمصلح الكبير الشيخ محمد الياس الكاندهلوي (المتوفى ۲۱/ رجب ۱۳۶۳ ھ الموافق ۱۹۴۳م، وتلقى التعليم الابتدائي والثانوي والمتوسط عليه وعلى مولانا احتشام الحسن ومن اليهما من العلماء ثم التحق بجامعة مظاهر علوم بسهارنبور لتلقى التعليم العالى ولكن الشيخ الياس استدعاه واكمل تحصيل تعليمه العالى في مدرسة "كاشف العلوم" التابعة لمقر الجماعة في "بستي حضرة نظام الدين" وتلقى التربية من الشيخ محمد الياس وعليه تخريج في التزكية والاحسان، وقد ابدى الشيخ ثقته الغالية به، لدى لحاقه بالرفيق الاعلى فيما يخص القيام بمهام النشاطات الدعوية وادارة الجماعة۔

ينتهي نسب الشيخ محمد انعام الحسن الى الشيخ الاجل والعالم الرباني الامثل المفتي الهي بخش الكاندهلوي ونسبه كمايلي مولانا محمد انعام الحسن بن مولانا اكرام الحسن، بن مولانا حكيم رضي الحسن، بن مولانا حكيم محمد ابراهيم بن مولانا نور الحسن، بن مولانا ابو الحسن، بن المفتي الهي بخش الكندهلوي والمتوفي ۱۲۳۵ھ/۱۸۲۸م)

ويمكن تقدير اهمية المكانة التي كان يتمتع بها الشيخ الصالح مولانا محمد انعام الحسن بانه بعد وفاته تدارس القائمون على الجماعة في مقرها بدهلي قضية نصب امير جديد يخلفه في اهلية ومقدرة مطلوبة في القيام بالمسئوليات الدعوية الباهظة المتزايدة مع الايام الممتدة شرقا وغربا من ارض الله الواسعة، وقد عرضوا طلبهم على عدد من الصلحاء في الجماعة ينتمون الى اسرته الكاندهلوية مباشرة او غير مباشرة وعن طريق عمومته او خؤولته او لاينتمون اليها، ولكنهم جميعا اعتذروا عن تحمل هذا العب الثقيل، فالتجا المسئولون الى تشكيل مجلس استشاري يقوم بادارة الجماعة ونشاطاتها وحركاتها في داخل الهند وخارجها، واذا كان اعتذارهم عن قبول منصب الامير راجعا الى اخلاصهم الزائد فان ذلك في الوقت نفسه يعكس مدى اهمية المنصب الذي شغله الشيخ محمد انعام الحسن عبر ثلاثين سنة بجدارة، فجزاه الله خير الجزاء عما قام به نحو الاسلام والمسلمين، ووفق من خلفوه لحسن الاستمرار في المهام الدعوية، ولا حرمنا اجره، ولا فتنا بعده، وادخله جنة الفردوس مع الانبياء والصديقين الشهداء والصالحين وحسن اولئك رفيقا۔

یہ مضمون دارالعلوم دیوبند کے ترجمان "الداعی" سے لیا گیا ہے۔

اللہ تعالیٰ کی رحمت نے تبلیغی جماعت کے تیسرے امیر حضرت مولانا انعام الحسن صاحب نور اللہ مرقدہ کو بستی نظام الدین نئی دہلی میں جو کہ تبلیغی جماعت کا عالمی مرکز ہے۔ اپنی آغوش میں ڈھانپ لیا یہ واقعہ ڈیڑھ بجے شب ہفتہ بتاریخ ۱۰ محرم سن ۱۴۱۶ھ بمطابق ۱۰ جون ۱۹۹۵ کو پیش آیا ہفتہ کی رات ۹ بجے اچانک آپکو دل کی شدید تکلیف محسوس ہوئی بڑے بڑے ماہرین امراض قلب ڈاکٹروں نے اپنی ہر ممکنہ کوشش کر ڈالی لیکن اللہ کی طرف سے پیغام اجل آچکا تھا اس لئے یہ کوششیں بار آور ثابت نہ ہو سکیں۔

اور اپنے روحانی بیٹوں کو یتیم چھوڑ کر رخصت ہو گئے۔ اناللہ وانا الیہ راجعون۔

آپکی وفات کی خبر تھوڑی ہی دیر میں جنگل کی آگ کی طرح اندرون ملک اور بیرون ملک ساری دنیا میں پھیل گئی۔ اور اندرون ملک اور بیرون ملک سے لوگوں کی آمد کا تانتا بندھ گیا حالانکہ اس دن نئی دہلی اور اسکے قرب و جوار میں انتہائی گرم اور درجہ حرات نہایت بلند تھا۔

وہاں کے لوگوں کا کہنا ہے کہ اس سے زیادہ درجہ حرارت کبھی نہیں بڑھا مگر اسکے باوجود لوگ فوج در فوج نئی دہلی بستی نظام الدین کیطرف آتے چلے جارہے تھے ایسا لگتا تھا کہ انسانوں کا ٹھاٹھیں مارتا ہوا سمندر ہو جسے کوئی غیبی طاقت۔

تبلیغی جماعت کے ذمہ دار حضرات نے یہ طے کیا کہ شام چھ بجے مقبرہ ہمایوں میں نماز جنازہ اداکیجائے لیکن چھ بجے سے پہلے ہی مقبرہ ہمایوں اور اس سے متصل پارک اور اسکے اردگرد کی سڑکیں گلیاں لوگوں سے بھر گئیں تقریباً لاکھوں افراد آپکی نماز جنازہ میں شرکت کیلئے صف بستہ کھڑے ہوئے تھے، اس لئے جنازہ کو مغرب کے بعد تک کیلئے موخر کر دیا اور مغرب کے بعد نماز جنازہ کی ادائیگی کی گئی، اور حضرت جی کو بستی نظام الدین کے مرکز کے پاس حضرت مولانا یوسف صاحب کے پہلو میں سپرد خاک کیا گیا۔ اللہ جل شانہ اس زمین کو حضرت جی کیلئے جنت کے باغوں میں سے ایک باغ بنائے، آمین۔

حضرت جی رحمۃ اللہ علیہ ایک دلسوز مبلغ ہونے کے ساتھ ساتھ جید عالم دین بھی تھے۔ اور آپکو علوم عربیہ کے ساتھ ساتھ حدیث وفقہ پر بھی بڑی دسترس حاصل تھی اور تقریباً چالیس سال تک حضرت نے مختلف فنون کی کتابیں پڑھائیں دعوۃ اور علمی مباحث پر آپکی بہت سی غیر مطبوعہ تصانیف ہیں۔

اللہ تعالیٰ کسی کو توفیق دے کہ وہ ان مخطوطات کو کتابی شکل میں منظر عام پر لے آئے۔

اور بہت سی کتب پر آپکے حواشی و تعلیقات بھی ہیں جنمیں سے حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کی کتاب "حیاۃ الصحابہ" پر آپکی تعلیق قابل دید ہے، حضرت جی رحمۃ اللہ علیہ کو مولانا یوسف صاحبؒ کے انتقال کے بعد حضرت شیخ الحدیث مولانا زکریا صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے تبلیغی جماعت کا امیر مقرر فرمایا تھا، حضرت شیخ الحدیث صاحبؒ کی نظر انتخاب کو داد دینے کا جی چاہتا ہے کہ ایسے شخص کو یہ اہم امارت سونپی جو واقعی اسکے لائق تھا اور لگتا تھا کہ شاید اللہ جل شانہ نے اسے اسی کام کیلئے پیدا کیا ہے آپ تیس ۳۰ سال تک تبلیغی جماعت کے امیر رہے اور اس اہم منصب پر متمکن رہے آپکے دور امارت میں تبلیغی جماعت کی سرگرمیوں کا دائرہ کار دنیا کے کونے کونے تک پھیلا اور بے شمار ممالک میں اس مقدس کام کا آغاز ہوا اور بے شمار ملکوں کے دار الحکومت میں تبلیغی جماعت کے مراکز بنے اور مسلمان مزید تبلیغی جماعت میں فوج در فوج داخل ہونے لگے اور جماعتوں کے ساتھ نکلنے بھی لگے اور انہوں نے اپنی اصلاح بھی کی اور دوسروں کی اصلاح کی فکر ساتھ لیکر اپنے اپنے گھروں کو لوٹے، اور بہت سے لوگوں نے جماعت میں نکلنے کیوجہ سے گناہوں کی زندگی کو ترک کر دیا اور رجوع الی اللہ کیطرف متوجہ ہوئے اور اس جماعت کی برکت کیوجہ سے ایک مرتبہ پھر مسلمانوں کے دلوں میں ایمان و یقین کی ہوائیں چلنے لگیں۔ اور حضور ﷺ کی محبت کی چنگاری جو کہ تقریباً مسلمانوں کے دلوں میں بجھنے لگی تھی وہ پھر بھڑکنے لگی اور مسلمانوں کا شیرازہ جو کہ بکھر کے رہ گیا تھا وہ ایک مرتبہ پھر جڑنے لگا لوگوں کے درمیان اتحاد و اتفاق کی فضاء پیدا ہونے لگی۔

جسطرح اس جماعت کا اثر مسلمانوں کی زندگی اور ان کے باہمی تعلقات پر پڑا اس طرح غیر مسلموں کیلئے بھی تبلیغی جماعت نے اسلام کی حقانیت بڑے دلنشیں انداز میں پیش کی اس سے انکا اسلام میں داخل ہونا بڑی حد تک ممکن ہو گیا اور عملی طور پر بہت سے غیر مسلم اسلام میں داخل ہونے بھی لگے۔

بانی و امیران تبلیغ جماعت مولانا محمد الیاسؒ، مولانا محمد یوسفؒ، مولانا انعام الحسنؒ اور جماعت کی دینی جدوجہد

## حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ تعالی نے فرمایا

"آپ لوگوں کی یہ ساری چلت پھرت اور ساری جدوجہد بیکار ہوگی اگر اس کے ساتھ علم دین اور ذکر اللہ کا پورا اہتمام آپ نے نہیں کیا( گویا یہ علم و ذکر دو بازو ہیں جن کے بغیر اس فضا میں پرواز نہیں کیجاسکتی، بلکہ سخت خطرہ اور قوی اندیشہ ہے کہ اگر ان دو چیزوں کی طرف سے تغافل برتا گیا تو یہ جدوجہد مبادا فتنہ اور ضلالت کا ایک نیا دروازہ نہ بن جائے۔ دین کا اگر علم ہی نہ ہو تو اسلام و ایمان محض رسمی اور اسمی ہیں۔ اور اللہ کے ذکر کے بغیر اگر علم ہو ... یا تو وہ سراسر ظلمت ہے، اور علی ہذا اگر علم دین کے بغیر ذکر اللہ کی کثرت بھی ہو تو اس میں بھی بڑا خطرہ ہے۔ الغرض علم میں نور ذکر سے آتا ہے، اور بغیر علم دین کے ذکر کے حقیقی برکات و ثمرات حاصل نہیں ہوتے، بلکہ بسا اوقات ایسے جاہل صوفیوں کو شیطان اپنا آلہ کار بنا لیتا ہے۔ لہذا علم اور ذکر کی اہمیت کو اس سلسلہ میں کبھی فراموش نہ کیا جائے اور اسکا ہمیشہ فاضل اہتمام رکھا جائے، ورنہ آپ کی تبلیغی تحریک بھی بس ایک آوارہ گردی ہو کر رہ جائے گی، اور خدانکردہ آپ لوگ سخت خسارہ میں رہیں گے"

اور اس جماعت کی ایک بنیادی خوبی یہ ہے کہ اسنے محض بڑھ چڑھ کر دعوے ہی نہیں کیئے دوسری دینی جماعتوں کیطرح جو کہ پورے عالم میں پھیلی ہوئی ہیں بلکہ اس جماعت نے عمل کو فوقیت دی اور اپنے اعمال کو اپنے اقوال کے مطابق اور اپنے طرز زندگی کو اور اپنے کردار کو گفتار کے مطابق کر کے دکھلایا۔

تبلیغی جماعت ان بے شمار فوائد کو اپنے اندر سموئے ہوئے ہے اور اس جماعت نے اپنے مقاصد میں بڑی حد تک کامیابی بھی حاصل کی ہے۔ اور اس کامیابی کی بنیادی وجہ دو ہیں۔ (۱) ا... (۲) عقیدہ (آخرت ... اجر ثواب کی امید) اور اس اخلاص و احتساب کی بنیاد مسلمانوں کی حالت پر غم اور دلی قلق ... انکی اصلاح احوال کی سوچ ... امر ہے اللہ تعالی نے اس جماعت کے بانیوں کے دل میں امت کا غم ڈال دیا تھا۔ اور امت کی اصلاح کی سوچ و فکر کو ان کا متاع حیات بنا دیا تھا چنانچہ اسکی بدولت انہیں اخلاص اور احتساب کی دولت عطاء ہوئی اور یہی دولت وہ ہتھیار ہے جس نے مسلمانوں کے دلوں انکے گھروں کیے ... وں انکے ملکوں اور غرض دنیا کی ساری زمین کو تھوڑے ہی عرصہ میں فتح کر لیا جنہیں اس جماعت کے معاصر اسلامی تحریکیں اور جماعتیں ... نہ کر سکیں یہی دولت اس جماعت کا قیمتی اثاثہ ہے۔ جو کہ یکے بعد دیگرے اسکے ہر فرد میں منتقل ہوتا چلا جا رہا ہے حضرت جی رحمۃ اللہ علیہ نے بھی یہ دولت اپنے سے پہلے دو بزرگوں سے حاصل کی تھی اور اسے اپنا حرز جان بنا رکھا تھا چنانچہ اسی دولت کی وجہ سے حضرت جی نے اکیلے ہی اس امارت کو سنبھالا ہوا تھا اور اس جماعت کو صحیح روش پر چلائے رکھا تھا۔

حضرت جی علیہ الرحمۃ ہندوستان کے صوبہ یوپی کے ضلع مظفرنگر کے ایک شہر کاندھلہ میں پیدا ہوئے اور وہیں آپنے پرورش پائی اور قرآن شریف وغیرہ یہیں پڑھا پھر ۹ سال کی عمر میں تبلیغی جماعت کے بانی حضرت مولانا الیاس صاحبؒ کے ساتھ یعنی نظام الدین آئے اور آپ سے مولانا احتشام الحسن نے ابتدائی اور متوسط کتابیں پڑھیں اور آپ ہی کے زیر تربیت رہے پھر درس نظامی کی انتہائی کتابیں پڑھنے کیلئے مظاہر العلوم سہارنپور کا عزم کیا اور وہاں داخلہ لیا لیکن ابھی کچھ ہی عرصہ گذرا تھا کہ حضرت مولانا الیاس صاحبؒ نے آپکو بستی نظام الدین دہلی بلا لیا اور وہیں آپنے مدرسہ کاشف العلوم میں درس نظامی کی تکمیل کی اور حضرت مولانا الیاس صاحبؒ سے آپنے اصلاحی تعلق قائم کر لیا اور تعلیم ظاہری کے ساتھ ساتھ تزکیہ باطن سے بھی آراستہ ہوئے اور آپ کا حضرت کے ہاں بڑا اونچا مقام تھا حضرت کو آپ پر بڑا اعتماد تھا حتی کہ وفات کے وقت حضرت نے آپ ہی کو تبلیغی جماعت کی سرگرمیوں اور اسکی امارت و انتظام کے کے متعلق اپنا راز دار بنایا تھا۔

حضرت جی کا سلسلہ نسب شیخ کامل عالم ربانی مولانا مفتی الہی بخش کاندھلوی تک پہنچتا ہے آپکا سلسلہ نسب یوں ہے۔ مولانا محمد انعام

الحسن ابن مولانا اکرام الحسن ابن مولانا حکیم رضی الحسن ابن مولانا حکیم محمد ابراھیم ابن مولانا نور الحسن ابن مولانا ابو الحسن ابن مولانا مفتی الٰہی بخش کاندھلوی نور اللہ مرقدہ تبلیغی جماعت کے جس اہم اور نازک منصب کو حضرت شیخ نے بیس سال تک بڑے اہتمام اور خیال سے سنبھال کر رکھا اور حقیقت یہ ہے کہ آپ نے اس نصب کا حق ادا کر دیا۔ ہمیں تو یہ بظاہر معمولی سا کام نظر آتا ہے۔

اس منصب کا مرتبہ اور اسکی نزاکت اور اسکی صعوبت کا اندازہ اس سے ہوتا ہے کہ حضرت کی وفات کے بعد تبلیغی جماعت کے جو بزرگ ذمہ دار حضرات ہیں بیں انکا نظام الدین میں ایک اجتماع ہوا۔

جس میں باہمی مشورہ سے یہ طے کرنا تھا کہ آئیندہ تبلیغی جماعت کا امیر کون ہو گا اور کون اس دشوار گذار گھاٹی کو سر کریگا اور کون اس بڑھتے ہوئے کام کو سنبھالے گا جو کہ دن بدن بڑھتا ہی جا رہا ہے۔ زمین کے مشرق و مغرب میں اور دنیا کے ہر خطہ میں یہ کام شروع ہو چکا ہے اور بزرگوں کی کوشش یہ تھی یہ امارت اور نصب کاندھلہ کے خاندان ہی میں رہے جسنے اس کام کی بنیاد رکھی ہے۔

بت سے اللہ کے نیک متقی بندوں سے اسکے قبول کرنے کی درخواست کی گئی لیکن کسی نے قبول نہ کیا اور کسی نے بھاری بھرکم بوجھ اٹھانے کی ہمت نہیں کی یہاں تک کہ ذمہ دار حضرات ایک مجلس شوریٰ بنانے پر مجبور ہو گئے۔

جو تبلیغی جماعت کے فرائض انجام دے گی اور اندرون ملک و بیرون ملک ساری دنیا میں اسکی سرگرمیوں اور کاوشوں کی نگرانی کریگی۔

اس سے جسطرح ان حضرات کے تواضع اور اخلاص کا پتہ چلتا ہے خاص کر آج کل اس کرسی والے دور میں دوسری طرف اس سے یہ اندازہ لگانا بھی مشکل نہیں کہ حضرت جی اکیلے کتنے مشکل اور دشوار گذار منصب کو اپنے ناتواں کندھوں پر اٹھائے ہوئے اور آپ نے اس منصب کی ذمہ داریوں کو کس احسن طریقہ سے انجام دیا یہ صرف حضرت ہی کی ہمت اور حوصلہ تھا اللہ تعالیٰ آپ کے بعد آنے والوں کو آپکا خلیفہ رشید بنائے اور آپکو جو اخلاص اور احتساب اپنے بزرگوں سے ملا تھا وہ بعد میں آنے والوں کو بھی عطاء فرمائے اور اس کام کے زیادہ سے زیادہ پھیلانے والے کا ذریعہ بنائے اور حضرت کی روح کو اس کام سے ایسے ہی خوشیاں عطاء فرمائے جو آپکو اس کام سے ہوا کرتی تھی اور جنت الفردوس میں جگہ عطاء فرمائے۔ آمین

پروفیسر مولانا تقی الدین ندوی



# حضرت جی کا سانحہ ارتحال

نظام الدین دہلی سے ۱۰ جون کی صبح کو اچانک یہ اطلاع ملی کہ حضرت جی نور اللہ مرقدہ اس دار فانی سے عالم جاودانی کی طرف تشریف لے گئے، خبر پر یقین کرنا مشکل ہو رہا تھا کیونکہ ہمارے علم میں یہ تھا کہ حضرت ابھی حج بیت اللہ سے واپس تشریف لائے ہیں صحت اچھی ہے، اور سفر میں بیان و دعا کا سلسلہ بھی جاری تھا، مگر بالآخر خبر پر یقین کرنا پڑا، اس عالم کی ہر چیز کو فنا ہے، کل من علیہا فان کا قانون اپنی جگہ اٹل ہے۔

اس ناگہانی خبر نے دل و دماغ کو ہلا کر رکھ دیا، غم و حزن کی فضا ہر طرف چھا گئی، حضرت جی (مولانا انعام الحسن کاندھلوی) کی وفات کا سانحہ صرف ایک خاندان، ایک جماعت، ایک ملک کا خسارہ نہیں، بلکہ عالمی خسارہ ہے۔ ابھی امید کی جاتی تھی کہ آپ کی ذات ایک عرصے تک دعوت و اصلاح کی اس عالمی تحریک و دعوت کی قیادت و رہنمائی کرے گی جسے ہم "تبلیغی تحریک" کے نام سے جانتے ہیں۔ اسی نسبت اور تعلق کی بنیاد پر آپ کی ذات گرامی ہزاروں لاکھوں انسانوں کی محنت کا مرکز تھی۔ آپ کی شخصیت میں غیر معمولی مقناطیسی کشش تھی جو لوگوں کو کشاں کشاں اپنی طرف کھینچ لاتی تھی، افسوس کہ وہ آج ہم سے رخصت ہو گئے، اناللہ وانا الیہ راجعون۔

آسماں ان کی لحد پر شبنم افشانی کرے — سبزہ نورستہ اس گھر کی نگہبانی کرے

اپنی ذاتی خصوصیات و صفات میں آپ اسلاف کا نمونہ تھے حضرت مولانا محمد الیاس صاحب نور اللہ مرقدہ کے شاگرد و خلیفہ اور حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریاؒ کی زندہ یادگار اور حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کاندھلوی کے جانشین تھے، بلاشبہ آپ کا اندرون حب الٰہی و عشق رسول کا گنجینہ اور دعوت و تبلیغ کا شعلہ افشاں پہاڑ تھا اور بیرون میں وقار و سکینت کی فضا رہتی تھی۔

عشق عصیاں است گر مستور نیست

کبھی کبھی پیمانہ چھلک پڑتا تھا تو آنکھیں اشکبار ہو جاتیں اور چہرے کا رنگ بدلنے لگتا۔

پھر پرسش جراحت دل کو چلا ہے عشق — سامان صد ہزار نمکداں لئے ہوئے

حضرت مولانا کی نشونما اپنے زمانے کی اہل اللہ کے زیر سایہ ہوئی تھی آپ حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کاندھلویؒ کے رفیق درس بھی تھے مظاہر علوم میں اپنے دورہ حدیث کے زمانے کے قصے حضرت مولانا انعام الحسن صاحبؒ اکثر بیان فرماتے۔

"ہم دونوں نے آپس میں طے کر لیا تھا کہ رات کے ابتدائی آدھے حصہ میں ہم میں سے ایک مطالعہ کرے گا اور دوسرا سوئے گا اور آدھی رات ہو جانے پر مطالعہ کرنے والا چائے بنائے گا اور دوسرے ساتھی کو اٹھا کر اسکے ساتھ چائے پی کر سو جائیگا اور اس دوسرے کے ذمے ہوگا کہ فجر کی جماعت کیلئے سونے والے کو اٹھائے گا۔ ایک دن مولانا یوسف صاحبؒ رات میں مطالعہ کرتے تھے اور میں سوتا تھا، اور دوسرے دن اس کے برعکس ترتیب رہتی تھی"

اس واقعہ سے اسکا اندازہ لگایا جاسکتا ہے کہ ان حضرات نے کس محنت و جانفشانی سے اپنی طالب علمی کا زمانہ گزارا تھا

من طلب العلا سہر اللیالی

جو بڑا مرتبہ چاہتا ہے اسکے لئے راتوں کی بیداری ضروری ہے، یہ دونوں حضرات دورہ حدیث سے فراغت کے بعد اپنے درس و تدریس،

بانی و امیران تبلیغی جماعت مولانا محمد الیاسؒ، مولانا محمد یوسفؒ، مولانا انعام الحسنؒ اور جماعت کی دینی جدوجہد

## پرہیزگار لوگ

اللہ کے نام سے جو بڑا مہربان نہایت رحم والا ہے

بے شک متقی (اور پرہیزگار) لوگ اس روز باغوں اور چشموں میں ہوں گے ○ جو کچھ (ثواب) ان کا رب انہیں دے گا اسے خوشی خوشی لے رہے ہوں گے۔ بے شک یہ لوگ اس سے قبل (دنیا میں) بھی نیکوکار تھے ○ راتوں کو کم ہی سوتے تھے ○ اور پھر آخر شب میں استغفار کیا کرتے تھے ○ اور ان کے مالوں میں سائل اور محروم سب کا حق رہتا تھا ○ (یہاں متقی سے مراد وہ لوگ ہیں جنہوں نے اللہ کی کتاب اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی دی ہوئی خبر پر یقین لا کر آخرت کو مان لیا اور وہ رویہ اختیار کر لیا جو حیات اخروی کی کامیابی کے لئے انہیں بتایا گیا تھا اور اس روش سے اجتناب کیا جس کے متعلق انہیں بتا دیا گیا تھا کہ یہ اللہ کے عذاب میں مبتلاء کرنے والی ہے)

(سورۃ الذاریات ترجمہ آیات ۱۵ تا ۱۹)

علمی کام میں اس طرح مشغول تھے کہ بیعت کا موقع نہ مل سکا تھا، حضرت مولانا انعام الحسن صاحب فرماتے تھے جب حضرت شیخ الحدیث نور اللہ مرقدہ کو معلوم ہوا کہ ہم لوگ ابھی تک بیعت نہیں ہوئے ہیں تو فرمایا کہ میں سمجھتا تھا کہ تم لوگ چچا جان (حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ) سے بیعت ہو چکے ہو گے بہر حال اب دیر نہ کرو ہم لوگوں نے حضرت جی (حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ) سے بیعت ہونے کی درخواست کی حضرت جی نے اسے منظور فرمالیا اور ارشاد فرمایا اللہ مبارک فرمائے، اور انشاء اللہ مبارک ہی ہے"

اللہ تعالیٰ نے حضرت مولانا انعام الحسن صاحبؒ میں تعلق مع اللہ کی غیر معمولی استعداد رکھی تھی، اسکو قرآن و حدیث کے شب و روز اشتغال اور حضرت مولانا محمد الیاسؒ کی صحبت نے چمکا دیا تھا چنانچہ جن چند آدمیوں کو حضرت مولانا محمد یوسف صاحب اور ان کے جانشین مقرر کئے گئے اور دعوت و تبلیغ کے کام کو حضرتؒ نے پوری طاقت سے پھیلانا شروع کیا اندرون ملک و بیرون ملک کثرت سے اسفار کئے اور اجتماعات منعقد ہوئے چند کو چھوڑ کر تقریباً ہر اجتماع میں اور ہر سفر میں حضرت مولانا کے رفیق سفر رہے اور مشورے میں ان کی رائے بہت اہم خیال کی جاتی تھی۔ اور یہ سلسلہ ۲۱ سال یعنی ۲ اپریل سن ۱۹۶۵ء تک قائم رہا اور حضرت مولانا محمد یوسفؒ کے انتقال کے بعد ان کے جانشین اور تبلیغی کام کے امیر مقرر کئے گئے، جو ابتک خالص علمی مطالعہ اور درس و تدریس یا تبلیغی مشوروں تک محدود تھے، تقریر کرنے کے عادی نہ تھے مگر ان کی خصوصیات کی بنا پر جب اس کام کی ذمہ داری ڈالی گئی تو پوری توجہ وہمت سے اس کام کو آگے بڑھانے کی انتہائی کوشش فرمائی، صحت خراب ہوگئی مگر کام کی رفتار میں فرق نہ آیا، جس عظیم کام کا آغاز حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ نے کیا تھا حضرت مولانا محمد یوسف صاحب نے بفضلہ تعالیٰ اس کام کو عالمگیر بنا دیا۔ حضرت مولانا انعام الحسن صاحب کے زمانے میں یہ کام جس تیزی سے آگے بڑھا اور بڑھتا جارہا ہے اسکا اندازہ نہیں کیا جاسکتا عرب و عجم کے ممالک میں لوگوں میں خدا طلبی کا خاص جذبہ بیدار ہو رہا ہے مغربی ممالک میں تیزی سے لوگ اس کام کی طرف متوجہ ہو رہے ہیں، لندن کے اجتماع میں جب سو ۱۰۰ آدمی شریک ہوئے تو ایک غیر معمولی بات سمجھی گئی مگر گذشتہ سال حضرت مولانا انعام الحسن صاحب نور اللہ مرقدہ کی آمد پر جو اجتماع ہوا اس میں پچاس ہزار کی تعداد بتلائی گئی یہ غالباً ان کی دعا و آہ و زاری اللہ تعالیٰ کے سامنے عاجزی و تواضع کی برکت تھی حضرت مولانا عبید اللہ صاحب بلیاویؒ راوی ہیں حضرت جی آٹھ گھنٹے روزانہ ذکرو عبادت اور دعا میں بسر کرتے ہیں تمام بڑے اجتماعات میں حضرت جی خود شریک ہوتے اور اسکا اہتمام فرماتے اور کام کی پوری خبر گیری رکھتے تھے جماعت کے خواص تمام چھوٹے بڑے معاملات میں حضرت جی سے مشورہ و ہدایات کے طالب ہوتے آپ سب سے حالات سنکر جامع و مختصر ہدایات سے سرفراز فرماتے، اس ناچیز کا حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا صاحب نور اللہ مرقدہ سے سن ۱۹۵۴ء سے تعلق رہا ہے یہ تعلق حضرتؒ

کی آخری زندگی تک برقرار تھا سن ۱۹۵۹ء میں جب ایک سال کے لئے حضرت شیخ الحدیث کی خدمت میں قیام تھا اور بخاری شریف کے درس میں بہت اہتمام سے شرکت کرتا تھا، اس زمانے میں حضرت مولانا انعام الحسن صاحبؒ کا بھی تقریباً قیام سہارنپور ہی میں تھا اکثر ہمارے کمرے میں تشریف لاتے بخاری شریف کے بعض تراجم کے بارے میں دریافت فرماتے کہ شیخ کی کیا تحقیق ہے؟ اسکے بعد اپنے یا مولانا محمد یوسف صاحبؒ کی رائے بیان فرماتے، اس سے معلوم ہوتا تھا کہ حضرتؒ کا بخاری شریف کا مطالعہ بہت ہی عمیق و گہرا ہے۔

نظام الدین میں دورہ حدیث کا سلسلہ قائم کیا گیا، اس موقع پر بخاری شریف کا درس حضرت مولانا انعام الحسن صاحب کے ذمہ کیا گیا۔ اس وقت سے ہی بخاری شریف حضرت ہی کے زیر درس رہی، ادھر علالت و مشغولیت کی وجہ سے آپ اس سے سبکدوش ہو گئے تھے مگر مطالعہ کا سلسلہ قائم تھا، دنیا کے حالات سے باخبر رہتے تھے گذشتہ سال نظام الدین کی حاضری کے موقعہ پر دیکھا کہ حضرت کی الماری میں سیرت کی کتابیں موجود ہیں سیرت النبی ﷺ بھی تھی فرمایا اس میں دو جگہ اشکال ہیں ایک جگہ واقعی صریح تسامح ہے دوسری جگہ کے بارے میں یہ معلوم تھا کہ حضرت سید صاحبؒ نے اس عبارت سے رجوع کر لیا تھا۔

بہر حال دعوت کے اس عظیم کام کی رہنمائی کیلئے جس طرح روحانی طاقت کی ضرورت ہے اسی طرح علمی کمال و گہرائی کی ضرورت بھی ہے حضرت والا میں دونوں کمالات اللہ تعالیٰ نے جمع کر دئے تھے۔

حضرت جی کے توکل و استغنا کی سیکڑوں مثالیں ہیں جو ان کے حالات میں درج کی جائیں گی۔ دو واقعے اس ناچیز کے ساتھ پیش آئے اسکا ذکر ضروری معلوم ہوتا ہے، سن ۱۹۷۷ء میں حضرت جی امارات کے دورہ پر مع اپنے قافلے کے تشریف لائے اس وقت یہاں تبلیغی کام ابتدائی مرحلہ میں تھا۔ اب تو ماشاء اللہ ہزاروں کی تعداد میں عرب و عجم اس کام سے وابستہ ہیں، اس ناچیز نے حضرت کو کھانے پر دعوت دی، اور یہاں کی بعض اہم شخصیات کو بھی مدعو کرنے کا خیال تھا کہ تعارف ہو جائے حضرت جی نے تو منظور فرمالیا مگر مولانا محمد عمر صاحب پالنپوری مد ظلہم نے بعد میں مجھ سے فرمایا کہ حضرت نے آپ کے تعلق میں قبول فرمالیا ہے لیکن لوجہ سے بڑے لوگوں کے ساتھ اس طرح کا اجتماع حضرت پسند نہیں فرماتے، اس ناچیز نے عرض کیا کہ مجھے تو حضرت کی رضا منظور ہے اس ناچیز نے حضرت کی خدمت میں جا کر عرض کیا کہ حضرت دعوت کا پروگرام ملتوی کر رہا ہوں اس پر مسرت کا اظہار فرمایا۔

اسی طرح دو سال پہلے ابوظبی کی ایک اہم شخصیت کے ہمراہ جو اس ناچیز سے بہت محبت کرتے ہیں ہندوستان جانا ہوا نظام الدین حضرت سے ملاقات کیلئے حاضر ہوا انھوں نے ملاقات کے بعد ایک بڑی رقم ہدیہ کے لئے نکالی حضرت نے معذرت فرمادی، ان صاحب کو مطمئن کرنے کے لئے مجھے لمبی تقریر کرنی پڑی، لیکن اس کا اثر ان پر یہ پڑا کہ انکو حضرت اور تبلیغی تحریک سے غیر معمولی عقیدت اور حسن ظن پیدا ہو گیا۔

جنوری سن ۱۹۸۷ء میں مدرسہ ریاض العلوم گورینی میں عالمی تبلیغی اجتماع طے کیا گیا اس مدرسہ کے بانی و سرپرست حضرت مولانا عبد الحلیم صاحب مد ظلہ العالی ہیں جو حضرت شیخ الحدیث صاحب اور حضرت شاہ وصی اللہ صاحبؒ دونوں بزرگوں کے اجل خلفاء میں سے ہیں وہی درحقیقت اس اجتماع کے داعی تھے، اس لئے اس ناچیز نے موقع مناسب سمجھ کر جامعہ اسلامیہ مظفر پور اعظم گڑھ کی بھی دعوت دی حضرت جی نے منظور فرمالیا۔ معلوم ہوا کہ حضرت جیؒ اپنے قافلے کے ساتھ ۲۰ جنوری بروز جمعہ صبح کو بنارس پہنچ رہے ہیں اور وہاں سے ہمارے یہاں تشریف لائیں گے حاجی رحمت اللہ صاحب جو بنارس کے بڑے تاجر ہیں اور تبلیغی کام اور اسکے اکابر سے گہرا تعلق رکھتے ہیں وہی منتظم تھے بہر حال اسکے انتظام میں حضرت شام اپنے قافلے کے جامعہ اسلامیہ میں تشریف لائے مولانا محمد سعید احمد خان صاحب کی مسجد میں تقریر ہوئی اور حضرت جیؒ نے دعا فرمائی ہمارے گھر پر عورتوں کا اجتماع تھا۔ گھر پر تشریف لائے۔ میرے پوتے نے حفظ قرآن شریف کا آغاز کیا حضرت نے حفظ قرآن کی دعا کرائی۔ اس کے بعد بیعت کے الفاظ ادا فرمائے، اور بڑی موثر دعا فرمائی۔ اس ناچیز نے عرض کیا کہ حضرت عرصہ ہوا خواب میں دیکھا تھا کہ حضرت شیخ الحدیث نور اللہ مرقدہ اس جگہ تشریف فرما ہیں۔ آپ کے تشریف لانے سے خواب کی تعبیر پوری ہو گئی جبکہ جناب مولانا محمد طلحہ صاحب بھی ساتھ ہیں۔

گورینی کے اجتماع میں مجمع توقع سے بہت زیادہ تھا آخری دن ناشتہ کے بعد حضرت مجلس میں تشریف فرما تھے علماء و مشائخ، خواص سب

مجلس میں تشریف رکھتے تھے اس ناچیز کے سوال پر لمبی تقریر فرمائی اس میں کے بعض کلمات یہ ہیں۔

"اعمال صالحہ میں حق تعالیٰ نے فی نفسہ حسن رکھا ہے۔ یہ اعمال اپنے اندر کشش رکھتے ہیں تقریر و تحریر یہ سب معاون ہیں، اصل نہیں، فرمایا! مولانا عمران خاںؒ فرماتے تھے۔ اس دعوت کے بانی بھی الکن تھے (یعنی حضرت مولانا محمد الیاس صاحبؒ کی زبان میں لکنت تھی) اور آپ بھی یعنی قلیل الکلام ہیں بیچ میں ابوالکلام آگئے تھے، ان کی مراد حضرت مولانا محمد یوسف صاحب نور اللہ مرقدہ تھے جو گھنٹوں تقریر کرتے اور دعوت کے اصول بیان فرماتے پھر فرمایا ہم تو ایسے ہی ہیں ہمارے نام پر ڈگڈگی بجا کر جمع کر لو اور کچھ کام کر لو۔

پھر تھوڑی دیر آرام فرما کر اجتماع گاہ میں آخری بیان و دعا کیلئے تشریف لے گئے بیان و دعا ایسی موثر ہوئی کہ بیماری کا واہمہ بھی نہیں ہوسکتا تھا مگر کیا معلوم تھا کہ یہ آخری زیارت ہے۔

بلاشبہ حضرت کا وصال تمام ہی مسلمانوں بالخصوص تبلیغی جماعت اور اس کے کارکنوں کیلئے ایک دہلا دینے والا حادثہ ہے مگر جماعت کو اس سے پہلے بھی ایسے ہی حادثات سے واسطہ پڑا ہے۔ اور جماعت نے انتہائی نازک حالات میں بھی ہمت جمع رکھی۔ قدم پیچھے ہٹنے کے بجائے آگے بڑھنے لگے، کثرت سے جماعتیں باہر نکلیں، امیروں نے اپنے بیانات میں ان الفاظ کی تشریح کرنی شروع کر دی۔ جن کو سیدنا صدیق اکبرؓ کی زبان سے اللہ تعالیٰ نے نکلوایا تھا من کان منکم یعبد محمداً فان محمداً قدمات ومن کان منکم یعبد اللہ فان اللہ حی لا یموت۔

کام کرنیوالوں میں جتنی لگن و تعلق اور جذبہ تھا بہت بڑھ گیا اس حادثہ کے بعد بھی امید ہے کہ اللہ کے فضل و تائید سے یہی صورت حال ہوگی۔ اور جماعت کے کارکن مزید ہمتیں جمع کرکے اس بلند مقصد (دعوۃ الی اللہ اور نبوی نظام کی اشاعت) کے لئے ازسرنو کمربستہ ہو جائینگے۔ اس لئے کہ اس دعوت کا رشتہ کسی شخصیت اور قائد سے نہیں حتی کہ نبی کریم محمد عربی ﷺ سے بھی ایسا نہیں کہ انکے ارتحال سے دعوت ہی مرجائے۔

حضرت مولانا انعام الحسن صاحب نور اللہ مرقدہ اور مرحوم و مغفور مولانا ہارون صاحب نے حضرت مولانا محمد یوسف صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے وصال کے بعد تبلیغی مراکز کو جو خط لکھا تھا اس میں کا ایک جملہ یہ بھی ہے۔

"حضور اکرم ﷺ جیسی بابرکت اور باعظمت ہستی جنکے وجود گرامی سے امت کا وجود اور جن کے درد و کرب اور بے چینی سے امت کا نشو نما اور جنکی گریہ و زاری سے امت کی دارین کی فلاح و نجات اور جنکے چہرہ انور کی زیارت ہزار ہا سال کی عبادت سے زیادہ ترقی دلانے والی تھی۔ اگر وہ بھی اس دنیائے فانی سے تشریف لیجاویں اور امت انکی جدائی کے صدمے اور رنج میں مبتلا ہو اور مصائب میں گھر جائے تو حق تعالیٰ شانہ پر اعتماد اور حضور اکرم ﷺ کے طریقے پر دین کیلئے قربانیوں اور محنتوں کا انہماک اور بارگاہ الٰہی میں گڑگڑا کر دعائیں اور محنت کا دنیا میں تعدیہ و تبلیغ آپ کی ذات عالی کا بدل ہے اور قیامت تک کیلئے یہ سارے جانے والوں کا بدل اپنے میں لئے ہوئے ہے۔"

دعا ہے کہ یہ تبلیغی کام پورے نشاط و قوت کے ساتھ عالم میں پھیلتا جائے اور اللہ تعالیٰ ہر قسم کے فتنوں سے اس کی حفاظت فرمائے۔



مولانا عبد الحمید

## رائے ونڈ کے اجتماع میں

# حضرت جی کی آخری شرکت

حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے تبلیغی گشت، روزانہ کی تعلیم، دعوت و تبلیغ کیلئے جماعتیں نکالنے کا نظم بنایا، اس کے ساتھ ساتھ مختلف اوقات میں میوات کے اندر اجتماعات کا سلسلہ شروع کیا۔ جن میں اس وقت کے اہل اللہ اور مشائخ کو ان اجتماعات میں بلایا جاتا تاکہ لوگ ان سے مستفید ہوں۔

مولانا کی مسلسل جدوجہد اور شبانہ روز کی محنت، قلبی توجہ، اور ان اکابر و مشائخ کی توجہات اور دعاؤں سے ان اجتماعات کے موقع پر ایسا دینی ماحول اور روحانی فضا پیدا ہوتی کہ سخت سے سخت دل والا بھی اثر محسوس کرتا فضا ذکر سے اور مساجد اہل ذکر سے معمور ہوتیں اور مساجد میں نماز کیلئے جگہ ملنا مشکل ہو جاتا۔ حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے دور میں نوح میں ایک بڑا اجتماع ہوا اسکی کیفیت بیان کرتے ہوئے مولانا سید ابو الحسن علی ندوی لکھتے ہیں۔

"جلسے کے وسیع شامیانے کے نیچے مولانا حسین احمد مدنی نے جمعہ کی نماز پڑھائی جامع مسجد اور قصبے کی تقریباً سب مسجدوں میں پھر بھی ہجوم اتنا تھا کہ چھتوں اور بالاخانوں پر آدمی ہی آدمی تھے، سڑکوں پر نمازیوں کی صفیں تھیں اور آمدورفت بند ہو گئی تھی۔ نماز کے بعد جلسہ شروع ہوا، صبح سے شام تک اجلاس ہوتے تھے، لیکن نہ کوئی صدر جلسہ تھا نہ مجلس استقبالیہ اور صدر استقبالیہ، نہ رضاکار لیکن تمام انتظامات خوش اسلوبی سے ہو رہے تھے۔"

مفتی کفایت اللہ صاحب نے اسی جلسہ کے متعلق اپنے تاثرات کا اظہار کرتے ہوئے فرمایا کہ "میں ۳۵ سال سے ہر قسم کے مذہبی اور سیاسی جلسوں میں شریک ہو رہا ہوں لیکن میں نے اس شان کا ایسا بابرکت اجتماع نہیں دیکھا"

یہ اجتماع اور انسانوں کا یہ جنگل ایک جلسہ سے زیادہ ایک زندہ خانقاہ تھی، دن کے سپاہی رات کے راہب بن جاتے تھے اور رات کے عبادت گزار، دن میں خدمت گزار نظر آتے تھے ان دونوں چیزوں کا جمع کرنا اس دعوت کا مقاصد میں سے تھا" (مولانا محمد الیاس اور ان کی دینی دعوت ص ۱۳۶)

لیکن یہ اجتماعات مقصود نہیں ہیں بلکہ ان اجتماعات کو ذریعہ بنا کر دین کی طلب پیدا کرنا اور جماعتیں نکالنا اصل مقصد ہے، اسی مقصد کیلئے دنیا بھر میں محنت ہوتی ہے اور دنیا بھر کے شہروں میں اجتماعات ہوتے ہیں۔

حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ تشریف لے گئے تو ایک بڑی جماعت کے ساتھ رائیونڈ سے لاہور ہوتے ہوئے حجاز تشریف لے گئے اس وقت کوئی سوچ بھی نہیں سکتا تھا کہ کسی زمانہ میں رائیونڈ دعوت کا مرکز بنے گا اور یہاں اتنے بڑے بڑے اجتماعات ہوں گے جن کی نظیر ملنا مشکل ہو گی۔ حضرت مولانا محمد یوسف صاحب رحمۃ اللہ کے دور میں یہاں بہت بڑے بڑے اجتماعات ہوئے ایک اجتماع کا حال اس طرح بیان کیا گیا۔

"بفضلہ تعالیٰ رائے ونڈ کا اجتماع نہایت خیر و برکت کے ساتھ اختتام کو پہونچا۔ حضرت مولانا محمد یوسف صاحب نے جماعتوں کو

رخصت فرماتے ہوئے جو دعا فرمائی وہ حد درجہ رقت انگیز تھی۔ سارا مجمع تقریباً ۲۰ منٹ تک روتا رہا، اجتماع کے دوران مختلف اوقات میں شریک ہونیوالوں کا اوسط پندرہ ہزار تھا۔ دین اور انسانیت و اخلاق کے سیکھنے اور اس کی محنت کرنے کی غرض سے تقریباً چھ سو افراد اجتماع سے نقد نکلے۔ اور مولانا کے آخری سفر پاکستان میں تو رائے ونڈ میں اتنا بڑا اجتماع ہوا تھا جو اپنے ماقبل کے سارے اجتماعات سے کہیں زیادہ بڑھ گیا۔ (سوانح یوسف ص ۷۲۶)

حضرت مولانا محمد یوسف صاحب رحمہ اللہ تعالی نے رائے ونڈ کے جس اجتماع میں آخری شرکت فرمائی اس کا مفصل حال سوانح یوسف میں اس طرح بیان کیا گیا ہے۔

۲۱، ۲۲، ۲۳ مارچ کو رائے ونڈ کا ایک عظیم الشان اجتماع ہوا جس میں ملک کے ہزاروں آدمی شریک ہوئے اور مولانا کی بڑی ولولہ انگیز تقریر ہوئی۔ میاں جی عیسی اپنی بیاض میں لکھتے ہیں۔

"رائے ونڈ کے اجتماع میں دس پندرہ ہزار کا مجمع ہو گا۔ کھانے پینے کا۔ نظام بھی اچھا چلا، شہری طبقہ کافی آیا تھا۔ حضرت جی کے بیانات بھی نرالے تھے۔ کلمہ کے نمبر کے ساتھ اب کے عبادت پر بہت زور تھا۔ ایک عرب شیخ محمد سلیمان جو کہ دمام میونسپلٹی میں صدر ہیں اور انشورنس کے محکمہ کے ڈائریکٹر ہیں، وہ بھی بھائی عبدالباسط الخبر والوں کے ساتھ رائیونڈ پہنچ گئے تھے، ان کا بیان بھی ہوا انہوں نے علمائے کرام کی تعلیم کے ساتھ حلقہ میں شرکت بھی فرمائی اور بعد میں بیان بھی عجیب انداز و درد کے ساتھ فرمایا کہ مختلف دوروں میں اللہ تعالی مختلف شیوخ سے اپنے دین کا کام لیتے رہے ہیں اور اس صدی میں شیخ محمد الیاس" نے کام لیا اور امت کی رہبری فرمائی ہے۔ اب مسئلہ آپ (علمائے کرام) کے ہاتھ میں اگر آپ کھڑے ہو گئے تو امت کی ڈوبتی ہوئی کشتی سلامتی کے ساتھ منزل پر پہنچ جائے گی اور اس کام کے ظاہر ہونے کے بعد اگر اس میں غفلت ہوئی تو خطرہ عظیم ہے۔ علمائے کرام کے مجمع کو خوب رلایا اور خود بھی روئے۔ تین چار سو (مختلف کالجوں کے طالب علم آئے ہوئے تھے ان سے خالد صاحب (علیگڑھ یونیورسٹی) نے خصوصی بات چیت کی، لڑکوں نے بہت اچھا اثر لیا، انہوں نے بتلایا کہ کس طرح یونی ورسٹی علی گڑھ کمیونسٹوں کا اڈہ بنی ہوئی تھی اور پھر کس طرح دین کی فضا اس کام کی برکت سے پیدا ہو رہی ہے اور اب کی علی گڑھ یونیورسٹی کے تمام پروفیسروں کا اجتماع ہوا اور اس میں حضرت جی کی تقریر ہوئی۔ آپ نے فرمایا:

" ولایت کی دو قسمیں ہیں، ایک یہ کہ سب کچھ چھوڑ کر جنگلوں میں نکل جانا، تزکیہ اختیار کرنا اور اللہ کی طرف چلنا یہ ولایت کا ادنیٰ درجہ ہے اور دوسرا ولایت کا اعلی درجہ ہے کہ جس شعبے میں چل رہے ہیں، اس کو ولایت والوں کی صفات سے چلایا جائے۔ اس کیلئے اپنے اپنے شعبوں سے نکل کر اپنا یقین، عبادت اور اخلاق بنانے کی ضرورت ہے، ان چیزوں کو بنا کر پھر شعبوں میں لگا جائے۔

اب کی کالج کے طالب علموں نے کثرت سے اوقات لکھائے۔ ستر جماعتیں نقد نکلیں، رائے ونڈ سے الوداع کے وقت حضرت جی کی رقت انگیز تقریر نے عرب کے شیخ تک کو رلادیا۔

## ایک دل آویز تاثر

اس سہ روزہ اجتماع میں ہزاروں آدمیوں نے شرکت کی انسانوں کا ایک جنگل تھا، ہر طرف سے مختلف طبقوں کے لوگ آکر شریک ہوئے اور اوقات دیئے، سینکڑوں ایسے لوگ شریک ہوئے جو اس سے پہلے مولانا کی تقریر میں شریک نہیں ہو سکے تھے۔ ایک صاحب جو پہلی بار اس اجتماع میں شریک ہونے آئے تھے اپنے تاثرات اس طرح بیان کرتے ہیں۔

"کافی دنوں سے شہر کی اکثر مساجد میں یہ دیکھنے میں آتا رہا کہ عصر یا مغرب کی نماز کے بعد ایک صاحب کھڑے ہوتے اور بڑی نرمی سے یوں گویا ہوتے۔

بھائیو! دعا کے بعد تشریف رکھئے دین کی بات ہو گی، کہنے والے کی اتنی سی بات میں جو سادگی اور خلوص ہوتا وہ سب کو مجبور کر دیتا کہ بن کے جائیں۔ اس کے بعد امام صاحب دعا کرتے اور پھر کوئی ایک اللہ کا بندہ کھڑا ہو جاتا اور بغیر کسی تصنع کے نہایت سادہ الفاظ میں دس پندرہ منٹ کچھ بیان کرتا جس کا خلاصہ یہ ہوتا کہ اس دنیا کی زندگی چند روزہ ہے اس طرح کے کام کریں کہ حشر کے میدان میں رسوائی سے

بچ جائیں، بات واقعی دل کو لگتی اور جی چاہتا کہ یہ اسی طرح ہوتا رہے تا کہ سنتے سنتے شاید دنیا کی بے ثباتی کا یقین آجائے۔ آخری میں یہ کہا جاتا کہ اس مہینے کی ۲۱، ۲۲، ۲۳ کو لاہور کے قریب رائے ونڈ میں ایک اجتماع ہو رہا ہے جس میں آخرت کی زندگی کے بارے میں باتیں ہوں گی، آخر ۲۰ تاریخ بھی آن پہنچی، شوق ابھرا کہ چلو دیکھیں آخرت کی زندگی کے کیا نقشے بتائے جاتے ہیں، کچھ دوستوں کو آمادہ کیا، شام کو چلتے وقت کچھ بزرگوں سے تذکرہ کیا، انھوں نے بر وقت ہی اطلاع دینے کا گلہ کیا ندامت ہوئی کہ اس دنیا کے جھمیلوں میں لگے رہے اور پہلے سے کیوں نہ حاضر ہو سکے۔

کراچی ایکسپریس ۱۰ بج کر ۲۵ منٹ پر چلی کوئی ڈبہ ایسا نہ تھا جو اندر باہر بھرا نہ ہو بڑے اطمینان سے سفر گذرا، کوئی تو تکار نہ ہوئی کوئی دھکم پیل نہ ہوئی، دوسرے کے لئے جگہ خالی کرنے کا جذبہ موجود تھا، سوا گیارہ بجے رائے ونڈ اسٹیشن پر اتر گئے کوئی تین فرلانگ پر اجتماع گاہ تھی، سادہ سی مسجد باہر صحن میں شامیانے تنے ہوئے اور تل دھرنے کو جگہ نہیں، ایک طرف بیسیوں لمبی لمبی کاریں کھڑی تھیں دوسری طرف تین چار بسیں، معلوم ہوا کہ اسلامیہ کالج اور چیف کالج کے طالب علم اکٹھے ہو کر بسوں میں آئے ہیں، مسجد کے فرش پر جو جس کے پاس تھا بچھایا گیا اور چند گھنٹے آرام کرنیکی کوشش کرنے لگے۔

۲۱ کی صبح کو نماز فجر کے بعد دہلی سے تشریف لائے ہوئے مولانا محمد یوسف صاحب کا (جو اس جماعت کے امیر ہیں اور مولانا محمد الیاسؒ کے صاحبزادے ہیں) خطاب ہوا، تین گھنٹے تک لوگ ہمہ تن سنتے رہے۔ باتوں میں وزن تھا، حقیقت تھی، خلوص تھا، آخر اللہ اور اسکے رسول ﷺ کی باتوں میں یہ سب کچھ کی باتوں میں یہ سب کچھ کیوں نہ ہوتا۔ مولانا نے فرمایا

"بھائیو! انسان اس دنیا میں دو چیزوں پر محنت کرتا ہے ایک اس دنیا کی چیزوں پر دوسرے اپنی ذات پر، اس دنیا کی چیزوں پر مثلاً مکان، زمین، تجارت، کارخانے، ملازمت غرض کہ جس چیز پر محنت کی جائے گی پورا دھیان اس طرف ہوگا، دل انہی چیزوں میں اٹکا رہے گا نتیجہ یہ ہوگا کہ اپنی ذات کی تکمیل رہ جائے گی، مرنے پر ان چیزوں پر کی گئی محنت ساری کی ساری دھری رہ جائے گی اور انسان اس دنیا سے بالکل خالی جائے گا اور جب حشر کے میدان میں اپنی ذات پر محنت کرنے والوں کو دیکھے گا تو اپنے آپ پر روئے گا اتنا روئے گا کہ آنسوؤں کے دریا بہہ نکلیں گے۔ پھر فرمایا۔

"اپنی ذات پر محنت کرنے (یعنی اپنی زبان پر محنت، اپنے کانوں پر محنت اپنی آنکھوں پر محنت، اپنے دل پر محنت، غرض ہر حصہ جسم پر محنت کرنے سے اس درجہ تک پہنچ جائے گا کہ صرف ایک آنکھ جھپکنے سے اس پوری کائنات سے کروڑوں درجہ زیادہ قیمتی جنت عطا کی جائے گی۔ آپ جارہے ہیں سامنے سے غیر محرم عورت پر نگاہ پڑی، دل نے کہا، اب اگر آنکھ اٹھائی تو برباد ہو جاؤ گے، آنکھ دوسری طرف پھر گئی، اس ایک بار کے پھرنے سے اللہ رب العزت وہ کچھ عطا فرمائیں گے کہ تصور نا ممکن، ان عطا کی جانیوالی چیزوں میں سے کوئی چیز بھی اگر اس کو دنیا میں آجائے تو پوری دنیا اسے حاصل کرنے کے لئے لڑ پڑے۔

باتیں دل میں اترتی چلی گئیں، اپنے آپ پر ندامت ہوئی، زندگی یوں ہی گزر گئی جس طرح اب تک گزری تو کیا ہوگا؟ آٹھ سے دس ہزار کا مجمع، جس طرف نظر اٹھتی انسان ہی نظر آتے وہ انسان جو اللہ کے خاطر اتنی دور دراز سے سفر کر کے صعوبتیں جھیل کے اس ویرانے میں اکٹھا ہو گئے تھے

مولانا نے فرمایا

"محض اللہ کی خاطر یوں جمع ہونے والوں پر اللہ کے فرشتے آسمان سے زمین تک حلقہ بناتے اور سلامتی بھیجتے ہیں، اللہ کرے آج دنیا میں صرف اللہ ہی کی خاطر لوگ جمع ہوا کریں تاکہ اللہ کی رحمتیں اس زمین پر اتریں اور انسان سکون قلب سے ہم کنار ہوں"

اس مجمع میں امیر بھی تھے، غریب بھی چھوٹے بھی تھے بڑے بھی بچے بھی تھے، بوڑھے بھی، پنجابی بھی تھے، سندھی بھی، سرحدی بھی تھے بنگالی بھی، عرب سے آئے ہوئے بھی تھے ہندوستان سے بھی، ملوں والے بھی تھے اور خوانچہ فروش بھی دینی مدارس کے طلباء بھی تھے۔ کالجوں کے یونیورسٹیوں کے طالب علم بھی غرض کہ زندگی کے ہر شعبے سے تعلق رکھنے والے محض خدا کی خوشنودی کی خاطر جمع ہو گئے

لیے۔ جس کو مسجد میں جگہ نہ مل سکی وہ باہر ہی بیٹھ گیا، خواہ امیر تھا یا غریب، کوئی نمائش گاہ نہ تھی، کوئی تین تین چار چار رنگ کے رنگے ہوئے بڑے بڑے پوسٹر نہ تھے، کوئی پچھلی کارگذاریوں کے بیان نہ ہوئے، بس ایک ہی تڑپ تھی کہ ہم سدھر جائیں تو سب ٹھیک ہو جائے گا۔ سب کو اپنی ذات کی کوتاہیوں، ناکامیوں اور نامرادیوں کا احساس تھا۔ دوپہر کو الگ الگ حلقوں میں بٹ کر تعلیم ہوئی، سنایا گیا کہ نماز کیا ہے۔ دعا کیا ہے؟ نمازیوں پڑھنے سے کیا ملے گا۔ اور جن لوگوں نے یوں پڑھی انھوں نے کیا پایا؟ دعاؤں سے کیا ہوتا ہے جس طرح دعا مانگنے کا حق ہے اس طرح مانگی جائے تو کیا ملتا ہے اور اس طرح جنھوں نے مانگی کیا پایا، پچھلوں کے تذکرے تھے دولت والوں کا تذکرہ آیا تو قارون و ہامان کی دولتوں کے نقشے بتائے گئے، غربت کا ذکر ہوا تو صحابہ کرامؓ کی زندگیوں کے واقعات بتائے گئے۔ فاقوں کا ذکر چھیڑا تو نبی ﷺ کی زندگی بتلائی گئی۔ خدا کو خوش کرنے والوں نے کیا کھویا اور کیا پایا؟ یہ معلوم ہوا۔ دو گھنٹے کی تعلیم کے بعد کھانے اور نماز کا وقت ہوا، ایک طرف کھانے کا انتظام کیا گیا تھا، دکانداروں نے دکانیں بھی لگائی تھیں جس کا جی چاہا کھا لیا۔ اجتماع والوں کی طرف سے کھانے کا کوئی پیسہ نہ لیا جاتا، عصر کی نماز کے بعد لائلپور کے مفتی زین العابدین صاحب کا بیان ہوا۔ تھوڑے سے وقت میں بہت کچھ سمجھا دیا۔ خدا نے بولنے کا خوب ملکہ دیا ہے، سنکر وجدانی کیفیت پیدا ہونے لگتی ہے بتایا کہ

"انسان جب اپنے آپ پر محنت کرتے کرتے اس درجہ تک پہنچتا ہے جس پر اللہ راضی ہو کر اسکے صرف ہاتھ اٹھنے پر ہی فیصلہ فرما دیتے ہیں تو دنیا میں کیا ہوتا ہے۔ دنیا کس طرح اس کے پیچھے آتی ہے، آج ہم لوگ دنیا کے پیچھے بھاگتے ہیں اور وہ ہے کہ ہاتھ نہیں آتی۔

صحابہ کرام رضوان اللہ اجمعین کے واقعات سنائے گئے اور کچھ اس انداز سے کہ ایمان تازہ ہوگیا۔

مغرب کے بعد عرب سے آئے ہوئے ایک اللہ کے بندے کا بیان شروع ہوا، زبان عربی تھی لہجہ انتہائی شیریں، جی چاہتا تھا اللہ اور اس کے پیارے رسول ﷺ کی زبان بولتا رہے۔ مترجم صاحب ساتھ بیٹھ گئے۔ پون گھنٹہ دین کے مختلف پہلوؤں سے نہایت وضاحت سے روشنی ڈالتے رہے۔ عدل و انصاف، معاشرت و معیشت اور دنیا کے مختلف علاقوں میں اسلام کی دعوت کے پھیلاؤ پر معلوماتی تقریر کی۔"

مولانا محمد یوسف صاحب کی طبیعت اس دوران ٹھیک نہ تھی لیکن طبیعت کی ناسازی کے باوجود تقریر فرمائی۔ تاثر نگار اپنا تاثر بیان کرتے ہوئے آگے تحریر کرتے ہیں۔

" رات کے خطاب میں مولانا محمد یوسف صاحب کا بیان ہوا، لاہور اور قریب ہر شہر کے مختلف حلقہ فکر کے علمائے کرام موجود تھے۔ مولانا کی طبیعت کچھ ٹھیک نہ تھی، کھانسی اور نزلہ کا زور رہا لیکن دین کی محبت کچھ اس طرح غالب ہے کہ کسی چیز کی پروانہ کرتے ہوئے مسلسل بولتے ہیں۔ عام اجتماع ہو یا خاص شہری حضرات کے اجتماع میں بولنا ہو یا میواتی حضرات میں، اس بولنے اور پوری قوت سے بولنے میں کوئی چیز رکاوٹ نہیں بنتی۔

حضرت موسیٰ علیہ السلام اور فرعون کے واقعات بتائے جاتے رہے۔ ایک طرف اس دنیا اور اس کے اندر کی تمام چیزوں کی بے بسی، دوسری طرف خدائے بزرگ و برتر کی عظمت؛ دل میں یہ سب کچھ یوں نقش ہوتا رہا جیسے ہونے کا حق ہے، آخر کیوں نہ ہو کہنے والا پورے یقین سے کہہ رہا تھا، زبان کے ساتھ دل کی گہرائیوں کی آواز شامل ہے۔ بتایا جارہا ہے کہ

"اگر کوئی فاسق تمہارے پاس اس قسم کی خبر لائے کہ کوئی گروہ یا فرد تمہارے مال اور جان کے بارے میں برے ارادے کر رہا ہے تو اس کے باوجود کہ اس کا جھوٹا ہونا تمہارے نزدیک مسلّم ہے تم اپنے مال و جان کی فکر میں لگو گے لیکن جس اللہ کے نبی ﷺ پر ہمارا ایمان ہے کہ سچے نبی ہیں۔ اگر اس ایمان میں کچھ کمی ہے تو ہم مسلمان ہی نہیں۔ وہ فرما رہے ہیں کہ اے لوگو! اس دنیا کی حقیقت کچھ نہیں، اللہ کے نزدیک اس کی حیثیت مچھر کے پر کے برابر بھی نہیں، مردہ بکری کے بچے کے برابر بھی نہیں، جو کچھ بھی ہے آخرت کی زندگی ہے، اسکے لئے کچھ کر لو ورنہ اس نہ ختم ہونے والی زندگی میں تڑپو گے، لیکن یہ سنکر ہمیں یقین نہیں آتا کیوں؟ اسلئے کہ اس دنیا کے مال اور اولاد ہمارے مشاہدے میں ہیں اور آخرت کی زندگی غیب میں، بس اسی کا نام ایمان بالغیب ہے۔ جب دیکھ لیا تو غیب کہاں رہا؟

رات گیارہ بجے تک یوں ہی دین و ایمان کی باتیں ہوتی رہیں، نماز پڑھی گئی، ایک ہی صف میں ہر درجہ، ہر زبان، ہر عمر اور مختلف رنگ و

نسل کے دینی بھائی اللہ کے حضور یوں کھڑے ہوئے جیسے ان کا وجود ہی نہیں ہے۔ چاروں طرف ایک سناٹا۔ امام صاحب ان سب کی طرف سے اللہ کے حضور عرض گزار رہے ہیں۔ بارہ بجے کچھ آرام کی فکر میں لگ گئے، کچھ اللہ سے باتیں کرنے میں چار بجے آنکھ کھلی آگے پیچھے، دائیں بائیں بہتوں کو کھڑا پایا۔ اللہ اکبر! کیا سرور ہے اس کھڑے ہونے میں۔

۲۲ کی صبح نماز کے بعد پھر تقریر ہوئی۔ دوپہر کو تعلیمی حلقے بنائے گئے۔ عصر کے بعد ہندوستان سے آئے ہوئے علم دین سے پورے واقف مولوی محمد عمر صاحب کی تقریر ہوئی، خوب سلیقے سے بیان فرماتے ہیں۔ تھوڑے سے وقت میں ہر انداز کا خوب مواد ذہنوں میں بسایا۔ زبان اللہ کی عظمت کے ترانے خود بخود گانے لگی۔

غرض اسی طرح یہ تین دن کا روح پرور اجتماع چلتا رہا۔ احساس دلایا جاتا رہا کہ سب بگاڑ اپنی ذات میں ہے، اگر یہ درست ہو جائے تو سب درست ہو جائے گا۔

آخری روز اللہ کے راستے میں اپنی ذات پر محنت کرنے کیلئے جن لوگوں نے وقت دینے ان کی تشکیل جماعتوں کی شکل میں ہوئی۔ ہر جماعت میں آٹھ سے بارہ تک اللہ کے بندے جمع کر دیئے گئے۔ سو کے قریب جماعتیں بن گئیں جن کو ملک کے کونوں کونوں میں بھیجا گیا تھا کہ ان فانی چیزوں سے کچھ دیر کے لئے کٹ کر آدمی اپنی ذات پر محنت کر سکے۔ ہر جماعت کا ایک امیر مقرر کر دیا گیا۔ اپنے اپنے بستر، اپنے اپنے خرچ اور اپنی اپنی ذات پر محنت کرنے کا جذبہ اور دوسرے بندگان خدا تک اللہ کی بات پہونچانے کی فکر، یہ سب منظر اس قدر روح کو بالیدگی بخشتے رہے کہ سیکڑوں وعظ بھی یہ نہ کر سکے، اختتام پر دعا ہوئی، مولانا محمد یوسف صاحب نے دعا کی، اپنے گناہوں کی توبہ، مغفرت، آخرت کی سرخ روئی، دین کی عظمت، تمام انسانوں کے لیے ہدایت طلبی یہ سب باتیں اللہ سے طلب کی گئیں۔ دعائیں مانگی گئی جس طرح سے مانگنے کا حق ہوتا ہے، کوئی آنکھ نہ تھی جو روئی نہ ہو۔ کوئی زبان نہ تھی جو بلی نہ ہو، کوئی دل نہ تھا جو پھٹ پڑنے پر نہ آیا ہو، بس ایک ہی احساس تھا کہ اتنی زندگی جو گذری ناکامی میں ہی گذری میں ہی سراپا معصیت ہوں، سب برائیاں مجھی میں ہیں۔ اے اللہ ان سب کوتاہیوں کو معاف فرما اور میری زندگی کو اپنے راستے پر لگا دے"

اس طرح ۲۳ کی دوپہر کو یہ مبارک اجتماع ختم ہو گیا۔

تبلیغ و دعوت کا کام چونکہ شخصیت کے تابع نہیں اور نہ ہی کسی شخصیت کے سہارے چل رہی ہے اگرچہ شخصیات سے عقیدت، ان کی ذاتی محنت اور جدوجہد کا کام کے بڑھانے میں بہت دخل ہے مگر کام ان کی شخصیت سے وابستہ نہیں یہی وجہ ہے کہ اتنی بڑی بڑی شخصیات کے اس دنیا سے پردہ فرما جانے کے بعد بھی کام پورے زور و شور سے چل رہا ہے حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کے انتقال کے بعد جو رائیونڈ میں پہلا اجتماع ہوا اسمیں حضرت مولانا انعام الحسن صاحب بھی اجازت نہ ملنے کی وجہ سے نہیں آسکے تھے مگر جو اجتماع ہوا وہ اپنی مثال آپ تھا اس کا حال سوانح یوسفی میں حضرت شیخ کے حوالہ سے بیان کیا گیا ہے۔ حضرت شیخ لکھتے ہیں۔

" (مولانا یوسف صاحب کے) حادثہ کے بعد ہم سب کو یقین تھا کہ،

آں قدح بشکست وآں ساقی نہ ماند

اس کام کا چلنا دشوار ہے مگر اللہ جل شانہ نے اپنی رحمت عامہ اور قدرت کاملہ سے اب تک تو یہ چیز روز روشن کی طرح واضح فرما دی کہ کام شخصیات پر موقوف نہیں، اتنا ہجوم اور اجتماعات کی کثرت اور بھرمار اب تک ہو رہی ہے کہ عزیز مرحوم کے زمانہ میں اس سے آدھی بھی نہ تھی، رائے ونڈ کا سالانہ اجتماع جو اس ماہ میں تھا اس کے متعلق ہر شخص کے ذہن میں یہ تھا اور اس کے بار بار خطوط آرہے تھے چونکہ حضرت جی کا انتقال ہو چکا ہے اور راستوں کے بند ہونے کی وجہ سے نظام الدین کے حضرات کی آمد بھی نہ ہو سکے گی اس لئے یہاں سے مولانا سعید خان صاحب کو مکہ مکرمہ لکھا گیا کہ وہ اجتماع میں شریک ہوں چنانچہ وہ اجتماع سے دو دن پہلے رائے ونڈ پہنچ گئے اور خطوط میں کثرت سے یہ بات پہونچی کہ عزیز کے زمانہ میں کبھی اتنا بڑا اجتماع نہ ہوا تھا وہ لکھتے ہیں کہ۔

" حضرت جی کے زمانے میں ملکی اور غیر ملکی جماعتیں کبھی ۸۰ سے متجاوز نہیں ہوئیں اور امسال ۱۴۰ جماعتیں بنیں، پنڈال پہلے ہی دن

اندازہ سے بہت زیادہ بھر گیا پھر بار بار اس میں اضافہ ہوتا رہا۔ ہندوستان کے اجتماعات بھی جن کی تاریخیں عزیز مرحوم اپنے زمانے میں طے کر چکے تھے۔ اور بعد میں ان کے متعلق یہ خیال ہوا تھا کہ وہ نہ ہو سکیں گے۔ لیکن ہر اجتماع کے متعلق سننے میں آیا کہ وہ اندازہ سے بہت زیادہ بڑھ گیا اور جدید اجتماعات بھی اب تک اتنی کثرت سے ہو رہے ہیں کہ جن کا پورا کرنا مشکل ہے۔ نظام الدین کے حضرات کے بغیر بھی ہر جگہ سے اجتماعات کی کثرت کے خطوط آتے رہتے ہیں"

اور پھر یہ اجتماع ہر سال بڑھتا رہا۔ لاکھوں افراد اس اجتماع میں شرکت کرتے ہیں۔ جبکہ اس اجتماع کے لئے نہ اشتہار چھاپنے کی ضرورت پیش آتی ہے۔ نہ چاکنگ کرنے کی، نہ ریڈیو اور ٹی وی سے اعلان نشر ہوتا ہے۔ نہ اخبارات میں پروپیگنڈہ کیا جاتا ہے اس کے باوجود حج کے بعد دنیا کا سب سے بڑا اجتماع اس چھوٹے سے گمنام قصبے میں منعقد ہوتا ہے دنیا کے کونے کونے سے لوگ اپنا مال اپنی جان اور وقت لے کر کھنچے چلے آتے ہیں۔

سیاسی اور مذہبی جلسوں کے لئے ہزاروں پوسٹر اور بینر لگائے جاتے ہیں، چاکنگ سے دیواریں سیاہ کر دی جاتی ہیں، اخبارات میں لاکھوں روپے کے اشتہارات دیئے جاتے ہیں ریڈیو اور ٹی وی سے اعلان نشر کرائے جاتے ہیں لیکن اس کے باوجود تبلیغی اجتماع کے دسویں حصے کے برابر بھی مجمع اکٹھا نہیں ہو پاتا جبکہ رائے ونڈ کے مرکز میں پورے تین دن کے لئے لاکھوں انسان جمع ہو جاتے ہیں۔

تبلیغی حضرات سے پوچھا جائے تو ان کا جواب انتہائی مختصر اور سادہ ہوتا ہے۔ وہ یہ کہ یہ سب اللہ تعالی کی نصرت کا نتیجہ ہے۔ اللہ تعالی کی غیبی نصرت کے یقین نے تبلیغ والوں کو ظاہری وسائل سے مستغنی کر دیا ہے۔ جونہی اجتماع کے دن قریب آتے ہیں خصوصی دعاؤں کا اہتمام شروع ہو جاتا ہے حرمین میں دعائیں ہوتی ہیں دنیا بھر میں پھیلے ہوئے تبلیغی مراکز میں خیر و خوبی کے ساتھ اجتماع کی کامیابی کے لئے رو رو کر مالک حقیقی سے التجائیں کی جاتی ہیں بعض افراد کو تو دعا ہی کے لئے مخصوص کر دیا جاتا ہے۔ سن ۱۹۹۳ء میں بھی یہ اجتماع منعقد ہوا احقر بھی اس اجتماع میں شریک تھا اس وقت کسی کے وہم و گمان میں بھی نہ تھا کہ یہ حضرت جی کا آخری اجتماع ہے اور آئندہ سال ہم حضرت جی کی مسحور کن آواز اور الحاح وزاری والی دعا سے محروم رہ جائیں گے۔ بہر حال جب میں اجتماع گاہ میں پہنچا تو یہاں جنگل میں منگل کا سماں تھا بانسوں اور کپڑے کا ایک بہت بڑا شہر آباد تھا، قناتیں اور ٹینٹ کرائے پر لینے کی بجائے تبلیغی ساتھی موٹے کپڑے اور بانسوں کی مدد سے آنے والوں کے لئے یہ شہر خود آباد کرتے ہیں، بجلی، لاؤڈ اسپیکر اور ہزاروں بیت الخلاء کی تعمیر جیسے کام بھی مزدوروں سے کروانے کے بجائے اپنی مدد آپ کے تحت خود کئے جاتے ہیں اس بار اجتماع گاہ کو صوبوں، شہروں اور علاقوں کی بنیاد پر اٹھارہ حلقوں پر تقسیم کیا گیا تھا، ان میں سے ہر حلقہ سینکڑوں اور ہزاروں ذیلی حلقوں پر مشتمل تھا مثلاً صرف کراچی والے حلقے میں مختلف مساجد، مدارس اور محلوں پر مشتمل ہزاروں حلقے تھے بسا اوقات ایک شہر کی کسی ایک مسجد کے ساتھیوں اور ان کے حلقے کی تلاش ایک مشکل مسئلہ بن جاتا تھا یوں تو بانسوں پر نمبر لگا دیئے گئے تھے اور ایک دوسرے سے ملنے کی خواہش رکھنے والے احباب اس بانس کا نمبر نوٹ کروا دیتے تھے جس کے قریب ان کا حلقہ ہوتا تھا مگر ایک ہی نمبر کے بانسوں کی لمبی قطار میں اپنے مطلوبہ حلقے کی تلاش بعض احباب کے لئے ہفت خواں سر کرنے کے مترادف تھا۔

میں نے اجتماع کے لئے کئے گئے انتظامات کی تفصیل جاننے کی اپنی سی کوشش کی مگر یہاں پر ہر عمل ہر انتظام اور ہر کام پر اخلاص کا پردہ پڑا ہوا تھا۔ نہ اخبارات کے لئے کوریج کا انتظام ہوتا ہے نہ ہی تفصیلات معلوم کرنے والوں کی حوصلہ افزائی کی جاتی ہے لاکھوں انسانوں کے لئے یہ شہر آباد کرنے میں کتنے کارکنوں نے حصہ لیا؟ کتنا کپڑا اور کتنے بانس استعمال ہوئے؟ پوری اجتماع گاہ میں روشنی اور آواز پہنچانے کے لئے کتنی ٹیوب لائٹیں، کتنے بلب، کتنے تار اور کتنے لاؤڈ اسپیکر استعمال ہوئے۔ ہزاروں عارضی لیٹرینوں اور وضو خانوں پر کتنا خرچ ہوا؟ پارکنگ راستوں، ہوٹلوں، ہزاروں دکانوں، اور کتب خانوں کی منصوبہ بندی کس نے کی؟

ان میں سے کسی سوال کا جواب نہیں دیا جاتا تاکہ اخلاص پر حرف نہ آئے جو کچھ کیا گیا اس پر نمود و نمائش کی پرچھائیں نہ پڑ جائے ورنہ تبلیغی جماعت اور دوسری جماعتوں میں فرق ہی کیا رہ جائے گا۔

ایک ساتھی جو سال کی جماعت میں چل رہے تھے اور ان کے سامنے یہ سارے انتظامات ہوئے تھے انہوں نے بس اتنا بتایا کہ چند روز پہلے

یہاں دھان کے کھیت تھے ان کی فصل کٹنے کے بعد صرف پندرہ دن میں یہ سارے انتظامات مکمل ہوئے ہیں۔ سچی بات تو یہ ہے کہ پندرہ دن کا سن کر میری تو عقل دنگ رہ گئی، بغیر کسی حکومت اور ادارے کی سرپرستی کے لاکھوں انسانوں کے لئے صرف پندرہ دن میں ایسی سہولت کی فراہمی یقیناً ایک زندہ کرامت ہے۔

اجتماع جمعرات کا دن گزار کر جمعہ کی رات کے بعد نماز مغرب سے شروع ہوا مگر لوگ دو تین دن قبل آنا شروع ہو گئے مغرب کے بعد، فجر کے بعد، جمعہ اور ظہر کی نماز کے بعد بیانات ہوئے ناشتہ کے بعد ظہر سے قبل ضروریات سے فارغ ہو کر اپنے اپنے حلقوں میں تعلیم ہوئی۔

جمعہ کے دن عصر کے بعد ذکر کی فضیلت پر مختصر بیان ہوا اور سب حاضرین کو ذکر کرنے کی ترغیب دی گئی ہفتہ کے روز ظہر سے قبل علماء، طلباء، خواص اور میواتیوں کے لئے خصوصی بیانات ہوئے۔

ہفتہ کے روز بعد نماز عصر اجتماعی نکاح کی تقریب ہوئی۔ یہ بھی ایک عجیب دلکش منظر تھا۔ سینکڑوں نکاح کے امیدوار اور ان کے ولی حضرت جی کے سامنے جمع ہوئے، حضرت جی نے بہت ہی مختصر انداز میں نکاح کی اہمیت پر بیان فرما کر نکاح کا خطبہ مسنونہ پڑھا اور پھر ایک ایک سے ایجاب و قبول کروائے، وقت ختم ہونے پر اپنے اپنے حلقوں کے ذمہ دار حضرات نے اس کام کو پایہ تکمیل تک پہنچایا، نکاح کی اس تقریب میں صرف وہی لوگ شریک ہو سکتے ہیں جن کا تبلیغ سے تعلق ہو، انہوں نے نکاح سے قبل تبلیغ میں وقت لگایا ہو یا پھر نکاح کے بعد تبلیغ میں وقت لگانے کا وعدہ کیا ہو۔

اجتماع میں نمازیں بغیر لاؤڈ اسپیکر کے ہوئیں۔ البتہ تکبیرات کے لئے سینکڑوں یا شاید ہزاروں کی تعداد میں مکبرین متعین کر دیئے گئے تھے وہ جب بیک وقت اللہ کی بڑائی بولتے تھے تو عجیب سا سماں پیدا ہو جاتا تھا گرد و پیش کی فضاء اور کئی فرلانگ میں پھیلا ہوا پنڈال ان کی آواز سے گونج اٹھتا تھا اور دل روحانی کیفیت سے لبریز ہو جاتا تھا، حقیقت یہ ہے کہ اسپیکر میں تکبیرات کے کہنے سے وہ کیف ہو ہی نہیں سکتا تھا جو بغیر لاؤڈ اسپیکر کے مکبرین کی آوازوں سے پیدا ہو رہا تھا۔

مجھے اچانک خیال آیا کہ حجۃ الوداع میں جب ایک لاکھ سے زیادہ کا مجمع تھا اور برقی آلات تو کیا خود برق بھی ایجاد نہیں ہوئی تھی اس وقت بھی مکبرین ہی کا اہتمام کیا ہو گا اور ان کی دلکش اور مقدس آوازوں سے منیٰ اور عرفات کی وادیاں گونج اٹھی ہونگی۔ بس اس خیال کے آنے سے مجھے لاؤڈ اسپیکر کے عدم استعمال کا فلسفہ خود بخود سمجھ میں آگیا۔

تبلیغی اکابرین کی حتی الامکان کوشش ہوتی ہے کہ ہر کام رسول اللہ ﷺ کی سنت اور صحابہ کرام کے طریقے کے مطابق کیا جائے ان کے بیانات میں اسی پر زور دیا جاتا ہے ان کے حلقوں اور ان کی مجالس اور اجتماعات میں اسی کا اہتمام کیا جاتا ہے۔ ان کی جماعت کی تنظیمی ہیئت پر اس بات کو ملحوظ رکھا گیا ہے۔ اور اس چیز کا اثر آپ کو ان کے لباس، ان کی گفتگو، ان کی نشست و برخاست اور ہر چیز میں نظر آئے گا اور ان کے لاؤڈ اسپیکر کے استعمال نہ کرنے کی بہت سی وجوہات بھی ہو سکتی ہیں لیکن اس کی ایک واضح اور کھلی ہوئی حکمت یہ سمجھ میں آتی ہے کہ اس سے زمانہ نبوت کی قربت کا احساس ہوتا ہے اور بار بار سوچیئے کہ یہ احساس کتنا قیمتی ہے۔ میرے آقا ﷺ یوں بیٹھتے ہوں گے یوں چلتے ہوں گے یوں معاملات کرتے ہوں گے۔

آقا ﷺ کی زندگی کے یہ نقشے نظر تصور کے سامنے رہیں تو عمل کرنا بہت آسان ہو جاتا ہے دن بھر کے سفر کی وجہ سے میں نماز عشاء کے فوراً بعد سو گیا۔

تہجد کے وقت آنکھ کھلی تو ادھر سے ادھر ہزاروں لوگ مصروف عبادت نظر آئے انہیں کسی نے اٹھنے پر مجبور نہیں کیا، منتظمین کی طرف سے تہجد میں اٹھانے کا کوئی انتظام نہیں مگر لوگ اپنے اندرونی احساس اور درد کی وجہ سے خود بخود اٹھ جاتے ہیں۔

میرے چاروں طرف جو لوگ سراپا ناز کی بارگاہ میں سراپا نیاز بنے ہوئے تھے کوئی حالت قیام میں تھا اور کوئی حالت قعود و سجود میں، ان میں سے بے شمار وہ بھی تھے جن کے انکسائے ندامت ان پر جہنم کی آگ حرام ہونے کا وسیلہ بن رہے تھے، ان میں بہت بڑی تعداد ان کی بھی تھی جو امت کی ہدایت کے لئے رو رو کر دعائیں مانگ رہے تھے ان کے قریب سے گزرنے والوں کو ان کی گھٹی گھٹی سی سسکیاں صاف سنائی

دیتی ہیں۔ گناہوں پر ندامت، امت مسلم کی زبوں حالی، عالم اسلام کی مظلومیت، حضور ﷺ کے لائے ہوئے دین کی کسمپرسی اور آخرت کی فکر یہ وہ احساسات ہیں جو دل میں درد اور آنکھوں میں طراوت پیدا کر دیتے ہیں۔

رازو نیاز، رکوع و سجود، عبادت و مناجات اور گریہ و بکا میں مصروف ان انسانوں کو دیکھ کر مجھے معاً یہ خیال آیا کہ یہی ہیں وہ لوگ جنہیں گستاخ رسول ﷺ مکار، فریبی، سازشی، اور فسادی کہا جاتا ہے راتوں کو چھپ چھپ کر رونے والے لوگ آخر کسے دھوکہ دینا چاہتے ہیں؟ کیا مکاروں اور ریاکاروں کی آنکھیں خلوت شب میں یوں آنسوؤں کی برسات برسا سکتی ہیں۔

میں تسبیح و تحمید، ذکر و دعا اور عبادت و مناجات کے اس نورانی منظر سے اپنی آنکھیں ٹھنڈی کر ہی رہا تھا کہ اذان فجر سے کوئی دس منٹ پیشتر اسپیکر پر بڑے دلکش انداز میں "السلام علیکم" کہہ کر تمام شرکاء اجتماع کو متوجہ کیا گیا اور ان سے درخواست کی گئی کہ "بھائی جو جاگ رہے ہیں وہ اپنے بھائیوں کو پیار سے اٹھادیں اور نماز کی تیاری فرمائیں"

اس درخواست کے جواب میں پورے پنڈال میں "اٹھ جاؤ بھائی، نماز کی تیاری کرو، بھائی سستی نہ کرو، دیر ہو جائے گی" جیسی آوازیں گونجنے لگیں۔

یہاں ہر شخص دوسرے کو بھائی کہہ کر پکارتا ہے۔ یہ سب اخوت کے رشتے میں منسلک ہیں۔ ملکی سرحدیں، صوبائی امتیازات، قومی تعصبات اور گروہی شخصیات یہاں خاک میں مل جاتے ہیں، ان سب کو یہی درس دیا جاتا ہے کہ مسلمان امیر ہو یا غریب، گورا ہو یا کالا، پاکستانی ہو یا ہندوستانی عربی ہو یا عجمی، جو نوجوان گہری نیند سوئے ہوئے تھے انہیں پاؤں دبا دبا کر پیار سے اٹھایا جارہا تھا، سختی، درشت کلامی اور بداخلاقی دور دور تک نہیں تھی۔

فجر کی نماز کے اول وقت میں چاروں طرف سے اذان کی مقدس آوازیں کانوں میں رس گھولنے لگیں۔ اجتماع کی تینوں راتوں میں یہی خوشنما اور پُر تاثیر منظر ہوتا ہے۔

اتوار کے دن ناشتہ سے فارغ ہو کر جماعتوں کو ہدایات دی گئیں۔ ہدایات میں پہلے چھ نمبروں کی تعلیم دی گئی۔ اس کے بعد کام کا طریقہ، گشت کے آداب و کام کیلئے محنت اور فکر، اس کیلئے دعاؤں کا اہتمام، علماء کا احترام اور بہت سی ہدایات دی گئیں۔ ہدایات حضرت مولانا محمد عمر پالنپوری صاحب نے دیں جن کا سلسلہ ڈیڑھ دو گھنٹہ جاری رہا۔

ہدایات کے بعد حضرت جی کا مختصر بیان ہوا جس میں آپ نے دین پر چلنے اور اس کیلئے محنت و دعوت اور ہجرت و نصرت کی ترغیب دی۔ بیان کے بعد حضرت جی نے رو رو کر انتہائی تضرع و زاری سے دعا کرائی، پورا مجمع اللہ کی طرف متوجہ، اللہ کے سامنے جھولی پھیلائے ہوئے اللہ کے دربار میں ہاتھ اٹھاتے ہوئے دعا میں مصروف تھا، ہر شخص مجسم دعا بنا ہوا تھا، پورے مجمع میں آہوں، سسکیوں اور نالہائے دل کی آوازیں آرہی تھیں۔ رونے، ہچکیوں اور آمین کی آواز اور حضرت جی کی دعا کی آواز کے علاوہ کوئی آواز سنائی نہیں دے رہی تھی۔

جو لوگ چل پھر رہے تھے، بازاروں میں گھوم رہے تھے، متوجہ نہیں تھے وہ بھی دعا کی آواز سن کر دوڑے دوڑے مجمع میں شریک ہو گئے، جس کو جہاں جگہ ملی وہیں بیٹھ کر دعا میں شریک ہو گیا ۲۵، ۳۰ منٹ تک دعا ہوتی رہی اور "اے اللہ اپنے فضل و کرم سے ہماری دعاؤں کو قبول فرما" کے جملے پر حضرت جی کی دعا مکمل ہوئی۔ دعا کے بعد مجمع جانا شروع ہوا اور دوسری طرف جماعتیں حضرت جی سے مصافحہ کر کے رخصت ہونا شروع ہوئیں۔ اس اجتماع میں تین ہزار تین سو جماعتیں نکلیں یہ یاد رہے کہ اس میں ایک سال، تین چلے اور ایک چلے والی جماعتیں شمار کی جاتی ہیں۔ تین دن، دس دن، بیس دن والی جماعتیں تو بے شمار نکلتی ہیں جن کو شمار ہی نہیں کیا جاتا۔ اللہ تعالیٰ اجتماع کی برکات ہمیں بھی نصیب فرمادے۔

(اس اجتماع میں حضرت جی نے جو بیان کیا اور دعا فرمائی یہ رائے ونڈ کے اجتماع میں حضرت جی کی آخری دعا اور آخری بیان تھا جو اسی رسالہ میں الگ سے شائع کیا جا رہا ہے)

# زندگی گذارنے کا خدائی طریقہ



بیان حضرت جی رحمۃ اللہ علیہ۔ اجتماع رائے ونڈ ۱۹۸۱ء بعد نماز مغرب

الحمدللہ۔ الحمدللہ نحمدہ و نستعینہ ونستغفرہ ونؤمن بہ ونتوکل علیہ ونعوذباللہ من شرور انفسنا ومن سیّئات اعمالنا۔ من یھدہ اللہ فلا مضل لہ ومن یضللہ فلا ھادی لہ ونشھدان لاالٰہ الااللہ وحدہ لاشریک لہ ونشھدان سیدنا ونبینا ومولانا محمداً عبدہ ورسولہ۔ صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وبارک وسلم تسلیماً کثیراً کثیراً۔

امابعد فاعوذباللہ من الشیطٰن الرجیم۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

من کان یرید العاجلۃ عجّلنا لہ فیھا مانشاء لمن نرید ثم جعلنا لہ جھنم یصلٰھا مذموماً مدحوراً۔ ومن اراد الاٰخرۃ وسعیٰ لھا سعیھا وھو مؤمن فاولٰئک کان سعیھم مشکورا۔

فقال النبی صلی اللہ علیہ وعلیٰ آلہ واصحابہ وبارک وسلم وحوال الدنیا اعظمہ الی اللہ القتل وجمیع المسلم۔ او کما قال علیہ السلام۔

وقال اللہ تبارک وتعالیٰ قل ھٰذہ سبیلی ادعوا الی اللہ علی بصیرۃ انا ومن اتبعنی۔

میرے عزیزو، دوستو اور بزرگو! اللہ جل شانہ وعم نوالہ نے اس کائنات کے اندر، اس عالم کے اندر، پیدائش کی ایک ترتیب بنائی ہے اور یہ ترتیب ایسا نہیں کہ خدائے پاک کو دنیا بنانی تھی۔ اس کو آباد کرنے کیلئے انسانوں کو بھیجنا تھا اور یہ انسان کو بھیجنے کے لئے اور ان کیلئے نبیوں کی بھی ضرورت پیش آئی۔ ایسی ترتیب بنائی۔ خدائے پاک نے یہ عالم بنایا یہ عالم کے اندر کی جتنی چیزیں ہیں تمام چیزیں بنائیں۔ پہاڑ بنائے سمندر بنائے۔ دریا بنائے۔ یہ حیوانات، یہ جانور بنائے یہ انسانوں کے لئے یہ باربرداری کرتے ہیں یہ انسانوں کے کام آتے ہیں، ان سب کو بنایا اور خدائے پاک نے یہ کھیتیاں یہ باغات، بنائے اتنا ہی نہیں خدائے پاک نے یہ زمین اور آسمان بنایا چاند سورج اور ستارے بنائے یہ تمام کے تمام انسان کے کام آنے کیلئے انسان کو نفع پہنچانے کیلئے جتنی چیزیں خدائے پاک نے بنائی ہیں انسان ہی کیلئے بنائی۔ اور یہ انسان جو ہے یہ انسان خدائے پاک کا بندہ ہے۔ اسے خدائے پاک نے بنایا اور اس کے لئے خدائے پاک نے کوئی اسکی زندگی گذارنے کی بھی خدائے پاک نے بنائی۔ اور اس ترتیب کو بچانے کیلئے انبیاء کرام بھی تشریف لائے ہیں ترتیب آدم کی تخلیق کی یہ ہے کہ خدائے پاک کو نبی پاک ﷺ کو بھیجنا تھا۔ جناب رسول اللہ ﷺ یہ خدا کے پیارے۔ نبیوں کے سردار خاتم النبیین اللہ کو انہیں دنیا میں بھیجنا تھا ان کو بھیجنا تھا وہ ہے خلقت کی اصل، وہ ہے ان تمام چیزوں کو پیدا کیئے جانیکا۔ دنیا میں بھیجے جانیکا، وسیلہ اور ذریعہ وہ اگر نہ آتے تو نہ یہ آدم پیدا کیا جاتا نہ انسانوں کو بنایا جاتا نہ انسانوں کیلئے اتنی چیزیں کام آنیوالی ہیں۔ نہ ان کو پیدا کیا جاتا۔ اللہ جل شانہ وعم نوالہ کو جناب رسول اللہ ﷺ کو بھیجنا تھا۔ آپ کو یہ طریقہ لیکر بھیجنا تھا۔ اس کے لیے کہ یہ انسانوں کو بنایا گیا تھا۔ انسانوں کو آکر آپ نے وہ طریقہ بتلایا جس طریقے پر چلنے سے انسانیت ہے کامیاب ہوتی ہے۔ چمکتی ہے۔ دنیا اور آخرت کے اندر نجات پاتی ہے سلامتی کی راہ پر چلتی ہے۔

بس یہ تھی عالم کی پیدائش کی ان کے پیدا کیئے جائیگی حضور ﷺ کو بھیجا تھا اور آپ ﷺ یہ طریقہ لیکر تشریف لائے۔ اور انسانوں کے اندر چلنا تھا، انسانوں کو اس طریقے پر چلنے کیلئے پیدا کیا۔ جب انسان کو پیدا کیا جانا تھا تو اس کے لئے یہ عالم کی تمام چیزیں پیدا کی گئیں ہیں، یہ دنیا کی جتنی چیزیں ہیں۔ یہ تمام کی تمام یہ سب سے نیچے درجے کی اس کے آخری درجے کی ہے جبکہ پہلا درجہ جناب رسول ﷺ کا ہے۔ یہ تشریف لائے۔ یہ طریقہ لیکر تشریف لائے۔ خدائے پاک نے قرآن پاک میں کتنی جگہ کتنے مقام پر اس کو بلند فرمایا ہے اور اس کی تائید فرمائی ہے اور جگہ جگہ اس پر متنبہ فرمایا ہے اور متوجہ فرمایا ہے۔ اور وہ کیا ہے یہ ہے ایمانی راستہ۔ ایمان یہ ایمانی راستہ یہ جناب رسول ﷺ لے کر آئے۔ اور اسی راستے کی طرف جتنے انبیائے کرام تشرف لائے ہیں ان سب میں اسی راستے کی طرف خدا کی مخلوق کو، انسانوں کو بلایا ہے۔ یہ تمام انبیاء کرام کی آمد یہ بھی حضور پاک ﷺ کی آمد کیلئے تشریف آوری کیلئے تمہید تھی۔ اصلی غرض اصلی خلقت کی وجہ وہ حبیب، وہ حبیب اللہ جناب رسول اللہ ﷺ تھے۔ یہ ایمانی راستہ وہ راستہ ہے کہ جس کو خدائے پاک نے پسند فرمایا ہے۔ جس کیلئے اپنے حبیب پاک ﷺ کو آپ نے بھیجا ہے اور وہ راستہ ایسا ہے کہ انسانیت کے لئے ہی نہیں پوری مخلوقات کیلئے اس کے اندر راحت ہے اس کے اندر چین ہے۔ اس کے اندر عافیت ہے یہ ایک راستہ ہے کہ جس راستہ پر چلنے کو پورے عالم کے اندر ایک عافیت کے سوا اور عافیت کی ہوا چل سکتی ہے۔ وہ راستہ چھوڑ کر، ایمانی راستہ چھوڑ کر آخرت کو چھوڑیئے۔ دنیا کی زندگی وہ بھی چین سے بسر نہیں ہو سکتی۔ اس کے اندر بھی عافیت نہیں آسکتی دنیا کی انسان ہی کی عالم میں ہی نہیں جتنی دنیا میں عالم میں اس سب کے اندر اک ہیجانی کیفیت ایک انفرادی کیفیت، پریشانی کی سی کیفیت رہے گی چاہے، چاہے وہ انسان ہو چاہے وہ حیوان ہو اور چاہیں نباتات ہو چاہے وہ جمادات ہو کوئی سی ماہیت جس کے اندر کبھی چین نہیں آئے گا کبھی سکون نہیں آئیگا۔ ان کے اندر سے اضطرابی اور ہیجانی کیفیت نہیں جائیگی۔ جب تک ایمانی راستہ اختیار نہ کیا جائے۔ جب تک کہ ایمانی فضائیں قائم نہ کیجائیں۔ وہی راستہ تھا جو کہ جناب رسول اللہ ﷺ لیکر آئے۔

اور وہ ایمان ہے دنیا کے اندر بھی زندگی کی عافیت اسی کے اندر رکھی ہے اور آخرت کے اندر تو بغیر ایمانی زندگی کے کوئی پوچھ ہی نہیں ہے وہاں پر کوئی قیمت ہی نہیں ہے، قیمت تو کیا ہوتی وہاں پر تو بے ایمانی کی سزا بھگتنی پڑے گی، ایسے ہی خدائے پاک کا ارشاد گرامی ہے۔

ان الذین کفروا لو ان لهم ما فی الارض جمیعا و مثله معه لیفتدوا به من عذاب یوم القیمة ما تقبل منهم و لهم عذاب الیم۔

اگر ایمان کی دولت نہیں ہے تو آخرت کے اندر اپنی جان چھڑانے کیلئے جتنا دنیا میں ہے، اتنا ہی اور اس کے ساتھ ملا لیا جائے وہ مثلہ معہ اتنا ہی اور ملا لیا جائے اور جان چھڑانے کیلئے ایک آدمی کے دیا جاوے ماتقبل جو ایک دنیا نہیں دوسری دنیا بھی اس کے ساتھ ملا لی جاوے تو یہ بے ایمان آدمی کی جان چھڑانے کے اندر اس کو قبول نہیں کیا جاوے گا۔ ولهم عذاب الیم اور دردناک عذاب اور دکھ دینے والا عذاب اس کو ہوگا اور اس کا یریدون ان یخرجوا من النار وما هم بخارجین منها ولهم عذاب مقیم وہ آگ سے دوزخ سے نکلنا چاہیں گے نکل نہیں سکیں گے۔ بتیرے اپنا زور لگائیں گے وما هم بخرجین منها ولهم عذاب مقیم آخرت کے اندر تو ایمانی سکے کے علاوہ کسی سکے کی کوئی پوچھ ہی نہیں ہے۔ وہ کسی سکے کو وہاں اپنا چھٹکارا نہیں ہو سکتا ہے۔ یہاں پر اپنی جان نہیں بچائی جاسکتی ہے۔ وہاں پر تو یہ سکّہ چلتا ہے۔ اور دنیا کی زندگی کے اندر دنیا کی زندگی کے اندر بھی چین نہیں آسکتا۔ جب تک ایمانی زندگی نہ ہو۔ ایمانی زندگی ہی ظاہر ہے کہ انسانوں کی کامیابی کا دنیا میں اور آخرت میں ایمان ہے کیا چیز یہ خالی زبانی، خالی نظری، خالی رسمی چیز نہیں ہے یہ ایک حقیقت ہے اگر اس کی حقیقت ہو تو یہ دنیا کی جتنی چیزیں ہیں۔ یہ تمام کی تمام اس کے سامنے کوئی حیثیت، کوئی قیمت کوئی درجہ نہیں رکھتا۔

میرے دوستو اور بزرگو! ایمان کیا ہے ایمان میں سب سے پہلی چیز وہ خدائے پاک واجب الوجود جو اپنی ہستی میں اپنے موجود ہونے میں وہ کسی چیز کا محتاج نہیں ہے۔ ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہے گا۔ اس کو جاننا ہے اس کو پہچاننا ہے، اور اس کو ماننا ہے اور پہلی چیز تو یہی ہے، ایمان کے اندر۔ خدائے پاک کا جاننا اس کا پہچاننا اس کو ماننا ایمان کی پہلی چیز یہی ہے اسی واسطے۔

وما خلقت الجن والانس الا لیعبدون یہ آیت ہے یہ عابدین کی جمہور مفسرین یہ تصدیق کرتے ہیں الا لیعرفون کہ انسانوں کو، جنات کو ہم نے اس واسطے پیدا کیا ہے تا کہ وہ مجھ کو پہچانیں خدا کی معرفت حاصل ہو۔ یہی وجہ خلقت، خدائے پاک نے بیان فرمائی ہے کہ جنات

ہو چاہے انسان ہو۔ وہ اپنے پہچانتے کیلئے ان کو پیدا کیا ہے۔ ایمان کی سب سے پہلی چیز وہ خدا کو جاننا، خدا کو پہچاننا اور خدا کو ماننا اور اور آگے کی باتیں وہ آگے ایمان کی کوئی بڑ ایسی نہیں ہے جو اپنے اندر اثر اور خاصیت نہیں رکھتی اگر یہی چیز انسانوں کے دلوں کے اندر رچ جائے، جم جائے۔ اسی سے اس کی زندگی کا دھارا بدل جاتا ہے۔ اسی سے اس کی زندگی صحیح راستے پر پڑ جاتی ہے۔ جب خدائے پاک کو جانتا ہوگا، پہچانتا ہوگا، مانتا ہوگا تو کسی چیز کے اندر کسی عمل کے اندر وہ خدا کے حکموں کے خلاف چلنے کی ہمت نہیں کرے گا کیونکہ جانتا ہوگا کہ خدائے پاک مالک الملک ہے، وہ خالق الکل ہے سب کا پیدا فرمانے والا ہے۔ سب کا پالنے والا ہے ہر چیز خدا ہی کے قبضے میں، ہر چیز خدا ہی کے ملک میں ہے۔ دوسرے کی چیز میں آج ہی کسی اس کی منشاء کے بغیر ہاتھ ڈالنے کی ہمت نہیں کرتا۔ اگر یہ جو ایمان کی بنیادی چیز ہے یہی اگر ہمارے دلوں میں اتر جائے۔ یہی ہمارے جی میں گھر کر جائے جائے تو انسان کی زندگی صحیح رخ پر پڑ جائیگی۔ پھر یہی زندگی صحیح راستے پر چلنے والی ہو جاوے گی زندگی صحیح راستہ پر گزرنے والی ہو جاوے گی تو ساری مخلوقات کے اندر راحت کی ایک فضاء قائم ہو جائے گی۔

دنیا میں بر میں بحر میں، خشکی میں اور تری میں جو اثرات پیدا ہوتے ہیں وہ انسانوں کے عملوں ہی سے پیدا ہوتے ہیں۔ دنیا کے اندر جو کچھ انسان عمل کرتا ہے۔ اسی کا اثر پڑتا ہے۔ اپنے خشکی کے جانوروں تک کے اوپر بھی اور تری کے اندر سمندروں اور دریاؤں کے جانوروں کے اندر بھی جو کچھ اپنے حالات ہوتے ہیں وہ انسان ہی کے عملوں کے اثرات ہوتے ہیں۔ یہی وجہ ہے کہ سمندر کے اندر کے مچھلیں اور جنگل کے اندر کی چیونٹیں، خیر کو سکھانے والے کے لئے دعائیں کرتی ہیں۔ کیونکہ خیر اگر وجود میں آئے گی تو اس کا اثر جنگل اور بیابان میں بھی پہنچے گا اور اس کا اثر سمندر اور دریا کے اندر بھی پہنچے گا۔ بہرحال یہ ایک ایمانی یہ بنیادی چیز ہے۔ یہی اگر مضبوط ہو جائے یہی اگر اصلی، صحیح ہو جائے تو زندگی کا رخ ہی دوسرا ہوگا۔ یہ نہیں ہوگا کیا پورے عالم کے اندر، رخ بنا ہوا ہے زندگی کا، اور پورے عالم میں، کسی کونے میں چلے جائیے مشرق میں یا مغرب میں، جنوب میں یا شمال میں کہیں پر یہ انسانیت جس کو اضطراب سے راحت نہیں ہے۔ ہر سمت میں ہر جگہ میں یہ انسانیت آج بے چینی میں اور اضطراب میں مبتلا ہے جس کی اصلی وجہ یہ حضرت انسان ہی ہے کہ انھوں نے اپنی وہ وجہ جن کیلئے ان کو پیدا کیا گیا تھا جس کیلئے ان کو دنیا میں بھیجا گیا تھا۔

یعنی ایمانی راستہ اختیار کرنیکو حضرت انسان نے اپنے اس راستے کو بھلا دیا، صرف انسان ہی پریشان نہیں۔ خلقت بھی، کائنات کی ساری خلقت وہ پریشانی میں مبتلا ہے۔

یہ بنیادی چیز میں نے عرض کی ہے، ورنہ ایمان کا جو جو عمل ہے ہر ہر عمل اپنے اندر وہ اثرات رکھتا ہے اپنے اندر وہ خاصیت رکھتا ہے۔ الہ جس سے زندگی کی بے ایمانی وہ ختم ہوتی ہے۔ اور زندگی کے اندر پاکیزگی آتی ہے۔ زندگی کے اندر ایک نورانیت اور روحانیت آتی ہے۔ یہی ایمانیات ان کی بات میں نے عرض کی۔ جس کے اندر ایک ہی چیز، اعمال کے اندر ایمان کے سب پہلا عمل وہ نماز کا ہے۔ اور ایمان کے ساتھ اس کا اتنا تعلق ہے کہ خدائے پاک نے نماز کو ایمان سے تعبیر کیا ہے نماز کے ساتھ ایمان کا اتنا تعلق ہے۔ مراد نماز ہے لیکن خدائے پاک نے اس کو ایمان کے لفظ سے تعبیر کیا ہے قرآن پاک میں ہے وما کان اللہ لیضیع ایمانکم۔ خدائے پاک تمہارے ایمان کو ضائع نہیں فرماویں گے۔ یہاں تک کہ ایمان سے مراد نماز ہے اور یہ مسئلہ اس وقت آیا تھا کہ جبکہ کعبہ کی طرف قبلہ منتقل ہوا تھا۔ پہلے بیت المقدس قبلہ تھا۔ ادھر منہ کرکے نماز پڑھی جاتی تھی۔ جب بیت اللہ کو قبلہ بنایا گیا تو صحابہ کرامؓ نے یہ باتیں کہیں کہ لوگ جنھوں نے بیت المقدس کی طرف منہ کر کے نماز پڑھی تھی اور اس قبلہ کی طرف منہ ہونے سے پہلے دنیا سے وہ تشریف لے گئے ہیں ان کی نماز کا کیا ہوگا۔ تو خدائے پاک نے یہ آیت نازل فرمائی۔ وما کان اللہ لیضیع ایمانکم وہ جس چیز کے ساتھ زیادہ تعلق ہوا کرتا ہے۔ اس چیز کو نام دے دیا جاتا ہے جو نماز جو ایمان کے ساتھ ایسا تعلق رکھتی ہے ہم اپنی زندگی کے اندر اگر غور کریں تو یہ ایمان ہی کے ساتھ اتنا تعلق رکھنے والا عمل اسی کے ساتھ ہمارا کیا معاملہ ہے، لیکن جیسے میں نے عرض کیا تھا کہ ایمان کی جو اصلی بنیادی چیز ہے وہ اگر ہمارے اندر، اس کا رخ جم جائے تو زندگی کا رخ وہ ہی صحیح ہو جائے وہ ہی بن جائے۔

ایسے ہی عمل میں یہ عمل نماز ہمارے اندر زندہ ہو جائے تو خدائے پاک نے یہ فرمایا ہے،

" ان الصلاۃ تنھی عن الفحشاء والمنکر نماز جو ہے بے حیائیوں سے برائیوں سے روکتی ہے۔ ایمان ہے اور پھر یہ اور پھر یہ ایمان ہی یہ سب سے پہلا عمل ہے یہ اگر عمل ہوگا اور صحیح عمل ہوگا۔ حقیقی نماز حاصل ہوگی۔ اور سو فیصد اس کو ادا کیا جارہا ہوگا کہ یہ بے حیائیوں یہ منکرات یہ برائیوں یہ دنیا میں رہ نہیں سکتیں ہر ہر عمل کے اندر اللہ نے یہ خاصیتیں رکھی ہیں کہ جب یہ عمل کیا جاوے گا۔

زکوٰۃ یہ بھی ایمانی عملوں میں سے ایک عمل ہے ذکوٰۃ اگر ادا کی جاتی ہے تو مال پاک ہو جاتا ہے۔ مال پاک ہو جاتا ہے۔ مال پاک ہو جاتا ہے اور پاک مال اگر کھانیوالا اس کا دل بھی پاک ہوگا اس کے خیال بھی پاک ہوگا۔ جس کا دل اور خیال پاک ہوگا۔ اس کے عمل بھی پاک ہونگے۔ تو اگر گندہ مال ہوگا گندہ لقمہ ہوگا۔ تو اس کا کبھی پاک نہیں ہو سکتا۔ کبھی صاف نہیں ہو سکتا۔ دل اگر گندہ ہوگا تو پھر خیالات بھی گندے ہونگے۔ اور خیالات گندے ہونگے تو پھر اعمال وہ بھی گندے ہی ہونگے۔

ایسے ہی روزہ ہے۔ روزہ، روزہ یہ بھی ایک عمل ہے یہ ارکان ہے اس کے۔ اس زندگی کے جو خدائے پاک نے ہمارے لیے یہ تجویز فرمائی ہے۔ اور جناب رسول اللہ ﷺ لے کر آئے ہیں۔ وہ کیا کہ جب روزہ رکھے گا تو روزے کی صورت کیا ہے تقویٰ اس سے حاصل ہوگا۔ لعلکم تتقون، کتب علیکم الصیام کما کتب علی الذین من قبلکم لعلکم تتقون تقویٰ کیا تقویٰ یہ کہ آدمی جس کی حیوانی صفت جو اس کے قالو میں ہو اور انسانی صفت اس کی چمک رہی ہو وہ جاگ رہی ہو روزہ کی غرض یہی ہے کہ انسان کے اندر جو حیوانی مادہ ہے وہ قالو میں رہے وہ بے لگام نہ ہو جائے۔ تقویٰ جب ہوگا۔ تقویٰ جب ہوگا۔ تو پھر آدمی ہر چیز کے اندر ہر چیز کے اندر اگر قدم پھونک پھونک کر رکھے گا واقعہ سنانے کا میں نے ارادہ تو نہیں کیا تھا لیکن واقعہ سناتا ہوں۔ واقعہ پہلے نمبر ہی کو چھوڑ لیکن سناتا ہوں عجیب بات ہے۔ ایک بزرگ تھے وہ چلے جارہے تھے اللہ نے تقویٰ کی دولت انہیں دے رکھی تھی گھومنے پر تشریف لے جارہے تھے ان کے پاس سے کوئی چیز گری تو آپ نے تھوڑی دور جا کر احساس ہوا کہ یہ چیز گر گئی وہیں گھوڑے کو باندھا، باندھ کر واپس تشریف لائے اور تشریف لا کر اس چیز کو اٹھا کر جہاں تک گھوڑا باندھا تھا۔ وہاں تک پیدل گئے۔ اور وہاں جا کر اس پر سوار ہوئے۔ یہ کیا جب اس کے اندر تقویٰ کی صفت ہوگی وہ ہر چیز کے اندر دیکھے گا کہ خدائے پاک نے مجھے اس کے اندر اس طریقے سے چلنے کو فرمایا ہے۔ اس کا قدم بھی روٹنے اور دھونے پر اس سواری پر جس کا اپنے اپنے کرایہ لینے والے سے معاملہ نہیں ہوا تھا۔ اس پر بھی انہیں جانے، جانا پسند نہیں فرمایا کیونکہ تقوے کے خلاف ہے۔

ایسے ہی حج، نماز روزہ زکوٰۃ حج۔ حج ہے حج کے بارے میں کیا۔ گناہ تو معاف ہوتے ہی ہیں یوں فرمایا جناب رسول اللہ ﷺ نے ما امر حاجو کت حاجی جو ہے کبھی فقیر نہیں ہوتا۔ میں عرض یہ کر رہا تھا۔ کہ یہ ایمانی زندگی جو جناب رسول اللہ ﷺ لیکر آئے ہیں۔ وہ دنیا کے اندر کی زندگی کو بھی پاکیزہ بناتی ہے اور یہاں کی زندگی کو بھی صاف ستھرا بناتی ہے اور آخرت کے اندر، آخرت کے اندر تو ایمان کے علاوہ کسی اور خطرہ پوچھ ہی نہیں۔ ان ہی ظاہری اعمال، یہ تو ظاہری اعمال ہیں لیکن ایمان ایک ایسی زندگی ہے جسکے ظاہری عمال ہوں ایسی ہی جس کے اندر کی صفات ہوں۔ باقی چیزیں، یہ صداقت ہیں یہ امانت ہیں۔ وفاداری ہے ایفائے عہد صفائی ہے یہ صفات ہیں توکل ہے اللہ کے حوالے کرنا ہے خدا کی طرف سے جو کچھ پیش آوے اس پر راضی رہنے میں یہ تمام چیزیں ایمانی صفات ہیں۔ خدا نے ہم کو یہ راستہ دیا تھا جس کے اعمال اس کے اندر بھی خدا نے اثرات رکھ کے اور وہ صفات جن صفات کو یہ آدمی فرشتوں سے ملائک سے بھی ترقی کر جاتا ہے۔

حضور پاک ﷺ آپ کی زندگی کو دیکھا جاوے۔ فراست، تحمل ہی تحمل ہے۔ فراست، برداشت ہی برداشت ہے اور جو برداشت کے اثرات یہ ہیں کہ اچھے اچھے ناکے اور اچھے اچھے انکار کرنیوالے وہ جو ہے سیدھی راہ پر آگئے۔ جلدی میں سونا، ایک یہودی تھا وہ آیا حضور پاک ﷺ سے کوئی معاملہ ہوا پیسہ چاہیئے تھا کسی کو دینے آپ کے پاس موجود نہیں تھے کسی نے کہا کہ جی میں پیسے دیتا ہوں تم جو ہے فلاں وقت میں اتنی کھجوریں دے دینا۔ اس کے بدلے میں۔ معاملہ کیا ہے معاملہ میں چھوڑتا۔ اور فلاں وقت میں دے دوں گا۔ آپ نے وہ پیسے لے کر اس آدمی کو دے دیئے۔ جو وعدے کے دن تھے۔ دونوں تین دن وہ پہلے آئے۔ اور آکے کہنے لگے آپ نے آٹھویں دن وعدہ کیا تھا آپ اسے پورا نہیں کرتے یہ بنو عبدالمطلب ہیں ہی ایسے ٹال مٹول کرنیوالے بہت سخت کہا حضور پاک ﷺ عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ بھی تھے کیسی گستاخی کی باتیں کرتا ہے کس لہجے میں کرتا ہے جانتا نہیں نبی پاک ﷺ کی شان میں گستاخی کر رہا ہے۔ وہ تو اپنے اسی فکر میں کہ اس کا کام

تمام کروں۔ یہ تھے جناب رسول اللہ ﷺ جن کو اپنے تحمل کے ساتھ۔ جن کو اپنی جو ہے بردباری کے ساتھ۔ اس کو سہتے رہے اور یوں فرمایا عمر عمر اس سے تمہیں یہ بات کہنی چاہئے تھی لیکن یہ کہتے ہیں کہنی چاہئے تھی۔ فرمایا جاؤ جتنی اس کی کھجوریں ہیں وہ اس کو دے دو۔ اور اور اتنی زیادہ دے دیجئے اس نے کہا عمرؓ نے جتنی کھجوریں ان کو چاہیئے تھیں وہ تو دیں اور زیادہ دیں اس نے کہا اس کو زیادہ کیوں دیتے ہو۔ آپ ایک عالم آدمی ہیں آپ نبی پاک ﷺ کے ساتھ اس طریقے سے پیش آئے یہ کیا بات ہے۔ کہنے لگا بات اصل میں یہ تھی۔ کہ میں نے حضور ﷺ کی جتنی صفتیں تھی وہ تو تمام دیکھ لی تھیں لیکن آپ ﷺ کی یہ صفت تحمل اور بردباری میں نے نہیں دیکھی تھیں میں نے چاہا کہ ان صفات میں بھی آپ کا امتحان لے لوں آپ ﷺ نے امتحان دینے کے بعد پھر جو ہے اس نے کلمہ پڑھ لیا۔ میں عرض کر رہا تھا کہ ایمانی زندگی وہ اصلی زندگی جو ہے دنیا اور آخرت کے اندر کامیابی کی زندگی ہے۔ اس کے اندر جنت کے اندر کا یقین ہے۔ ظاہر کے اعمال ہیں یہ صفات ہیں۔ جب ہمارے اندر ہوں گی۔ دنیا کی زندگی یہ بھی چین کے ساتھ گذرے گی اور آخرت کی زندگی بھی عافیت کی اور راحت کی ہو گی۔ یہ کوئی ایمان زبانی یا لفظی چیز نہیں ہے۔ اس کی حقیقت ہے۔ اس کا دل کے اندر سے یقین ہے۔ ظاہر کے اندر اعمال ہوں اور آدمی کے اندر پوری صفات ہوں یہ تینوں چیزیں جب پائی جاویں گی تو ایمانی زندگی وجود میں آوے گی ایمانی زندگی وجود میں آوے گی۔ تو یہ شیطانی زندگی یہ کافر ہوگی اور پھر ایمانی زندگی کی فضائیں قائم ہونگی اس کے اثرات اس کی برکات یہ ظاہر ہونگے۔ اس دنیا کی زندگی کے اندر۔ اور اسی میں نہیں کہ یہ کوئی زبانی یا کوئی اپنے خیالی چیز ہے۔ پہلے وہ جو ایمان اصلی ایمانی زندگی گذارنے والے تھے، وہ یہ صفات پیدا کیا کرتے تھے اپنے اندر رکھتے تھے۔ جو مومن تھے مومن تھا وہ جان دے دیتا تھا۔ لیکن اپنی صداقت پر اپنی سچائی پر آنچ نہیں آنے دیتا تھا۔ کیونکہ ان کو معلوم تھا کہ اصلی زندگی ایمان کی زندگی سچائی ہی ہے بچانے والی چیز ہے۔ اور جھوٹ جو ہے یہ تباہ کردینے والی چیز ہے یعنی جس کے پاس ایمان ہے وہ اپنے کسی حال میں جھوٹ نہیں بولتا تھا۔ اور صداقت، شرافت بزرگوں نے یہ لکھا ہے صداقت ہمیشہ معصوم ہوتی ہے یہ کبھی، کبھی جو ہے نقصان نہیں پہنچاتی۔ ایک بات کا قصہ سنا دوں صحابہ کرام تو خیر بہت اونچی چیزیں ہیں ہی لکھا ہے بزرگوں نے کہ صداقت ہمیشہ اس کا نتیجہ اچھا ہوتا ہے۔ کبھی سچائی کا نتیجہ برا نہیں ہوتا۔ ایک چور تھا۔ اس کی ایک بزرگ کے ساتھ ملاقات ہوئی۔ انہوں نے اس کو وصیت فرمائی کہ جھوٹ نہیں بولنا۔ اس نے وعدہ کر لیا۔ کہ جھوٹ نہیں بولنا۔ یہ وعدہ کیا کہ بھئی غریب کے ہاں چوری نہ کرنا۔ بس چوری کرنا تو بادشاہ کے ہاں کرنا اور اس نے وعدہ کر لیا ایک دن وہ چوری کرنے کیلئے گیا۔ لیکن وہ سچائی کو اپنے اندر لئے ہوئے تھا۔ سچائی پر جما ہوا تھا۔ بادشاہ ہی کے ہاں گیا چوری کرنے کیلئے۔ بادشاہ کے محل میں جا کے گھس گیا۔ پہنچ گیا لیکن جب وہ پہنچا تو بادشاہ اور اس کی بیوی دونوں جاگے ہوئے تھے، باتیں ہو رہی تھیں دونوں کی۔ ملکہ بھی اور بادشاہ بھی اور بات جو کر رہے تھے وہ لڑکی کی شادی کے بارے میں تھی۔ بادشاہ اپنی بیوی سے یہ کہہ رہا تھا کہ بھئی دنیا کے بادشاہ تو میں نے دیکھ لیئے۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ دین کے پارسا سے کریں گے لڑکی کی شادی۔ بیوی نے یہ کہا کہ دین کے پارسا کا تمہیں پتہ کیسے چلے گا۔ بادشاہ نے یہ کہا کہ میں جس کا معیار میں نے یہ قائم کیا ہے۔ جس کی سال بھر سے تکبیر اولیٰ فوت نہیں ہوئی ہوگی۔ اس سے سمجھوں گا۔ کہ یہ دین کا پارسا ہے اسے وہ چور سن رہا تھا۔ بس چور نے چوری کا خیال چھوڑا اور ایک مسجد چنوادی اور وہاں جا کر اس نے اپنا قرآن پڑھ لیا۔ چار برس تک مسجد ہی میں پڑا رہا۔ نہ باہر جاتا تھا نہ اس کے نماز فوت ہوتی تھی۔ نہ تکبیر اولیٰ اس سے جاتی تھی۔ جب سال پورا ہو گیا۔ پورا سال ہو گیا۔ تو اب بادشاہ نے اعلان کرایا کہ بھئی دولت کے اندر کوئی ایسا آدمی ہے کہ جس کی سال میں تکبیر ولی فوت نہ ہوئی تلاش کیا گیا۔ اچھے اچھے بزرگ، یہ بھی اپنے کہیں سوئے ہوئے ہیں کہیں چائے پی رہے ہیں کہیں کسی کی ایک رکعت گئی ہوئی ہے کہیں کسی کی تکبیر اولیٰ گئی ہوئی کوئی دعاؤں کے اندر اپنا لگا ہوا ہے بس تکبیر اولیٰ والا کوئی بھی نہیں، معلوم ہوا کہ فلاں مسجد میں ایک بزرگ ہیں۔ ان کی تکبیر اولیٰ فوت نہیں ہوتی یہ تحقیق ہو گیا اب بادشاہ مع عصر کے مع خدل کے پہنچے زیارت کیلئے اور بہت کم انہوں نے جو ہے آداب تبرکات ساتھ لائے بزرگوں کے لئے لیکن اللہ کا بندہ جس نے سچائی کو اختیار کیا تھا جب بادشاہ نے بات کی تو اس نے پوری بات اپنی سچ سچ بتائی میں جو ہے نہ بزرگ ہوں نہ وہ ہوں۔ میری بات یہ ہے کہ میں نے ایک آدمی سے وعدہ کیا تھا کہ سچ بولوں گا۔ جھوٹ بولوں گا ہی نہیں۔ اس سچائی میں یہ بات تھی کہ بادشاہ کے سوا کسی کے ہاں چوری نہ کروں گا۔ میں تمہارے ہاں چوری کرنے

کیا تھا تم دونوں باتیں کر رہے تھے میں نے وہ بات سنی۔ میں تو صرف اس بات کے لئے وہاں گیا تھا لیکن اب مجھے تمہاری لڑکی کی بھی ضرورت نہیں بس اب مسجد کے ہوگئے سو ہوگئے یعنی بادشاہ خوشامد کرتا ہے۔ لڑکی پیش کرتا ہے لیکن اللہ کا بندہ وہ یوں کہتا ہے۔ کہ جن ایک عمل کی بنا پر بادشاہ جو ہے سلام کرتا ہے۔ جب اس عمل کے اندر پوری زندگی گزرے گی تو پھر خدا کیا کچھ دے گا۔

اور ہر ہر عمل کی یہی بات ہے ہر ہر ایمانی عمل کی یہی بات ہے یہی بات میں دنیا کیلئے کی جاویں تو دنیاوی ہوجاتی ہیں اور یہی باتیں اگر خدا کیلئے کی جاویں تو یہی ایمان باتیں ہو جاتی ہے۔ عبداللہ ابن مبارک رحمہ اللہ تعالیٰ یہ آخیر میں امیر المومنین فی الحدیث ہیں اور کیا کیا ہیں شروع میں ان کی زندگی وہی تھی جو ایک امیرزادہ کی ہوتی ہے کیونکہ یہ مالداروں کے لڑکے تھے آزاد ہوتے ہیں مال داروں کے لڑکے کے آزاد ہوتے ہیں اپنے کوئی کسی لڑکی کے ساتھ انکی محبت یہ کھڑے ہوئے تھے اور بات ہو رہی تھی۔ بات ہوئی تو اذان ہوئی اور آذان ہوئی تو انہیں یہ خیال ہوا کہ یہ عشاء کی اذان ہے دھواں انہوں نے دیکھا تو سفیدہ ظاہر ہوا کہ یہ صبح کی اذان تھی۔ عشاء کی اذان نہیں۔ شروع رات میں آخیر رات تک، صبح صادق تک اس سے باتیں کرتے رہے۔ پوری رات کا پتہ نہیں چلا۔ صبح کی اذان کو یہ سمجھے کہ عشاء کی اذان ہے۔ لیکن اسی وقت کے اندر ایک آواز آئی کہ یہ فانیہ یہ ختم ہونیوالی اس کے ساتھ اتنا تعلق۔ کہ پوری رات کا احساس نہیں یہ خدائے پاک ہیں ان کی یاد سے تمہاری تھوڑی بہت زندگی بھی خالی بس یہاں سے زندگی پلٹی۔

میرے عزیزو اور دوستو ایمانی زندگی ایسی زندگی ہے اس ایمانی زندگی میں آدمی کو عمل کے اندر جو لذت آتی ہے۔ عمل کے اندر جو اس کو حلاوت آتی ہے اسے خدا کے سامنے رونے میں جو مزہ آتا ہے۔ دنیا کی کوئی چیز میں مزہ نہیں آتا۔ اور یہ ایمان والا ہی کر سکتا ہے۔ بغیر ایمان والے کے بس کا روگ نہیں، احسان ہے۔ ہمدردی ہے سچائی ہے غمخواری ہے خدمت گذاری ہے عائل سامان کا پورا کرنا ہے جو صفات ایمانی ہے۔ یہ ایمان والا ہی کر سکتا ہے۔ بغیر ایمان کے یہ کسی کے بس کا روگ ہے نہیں چاہے بادشاہ ہی کیوں نہ ہو۔ چاہے بادشاہ ہی کیوں نہ ہو، بادشاہ، حکمران وہ بھی جن کے اندر ایمان تھا۔ انھوں نے اپنی حکومت میں، انھوں نے اپنی بادشاہت میں اس ایمانی صفات پر چل کر دکھلایا ہے۔ کیا کیا قصے ہیں سلمانؓ ابوھریرہؓ اور عمر ابن خطابؓ عمر ابن عبدالعزیزؒ، اور ابوبکر صدیقؓ یہ ایمان والا ہی کر سکتا ہے۔ ابوھریرہؓ تشریف لا رہے ہیں۔ سر کے اوپر لکڑیوں کا گٹھا ہے، راستے میں فرمانے لگے۔ علیؓ تم اس وقت مدینہ منورہ کے امیر بنے ہو۔ لکڑیوں کا گٹھا سر پر راستہ میں کہنے لگے کہ بھئی راستہ دے دو۔ اس آدمی نے کہا کہ بھئی راستہ تو بہت پڑا ہوا ہے چلے جاؤ۔ کہنے لگے راستہ مجھے بھی دو اور میرے لکڑی کے گٹھے کو بھی دو۔ آدمی یہ دل میں کہتا سر پہ لکڑی کا گٹھا ہے اس کا راستہ۔ بس اب یہ صاحب خفا ہوگئے کہنے لگے اچھا یہ ایسی بات کرتا ہے وہ کرتا ہے آج چلتے پھرتے کالی کلاس جاتی ہے۔ ادھر کا چلنا بھی یہ ہو جاتا ہے۔ لیکن یہ ایمان دار حاکم یہ کیا کہ وہ دنیا والا مسافر یہ کہتا ہے کہ راستہ بہت ہے تم امیر وہ کہتا ہے۔ خالی مجھے نہیں میرے لکڑی کے گٹھے کے واسطے بھی راستہ چاہئے ہے۔ سلمانؓ وہ اپنے گورنر ایک علاقے کے وہ آرہے تھے۔ بس سیدھے سادے کپڑے پہنے ہوئے ایک تاجر آرہا تھا اس کے راستے میں اس کے ساتھ گوشت تھا۔ گوشت تھا۔ انھوں نے یہ سمجھ کر کہ یہ مزدور ہے ان کے سر پر لاد دیا۔ یہ انھوں نے اٹھا لیا۔ جب آبادی کے قریب پہنچے۔ تو وہاں ان سے جو ملا اس نے کہا السلام علیک ایہا الامیر۔ السلام علیک ایہا الامیر۔ کہا واہ ہمارے تو سلام ہونے لگے اب اس ادمی کو بچارے کے پیر تلے سے زمین نکلی کہ یہ امیر صاحب ہیں۔ جن کو میں نے مزدور سمجھ کر ان کے اوپر بوجھ لاد رکھا ہے۔ یہ کیسا انصاف ہے یوں فرمایا کہ میں نے اس کے اٹھانے میں ایک نیت کر لی ہے کہ اب تو تیرے گھر پہنچاؤں گا۔ اس کے اٹھانے میں یعنی اس کے اٹھانے میں انھوں نے اپنی ذلت انھوں نے اپنی توہین اور اس میں اپنی پوزیشن کے خلاف نہیں سمجھتے۔ آجکل تو پوزیشن کے حق میں آجاتے ہیں پہلے تو یہ کوئی پوزیشن کو سمجھتے ہی نہیں تھے۔ اٹھایا تو اس وقت اٹھانے میں انھوں نے کوئی نیت کی یعنی وہ کیا یہ ایمان والا ہی کر سکتا ہے۔ کہ بھئی ثواب ملے گا خدا راضی ہوگا۔ اس کے گھر تک پہنچاؤں یہ خوشامد کر رہا ہے کہ آپ اس سامان کو اتار دیجئے۔ لیکن وہ فرماتے ہیں کہ میں نے اس کے اٹھانے میں ایک نیت کر لی ہے تیرے گھر تک پہنچانے کی اب تو تیرے گھر ہی پہنچا کے چھوڑوں گا۔ میرے عزیز دوستو یہ ایمان والا ہی کر سکتا ہے۔ اور بھائی کیا! سارے واقعات اسی سے بھرے ہوئے ہیں کہ بس حضرت ابوبکر رضی اللہ تعالیٰ عنہ جب خلیفہ ہوئے۔ اور خلیفہ کس کے۔

اکہ جس کی وجہ خلق عالم میں ہے جناب رسول اللہ ﷺ۔ خلیفہ ہوئے محلے کی لڑکیاں یہ کہنے لگیں کہ اب تو ہم ماشاء اللہ خلیفہ ہو گئے ہیں۔ اب تو امت کی باگ ڈور ہاتھ میں آگئی ہے۔ اب ہمارے جانوروں کے دودھ نہیں نکالیں گے۔ یہ نکال لیتے کسی کی بکری کا کسی کی اپنے جو ہے اونٹنی کا، کسی نہ کسی کا یہ نکالتے رہتے تھے یہ اس واسطے کہ یہ جانتے تھے کہ یہ اعمال جو ہیں یہی خدائے تک کے پہنچانے والے، یہی ہیں ایمان میں قوت لانے والے، یہی ہیں آخرت کے اندر چکانے والے یہی ہیں دنیا کی زندگی کو سدھارنے والے، وہ خلافت زمانہ یہ نہیں۔ ابوبکرؓ نے یہ ارشاد فرمایا کہ مجھے اپنے خدا سے یہ امید ہے کہ میرا یہ خلیفہ ہو جانا میرا یہ امیر المومنین ہو جانا۔ یہ میرے اخلاق میں تغیر نہیں لاوے گا۔ اور اتنا ہی نہیں اتنا ہی نہیں مدینہ طیبہ کے کنارے پر ایک برھیا رہتی تھی۔ بعض آتے تھے اس برھیا کے گھر کی صفائی کرتے تھے۔ اس کی ضرورتوں کو اس کی حاجتوں کو پورا کرتے تھے حضرت عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہ یہ جاکر اس کی کوشش کرتے تھے کہ میں یہ کام کروں اس کی خدمت کروں لیکن ان کے جانے سے پہلے اس برھیا کی ساری ضرورتیں اس کی ساری خدمتیں پوری ہو چکی ہوتی تھیں۔ یہاں تک کہ چھپ کر بیٹھے کہ وہ کون اللہ کا بندہ ہے جو میرے سے پہلے آکر اس معذور برھیا کی ساری خدمت کر کے چلا جاتا ہے دیکھا تو حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ جو جناب رسول اللہ ﷺ کے خلیفہ ہیں وہ آتے ہیں اور اس برھیا کی ساری خدمتیں اور ساری ضرورتیں پوری کر دیتے ہیں۔ یہ ایمان والا ہی کر سکتا ہے ورنہ آج تھوڑی سی کوئی دنیاوی حیثیت مل جائے تو وہ جو ہے جانے میں پھولا نہیں سماتا اس کی ناک کا کوئی ٹھکانہ ہی نہیں ہوتا۔ وہ اپنے پوزیشن کے ہی پیچھے پڑا رہتا ہے ہمارے۔ ہمارا ساتھی تو ایسا ہے کہ جا رہے تھے۔ راستے میں کوئی بات ہوئی گاڑی میں۔ وہ بیچارہ ایسا کہ اس نے سپاہی سے کہا تیرا کام نہیں ہے کہنے لگا میری کوئی پوزیشن ہی نہیں۔ سپاہی چوڑا ہے کاٹنے بس اسے اپنی پوزیشن پر اتنا غرور تھا۔ تھانہ میں کوئی بھی بات نہیں کچھ بھی نہیں لیکن اس کے ذریعہ سے مجھے تو بھائی ایمان والے کے لئے تو بہت سبق ہے تو بھئی یہ ایمان والا ہی سمجھتا ہے کہ چاہے خلافت مل جائے؛ چاہے امانت مل جائے اور چاہے اس کے اندر بادشاہت مل جائے وہ اپنی کوئی حیثیت نہیں سمجھتا وہ سمجھتا ہے کہ خدا اگر راضی ہے تو سب ٹھیک ہے اور اگر خدائے پاک نے قبول نہیں کیا تو ساری چیزیں میرے لیے وبال ہی ہیں۔

میرے عزیزو اور دوستو۔ میں عرض کر رہا ایمان کی صفات ہیں ایمان کے اعمال ہیں۔ ایمان کی حقیقتیں ہیں یہ اگر ہمارے اندر ہوں تو ان کے اثرات دنیا کی زندگی کے اندر بھی پڑیں گے۔ دنیا کی زندگی وہ بھی عافیت کی۔ وہ بھی چین کی ہو گی اور آخرت کے اندر بھی خدائے پاک کامیاب فرماویں گے۔ وہاں بھی خدائے پاک سرفراز فرمائیں گے۔ لیکن میرے عزیزو اور دوستو یہ خالی تمنا کی۔ آرزو کی بات نہیں ہے یہ راستہ چلنے سے، چلنے سے محنت کرنے سے جو ایمانی صفات جو ایمانی اعمال جو ایمان کی قوت حاصل ہوتی ہے اور یہ جو ہے خالی تمنائیں اور آرزوؤں سے نہیں۔ ہمیں نبی پاک ﷺ نے اس لیے بتلایا لیس الایمان بالترجی ولا بالتحلی ولکن ھو ماوقر فی القلب وصدقہ العمل۔ او کما قال علیہ السلام۔ کہ ایمان جو ہے خالی تمنا کرنے سے خالی آرزو کرنے سے اور خالی اس کی سیرت بنا لینے سے یہ حاصل نہیں ہوتا۔ وہ تو دل کے اندر یقین ہو اور دل کے اندر کا جو یقین ہے عمل اس کی تصدیق کر رہا ہو یہ نہیں کہ کہ میرے دل کا یقین جو ہے اعمال جو ہے اس یقین کے خلاف ہیں دل کا جو یقین ہوتا ہے۔ انسان کی عملی زندگی اسی کے مطابق ہوتی ہے۔ جیسے دیکھتے ہیں آج بھی۔ کیسے بڑے یقین ہیں کہ ساری محنت اس کے کسی کے دل کے اندر کھیتی کا یقین جما ہوا ہے کہ دن رات بس اسی کے چکر میں لگا ہوا ہے دل کے اندر اپنا جو ہے دکان کا یقین جما ہوا کہ ساری سوچ کے لئے اور ساری محنت سارے کوشش اسی کے چکر میں رہے کسی کے کسی کے دل کے اندر دفتر کا یقین جما ہوا ہے۔ بس اس کی ساری سوچ اسی طرف ساری محنت اور کوشش سوچ اسی طرف ہوتی ہے۔ میرے عزیزو اور دوستو اور وہ آوے گی کیسے وہ آوے گی محنت کرنے سے۔ آدمی جس کی محنت کرتا ہے، جس کی کوشش کرتا ہے۔ وہی چیز اس کی زندگی میں آتی ہے۔ زندہ ہوتی ہے یہ ظاہر ہوتی ہے۔ یہ ایمان کی حقیقت، ایمانی اعمال یہ ایمانی صفات ہمارے اندر آئیں کیسے۔ اسے اندر میں آنے کیلئے حضور پاک ﷺ نے یہ دعوت کی محنت دی ہے تو یہ ایمان کی دعوت دو۔ یہ دعوت دینے میں کیا کہ خود اس کی پابندی کرتے رہو اور اس کرنے میں اور دعوت دینے میں جو کچھ پیش آوے اس کو برداشت کرتے رہو۔ اس کو سہتے رہو رہو۔ اس پہ خدا کیلئے برداشت کرتے رہو کہ بس بھائی یہ صفات ہیں۔

## حضرت مولانا محمد الیاس رحمہ اللہ تعالیٰ نے فرمایا

"ہمارے کارکن اس بات کو مضبوطی سے یاد رکھیں کہ اگر انکی دعوت و تبلیغ کہیں قبول نہ کیجائے اور الٹا انکو برا بھلا کہا جائے، الزامات لگائے جائیں تو وہ مایوس اور ملول نہ ہوں، اور ایسے موقع پر یہ یاد کر لیں کہ یہ انبیاء علیہم السلام اور بالخصوص سید الانبیاء ﷺ کی خاص سنت اور وراثت ہے، راہ خدا میں ذلیل ہونا ہر ایک کو کہاں نصیب ہوتا ہے، اور جہاں ان کا استقبال، اعزاز و اکرام سے کیا جائے، انکی دعوت و تبلیغ کی قدر کیجائے، اور طلب کے ساتھ انکی باتیں سنی جائیں اور مانی جائیں تو اسکو اللہ پاک کا فقط انعام سمجھیں اور ہرگز اس کی ناقدری نہ کریں۔ ان طالبوں کی خدمت اور تعظیم کو اللہ کے اس احسان کا خاص شکریہ سمجھیں، اگرچہ یہ چھوٹے سے چھوٹے طبقہ کے لوگ ہوں۔ قرآن پاک کی آیت عبس وتولی ان جاءہ الاعمی (الآیۃ) میں ہم کو یہی سبق دیا گیا ہے۔ ہاں اس صورت میں اپنے نفس کے فریب سے بھی ڈرتے رہیں۔ نفس اس مقبولیت و مطلوبیت کو اپنا کمال نہ سمجھنے لگے۔ نیز اس صورت میں "پیر پرستی" کے فتنہ کا بھی سخت اندیشہ ہے لہذا اس سے خاص طور سے خبردار رہیں۔

خود عمل کر رہے ہوں اور عمل کرنے میں جو کچھ پیش آوے، وہ اپنے رضاء ہے کفیل ہے صبر ہے، تحمل ہے شکر ہے یہی مقامات صوفیا کے ہاں بھی۔ یہ مقامات جو ہے مقامات، مقام شکر، مقام صبر، مقام کفیل مقام رضا اور مقام توکل یہ سارے مقامات ہیں۔ دعوت دیتے ہیں ان کی محنت کرتے رہے۔ اور محنت کرنے میں جو کچھ پیش آوے اس پیش آنے میں کہیں صبر کرے کہیں شکر کرے کہیں خدا کے حوالے کرے کہیں جو کچھ پیش آوے اسی پر راضی رہے۔ پس یہ مقامات حاصل ہو رہے یہ سارا جو اپنا راستہ ہے احسان کا سالک کا کیا ہے کیا ہے۔ کچھ اعمال ظاہری ہوں کچھ باطنی ہوں۔ ظاہری اور باطنی دونوں عملوں کو کر لے۔ اور کچھ منہیات ہیں ظاہری اور باطنی ان سے بچنا ہے بس یہ ہے۔ ظاہری اعمال کیا ہیں، بھائی روزہ نماز، اور عوامل خداوندیہ اور باطن اعمال کیا وہ صبر، شکر، رضا، توکل تقوی یہ باطنی ہیں۔ اور شریعت کیا کہ ظاہری اعمال کر رہے ہوں اور باطنی صفات کو انکو اپنا رہے ہوں یہ شریعت ہے بالکل نہیں۔ اس کے سوا کچھ نہیں یہ تو مقام توکل حاصل ہے۔ مقام رضا حاصل ہے۔ مقام صبر حاصل ہے مقام شکر یہ صفات ہیں۔ یہ صفات ایمانی صفات ہیں۔ یہ جو ہے آدمی ظاہر اعمال ان کی پابندی کر رہا ہو۔ اور دعوت کی کوشش میں جو کچھ پیش آرہا ہو۔ اس کو سہہ رہا ہو۔ تو یہ جو ہے ظاہر اور باطن دونوں ظاہری کے اعمال اس کے حاصل ہوتے ہیں اور یہ جو ہے یہی راستہ ہے ایمان کا، اور کچھ بعد میں جو منہیات ہیں جن سے خدا نے منع فرمایا ہے یہ بھی کوئی ظاہری اور باطنی ہیں۔ ظاہری کیا، چوری نہ کرے۔ شراب نہ پیئے۔ اپنی زنانہ کرے بدکاری نہ کرے۔ جھوٹ نہ بولے، دغا نہ کرے کسی کا کچھ نہ کھائے یہ ظاہری ہیں اور باطنی چیز کیا کہ تکبر نہ ہو کسی کو حقیر نہ سمجھا جارہا ہو کسی کی یہ جو ہے۔ باطنی منہیات ہیں بالکل یہی خلاصہ ہے۔ ظاہری عوامل ہیں، خدا کے کوئی ظاہری اعمال ہوں ان کو کرنا اور جو باطنی عوامل ہیں اعمال ہیں ان کو کرلے یا ان دونوں کو کرلے۔ یہی ایمان الٰہی ہے۔ اور دونوں قسم کی لغویات سے بچ رہے یہ بھی ایمان کی باتیں ہیں۔ بس اس کے اندر اگر ہم دعوت لیکر چلیں گے۔ دعوت جو ہے اپنے ظاہری، اعمال ان کا اہتمام کریں گے اور باطن کے اعمال کی فکر کریں گے کوشش کریں گے۔ کہ یہ جو ہے اس سے جتنی ترقی ہوگی۔ کسی راستے سے نہیں ہوگی یہ نبی پاک ﷺ کا طریقہ ہے میرے، عزیزو اور دوستو، بس یہی اپنے کہتے ہیں کہ دعوت کیا ہے کہ بھائی جب اللہ کے راستے میں نکلتے ہے۔ ظاہری جتنے اعمال ہیں ان کو کرنا ہے۔ اور باطنی جتنے اعمال ہیں۔ ان کو اپنانے کی کوشش کرنا ہے۔ صبر بھی کرنا ہے فکر بھی کرنا ہے اپنے خدا کے حوالے کرنے کو سیکھنا ہے۔ توکل اور اس کو سیکھنا ہے اور جو ہے یہ جو چیزیں جن سے خدائے پاک نے منع فرمایا ہے ان سے بچنا ہے چاہئے ظاہر میں ہوں چاہے باطن میں اور یوں تو جامع، جامع راستہ یہ دعوت والا راستہ ہے، جامع راستہ دعوت والا ہے ہمارے حضرت نور اللہ مرقدہ فرمایا کرتے تھے، کہ بزرگ بننا آسان ہے مومن بننا مشکل ہے۔ مومن بننا بہت مشکل ہے۔ میرے عزیزو اور دوستو اس پر عمل کی بات ہے۔ خدا کرے کہ ہماری تمنا آجاوے کہ ہم دعوت کے راستے کے ہم اپنے ظاہری

اعمال ہم اپنے باطنی اعمال میں صحیح چلنے والے بن جاویں۔ اور اپنے آپ کو خدا کے منع کیئے ہوئے راستے سے چاہے ظاہری ہوں چاہے باطنی اس سے بچنے والے بن جائیں۔ نہ کسی سے حسد ہو نہ کسی سے غیبت ہو نہ کسی کی تحقیر ہے اور نہ اس کے اندر کبریائی اور بڑائی ہو۔ یہ جو ہے۔ منہیات باطنیہ۔ اس کیلئے خدا کرے کہ ہماری سمجھ میں آوے اور ہم دعوت کو لیکر اٹھیں۔ اور اٹھنے والے ان دونوں لائنوں کی اپنے اندر فکر کرے۔ اور اس فکر سے خدائے پاک ایمانی زندگی کو زندہ فرما وے۔ ایمانی زندگی کو زندہ فرماوے گا۔ تو یہ پوری مخلوق کے ساتھ ہمدردی ہو گی۔ اور پوری انسانیت کے ساتھ انتہائی خیرخواہی ہو گی اور اگر ایمانی راستہ نہیں، چلے گا تو پوری مخلوق جو ہے برباد ہو کر رہے گی۔ یہ دنیا کی جتنی چیزیں جو ہیں انسان کیلئے خدا نے پیدا فرمائیں تھیں جب انسانیت ختم ہو جاویگی ایمانی بول بھی زبان پر نہیں رہے گا تو خدائے پاک ان ساری کائنات کی بکھری ہوئی چیزوں کو تباہ وبرباد فرماویں گے۔ حدیث پاک میں آتا ہے۔ کہ قیامت جو ہے قوام الناس پر قائم ہے قوام الناس بدترین آدمی وہ ہے اور بدترین آدمی کون! جو عمومی زندگی سے خالی ہے۔ میرے عزیزو آج پوری انسانیت کے ساتھ خیرخواہی کرو۔ پوری مخلوقات کے ساتھ بھی خیرخواہی یہ ہے کہ اس دعوت والے کام میں ہر فرد کی لگنے کی دعوت دی جائے اس نیت کے ساتھ کہ ہم جو ہے ظاہری اور باطنی دونوں قسم کے عملوں کے اندر، پختہ اور دونوں، چیزوں سے بچ کر نکل جائیں دیکھو اگر انسان جو ہے۔ ان چیزوں کے اوپر عامل ہو نماز کا پابند۔ روزے کا پابند زکوٰۃ دینوالا خدا کا ذکر کرنیوالا خدا کا دھیان جمانے والا اور جو ہے خدائی احکامات پر چلنے والا اور اپنے جو ہے اس کے اندر صبر کی کیفیت ہو، شکر کی کیفیت ہو۔ اس کے اندر جو کچھ پیش آوے اس کو خدا کے حوالے کرنیکی صفت اس کے اندر ہو اور اس کے اندر بردباری، تحمل ہو دوسروں کی بے ایمانیوں کو برداشت کر رہا ہو۔ یہ جو ہے اگر یہ باتیں کہیں آپس کے اندر آپس کے اندر، عداوت دشمنی، دلوں کا پھٹنا کوئی بھی چیز نہ ہو، حضرت عاصم رحمہ اللہ تعالیٰ امام القراء جو کہلائے جاتے ہیں۔ سبق پڑھا رہے تھے اپنے شاگردوں کو۔ ایک لڑکا تھا کسی نے آکر عرض کیا۔ کہ حضرت آپ کا صاحبزادہ جو ہے اسے مار دیا ہے۔ فرمایا کس نے فرمایا آپ کے چچازاد بھائی نے، فرمایا کہ فلاں جگہ اس کو دفن کر دو اور فلاں آدمی اس کی نماز جنازہ پڑھادے۔ اور فرمایا کہ اپنے شاگردوں سے کہ یہ بات کسی کو نہ پہنچے جو ہیئت تھی بیٹھنے کی اس کے اندر تبدل نہیں آیا۔ اس کے اندر توجہ نہیں آئے اور جو عمل کر رہے تھے جو کام کر رہے تھے۔ اس سے جو ہے ناغہ نہیں کیا۔ یوں فرمایا کہ فلاں آدمی نماز جنازہ پڑھا دے گا۔ اور فلاں جگہ اس کو دفن کر دینا اور یہ کہہ کر اپنا سبق شروع کر دیا۔ اسی طرح ایک اور قصہ ہے آرہے تھے۔ راستے میں کچھ بیوقوف برا بھلا کہتے آئے۔ اور یہ اپنے خاموش نہ پیشانی پر شکن ہے اور نہ کوئی زبان پر خشک کلامی ہے۔ یہ اپنے خیال میں مست چلے آرہے ہیں۔ جب بستی کے قریب آئے تو ٹھہرے۔ اور وہاں ٹھہر کر یوں فرمایا، کہ بھائی جس بستی میں کچھ میں نے سنا تھا اور کچھ میرے شاگرد۔ تجھے اگر یہ کہتا ہوا سنیں گے تجھے یہ ڈر ہے تجھے تکلیف پہنچاویں گے اس لئے یہاں سے واپس چلا جا یوں نہیں کہ اچھا ہے کہ یہاں کی خبر ہو گئی۔ اب تجھے پتہ چلے گا یوں کہ اس وقت بھی اس کی تکلیف کا اس آدمی کو احساس ہوا کہ ایسا نہ ہو کہ خدانخواستہ کوئی میرے بارے میں اس کا گلہ سن کر میں بھی اس کے ساتھ جو ہے چلا جاوں اس واسطے اس کی ہمدردی میں اور خیرخواہی میں فرمایا کہ یہاں سے واپس چلا جا۔ یہاں میرے کچھ شناسا ہیں کچھ میرے شاگرد۔ یہ کیا دونوں ہی ایمانی زندگی کی صفت ہیں، اگر ایمان ہو تو ہماری زبانوں پر۔ آج اگر ہمارے عملوں میں ہے ظاہر داری حقیقت کا دور سے واسطہ نہیں تو اس واسطے کہ اس کی محنت، اس کی کوشش، اس کا وہ راستہ جو جناب رسول اللہ ﷺ لائے تھے۔ اس راستے پر قدم ہی نہیں اٹھتا اس واسطے کہتے ہیں کہ جماعت میں نکلو۔ چلے میں نکلو۔ اپنے ظاہری اعمال ان کی بھی پابندی کرو۔ اور اپنے باطن کے اعمال کے اندر بھی اپنے آپ کو چلنے کی عادت ڈالو اور جن چیزوں سے خدا نے منع فرمایا ہے ان سے بچو۔ چاہے ظاہر کی ہوں چاہے باطن کی ہوں۔



# ایمان و یقین کی حقیقت



میرے عزیز دوستو اور بزرگو! ایمان کیا ہے ایمان ہی سب سے پہلی چیز ہے وہ خدائے پاک واجب الوجود جو اپنی ہستی میں جو اپنے موجود ہونے میں کسی چیز کا محتاج نہیں ہے وہ ہمیشہ سے ہے اور ہمیشہ رہے گا اس کو جاننا ہے اس کو پہچاننا ہے اور اس کو ماننا ایمان کی پہلی چیز ہے۔ اسی واسطے فرمایا قرآن پاک میں وماخلقت الجن والانس الالیعبدون۔ یہ آیت ہے الالیعبدون جمہور مفسرین یہ تفسیر کرتے ہیں الالیعرفون انسانوں کو جنات کو میں نے صرف اس واسطے پیدا کیا ہے تا کہ مجھ کو پہچانے خدائے تعالیٰ کی معرفت حاصل ہو یہی وجہ حقیقت خدا پاک نے بیان فرمائی ہے کہ انسان ہوں یا جنات ہوں وہ اپنے پہچانتے کے لئے ان کو پیدا کیا ہے ایمان کی سب سے پہلی چیز وہ خدا کو جاننا خدا کو پہچاننا اور خدا کو ماننا ہے اور آگے کی باتیں وہ آگے ہیں۔ کوئی چیز ایسی نہیں ہے جو اپنے اندر اثر اور خاصیت نہیں رکھتی۔ اگر یہی چیز انسانوں کے دلوں کے اندر رچ جائے جم جائے اسی سے اس کی زندگی بدل جاتی ہے۔ اس سے اس کی زندگی صحیح راستے پر پڑ جاتی ہے۔ جب خدا کو جانتا ہو گا پہچانتا ہو گا مانتا ہو گا تو کسی چیز کے اندر کسی عمل کے اندر وہ خدا کے حکموں کے خلاف چلنے کی ہمت نہیں کرے گا چونکہ وہ جانتا ہو گا کہ خدائے پاک مالک الملک ہے وہ خالق الکل ہے سب کا پیدا فرمانے والا ہے سب کا بنانے والا ہے ہر چیز خدا ہی کے قبضے میں ہے ہر چیز خدا ہی کے ملک میں ہے دوسرے کی چیز میں آدمی اس کی منشاء کے بغیر ہاتھ ڈالنے کی ہمت نہیں کرتا۔ اگر یہ ایمان کی جو بنیادی چیز ہے یہی ہمارے دلوں میں اتر جائے یہی ہمارے دل میں گھر کر جائے تو انسان کی زندگی صحیح رخ پر پڑ جائے گی پوری زندگی صحیح راستہ پر چلنے والی ہو جاوے گی۔ زندگی صحیح راستے پر گذرنے والی ہو جاوے گی۔

تو ساری مخلوقات کے اندر ایک راحت کی فضاء قائم ہو جائے گی۔ دنیا میں بر میں بحر میں خشکی میں تری میں جو اثرات پیدا ہوتے ہیں وہ انسانوں کے عمل ہی کے پیدا ہوتے ہیں دنیا کے اندر انسان جو کچھ عمل کرتا ہے اس کا اثر پڑتا ہے خشکی کے جانوروں پر اور تری کے اندر سمندروں کے اور دریاؤں کے جانوروں کے اندر بھی جو کچھ اپنے حالات ہوتے ہیں وہ انسانوں ہی اعمال کے اثرات ہوتے ہیں یہی وجہ ہے کہ سمندر کی مچھلیاں اور جنگل کے اندر کی چیونٹیاں خیر کے سکھانے والے کے لئے دعائیں کرتی ہیں) چونکہ خیر اگر وجود میں آئے گا تو اس کا اثر جنگل اور بیابان میں بھی پہنچے گا اور اس کا اثر سمندر اور دریا کے اندر بھی پہنچے گا۔

بہر حال یہ ایک ایمانی اور ایک بنیادی چیز ہے یہی اگر مضبوط ہو جائے یہی اگر اصلی اور صحیح ہو جائے تو زندگی کا رخ ہی وہ دوسرا ہو گا یہ نہیں ہو گا جو آج پورے عالم کے اندر زندگی کا رخ بنا ہوا ہے۔ آج پورے عالم میں کسی کونے میں چلے جائیں مشرق یا مغرب جنوب میں یا شمال میں کہیں پر یہ انسانیت کو اضطراب سے راحت نہیں ہے ہر سمت میں ہر جگہ میں یہ انسانیت آج بے چینی میں اور اضطراب میں مبتلاء ہے جس کی اصل وجہ یہ حضرت انسان ہی ہے کہ انہوں نے وہ وجہ کہ جس کے لیے ان کو پیدا کیا گیا تھا جس کے لئے ان کو دنیا میں بھیجا گیا تھا یعنی ایمانی راستہ اختیار کرنے کو حضرت انسان نے اپنا ایمانی راستہ بھلا دیا تو انسان ہی پریشان نہیں ہے کائنات کی ساری مخلوق پریشانی میں مبتلاء ہے یہ بنیادی چیز میں نے عرض کی ہے۔

بانی و امیران تبلیغی جماعت مولانا محمد الیاسؒ، مولانا محمد یوسفؒ، مولانا انعام الحسنؒ اور جماعت کی دینی جد و جہد

ورنہ ایمان کا جو جو عمل ہے ہر ہر عمل اپنے اندر وہ اثرات رکھتا ہے وہ خاصیت رکھتا ہے کہ جس سے زندگی کی بے عنوانیاں ختم ہوئیں ہیں اور زندگی کے اندر پاکیزگی آتی ہے۔ زندگی کے اندر نورانیت اور روحانیت آتی ہے یہ ایمانیات کی بات میں نے عرض کی اس کے اندر ایک ہی چیز نے اعمال کے اندر ایمان کے سب سے پہلا عمل وہ نماز کا ہے اور ایمان کے ساتھ اس کا اتنا تعلق ہے کہ خدائے پاک نے نماز کو ایمان سے تعبیر کیا ہے نماز کے ساتھ ایمان کا اتنا تعلق ہے۔

مراد نماز ہے لیکن خدائے پاک نے اس کو ایمان کے لفظ سے تعبیر کیا ہے قرآن پاک میں ہے وما کان اللہ لیضیع ایمانکم خدائے پاک تمہارے ایمان کو ضائع نہیں فرمائے گا۔ یہاں کہتے ہیں کہ ایمان سے مراد نماز ہے اور یہ مسئلہ اس وقت آیا تھا کہ جب کعبہ کی طرف قبلہ منتقل ہوا تھا۔ پہلے بیت المقدس یہ قبلہ تھا ادھر منہ کر کے نماز پڑھی جاتی تھی اور جب بیت اللہ کو قبلہ بنایا گیا تو صحابہ کرام میں یہ باتیں چلیں کہ وہ لوگ جنہوں نے بیت المقدس کی طرف نمازیں پڑھیں تھیں اس قبلہ کی طرف رخ ہونے سے پہلے دنیا سے وہ تشریف لے گئے ہیں ان کی نمازوں کا کیا ہوگا۔ تو خدائے پاک نے یہ آیت نازل فرمائی کہ وما کان اللہ لیضیع ایمانکم جس چیز کے ساتھ زیادہ تعلق ہوا کرتا ہے، وہ عام بول دیا جاتا ہے۔ تو نماز جو ایمان کے ساتھ ایسا تعلق رکھتی ہے ہم اپنی زندگی کے اندر اگر غور کریں تو وہ ایمان ہی کے ساتھ اتنا تعلق رکھنے والا عمل اسی کے ساتھ ہمارا کیا معاملہ ہے لیکن جیسے میں نے عرض کیا تھا کہ ایمان کی جو اصل بنیادی چیز ہے وہ اگر ہمارے اندر جم جائے تو زندگی کا رخ صحیح ہو جائے گا۔ ایسے ہی یہ عمل میں سے یہ نماز اگر ہمارے اندر زندہ ہو جائے تو خدائے پاک نے یوں فرمایا ان الصلوۃ تنھی عن الفحشاء والمنکر کہ نماز بے حیائیوں سے روکتی ہے۔ برائیوں سے روکتی ہے اور یہ سب سے پہلا عمل ہے اگر یہ عمل ہوگا اور صحیح ہوگا حقیقی نماز حاصل ہوگی اور سو فیصد اس کو ادا کیا جا رہا ہوگا تو یہ بے حیائیاں یہ منکرات یہ برائیاں دنیا میں رہ کر نہیں ہو سکتیں ہر ہر عمل کے اندر اللہ نے یہ خاصیتیں رکھی ہیں وہ عمل جو کیا جاوے گا، اس کا اثر دنیا میں ظاہر ہوگا۔



## ارشاد حضرت جی مولانا انعام الحسن صاحبؒ

---

جان اور وقت مال سے بہت زیادہ قیمتی ہیں، اللہ نے مال کے ضائع کرنے سے منع فرمایا ہے، جان اور وقت کی اضاعت سے ڈرتے رہنا چاہیے اسے صحیح گزارنے کی فکر کرتے رہنا چاہیے۔

انسان جس چیز کی قدر کرتا ہے، اللہ پاک اس میں برکت فرماتے ہیں اور ناقدری پر اللہ اس کو چھین لیتے ہیں۔

# آخری بیان

مولانا عبدالغفار



۱۹۹۴ء میں رائے ونڈ کے اجتماع میں حضرت جی رحمۃ اللہ علیہ کا آخری بیان

میرے عزیزو اور دوستو بزرگو! اللہ جل جلالہ عم نوالہ نے اس آیت مبارکہ میں اپنا قانون بتلایا ہے اور وہ یہ ہے کہ اللہ جل شانہ نے دنیا اور آخرت میں کامیاب ہونے کیلئے دین دیا ہے۔ دین کے علاوہ جو شخص کوئی اور راستہ تلاش کرے گا کوئی دوسری راہ اختیار کرے گا۔ وہ اس سے ہرگز قبول نہیں کی جاوے گی۔ اور وہ آخرت جو اصلی زندگی کا وقت ہے۔جہاں پر اصلی زندگی ہے۔ وہاں پر وہ خسارے والوں میں سے، نقصان والوں میں سے ہوگا۔ اللہ جل شانہ عم نوالہ کے یہاں قبول ہونے کا ایک ہی راستہ ہے وہ یہ کہ اس کے دین کو اختیار کیا جاوے، اسکے دین پر چلا جاوے اور دین کیا ہے دین یہ ہے کہ اللہ جل شانہ عم نوالہ نے اپنے بندوں کو، اپنی مخلوق کو دنیا میں زندگی گزارنے کا ایک طریقہ بتلایا ہے اس طریقے کے مطابق زندگی گزارنا ہی دین ہے۔ خدائے پاک نے ایک طریقہ حیات دیا ہے۔ وہ ایسا دیا ہے کہ انسان کے ہر شعبے کو شامل ہے انسان کی زندگی کا کوئی شعبہ اس سے خالی نہیں ہے۔ اس سے فارغ نہیں ہے۔ اللہ جل شانہ عم نوالہ نے ہر ہر چیز کیلئے طریقہ بتلایا ہے جب اس طریقے پر اپنی زندگی گزاری جاوے گی تو یہ دین داری ہے اور خدائے پاک کے یہاں مقبول راستہ ہے۔ دین چند عملوں کا نام نہیں ہے کہ ان کو کرلیا اور اپنی باقی زندگی کے اندر اپنے آپ کو آزاد سمجھ لیا اور یہ سمجھ لیا کہ ہم دین دار ہیں ان چند عملوں کے کرنے کی وجہ سے۔ ایسا نہیں ہے بلکہ زندگی کی جتنی شاخیں ہیں زندگی کے جتنے شعبے ہیں۔ زندگی کے جتنے گوشے ہیں، ہر گوشے میں ہر شعبے میں خدا کے حکموں کے مطابق چلنا ہے، نبی پاک ﷺ کے طریقوں کو اپنانا ہے، یہی دین ہے، یہی خدائے پاک کے یہاں مقبول طریقہ ہے، مقبول راستہ ہے، کامیابی کا راستہ ہے، اور یہ راستہ ایسا نہیں ہے جو انسانوں کی طاقت سے باہر ہو۔ انسانوں کی سکت سے باہر ہو نہیں خدائے پاک نے جو بھی طریقہ بتلایا ہے۔ وہ ایسا طریقہ ہے کہ ہر انسان اسکو کر سکتا ہے۔ اسکے اوپر چل سکتا ہے، اسکے اوپر جم سکتا ہے۔ اور اسکو اپنی زندگی کے اندر لا سکتا ہے۔ اللہ جل شانہ عم نوالہ نے کوئی ایسی بات نہیں فرمائی ہے۔ جو انسان کے بس سے باہر ہو انسان کے استطاعت و طاقت سے باہر ہو لایکلف اللہ نفسا الا وسعھا۔ کوئی چیز ایسی نہیں ہے کہ انسان کے بس سے باہر ہو جسکو انسان نہ کر سکتا ہو خدائے پاک جانتے ہیں انسان کے ضعف کو، انسان کی کمزوری کو انسان خلقتاً ضعیف ہے خلق الانسان ضعیفا خود خدائے پاک کا ارشاد گرامی ہے۔ اس نے اسکو ضعیف سمجھ کر اور ضعیف جان کر ہی طریقہ بتلایا ہے ایسا طریقہ کہ جس پر چل کر ہر انسان دین دار بن سکتا ہے ہر انسان خدا کے حکموں پر چل سکتا ہے۔ ہر انسان اس طریقے کو اپنا سکتا ہے۔ لیکن یہ اس شخص کیلئے ہے جو اس راستے پر چلنا چاہے، جو اس طریقے کو اختیار کرنا چاہے۔ جو اس طریقے کو اختیار نہ کرنا چاہے۔ تو اسکے لئے دشوار معلوم ہوتا ہے۔ مشکل معلوم ہوتا ہے۔ بھاری معلوم ہوتا ہے۔ یہ آدمی خود دنیا کی زندگی میں بھی دیکھ سکتا ہے۔ اگر کسی طرف کا راستہ صحیح ہو سیدھا ہو آسان ہو سہل ہو لیکن اس کا رخ دوسری طرف ہو اور وہ صحیح اور آسان راستے پر نہیں چل رہا ہو تو دوسری طرف چلے گا۔ جتنا چلے گا اتنا وہ اپنی منزل سے دور ہوگا اتنا دشواریوں میں پھنسے گا، اتنا پریشانیوں میں مبتلا ہوگا اسی لئے میرے عزیزو دوستو اور بزرگو! ہمیں اس کو دیکھنا ہے کہ ہماری زندگی کی راہ کہیں ہٹی ہوئی تو نہیں ہے۔ کہیں اپنی چول سے ہٹی ہوئی تو نہیں ہے۔ ہمیں اپنی زندگی کو اس جگہ پر، اس طریقے پر، اس راہ پر لانا ہے جو اللہ جل شانہ عم نوالہ نے ہمیں دیا ہے اور نبی پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام نے اس کے اوپر چل کر ہم کو بتلایا ہے۔ نبی پاک ﷺ تشریف لائے۔ وہ ایک بشر تھے۔ ایک انسان تھے۔ کھاتے تھے، پیتے تھے۔ شادی بیاہ کرتے تھے۔ جتنی انسانی چیزیں ہیں وہ کرتے تھے۔ اور اللہ جل شانہ نے اسی واسطے انسان کو رسول بنایا ہے کہ اگر فرشتوں کو بنا دیتے تو ہمارے لئے عذر ہو جاتا۔ کہ وہ فرشتے ہیں۔ نہ انکو کھانے کی ضرورت ہے۔ نہ انکو پینے کی ضرورت ہے۔ لیکن رسول پاک ﷺ کو انسان ہی بنا کر بھیجا، بشر ہی بنا کر بھیجا اور انسانی ضرورتیں اور بشری حاجتیں ساری اسکے اندر رکھیں، ان سب کو پورا کرتے تھے۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ پوری زندگی اللہ کے بتائے ہوئے طریقے پر خدائے پاک کے پسند کردہ اور پسندیدہ راہ پر گذاری ہے۔ اور اپنے مابعد آنے

والوں کو راستہ دکھلایا ہے۔ اور بتلایا ہے خود خدائے پاک نے فرمایا لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ لیکن یہ اس کیلئے لمن کان یرجو اللہ والیوم الآخر یہ اس کیلئے ہے جو اللہ سے امید رکھتا ہو۔ اور قیامت کے دن کی امید رکھتا ہو۔ ان چیزوں پر یقین رکھتا ہو، ان کا دھیان رکھتا ہو۔ تو ان کیلئے رسول اللہ ﷺ کی زندگی کے اندر نمونہ ہے ان کی زندگی کے اندر رہنمائی ہے، رہبری ہے لیکن اگر اس راستے کو اختیار ہی نہ کیا جاوے اس طرف رخ ہی نہ کیا جاوے اس پر نہ چلا جاوے تو پھر خدائے پاک جو صمد ہیں، جو بے نیاز ہیں، جنکو ہماری فرمابرداری کی، جنکو ہماری اطاعت کی کوئی ضرورت نہیں، کوئی حاجت نہیں یہ اللہ جل شانہ عم نوالہ نے جو طریقہ بتلایا ہے یہ مخلوق ہی کے فائدے کیلئے ہے۔ اور انسانوں ہی کے فائدے کیلئے ہے اس سے خدائے پاک کا اپنا کوئی فائدہ نہیں ہے۔ ساری دنیا کے بسنے والے انسان اگر سب متقی و پرہیزگار ہو جاویں، اچھے سے اچھے کام پر جمع ہو جاویں تو اس سے خدا کی خدائی کے اندر کوئی فرق نہیں پڑتا۔ ایسے ہی اگر سارے کے سارے بد ترین زندگی اور برے کاموں پر جمع ہو جاویں سب سے زیادہ شقی انسان بن جاویں سارے کے سارے انسان شقی بن جاویں تو خدائے پاک کی خدائی میں اس سے کوئی نقصان نہیں ہوتا ہے۔ خدائے پاک نے جو طریقہ دیا ہے۔ وہ انسانوں ہی کے پرکھنے کے لئے ہے۔ انسانوں ہی کیلئے دنیا اور آخرت میں چمکنے کیلئے ہے، انسانوں ہی کے دنیا اور آخرت میں کامیاب ہونے کیلئے دیا ہے۔ اس لئے میرے عزیزو دوستو اور بزرگو انسان کیلئے آسان اور صحیح اور سیدھا راستہ یہ ہے کہ وہ اس خدائی کو مضبوط پکڑے اور وہ طریقہ معلوم ہو گا جناب رسول اللہ ﷺ کے ذریعے سے، یہ کسی کی اپنی خواہش سے، کسی کی اپنی من مانی سے، کسی کے اپنے جی چاہی سے نہیں حاصل ہوتا۔ جو بغیر خدا کی ہدایت کے اپنی خواہشات پر چلتا ہے۔ اپنے جی چاہی پر چلتا ہے وہ بہت گمراہ ہے۔ ومن اضل ممن اتبع ہواہ بغیر ھدًا من اللہ۔ اللہ ہی کی طرف سے جو کچھ ہدایت ہے اسی سے اپنی سیدھی راہ پر چل سکتا ہے اسکو چھوڑ کر آدمی کو چاہے جتنے منافع، چاہے جتنے فوائد نظر آتے ہوں دوسرے راستے میں۔ لیکن اس راستے پر چلنے والا ناکام ہی ہوتا ہے اور وہ خسارے ہی میں رہتا ہے اس لئے میرے عزیزو دوستو اور بزرگو نبی پاک ﷺ تشریف لائے اور تشریف لا کر وہ طریقہ بتلایا اور اس طریقے کے زندگی میں آنے کیلئے ایک محنت بھی بتلائی وہ اپنی امت کو سکھلائی اور وہ محنت کیا ہے وہ محنت ہے۔ دعوت کسے کہتے ہیں دعوت۔ تبلیغ، وعظ، نصیحت، تذکیر، انذار یہ سارے کے سارے ہم معنی ہیں ہر ایک کا مطلب یہ ہے کہ اللہ کے بندوں کو اللہ کی طرف لانے کی کوشش کی جاوے، محنت کی جاوے۔ اسکے اوپر کوشش کی جاوے تو اللہ جل شانہ کا قانون ہے کہ جس چیز کی کوشش کی جاتی ہے اسکو وہ ضرور مرحمت فرما دیتے ہیں اسکو اپنی دنیا میں زندہ فرما دیتے ہیں تو نبی پاک ﷺ وہ طریقہ زندگی بھی بتلا کر گئے ہیں اور اسکے زندگی میں آنے کا طریقہ بھی بتلا کر گئے ہیں۔ جسکو دعوت کہا جاتا ہے جسکو تبلیغ کہا جاتا ہے۔ اس لئے میرے عزیز دوستو اور بزرگو! جب تک ہمارے اندر یہ محنت رہی، جب تک ہمارے اندر دعوت باقی رہی، جبتک ہمارے اندر تبلیغ رہی اسوقت تک یہ انسان اپنے اس طریقہ زندگی پر رہا۔ اور جب یہ محنت نکلی تو انسان کی زندگی میں سے وہ طریقہ بھی نکلتا چلا گیا وہ بھی مٹتا چلا گیا اور خدائے پاک کا جو وعدہ اپنی اس زندگی پر تھا اس سے بھی انسان بعید ہوتا چلا گیا اور اس سے محروم ہوتا چلا گیا خدائے پاک کی رحمتیں، خدائے پاک کی برکتیں، خدائے پاک کی نصرتیں وہ اس طریقے کے ساتھ ہیں، وہ کسی شخص کے ساتھ، کسی فرد کے ساتھ نہیں۔ اس لئے میرے عزیزو اور دوستو اور بزرگو ہمارے ذمے ہے کہ ہم محنت کریں اور اس طریقے کو اپنی زندگی میں لانے کی کوشش کریں۔ جو اللہ جل شانہ عم نوالہ نے اپنے بندوں کیلئے تجویز فرمایا ہے، اسکے لیے پسند فرمایا ہے کہ اسکے سوا کوئی اور راستہ خدائے پاک کو پسند نہیں ہے۔ ورضیت لکم الاسلام دینا کہ زندگی گزارنے کیلئے تمہارے لیے میں نے اسلام کو پسند فرمایا ہے اور اسلام کیا ہے اسلام کے معنے ہیں خدا کے حکموں کے سامنے بے چون وچرا گردن جھکا دینا یہ اسلام کے معنی ہے ہم اپنی پوری زندگی کے اندر بجائے اپنی خواہش پر چلنے کے، بجائے اپنی جی چاہی پر چلنے کے خدا کے حکموں پر چلنے والے بن جائیں تو خدا کے احکام زندہ ہوگئے تو خدا کے حکم کے ساتھ جو برکتیں ہیں جو رحمتیں ہیں وہ بھی ہمیں ملیں گی۔ وہ بھی ہمیں حاصل ہونگی جو خدا کے حکموں کو چھوڑ کر کبھی حاصل نہیں ہوسکتیں اللہ جل شانہ عم نوالہ کی رحمت خدا پاک کی نصرت اور مدد وہ اپنے حیلے حوالوں سے، بہانوں سے اور اپنی ترکیب سے نہیں حاصل ہو سکتی۔

وہ تو اللہ ہی کے بتائے ہوئے طریقے سے حاصل ہو سکتی ہے اس لئے میرے عزیزو اور دوستو اور بزرگو ہمیں کوشش کرنی چاہئے، ہمیں

محنت کرنی ہے اس کی کہ ہماری زندگیوں میں اور اللہ کے بندوں میں اللہ والا طریقہ آجاوے، اللہ کا پسندیدہ طریقہ آجاوے اس کیلئے محنت کرنی ہے اور یہ سب جانتے ہیں کہ ہر چیز سیکھنے سے آتی ہے بغیر سیکھے نہیں آتی یہ معمولی معمولی چیزیں تو روزمرہ کی ہیں جیسے تجارت ہے، زراعت ہے یہ چیزیں بھی اپنے سیکھنے سے آتی ہیں۔ یہ بھی خالی اپنے سوچنے سے نہیں آتیں۔ ایسے ہی میرے عزیزو اور دوستو اور بزرگو اسکو بھی سیکھنا پڑے گا اور سیکھنے کیلئے ہمیں اصل بات جو سیکھنی ہے وہ یہ ہے کہ ہم کسی کے اوپر احسان نہیں کر رہے ہیں کسی کیلئے ہم یہ کوئی نہیں کر رہے ہیں بلکہ اپنی محنت کو پورا کرنے کیلئے اپنے فرض منصبی کو ادا کرنے کیلئے یہ کوشش کر رہے ہیں اور اس کوشش کرنے میں ہمیں دوسرے کے ساتھ اس طریقے سے پیش آنا ہے کہ اسکی حقارت نہ ہو اسکی اھانت نہ ہو۔ نبی پاک ﷺ جو اولین آخرین میں سب سے زیادہ خدا کے نزدیک کریم ہیں انکی عادت مبارکہ بھی یہ تھی کہ جسکو پیغام پہنچاتے تھے اسکو حقیر نہیں سمجھتے تھے۔ کان لا یحقر احدا یبلغہ رسالات اللہ جسکو اللہ کا پیام پہنچاتے تھے اسکو حقیر نہیں سمجھتے تھے، شیطان اول عمل نہیں کرنے دیتا اور آدمی جب عمل پر آجاتا ہے اور سمجھتا ہے کہ یہ عمل سے رکنے والا نہیں تو پھر اسکے اندر ایسی شاخیں نکال دیتا ہے جس سے اس عمل کی جان نکل جاتی ہے اور وہ عمل کھوکھلا ہو کر رہ جاتا ہے۔ اگر ہم نے اپنے عمل کرنے میں اسکو صحیح طریقے پر نہیں کیا تو ظاہر کے اندر بڑا عمل دکھے گا لیکن حقیقت کے اندر بے جان ہوگا اسکے اندر کوئی قوت، کوئی طاقت نہیں ہوگی۔ اللہ جل شانہ عم نوالہ ہمیں محنت کرنے کی توفیق نصیب فرما دے اور نبی پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام کے طریقے پر جتنا ہمارے لیے مقدر فرما دے اور ہمیں اپنی من مانی سے اور اپنی خواہشات پر چلنے سے اللہ ہماری حفاظت فرما دے اس محنت کرنے کے اندر پھر دو جزو ہیں ایک جزو اپنے گھروں کو چھوڑنا اور اپنے گھروں کے قیام کو، اپنی جی چاہیوں کو چھوڑنا اور خدائے پاک عزاسمہ نے جن چیزوں سے منع فرمایا ہے۔ انکو چھوڑنا اسکو اصلی مہاجر فرمایا گیا ہے والمھاجر من ھجر مانھا اللہ عنہ اصلی مہاجر اصلی ھجرت والا وہ ہے جو ان چیزوں کو چھوڑ دے، جن سے خدائے پاک نے منع فرمایا ہے تو ہم اول اپنی خواہشات کو اپنی جی چاہی کو چھوڑ رہے ہوں اللہ کے حکم کے سامنے، اور ایسے ہی ہمیں اپنے گھر سے محبت ہے اپنے وطن سے محبت ہے اسکو چھوڑ رہے ہوں اللہ کے دین کی محنت کیلئے، اللہ کے دین کی دعوت کیلئے، یہ ھجرت ہے۔ اور دوسرا حصہ اسکا نصرت کا ہے جو اپنے گھروں کو اپنی بیوی بچوں کو چھوڑ کر نکلے ہیں ان نکلنے والوں کے ساتھ جڑ کر اسکے ساتھ ملکر اسکے کام میں ہاتھ بٹانا ہے۔ معمولی معمولی چیزیں گھریلو آنکی خبر گیری کرنا یہ بھی ایک نصرت کا درجہ ہے لیکن اصلی نصرت یہ ہے کہ اس کام کے اندر ہاتھ بٹایا جارہا ہو جس کام کیلئے انہوں نے اپنے بیوی بچوں کو اپنے گھربار کو چھوڑا ہے یہ دو چیزیں ہونگی جتنی ھجرت ہوگی نصرت ہوگی تو یہ دعوت یہ محنت پروان چڑھے گی آگے بڑھے گی آگے چلے گی، جتنی دعوت بڑھے گی اور جتنی دعوت چلے گی اتنی زندگی کے ہمارے شعبے صحیح ہوتے چلے جاویں گے۔ اپنی چول پر آتے چلے جاویں گے آج زندگی کا ہر شعبہ اپنی چول سے ہٹا ہوا ہے اپنی راہ سے بہت دور جا پڑا ہے۔ ہماری پوری زندگی ہماری زندگی کے تمام شعبے اپنے طریقے پر آجاویں، اپنی راہ پر آجاویں اسکیلئے یہ محنت ہے یہ نبی پاک ﷺ دے کر گئے ہیں ہر آدمی جو نبی ﷺ کا نام لیوا ہے اور آنکے اوپر جان دینے والا ہے اسکے ذمہ ہے اس محنت کا کرنا، اسکے اندر کوشش کرنا، اسکے اندر اپنے آپ کو لگانا، ہر امتی کی ذمہ داری ہے کہ یہ محنت کرے، اللہ کے بندوں پر اس کے اوپر ذمہ داری رکھی ہوئی ہے ہر شخص کو کرنا ہے ہر شخص کو اسکی محنت کرنی ہے لیکن یہ دعوت ہے دعوت کے اندر کسی کی تحقیر نہیں کسی کی توہین نہیں کسی کے اوپر زبردستی نہیں بلکہ سمجھانا ہے۔ بجھانا ہے شوق دلانا ہے۔ رغبت دلانا ہے اس کے اوپر زبردستی نہیں کرنا۔ یہ امر نہیں ہے امر وہ ہوتا ہے جو بڑے کا چھوٹے کے اوپر چلتا ہے اور وہ ہماری اس تبلیغ میں، اس دعوت میں نہیں، یہ عرض ہے یہ خدا کے بندوں کے سامنے اس زندگی کو پیش کرنا ہے یہ حکم کرنا نہیں جسکو کہا جاتا ہے۔ امر بالمعروف اور نہی عن المنکر۔ ان لوگوں کیلئے ہے جنکے پاس طاقت ہو، جن کے ہاتھ میں کوئی زور ہو جس کے پاس سلطنت ہو کوئی قوت ہو لیکن ہم جو ہیں یہ ہمارے پاس یہ نہیں ہے ہم اسکے مکلف نہیں ہیں۔ ہمارے لئے تو دعوت ہے۔ دعوت کے اندر عرض ہوتا ہے۔ عرض الدعوۃ دعوت کا پیش کرنا اور عرض ہوتا ہے کیا۔ چھوٹا بن کر کسی بات کو پیش کرنا جیسے ہمارے محاورے میں بھی مشہور ہے عرضی پیش کی میں نے۔ پھر یہ دعوت ہے دعوت کے اندر عرض ہے اسکے اندر امر نہیں ہے۔ اللہ جل شانہ عم نوالہ ہمیں اپنی زندگی میں صحیح طریقے پر چلنے کی توفیق نصیب فرماوے اور اسکی محنت کرنے کیلئے خدا پاک ہم کو قبول فرما دے۔

محبوب الحسن ★

# آخری دعا



۱۹۹۳ء میں رائے ونڈ کے اجتماع میں حضرت جی رحمۃ اللہ علیہ کی آخری دعا

اللهم صلی علی سیدنا و مولانا محمد وعلی آل سیدنا و مولانا محمد کما صلیت علی ابراهیم وعلی آل ابراهیم انک حمید مجید ربنا ظلمنا انفسنا وان لم تغفرلنا وترحمنا لنکونن من الخسرین رب اغفر وارحم وتجاوز عما تعلم فانک انت الاعز الاکرم اللهم اغفرلنا وللمؤمنین والمؤمنات والمسلمین والمسلمات الاحیاء منهم والاموات، ربنا اغفرلنا ولاخواننا الذین سبقونا بالایمان ولا تجعل فی قلوبنا غلا للذین آمنوا ربنا انک رؤف الرحیم، اللهم اغفر لامت سیدنا محمد ما تقدم من ذنبها وما تاخر وما اسرت وما اعلنت، اللهم حبب الینا الایمان وزینه فی قلوبنا وکره الینا الکفر والفسوق والعصیان، اللهم اجعلنا من الراشدین اللهم الهمنا مراشد امورنا من شرور نفوسنا یا مقلب القلوب ثبت قلوبنا علی دینک یا مصرف القلوب صرف قلوبنا علی طاعتک، اللهم ان قلوبنا ونواصینا وجوارحنا بیدک لم تملکنا منها شیا فاذا فعلت ذالک بنا فکن انت ولینا واهدنا الی سواء السبیل، اللهم اهدنا الی سواء السبیل، اللهم اهدنا الی سواء السبیل، اللهم اشرح صدورنا الاسلام، اللهم اشرح صدورنا للاسلام اللهم اشرح صدورنا للاسلام، اللهم انا نسئلک ایمانا کاملا ویقینا صادقا وهدا قیما وخلقا مستقیما، اللهم اغننا بالعلم وزینا بالحلم وجنبنا بالعافیه واکرمنا بالتقوی اللهم انا ضعفاء فقوی رضاک ضعفنا واجعل الاسلام منتها رضانا اللهم ارزقناه فی تسیر کل عسیر وان تیسیر کل عسیر علیک یسیر ونسئلک الیسر والمعافاة فی الدنا والاخرة اللهم انا نسئلک العفو العافیه والعافاة الدائمة فی الدین والدنیا والاخرة اللهم احی الدین کله فی العالم کله اللهم احی الدین کله فی العالم کله، اللهم احی الدین کله فی العالم کله، اللهم اهد الناس جمیعا، اللهم اهد الناس جمیعا، اللهم اهد الناس جمیعا، اللهم لا سهل الا ما جعلته سهلا وانت تجعل الحزن سهلا اذا شئت، لا اله الا الله الحلیم الکریم سبحان الله رب العرش العظیم الحمد لله رب العالمین نسئلک موجبات رحمتک وعزائم مغفرتک والغنیمة من کل بر والسلامة من کل اثم لا تدع لنا ذنبا الا غفرته ولا هما الا فرجته ولا کربا الا فرجته ولا ضرا الا کشفته ولا حاجتا من حوائج الدنیا والاخرة الا قضیتها یا ارحم الراحمین الیک رب فحبنا وفی انفسنا لک رب فذللنا وفی اعین الناس فعظمنا ومن سیئی الاخلاق فجنبنا وعلی صالح الاخلاق فقومنا وعلی الصراط المستقیم فثبتنا وعلی الاعداء اعدائک اعداء الاسلام فانصرنا اللهم انصرنا ولا تنصر علینا وزدنا ولا تنقصنا واکرمنا ولا تهنا وآثرنا ولا تؤثر علینا واعطنا ولا تحرمنا، اللهم امکرلنا ولا تمکر علینا اللهم نسئلک من خیر ما سئلک منه نبیک سیدنا محمد ﷺ ونعوذبک من شر ما استعاذک من نبیک سیدنا محمد ﷺ، اللهم انا نسئلک رضاک والجنة ونعوذبک من غضبک والنار، اللهم انا نسئلک رضاک والجنة ونعوذبک من غضبک والنار، اللهم ارحمنا بترک المعاصی ابدا ما ابقیتنا وارحمنا ان نتکلف ما لا یعنینا وارزقنا حسن النظر فیما یرضیک عنا اللهم انا نسئلک من الخیر کله عاجله وآجله ما علمنا منه وما لم نعلم ونعوذبک من شر کله ما علمنا منه وما لم نعلم ربنا آتنا فی الدنیا حسنة وفی الاخرة حسنة وقنا عذاب النار،

اے اللہ ہمارے گناہوں کو معاف فرما، یا اللہ ہماری خطاؤں سے درگزر فرما، اے اللہ ہماری سیئات کو حسنات سے مبدل فرما، اے اللہ

دینی دین کے بارے میں اور اے اللہ تیرے احکامات کے بارے میں اے اللہ تیرے نبی پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام کی سنتوں کے بارے میں، یا اللہ جتنی ہم سے کوتاہیاں ہوئی ہیں اے اللہ جتنی تقصیرات ہوئی ہیں اے اللہ اپنے کرم سے معاف فرما، اے اللہ اپنے کرم سے معاف فرما، اے اللہ اپنے کرم سے معاف فرما، اے اللہ ہمیں اپنی تقصیر کا اعتراف ہے، اے اللہ اپنی کوتاہیوں کا اعتراف ہے، اے اللہ تیرے سامنے تیرا جو بندہ اعتراف قصور کرتا ہے، اے اللہ تو معاف فرما، دیتا ہے، اے اللہ ہمارے اس جرم عظیم کو معاف فرما، اے اللہ اس جرم عظیم کو معاف فرما، اے اللہ اس جرم عظیم کو معاف فرما، اے اللہ سیدھی راہ پر چلنے کی توفیق نصیب فرما، اے اللہ سنتوں والی زندگی کو اپنانے کی رغبت ہمارے اندر پیدا فرما، اے اللہ سنت کا شوق ہم کو نصیب فرما، اے اللہ سنت کا شوق ہم کو نصیب فرما، اے اللہ سنت کی برکات سے ہم کو مالا مال فرما، اے اللہ سنت والی زندگی پر یا اللہ تیری جو مددیں ہوتی ہیں اے اللہ ان مددوں سے مالا مال فرما، اے اللہ ہمیں ہمارے نفسوں کے حوالے نہ فرما، اے اللہ پوری پوری دستگیری فرما، اے اللہ بھرپور نصرت اور مدد فرما، اے اللہ غیبی تائید شامل حال فرما، اے اللہ پورے عالم میں اے اللہ مشارق میں، مغارب میں، یا اللہ اپنے دین کو زندہ فرما، اے اللہ دین کی ہوائیں چلا دے، اے اللہ ایمانی زندگی کو زندہ فرما دے، اے اللہ ایمانی زندگی کو زندہ فرما دے، اے اللہ ایمانی زندگی کو زندہ فرما دے، اے اللہ اعداء دین، اعداء مسلمین کو، یا اللہ ناکام ونامراد فرما دے، اے اللہ ان کو اپنے حیلوں میں خائب وخاسر ناکام فرما دے، اللہ دینی ہوائیں چلا دے، اے اللہ دینی فضائیں قائم فرما دے، اے اللہ امت کی پریشانیوں کو دور فرما دے، یا اللہ دشواریوں کو ختم فرما، اے اللہ بیماروں کو شفاء نصیب فرما، اے اللہ جو جس پریشانی میں مبتلا ہے اے اللہ اسکی پریشانی کو دور فرما، اے اللہ جتنے مدارس دینیہ ہیں اور اے اللہ جتنے مساجد قرآنیہ ہیں اور اے اللہ جتنے مراکز دینیہ ہیں اے اللہ دنیا کے یا اللہ ہر ہر خطے میں انکی حفاظت فرما، اے اللہ پوری پوری حفاظت فرما، اے اللہ پوری پوری حفاظت فرما، یا اللہ دن دگنی رات چگنی ترقی نصیب فرما، اے اللہ دین کے زندہ ہونے کا ذریعہ فرما، اے اللہ دینی فضاؤں کے قائم ہونے کا ذریعہ فرما، اے اللہ اس دعوت والے کام کی یااللہ ہر شر سے حفاظت فرما، اے اللہ ہر قسم کی آفات سے حفاظت فرما، اے اللہ ہر قسم کی آفات سے حفاظت فرما، اے اللہ تو ہی حفیظ تو ہی وکیل ہے، اے اللہ تو ہی نصیر ہے، اے اللہ تیری مدد سے یا اللہ گاڑی چلے، اے اللہ اپنی بھرپور امداد فرما، اے اللہ بھرپور مدد فرما، اے اللہ ہر قسم کے رزائل سے عافیت کے ساتھ پاک فرما، اے اللہ ہر قسم کے خصائل سے شمائل سے آراستہ فرما، اے اللہ اخلاص نیت اور اتباع سنت کی دولت نصیب فرما، اے اللہ تمام امور میں ہمارے انجام کو خیر فرما، اے اللہ تمام احوال کو درست فرما، اے اللہ عفو کا عافیت کا یا اللہ یسر کا، سہولت کا، اے اللہ کرم کا رحم کا معاملہ فرما، اے اللہ تمام بلاد اسلامیہ کی اور اے اللہ اسلام اور مسلمین کی بھرپور حفاظت فرما، اے اللہ اغیار کے زرغے میں پڑنے سے انکی حفاظت فرما، اے اللہ انکی چالوں سے انکی حفاظت فرما، اے اللہ صحیح دین والے معاشرے کے زندہ ہونے کی صورت پیدا فرما، اے اللہ سادہ اور پاک اور پاکیزہ معاشرہ زندہ فرما، اے اللہ زندگی کی سادگی نصیب فرما، اے اللہ زندگی کی سادگی نصیب فرما، اے اللہ زندگی کی سادگی نصیب فرما، اے اللہ پوری پوری دستگیری فرما، اے اللہ جن بھائیوں نے دعاؤں کیلئے کہا ہے یا لکھا ہے، اے اللہ انکے مقاصد کو تو خوب جانتا ہے، اے اللہ انکو عافیت کے ساتھ پورا فرما، اے اللہ پریشانیوں کو دور فرما، اے اللہ پریشانیوں کو دور فرما، انے اللہ امت میں یا اللہ اتفاق، اتحاد پیدا فرما، اے اللہ اتحاد، اتفاق پیدا فرما، اے اللہ باہمی ہمدردی اور ایثار کو زندہ فرما، یا اللہ کرم کا معاملہ فرما، اے اللہ رحم کا معاملہ فرما، اے اللہ ہمارے اس اجتماع کو قبول فرما، اے اللہ اسکی محنت کرنے والوں کو قبول فرما، اے اللہ اس میں شرکت کرنے والوں کو قبول فرما، اے اللہ اس کہنے سننے والوں کو قبول فرما، اے اللہ جو جس نیت سے آیا اے اللہ اسکی آمد کو قبول فرما اور اے اللہ اسکی آمد کو بہانہ فرما کر اے اللہ دین کی دعوت کیلئے قبول فرما، اے اللہ دین پر استقامت کی دولت نصیب فرما، اے اللہ دین پر استقامت کی دولت نصیب فرما۔

یا اللہ اپنے کرم سے ہماری دعاؤں کو قبول فرما۔ آمین، ثم آمین



بانی و امیران تبلیغی جماعت مولانا محمد الیاس، مولانا محمد یوسف، مولانا انعام الحسن اور جماعت کی دینی جد و جہد

# بیس بڑے مسلمان

عبدالرشید ارشد

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا مدظلہ العالی

بیس بڑے مسلمان گذشتہ سال پہنچی تھی جب کہ میں حجاز سے واپس ہوا تھا۔ اس وقت سے برابر سننے کا اشتیاق رہا۔ مگر مشاغل کے ہجوم نے باوجود انتہائی خواہش کے مہلت نہ دی۔ لیکن طبیعت کا تقاضہ بہت رہا۔ اس سال سفر حجاز سے واپسی کے بعد سے میں نے عصر سے مغرب تک کی عمومی مجلس جس میں بہت کثیر مہمان اور اہل شہر کی بڑی تعداد اور مدرسین مدرسہ اور طلبہ بکثرت ہوتے تھے سننی شروع کی تھی۔ میرے لیے تو اکابر کے حالات باعث لذت ہوتے ہی کہ آپ کی کتاب سے سارے اکابر کے حالات نظر سے گذرے اور ان کی یاد نے مجروح دل پر نمک پاشی کا کام کیا، لیکن اجنبی سننے والوں کو بھی بہت ہی لطف آیا۔ بہت سے مہمان حضرات کتاب کا پتہ نوٹ کر کے لے گئے۔ مگر مشکل یہ ہے کہ پاکستان سے کتاب تو درکنار خط و کتابت بھی دشوار ہے۔ اگر آپ کی اس مبارک کتاب کے ہندوستان میں ملنے کی کوئی جگہ ہو تو اس کا پتہ ضرور لکھئے۔ اللہ بہت ہی جزائے خیر عطا فرمائے اور اس مبارک کتاب کو آپ کے لیے دارین کی ترقیات کا ذریعہ بنائے اور صدقہ جاریہ بنائے۔ مکرر آپ کے لیے دعا کرتا ہوں اللہ تعالیٰ دارین کی ترقیات سے نوازے اور اپنی رضا و محبت عطا فرمائے

۹ رجب ۱۳۹۱ھ
محمد زکریا

# بیس بڑے مسلمان (۲۰)

| | |
|---|---|
| حاجی امداد اللہ مہاجر مکیؒ | مولانا محمد قاسم نانوتویؒ |
| مولانا رشید احمد گنگوہیؒ | شیخ الہند مولانا محمود حسنؒ |
| مولانا اشرف علی تھانویؒ | علامہ محمد انور شاہ محدث کشمیریؒ |
| مولانا عبید اللہ سندھیؒ | مفتی کفایت اللہ دہلویؒ |
| مولانا سید حسین احمد مدنیؒ | علامہ شبیر احمد عثمانیؒ |
| مولانا محمد الیاس دہلویؒ | مولانا شیخ عبدالقادر رائپوریؒ |
| مولانا احمد علی لاہوریؒ | مفتی محمد حسن امرتسریؒ |
| مولانا ابو الکلام آزادؒ | مولانا محمد علی جوہرؒ |
| مولانا سید محمد سلیمان ندویؒ | مولانا سید عطاء اللہ شاہ بخاریؒ |
| مولانا حفظ الرحمٰن سیوہارویؒ | سردار احمد خان پتافیؒ |

صفحات: ۱۰۵۶ (آٹھواں ایڈیشن) قیمت/ ۳۶۰

مولانا محمد یوسف لدھیانوی
***

# حضرت شیخ الحدیث

## اوصاف و کمالات

حضرت شیخ کو اللہ تعالیٰ نے بے شمار کمالات اور اوصاف حسنہ سے متصف فرمایا تھا۔ آپ کی شخصیت ایک جامع شخصیت تھی اتنے محاسن و کمالات کا کسی ایک ذات میں مجتمع ہونا نہ صرف یہ کہ مشکل بلکہ آج کے دور میں تو محال ہے۔ ذیل میں حضرت مولانا محمد یوسف لدھیانوی صاحب کا مضمون پیش کیا جارہا ہے جس میں آپ نے حضرت شیخ کے بعض اوصاف کا تذکرہ کیا ہے۔

### تواضع اور کسر نفسی

جن حضرات کو حقیقت کبریٰ تک رسائی اور حق تعالیٰ شانہ کی معرفت نصیب ہوتی ہے انہیں (اپنے تمام کمالات کے باوصف) اپنا وجود ہیچ در ہیچ نظر آتا ہے۔ یہی عبدیت وفنائیت کا وہ مقام ہے، جہاں پہنچ کر وہ اکابر یہ ارشاد فرماتے ہیں۔

"تیرا وجود ہی ایک ایسا گناہ ہے جس کے برابر اور کوئی گناہ نہیں"

اکابر اولیاء اللہ قدس اللہ اسرار ہم کے اس نوع کے واقعات وارشادات اس کثرت سے ہیں کہ ان کا شمار مشکل ہے۔ قطب العالم حضرت اقدس مولانا رشید احمد گنگوہی قدس سرہ کے بارے میں حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہ فرماتے ہیں۔

"ایک مرتبہ میں نے حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ کی خدمت میں اپنے کچھ حالات لکھے، تو مولانا نے جواب میں تحریر فرمایا کہ بھائی ہمیں تو اب تک بھی یہ حالات نصیب نہیں ہوئے، کیا ٹھکانہ ہے تواضع کا (پھر فرمایا کہ) مولانا گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ نے ایک جگہ قسم کھائی ہے کہ مجھ میں کوئی کمال نہیں ہے بعض مخلص لوگوں کو اس سے شک ہوگیا کہ مولانا میں کمال کا ہونا تو ظاہر ہے تو اس قول سے مولانا کا جھوٹ بولنا لازم آتا ہے (پھر حضرت حکیم الامت نے مولانا کی قول کی تفسیر میں فرمایا کہ) بزرگوں کو آئندہ کمالات کی طلب میں موجودہ کمالات پر نظر نہیں ہوتی، بس مولانا اپنے کمالات موجودہ کو کمالات آئندہ کے سامنے نفی خیال فرماتے۔" (حسن العزیز صفحہ ۱۱)

حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہ کے مکتوبات شریفہ میں متعدد جگہ یہ شعر لکھا ہے۔

"لوگ میرے بارے میں بہت اچھا گمان رکھتے ہیں۔ حالانکہ میں لوگوں میں سب سے برا ہوں اللہ اگر میرے ساتھ معافی کا معاملہ فرمائے۔"

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ فرماتے تھے۔

"صاحب کمال جتنی زیادہ ترقی کرتے ہیں اتنی ہی ان میں تواضع زیادہ ہوتی ہے۔ اخیر میں یہ ہوجاتا ہے کہ وہ یوں سمجھتے ہیں کہ مجھ سے کون برا ہوگا" (بیاض مولانا عبدالرحیم متالا)

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ اسی معراج کمال پر فائز اور انتہائی تواضع کے حامل تھے۔ ارشاد فرماتے تھے۔

"میں بلا تواضع و تصنع بہت سی مرتبہ ختمات میں اس واسطے نہیں جاتا کہ میری وجہ سے اوروں کی دعائیں رد نہ ہو جائیں۔ لیکن اوروں کو

چونکہ اہمیت اس ناکارہ کی زیادہ ہوتی ہے اس لیئے مجبوری کو جاتا ہوں۔"

اپنے عیوب و نقائص کا استحضار ہی تواضع کی اصل روح ہے اور بعض اہل حال کی زبان فرط حیا کی وجہ سے دعا سے گنگ ہو جاتی ہے۔ لیکن حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ پنبہ و آتش اور شیشہ و آہن کی جامعیت رکھتے تھے، اس لئے اپنی اپنی جگہ دونوں کا حق ادا فرماتے تھے۔

ایک مکتوب گرامی میں تحریر فرماتے ہیں۔

"پیارے میں اور میری توجہ جیسی ہے وہ مجھے ہی معلوم ہے، میں تو سمجھتا ہوں کہ جتنی برائیاں آرہی ہیں وہ میری وجہ سے آرہی ہیں، لیکن مالک سے مانگے بغیر چارہ نہیں۔ فقیروں کا کام تو مانگنا ہی ہے۔ اس کے کرم سے بعید نہیں کہ جو امیدیں دوست لگائے بیٹھے ہیں وہ پوری ہو جائیں۔ اللہ کے احسانات امت کے حال پر لاتعدو لاتحصی ہیں، مگر امت خود معاصی میں اتنی گرفتار ہے، جتنا کرم بڑھتا جارہا ہے، نافرمانیاں بڑھتی جارہی ہیں"

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ اپنے متعلقین کی اصلاح کے لئے ان کی کوتاہیوں پر نکیر بھی فرماتے تھے، لیکن عین اس حالت میں بھی یہ استحضار رہتا تھا کہ میں سب سے زیادہ گنہگار ہوں۔ ایک گرامی نامہ میں تحریر فرماتے ہیں۔ میرا حال تو تمہیں معلوم ہے کہ اپنے کو سب سے زیادہ گنہگار سمجھتا ہوں، اس لئے دوسروں کی لغزش اور گناہوں پر غصہ بہت کم آتا ہے۔ البتہ جہاں کہیں انتظام میرے متعلق ہوتا ہے۔ وہاں انتظاماً غصہ ظاہر کرنے پر مجبور ہوتا ہوں اور بمصالح مدرسہ تغیر و تبدل بھی ضروری سمجھتا ہوں۔" (مکتوب بنام محمد یوسف متالا، ۱۰ جولائی سن ۱۹۷۸ء)

غلبہ تواضع کی وجہ سے حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کو اپنے عقیدت مندوں کی جانب سے تعریف و ستائش کا کوئی لفظ سننا گوارا نہیں تھا۔

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے محب صادق مولانا محمد یوسف متالا زید مجدہم کی فرمائش پر حضرت مولانا مفتی محمود حسن گنگوہی مدظلہ نے ایک قصیدہ میں حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے اوصاف نظم کئے "وصف شیخ" کے نام سے یہ قصیدہ مع شرح کے شائع ہوا تو حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ نے مولانا متالا صاحب زید مجدہم کے نام ایک گرامی نامہ میں تحریر فرمایا۔

"مفتی صاحب نے کلکتہ میں جو نظمیں کہیں وہ تو برحق لیکن تم نے اس سیاہ کار کے متعلق جو فرمائش کی وہ بالکل بے محل ہے میرے پیارے مجھے ایمان پر مرنے دو، پھر جو چاہے دیکھتے رہو ان الحی لاتومن علیہ الفتنہ، اگر ایمان پر خاتمہ ہو جائے تو تمہارے سب کے حسن ظن صحیح ہیں اور اگر خدا نہ کرے خدا نہ کرے کوئی دوسری صورت ہوئی تو تم ہی بتاؤ کہ میرے علاوہ تمہاری بھی کتنی رسوائی ہوگی میں تو دوستوں کو بہت منع کرتا ہوں میری زندگی میں کچھ میرے متعلق نہ لکھو۔" (مکتوب بنام مولانا محمد یوسف متالا، ۱۰ جنوری سن ۱۹۷۸ء)

ایک مرتبہ اپنے مخلص خادم جناب صوفی محمد اقبال صاحب مہاجر مدنی کے نام تحریر فرمایا۔

"میرا فیض ساری دنیا میں پہنچ رہا ہے اس کو تم جانو یا تمہارے مجددی صاحب جانیں، میں تو یہ سمجھتا ہوں کہ دنیا میں جہاں گندگی پھیل رہی ہے وہ میری وجہ سے ہے۔ عبدالحفیظ کے مکاشفے سر آنکھوں پر اللہ جل شانہ محض اپنے فضل و کرم سے مجھ روسیاہ کو کسی قابل بنا دے۔" (مکتوب بنام صوفی محمد اقبال صاحب ۱۹ نومبر ۱۹۸۰ء)

جناب مولانا محمد ثانی حسنی مرحوم نے حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے حکم سے "سوانح یوسفی" مرتب فرمائی تھی۔ اس کا ایک باب جو حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ سے متعلق تھا حضرت مولانا سید ابو الحسن ندوی مدت فیوضہم سے لکھوایا اور کتاب کے اہم ابواب طباعت سے قبل حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کو سنائے۔ لیکن حضرت شیخ سے متعلقہ حصہ اس خیال سے نہیں سنایا کہ اگر سنایا گیا تو حضرت نور اللہ مرقدہ اس کو کتاب میں شامل کرنے سے منع کر دیں گے۔ طباعت کے بعد حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے اس کو سن کر مولف مرحوم کے نام وہ طویل گرامی نامہ لکھوایا جو آپ بیتی نمبر ۱ کے نام سے شائع ہوا ہے۔ اس میں تحریر فرماتے ہیں۔

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

صلاح کار کجا و من خراب کجا ببیں تفاوت رہ از کجاست تابہ کجا

عزیز گرامی قدرو منزلت، عافاکم اللہ وسلم۔ بعد مسنون تمہاری کتاب سے بہت ہی مسرت ہوئی۔ اللہ تعالیٰ اپنے فضل و کرم سے دونوں

جہاں میں بہترین جزائے خیر عطا فرمائے اور اس کے منافع دینی و دنیوی سے بھرپور متمتع فرمائے۔ امید سے زیادہ بہتر لکھی۔
ایک باب کے سوا جو تم نے علی میاں سے لکھوایا، ساری کتاب میں بہت لطف آیا۔ البتہ یہ باب تم نے گلاب کے حوض میں ایک بوتل پیشاب کی ڈالنا، یا مہذب الفاظ میں نہایت نفیس مخمل میں پرانے ٹاٹ کا پیوند لگا کر کتاب کو بدنما کر دیا" (آپ بیتی نمبر ۱، ص ۴)

حضرت اقدس مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ نے حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی شہرہ آفاق کتاب "اوجز المسالک" پر ایک مختصر سا مقدمہ تحریر فرمایا تھا جس میں چند کلمات حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے بارے میں بھی آ گئے۔ حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ اس سلسلہ میں حضرت بنوری رحمہ اللہ تعالیٰ کے نام ایک گرامی نامہ تحریر فرماتے ہیں۔

"مقدمہ تو شوق میں آتے ہی سنا مگر حضرت! بلا تصنع و بلا توریہ عرض کرتا ہوں کہ آپ حضرات کی تحریرات میں کتاب کے متعلق جو ہو، وہ سر آنکھوں پر کہ لوگوں کے واسطے ترغیب کا سبب ہو، لیکن اپنے متعلق اس میں جو سنتا ہوں اس کو واقعی برعکس نہند نام زنگی کافور سے بڑی ندامت ہوتی ہے۔ کاش میں اس قابل ہوتا علی میاں سے میرا مستقل اصرار اسی پر رہتا ہے۔ عزیزی محمد ثانی نے عزیزی یوسف مرحوم کی سوانح لکھی، اور اس میں ایک باب اس سیاہ کار کے متعلق بھی تبعاً آگیا۔ تو علی میاں نے ثانی سے کہا تھا کہ یہ باب میں لکھوں گا اور یہ باب طباعت سے پہلے تجھے نہیں دکھایا جائے گا۔ ہر چند میں نے انہیں کہا، آؤ پہلے مجھے سنا دو، تاریخی چیزوں میں غلطیاں ہو جاتی ہیں۔ مگر علی میاں نے کہا کہ تو نہ معلوم کس کس چیز پر قلم پھیردے۔ چنانچہ میرا خیال صحیح ہوا اور کچھ غلطیاں ہو گئیں اور اسی کے رد میں میں نے علی میاں کو ایک خط لکھا اس سے آپ بیتی بن گئی۔"

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی تواضع، فنائیت اور خود شکنی و خود فراموشی کا تجربہ ہر شخص کو کھلی آنکھوں شب و روز ہوتا تھا۔ بطور نمونہ اس کے چند واقعات جناب صوفی محمد اقبال صاحب دامت برکاتہم کے رسالہ "اکابر کا تقویٰ" میں ملاحظہ فرمائے جائیں۔

## بلند ہمتی اور علوئے استعداد

ہمت بلند دار کہ دہش خدا و خلق باشد بقدر ہمت تو اعتبار تو "حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی سب سے نمایاں صفت اور اقران و معاصرین میں ان کا امتیاز وہ عالی جوہر، بلند استعداد اور بلند ہمت ہے جو ان کے حصہ میں آئی ان کے علوئے استعداد کی شہادت بڑے بڑے اہل نظر نے دی ہے اور اس کے بغیر ترقیات اور کمالات، جن سے اللہ تعالیٰ نے ان کو بہرہ مند کیا ہے ممکن نہیں۔ حضرت مولانا عبدالقادر صاحب رائے پوری نے کئی بار حضرت شیخ اور مولانا محمد یوسف صاحب کیطرف اشارہ کر کے فرمایا کہ

"ہماری جہاں انتہا ہوتی ہے وہاں سے تم لوگوں کی ابتدا ہوتی ہے" کبھی کبھی فرماتے تھے کہ ان چچا بھتیجا (مولانا محمد الیاس صاحب اور حضرت شیخ رحمہما اللہ تعالیٰ) کی بات ہی الگ ہے۔ ایک مرتبہ فرمایا کہ حضرت گنگوہی کی نسبت شیخ الحدیث کی طرف منتقل ہوئی" مولانا محمد الیاس صاحب حضرت شیخ کے ساتھ اپنے ایک خورد اور فرزند کا سا معاملہ جتنا فرماتے اس سے زیادہ ایک بزرگ اور بلند مرتبت شیخ کا معاملہ فرماتے۔

بلند ہمتی و عالی حوصلگی وہ مرکزی نقطہ ہے جس کے گرد شیخ کی زندگی کا سارا محور گھومتا ہے، ان کے خمیر میں علوئے ہمت اور فراخی حوصلہ کا جوہر تھا۔ علم و تصنیف کا میدان ہو یا عبادت و قرب الٰہی کا، خدمت و مہمان داری کا ہو یا زہد و توکل کا ہر جگہ ان کی بلند ہمتی کے جوہر عیاں تھے"

(سوانح حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ از مولانا سید ابو الحسن علی ندوی زید مجدھم ص ۱۹۳۔ ۱۹۵)

## توکل اور اعتماد علی اللہ

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ فرماتے ہیں،

"صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم میں اور ہم لوگوں میں بڑا بنیادی فرق یہ ہے کہ ان کو اللہ اور اس کے رسول ﷺ کے پاک ارشاد پر یقین و اعتماد ایسا کلی اور قلبی تھا کہ اس میں ان کو کوئی تردد نہیں رہتا تھا، اور ہم لوگوں کا اعتقاد زبانی ہے۔ قلبی نہیں۔ لیکن میں نے اپنے

اکابر میں اس اعتقاد کو علی وجہ الاتم پایا۔ ان حضرات کے نزدیک حضور پاک ﷺ نے جس چیز سے ڈرایا یا منع کیا، اس سے خوف اور بچنا ایسا طبعی بن گیا تھا، جیسا ہم لوگوں کو سانپ بچھو سے خوف معلوم ہوتا ہے۔ ان کے نزدیک قرآن پاک اور احادیث کے ارشادات ایسے قطعی تھے کہ ان میں کوئی عقلی نہیں، طبعی بھی تردد نہ رہتا تھا۔ اللہ تعالیٰ اس دولت کا کوئی شمہ اس سیاہ کار کو بھی نصیب فرما دے۔ " (آپ بیتی نمبر۲، ص ۹۲)

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ نے اپنے اکابر کے اعتقاد علی اللہ کا جو نقشہ کھینچا ہے۔ یہ واقعتاً حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کا خود اپنا حال ہے لیکن

خوشتر آں باشد کہ سر دلبراں
گفتہ آید در حدیث دیگراں

مشکل سے مشکل اوقات میں حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کا جوہر اعتقاد و توکل علی اللہ نکھر کر سامنے آجاتا تھا۔

رمضان سن ۶۶ھ میں حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ مرکز تبلیغ نظام الدین کی مسجد میں معتکف تھے، ۲۷ رمضان المبارک کی شب کو تقسیم ہند کا اعلان ہوا۔ ہندو مسلم فسادات کا سلسلہ تو پہلے سے شروع تھا۔ اعلان تقسیم کے بعد تو وہ قیامت برپا ہوئی کہ الامان والحفیظ۔ چار مہینے تک حضرت شیخؒ کو بھی نظام الدین میں قیام کرنا پڑا۔ کہ تمام راستے مسدود تھے۔ اس پورے عرصہ میں حضرت شیخؒ کے اعتقاد علی اللہ کے عجیب و غریب مناظر سامنے آئے۔ آپ بیتی نمبر۵ میں اس دور کے واقعات کو بڑی تفصیل سے بیان فرمایا ہے۔ یہاں بقدر ضرورت اس کا اقتباس نقل کیا جاتا ہے۔

اس ناکارہ کا معمول چچاجان نور اللہ مرقدہ کے بعد سے اکثر پورا رمضان نظام الدین گذارنے کا تھا۔ جیسا کہ ابھی لکھوا چکا ہوں۔ تقسیم والے سال حسب معمول ۲۹ شعبان سن ۱۳۶۶ھ مطابق ۱۹ جولائی سن ۱۹۴۷ء بروز شنبہ دہلی روانہ ہوا اور بعد ظہر دہلی پہنچا اور عصر کے وقت نظام الدین پہنچا۔ چونکہ ۲۹ تاریخ تھی اس لئے حسب معمول عصر کی نماز پڑھ کر ایک ماہ کے لئے اعتکاف کی نیت سے چچا جان کے معتکف میں بیٹھ گیا۔ اسی رمضان کی ۲۷ویں تاریخ شب قدر میں ۱۲ بجے ۱۵ اگست کو مجوزہ تقسیم کا اعلان ہوا۔ اور اس شب میں مولانا منظور نعمانی صاحب نے خوب زور دار دعائیں رو رو کر کرائیں کہ ان کا قیام بھی اس زمانے میں نظام الدین میں تھا۔ اور بھی بہت سے اہل خیر حضرات کا قیام اس زمانے میں وہاں رہا۔

مفتی محمود حسن صاحب گنگوہیؒ نے بھی یہ رمضان وہیں گذارا۔ کشت و خون، قتل و غارت گری اور لوٹ مار کا سلسلہ بنگال، بہار میں تو کئی ماہ پہلے ہی سے شروع ہو چکا تھا اور روز افزوں تھا تقسیم کے بعد ہندو پاک میں وہ خون کی ندیاں بہیں کہ الامان والحفیظ ان کی تفصیل نہ تو میرا موضوع ہے اور نہ اس کی ہمت ہے قرآن شریف اور احادیث پاک میں قیامت اور حشر کا جو منظر پڑھا تھا۔ یوم یفر المرء من اخیہ وامہ وابیہ وصاحبتہ وبنیہ لکل امرئ منھم یومئذ شان یغنیہ!

ترجمہ: "یاد کرو اس دن کو جس دن کہ آدمی بھاگے گا اپنے بھائی، اور ماں باپ اور بیوی اور اولاد سے اور ہر شخص کے لئے ایک خاص حالت ہوگی۔ جس کی وجہ سے وہ ہر شخص سے بے تعلق ہو گا" یہ سب مناظر اپنی آنکھوں سے دیکھے۔ نظام الدین سے اسپیشل تبادلہ آبادی کے سلسلہ میں مغرب کے بعد روانہ ہوا کرتا تھا اور ظہر کے بعد سے نظام الدین کی مسجد اس قدر بھر جایا کرتی تھی کہ مسجد کے باہر بھی دور دور تک آدمی ہی آدمی ہوتے تھے اور عصر کے بعد بالکل خالی ہو جاتی اور ایک ہو کا عالم ہوتا تھا۔ اسپیشل کی روانگی کے بعد اسّی (۸۰) اسّی (۸۰) شیر خوار بچے اسٹیشن پر پائے گئے۔ جن کو ان کے ماں باپ اسٹیشن پر چھوڑ کر ریل میں سوار ہو گئے تھے جب ان سے کہا جاتا کہ ان بچوں کو کہاں چھوڑ رہے ہو تو وہ نہایت بے دردی سے جواب دیتے کہ اگر صحیح و سلامت پاکستان پہنچ گئے تو وہاں اور پیدا ہو جائیں گے، اس بوجھ کو کہاں اٹھائیں گے" (آپ بیتی نمبر۵ ص ۷)

"اس موقعہ پر تو واقعی قرآن پاک اور احادیث کی دعاؤں کا اس قدر تجربہ ہوا کہ کوئی حد نہیں۔ اللہ جل شانہ اس زمانے کا سا اعتقاد اور دعاؤں پر یقین بغیر فساد و ہنگامہ کے اگر اب بھی نصیب فرما دے تو اس کا کرم ہے میرا اپنا بھی بہت سی چیزوں کا تجربہ ہے تلاشی مکان کی اور مسجد بنگلہ کی اس زمانے میں خوب ہوتی تھی ایک مرتبہ بہت بڑی گورکھا فوج ہتھیاروں سے مسلح نہ معلوم ان بے چاروں کو کیا غلط روایات

پہنچی تھیں کہ وہ سب آ گئے یہ سیاہ کار مسجد میں تھا۔ وجعلنا من بین ایدیھم سدا و من خلفھم سدا فاغشینٰھم فھم لا یبصرون۔
یہ آیت اتنی کثرت سے زبان پر بے اختیار جاری ہوئی کہ تعجب ہوا۔ دس پندرہ آدمی اوپر نیچے چھتوں پر تلاشی لیتے رہے، مگر کسی چیز کو چھیڑا تک نہیں۔ معلوم نہیں کہ نظر نہیں آئی یا کوئی اور بات پیش آئی۔ کئی مرتبہ نظام الدین کی مسجد بنگلہ پر حملہ کی موثق روایت بھی سننے میں آئیں مگر ہر مرتبہ میں اللہ جل شانہ نے اس قدر مدد فرمائی کہ مغرب کے وقت سے جو بارش اور اولوں کا زور ہوتا تھا تو سارے راستے مسدود ہو جاتے تھے۔ اس زمانے میں ایک فسادیوں کا ہجوم بھوگل کی طرف سے حملہ کے لئے آیا لیکن ایک دم ہی بھاگ گیا۔ لوگوں نے ان سے پوچھا کہ کیا بات پیش آئی انہوں نے کہا کہ یہاں کے زندہ تو زندہ مردے بھی لڑتے رہتے ہیں اور مقابلہ کے لئے تیار ہیں ان لوگوں نے بیان کیا کہ جب ہم مسجد بنگلہ کے قریب پہنچے تو قبروں سے مردے اٹھتے ہوئے نظر آئے اس لئے ہم واپس ہو گئے۔ یہ میں نے ایک ہی قصہ لکھوایا۔ اس قسم کے بہت سے قصے ہیں، معلوم نہیں کہ یہ قصے لکھوانے کے بھی ہیں یا نہیں" (آپ بیتی نمبر ۵، ص ۱۱)

ان دنوں چونکہ ہمیشہ مسجد بنگلہ پر حملہ کا خطرہ رہتا تھا، اس لئے لوگ حجروں میں چھپ کر سوتے تھے لیکن حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ باہر کھلے صحن میں اس طرح سوتے تھے کہ گویا کسی خطرہ کا اندیشہ نہیں نیز ان دنوں لوگوں کے پاس جو رقمیں ہوتی تھیں لوگ انہیں اپنے پاس رکھتے ہوئے ڈرتے تھے۔ اس لئے حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ کو رکھنے کے لئے دے دیتے حضرت شیخ اپنے کرتے کی جیب میں رکھ لیا کرتے اور رات کو سوتے وقت وہ کرتہ ایک کیل پر ٹانگ کر کھلے صحن میں آرام فرماتے۔ (روایت ڈاکٹر اسماعیل صاحب میمنی)

اسی نوعیت کے دو واقعے مولانا عبدالرحیم متالا زید مجدھم نے بیان فرمائے ہیں۔ وہ لکھتے ہیں۔

"سن ۶۵ء میں ہندو پاک کی جنگ کے دوران حالات ہر جگہ تشویشناک تھے۔ بالخصوص ان شہروں میں، جو بارڈر کے قریب تھے۔ سہارنپور اپنے محل وقوع کے اعتبار سے چونکہ پنجاب کا دہانہ ہے اس لئے یہاں کے مسلمانوں کو بڑی تشویش تھی۔ حضرتؒ نے مدرسہ قدیم کی مسجد میں جس میں حضرتؒ نماز پنجگانہ ادا فرماتے تھے، بعد عشاء ختم یسین شروع کروادیا اور دار الطلبہ کی مسجد میں ختم آیۃ کریمہ ہونے لگا بلیک آؤٹ کا یہ عالم تھا کہ مغرب کے بعد دیا سلائی جلانا بھی مشکل تھا۔ حضرت رحمہ اللہ تعالیٰ کے مکان کے متصل ہی پیچھے ہندوؤں کی بڑی آبادی تھی اور عام طور سے وہی جن سنگھیوں کا اڈہ تھا۔ مغرب کے بعد ان کے جتھے گشت کرتے اور رات بھر سلسلہ جاری رہتا۔ ختم یسین شریف کے بعد حضرتؒ کی دعا سرگی ہوتی اور لوگ سو جاتے۔ خوف و تشویش کے ان حالات میں بھی حضرتؒ پر ذرہ برابر گھبراہٹ اور پریشانی کے آثار ظاہر نہ ہوئے۔ حضرتؒ کو تو خیر کیا پریشانی ہوتی، حضرتؒ کی برکت سے ہم خدام کو بھی نہایت سکون و اطمینان کی کیفیت حاصل رہی۔ ایسا محسوس ہوتا تھا گویا ہم کسی زبردست پہاڑ کے دامن میں کھڑے ہیں۔

دوسرے لوگ ان دنوں بازاروں میں بے فکری سے گھومنے سے بھی ڈرتے تھے، لیکن ہم لوگ بلا خوف و خطر آتے جاتے تھے"

اسی طرح کا ایک واقعہ علی گڑھ میں پیش آیا۔ حضرتؒ بسلسلہ علاج چشم ہسپتال میں مقیم تھے آنکھوں کا آپریشن ہو رہا تھا ہفتہ میں ایک مرتبہ بھائی ابو الحسن ہفتہ بھر کی ڈاک لے کر آتے تھے۔ جو سینکڑوں تک ہوتی تھی۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کی آنکھوں پر پٹی بندھی ہوتی تھی، اسی حالت میں لیٹے لیٹے خطوط کے جواب لکھواتے ساتھ ہی آپ بیتی کا سلسلہ شروع ہو چکا تھا، جو صبح کی نماز سے دوپہر تک مغرب کے بعد اور عشاء کے بعد دیر تک چلتا رہتا۔ کئی سو صفحات آپ بیتی کے وہیں ہو گئے تھے اور احقر ہی کاتب تھا۔

علیگڑھ میں ہندو مسلم فسادات کی وجہ سے حالات ایک عرصہ سے گڑبڑ چل رہے تھے۔ ان دنوں میں تو حالات بہت ہی خراب تھے۔ معاملہ یہاں تک پہنچا کہ ایک جمعہ کو ہندوؤں کی طرف سے جلوس نکالنے کا فیصلہ کیا گیا۔ اور اس کے لئے قرب و جوار سے ہزاروں لاکھوں افراد کو مدعو کیا گیا۔ مسلمان خصوصاً سربر آوردہ حضرات بہت ہی پریشان تھے۔ وہ شہر کو فسادات کی آگ سے بچانے کے لئے ہر ممکن کوشش کر رہے تھے وزیر اعظم اور صدر جمہوریہ کو بذریعہ تار اطلاع کی گئی اور نظم و نسق بحال رکھنے کی درخواست کی گئی۔

حضرت شیخؒ بھی برابر حالات دریافت فرماتے رہتے، اور فکر مند رہتے۔ بالآخر جمعہ کا دن آگیا۔ جمعہ کی صبح کو نماز کے بعد حضرتؒ نے حاجی نصیر الدین صاحب مرحوم اور حاجی عظیم اللہ صاحب (جو حضرتؒ کے علیگڑھ کے میزبان اور حضرتؒ سے بہت محبت و تعلق رکھنے والے تھے) کو

آواز دی۔ اجی! حاجی جی کیا خیر خبر ہے"

ان دونوں حضرات نے حالات عرض کئے۔ اور قیام امن کے لئے جو کوششیں ہو رہی تھیں ان سے آگاہ کیا ساتھ ہی یاس آمیز لہجے میں عرض کیا کہ "حضرت! حالات خطرناک ہیں"

حضرت نور اللہ مرقدہ نے ذرا سی دیر مراقبہ کے بعد فرمایا۔ "انشاء اللہ! کچھ نہیں ہوگا ان حضرات کو جمعہ کے بارے میں تشویش تھی کہ جمعہ کہاں ہوگا؟ حضرتؒ نے ساتھ ہی فرما دیا کہ "انشاء اللہ! جمعہ جامع مسجد ہی میں پڑھیں گے، گھبرانے کی کوئی بات نہیں دعا و درود کرتے رہو۔" حضرت نور اللہ مرقدہ نے بڑے ہی جوش کے ساتھ یہ جملے فرمائے۔

الحمدللہ یہی ہوا۔ جو لوگ حسب منصوبہ اسکولوں کالجوں کے سامنے دھرنا دیئے بیٹھے تھے، فوج اور پولیس آئی اور ان لوگوں کو وارننگ دی کہ یا کلاسوں میں بیٹھو، یا دھرنا چھوڑ دو۔ وارننگ کے بعد بھی جو لوگ بضد رہے انہیں ٹرکوں میں بٹھا کر جیل لے گئی۔ اور وہاں دھرنا دلا دیا۔

جب فوج اور پولیس کی سختی کی شہرت ہوئی تو تمام منصوبے اور پروگرام جو کئی دن سے بن رہے تھے سب دھرے کے دھرے رہ گئے۔ امن و امان قائم ہوگیا اور الحمدللہ ہم لوگوں نے جمعہ کی نماز جامع مسجد میں پڑھی۔ اس سے پہلے اس قسم کے موقعوں پر پولیس ہندوؤں کا ساتھ دیتی تھی۔ اور نہتے مسلمان ہی ان کی گولیوں کا نشانہ بنتے تھے۔ اس دفعہ حضرت نور اللہ مرقدہ کے اعتماد علی اللہ کی برکت سے بالکل دوسرا نقشہ سامنے آیا۔ سچ ہے، من کان للہ کان اللہ لہ" (تحریر مولانا عبدالرحیم متالا)

معاش کے معاملہ میں بھی حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کا تمام تر سرمایہ اعتماد و توکل علی اللہ تھا۔ ظاہری اسباب کے درجہ میں ایک مختصر سا تجارتی کتب خانہ تھا۔ لیکن حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے اخراجات میں کتب خانہ کا دخل بہت کم تھا۔ حضرت نور اللہ مرقدہ کے بیشتر مصارف خزانہ غیب سے پورے ہوتے تھے۔ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ آپ بیتی میں ایک جگہ مولانا نصیر الدین صاحب مرحوم کا (جو سن ۳۳ھ سے حضرت نوراللہ مرقدہ کے کتب خانہ کے منتظم اور سیاہ و سفید کے مالک تھے) تذکرہ کرتے ہوئے فرماتے ہیں،

"اور ان کو (مولانا نصیر الدین صاحب کو) ہمیشہ سمجھایا اور اب تک باوجود اس کے کہ ہمیشہ ہی اللہ جل شانہ کے احسانات اپنی آنکھوں سے دیکھتا رہتا ہے مگر اس کی سمجھ میں یہ نہیں آیا کہ مالک کا معاملہ ہر شخص کے ساتھ علیحدہ ہے۔ تجارتی اصول والوں کے ساتھ اللہ تعالیٰ کا معاملہ تجارتی ہی اصول کا ہے اور بے اصولوں کے ساتھ معاملہ کرم و احسان کا ہے" (آپ بیتی نمبر۵، ص ۸۱)

اس ضمن میں حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ فرماتے ہیں۔

"اس کے تھوڑے دن بعد مولوی نصیر الدین صاحب نے ہم کو لال جھنڈی دکھلائی کہ تمہارے مہمانوں کا خرچ میرے بس کا نہیں۔ میں نے کہہ دیا کہ میری اور میرے مہمانوں کی روزی اللہ تعالیٰ نے اپنے ذمہ رکھی ہے، تیرے ذمہ نہیں" اس کے بعد سے اگر میں یہ کہوں کہ مالی احسان تو ان کا (مولانا نصیر صاحب مرحوم کا) مجھ پر نہیں رہا، بلکہ اس کا عکس ہی ہے تو بے محل نہیں" (آپ بیتی نمبر۵، ص ۸۶)

مولانا نصیر الدین صاحب مرحومؒ کے ایک جملہ سے یہ ظاہری مادی سہارا بھی جاتا رہا۔ اس کے بعد لوگوں نے دیکھا کہ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ اور آپ کے مہمانوں کی روزی کا انتظام اللہ تعالیٰ نے اپنے خزانہ غیب سے کس طرح فرمایا؟ حضرت نور اللہ مرقدہ کے خادم خاص جناب مولانا عبدالرحیم صاحب متالا رمضان مبارک میں حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی مہمان نوازی و فیاضی کا تذکرہ کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

"ماہ مبارک میں جبکہ آخر میں مہمانوں کی تعداد ہزاروں تک پہنچ چکی تھی، روزانہ کا کئی کئی ہزار کا خرچ تھا۔ رجسٹر میں آمد خرچ کا اندراج بھی اکثر احقر ہی سے کراتے تھے۔ بڑا خرچ ہوتا تھا تہجد سے فراغ پر اذان فجر سے کچھ پہلے جبکہ مرحوم مولانا نصیر الدین صاحبؒ مہمانوں سے فارغ ہو کر حضرتؒ کے معتکف میں آتے، اس وقت حضرتؒ دریافت فرماتے نصیر نمٹ لیا؟ مولانا جواب دیتے جی الحمدللہ۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ کبھی دریافت فرماتے، کھانا کم تو نہیں ہوا؟ کبھی دریافت فرماتے، کھانے میں کیا کیا تھا؟ اس کے بعد ارشاد فرماتے۔ نصیر خوب کھلا، میرے مہمانوں کو کوئی تکلیف نہ ہو۔ پیسوں کا فکر نہ کر۔ جتنے چاہے مجھ سے لے لے۔ لیکن خوب کھلا۔ اور فرماتے۔

انفق یا بلال ولا تخش من ذی العرش اقلالا

آخر رمضان المبارک میں تو خرچ ایک لاکھ سے کئی ہزار اوپر ہو گیا تھا، جو بظاہر اس فقیر بوریا نشین لیکن حقیقت میں بادشاہ عالی مکان کے لئے باعث مسرت و خوشی تھا، اور چاہے جتنا ہو جائے اور بڑھ جاوے اس کے لئے اپنے رب کریم اور رزاق دو جہاں پر پورا بھروسہ اور یقین کامل تھا کہ خزائن السموات والارض ہے ضرور آئے گا۔ اور کسی قسم کی کوئی کمی نہیں ہوگی۔ حضرت اقدس رائے پوری نور اللہ مرقدہ نے صحیح ارشاد فرمایا تھا کہ حقیقت توکل تو حضرت شیخؒ کو حاصل ہے" (تحریر مولانا عبدالرحیم متالا)

حضرت شیخ قدس سرہ کی تمنا عرصہ دراز سے بذل المجہود کو ٹائپ پر طبع کرانے کی تھی۔ کہ عرب حضرات لیتھو کی طباعت سے استفادہ نہیں کر سکتے تھے اس کے لیئے مولانا عبدالحفیظ صاحب مکی نے مصر میں طباعت کا انتظام فرمایا تو حضرتؒ بے حد خوش ہوئے مگر اس پر سات لاکھ روپے کا خرچ ہونا تھا اس لئے حضرتؒ کو وقتی طور پر تھوڑا سا فکر ہوا کہ اتنی بڑی رقم درکار ہے تو حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوریؒ کو خواب میں دیکھا کہ حضرت رائے پوریؒ نے بہت سے لفافے حضرت شیخؒ کو دیئے، جن میں مختلف رقمیں تھیں اس خواب کے بعد حضرتؒ کو اطمینان ہو گیا کہ غیب سے انتظام ہو گا۔ چنانچہ ایسا ہی ہوا کہ بذل بھی ٹائپ پر طبع ہو گئی اور اس کے بعد اوجز اور لامع بھی ٹائپ پر طبع ہو گئیں" (تحریر ڈاکٹر اسماعیل صاحب)

حضرت شیخؒ کے اعتماد و توکل علی اللہ کا مشاہدہ تو ہر دیکھنے والے کو ہوتا رہتا تھا۔ مولانا نصیر الدین صاحبؒ مرحوم، جو حضرت رحمۃ اللہ علیہ کے مدار المہام اور مہمان خانہ کے منتظم تھے اور رمضان مبارک میں معتکفین اور دیگر مہمانوں کے خورد و نوش کا انتظام انہی کے سپرد ہوتا تھا، آخر شب میں اذان فجر سے پہلے حاضر خدمت ہوتے اور یومیہ مصارف حضرت رحمۃ اللہ علیہ سے وصول فرما لیتے۔ وہ جتنی رقم کا مطالبہ کرتے، حضرت نور اللہ مرقدہ فوراً پیش فرما دیتے۔ کبھی ایسا نہیں ہوا کہ انہیں یہ جواب ملا ہو کہ ابھی نہیں، پھر لے لینا۔

### ذوق عبادت

ذکر و تلاوت، اوراد و درود، اشغال اور نفلی عبادات کی دو حیثیتیں ہیں، ایک دوا کی اور دوسری غذا کی۔ جب تک ذکر الٰہی قلب میں راسخ اور روح میں پیوست نہیں ہو جاتا۔ اس وقت تک ان کی حیثیت دوا کی ہے۔ طبیعت کو دوا کی رغبت قطعاً نہیں ہوتی، مگر چونکہ علاج کے لئے دوا کا استعمال ناگزیر ہے، اس لئے طبیعت پر جبر کر کے طبعی ناگواری کے باوجود دوا کا استعمال ضروری سمجھا جاتا ہے کیونکہ معلوم ہے کہ اس کے بغیر شفا نہیں ہوگی۔ اسی طرح ابتداء میں اذکار و اوراد وغیرہ میں نفس پر جبر کرنے کی ضرورت پیش آتی ہے۔ اور خواہ طبیعت پر کیسی ہی گرانی ہو ان کی پابندی روح و قلب کی اصلاح کے لئے ضروری ہے۔ لیکن رفتہ رفتہ ذکر و عبادت سے قلب کو مناسبت پیدا ہو جاتی ہے اور روح اس کے آثار سے منور ہونے لگتی ہے۔ تو ان میں وہ کلفت باقی نہیں رہتی جو ابتداء میں ہوتی ہے بالآخر جب ذکر و عبادت سے روح و قلب کی کثافتیں دور ہو جاتی ہیں اور یہ قلب کا ملکہ راسخہ اور روح کی غذا بن جاتی ہے تو معاملہ بالکل برعکس ہو جاتا ہے۔ کہ ذکر و تلاوت اور عبادات سے نشاط و سکون حاصل ہوتا ہے، اور ان کے بغیر قلب و روح بے چین ہو جاتے ہیں۔ ذوق عبادت کی یہی وہ دولت ہے کہ سامنے ہفت اقلیم کی سلطنت ہیچ ہے اور جو حضرات اس کو پالیتے ہیں، وہ یہ کہنے پر مجبور ہوتے ہیں

جو چتر سنجری رخ بختم سیاہ باد ۔۔۔ در دل بود اگر ہوس ملک سنجرم

آنگہ کہ یافتم خبر از ملک نیم شب ۔۔۔ من ملک نیمروز بیک جو نمی خرم

اور وہ بڑی مادی پیش کش کو بھی یہ کہہ کر ٹھکرا دیتے ہیں۔

آبروئے فقر و قناعت نمی بریم ۔۔۔ با پادشاہ بگو کہ روزی مقرر است

حق تعالیٰ شانہ نے حضرت شیخؒ کے قلب اطہر کو اسی دولت سے لذت آشنا کیا تھا۔ یوں تو آپ کے اوقات عزیز کا ایک ایک لمحہ دینی کاموں کے لئے وقف تھا (اور وقت کی قدر بھی آپ کا ایک خصوصی امتیاز تھا) لیکن خالص عبادات ذکر و تلاوت، نماز کے طویل قیام اور شب کی تنہائیوں اور مناجاتوں میں جو لذت آپ کو نصیب ہوتی تھی وہ دیدنی تھی نہ کہ شنیدنی۔ حضرت شیخؒ کے خادم خاص جناب صوفی محمد اقبال صاحب لکھتے ہیں۔

"حضور پاک ﷺ کا پوری رات نماز پڑھنے کا معمول دائمی نہ تھا۔ اسی طرح حضرت نور اللہ مرقدہ کا معمول طویل قرات کے ساتھ اوابین کا تو دائمی رہا اور حجاز کے قیام میں جب تک کچھ قوت رہی، تو چاشت کی نماز میں بھی کثرت تلاوت کا معمول رہا، لیکن تدریسی و تصنیفی مشاغل کی بناء پر رات کو دیر سے سونا ہوتا ہے۔ حتیٰ کہ علمی انہماک کی وجہ سے رات کا کھانا بھی دائمی طور پر حذف فرما رکھا ہے تاکہ کھانے کے بعد نیند کا غلبہ نہ ہو، اس لئے گیارہ ماہ تو مختصر تہجد کا معمول ہوتا ہے اور ماہ مبارک رمضان شریف میں چونکہ تدریسی اور تصنیفی مشاغل سے فارغ ہوتے ہیں، اس لئے پوری رات نماز کے اندر، تلاوت میں گذرتی ہے، تراویح کے بعد سے سحری تک نوافل میں جو تلاوت فرماتے ہیں اور دن کے نوافل کی تلاوت ملا کر روزانہ ایک قرآن پاک اور پانچ یا سات پارے مزید کا دائمی معمول رہا اس میں دن کے اوقات میں کچھ حصہ مصحف شریف سے دیکھ کر بھی ہوتا ہے اور عصر سے مغرب تک تو نوافل کا وقت نہیں ہوتا تقریباً پانچ پارے زبانی سنانے کا معمول رہا۔ اس تلاوت میں تیزی کے ساتھ تدبر اور گریہ کی حالت بھی رہتی ہے۔ اور آواز کی بلندی بھی، جو زنانہ مکان کے اندر سے باہر کمرے میں ساری رات سنائی دیتی رہتی تھی، جس کو احقر حضرتؒ کے کچے گھر کے مردانہ حصہ میں پوری رات سنتا رہتا۔

حضرت ام ہانی رضی اللہ عنہا کہتی ہیں کہ حضور اقدس ﷺ مسجد حرام میں قرآن پڑھتے تھے اور میں حضور ﷺ کے پڑھنے کی آواز رات کو اپنے گھر کی چھت پر سے سنا کرتی تھی۔

لیکن بعض اوقات حضرت شیخؒ آہستہ بھی پڑھتے تھے اور حدیث پاک میں آہستہ اور پکار کر پڑھنا دونوں طرح معمول کا ذکر ہے۔ (اتباع سنت، ص ۴۹)

## مناصب سے گریز

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کو عہدہ و منصب سے طبعاً وحشت تھی۔ مظاہر علوم سے باہر جانے کا تو آپ کو کبھی وسوسہ بھی نہ آیا ہوگا۔ خود مظاہر علوم میں آپ کے لئے عہدوں کی تجویز کے متعدد واقعات پیش آئے۔ لیکن آپ نے حسن تدبیر سے انہیں ٹال دیا۔

سن ۳۸ھ یا ۳۹ھ میں حضرت مولانا خلیل احمد سہارنپوری قدس سرہ بہاولپور تشریف لے گئے۔ اس سفر میں حضرت مولانا حافظ عبداللطیف صاحبؒ (جو اس وقت نائب تھے) بھی ہمرکاب تھے اور مظاہر علوم کے ایک مدرس بھی ساتھ تھے، جو مظاہر میں حضرت شیخؒ کے شریک دسترخوان بھی تھے انہوں نے راستہ میں بڑے مخلصانہ انداز میں حافظ صاحبؒ سے عرض کیا کہ یہ مولوی زکریا جو حضرت (سہارنپوریؒ) کی اتنی چاپلوسی و خوشامد کرتے ہیں، ان کا مقصد آپ کو پیچھے ہٹا کر حضرتؒ کی جگہ سنبھالنے کا ہے وغیرہ وغیرہ۔

مولانا حافظ عبداللطیف صاحبؒ نے انہیں تو یہ فرمایا کہ اگر مولوی زکریا کا ایسا ارادہ ہے تو ماشاء اللہ وہ اس کے یقیناً اہل ہیں اور میں خود کوشش کروں گا کہ یہ منصب ان کو تفویض کر دیا جائے۔

وہ صاحب تو اپنی اس "خیر خواہانہ شکایت" پر شرمندہ ہوئے۔ ادھر حافظ صاحبؒ نے اس کا تذکرہ حضرت سہارن پوریؒ سے کر دیا۔ حضرتؒ نے ارشاد فرمایا۔

وہ صاحب تو بے وقوف ہیں۔ اس سے (یعنی حضرت شیخؒ سے) تو میں خوب واقف ہوں اسے تو کوئی بنا دے گا، جب بھی نہیں بنے گا" (آپ بیتی نمبر۲، ص ۱۰۱، ۱۰۲)

حضرت شیخؒ اس واقعہ کو نقل کر کے فرماتے ہیں۔

"حضرت قدس سرہ نے بالکل صحیح فرمایا مجھے اس سے ہمیشہ بہت ہی وحشت رہی"

اس سلسلے میں حضرت شیخ رحمۃ اللہ علیہ نے دو واقعے ذکر فرمائے ہیں۔

اول جب سن ۴۴ھ میں حضرت سہارنپوری قدس سرہ کا سفر حجاز طے ہوا۔ چونکہ حضرت والا کا وہاں طویل قیام کا ارادہ تھا۔ انہوں نے اپنی غیر حاضری میں مدرسہ کے عارضی انتظامات لکھوائے۔ جن میں حضرت شیخؒ کو مدرسہ کا صدر مدرس تجویز کیا تھا۔ حضرت شیخ رحمہ اللہ تعالیٰ نے تکمیل بذل کے لئے سفر حجاز میں اپنی رفاقت کی تجویز حضرتؒ کی خدمت میں پیش کر دی جسے حضرت (سہارنپوریؒ) نے بخوشی قبول فرما لیا۔

(تفصیل کے لئے دیکھئے آپ بیتی نمبر ۲ ص ۱۰۲، ۱۰۳)

حضرت شیخ کے اس اخلاص و تواضع اور ذہانت اور فطانت کی بدولت انھیں نہ صرف ایک سال سے زیادہ عرصہ تک جوارِ نبی ﷺ میں اپنے شیخ و مرشدؒ کی سعادت میسر آئی۔ بلکہ یہ واقعہ آپ کی آئندہ روحانی و علمی ترقیات کے لئے سنگ میل ثابت ہوا۔

دوسرا واقعہ یہ کہ جب بذل المجہود کی تکمیل کے بعد ذیقعدہ سن ۴۵ھ میں حضرت شیخؒ کی واپسی کا وقت آیا تو حضرت سہارنپوریؒ چونکہ مدینہ منورہ میں مستقل قیام کا ارادہ فرما چکے تھے۔ اس لئے مدرسہ کے انتظامات کا مستقل نظام لکھوایا جس میں حضرت مولانا حافظ عبداللطیف صاحبؒ کو مدرسہ کا ناظم اور حضرت شیخؒ کو مدرسہ کا شیخ الحدیث اور نائب ناظم تجویز فرمایا اور نائب ناظم کا منصب حضرت شیخؒ کے لئے محل اشکال تھا اس لئے پہلے حضرت مولانا سید احمد صاحب مہاجر مدنیؒ سے اس میں ترمیم کی سفارش کرائی، مگر وہ کارگر نہ ہوئی تو حضرت مولانا شاہ عبدالقادر صاحب رائے پوریؒ سے (جو اس وقت بسلسلہ حج حجاز تشریف لے گئے تھے۔ اور مدینہ طیبہ ہی میں قیام پذیر تھے۔ اور حضرت سہارنپوریؒ نے ان کا اسم گرامی سرپرستان مدرسہ میں شامل فرمایا تھا) نے نائب ناظم کا لفظ قلمزد کر کے اس کی جگہ مشیر ناظم کا لفظ تحریر فرمایا۔

مظاہر علوم میں "شیخ الحدیث" کا منصب سب سے پہلے حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ ہی کے لئے تجویز کیا گیا تھا۔ حضرت سہارنپوریؒ کی اس تجویز پر حضرت تھانوی قدس سرہ نے (جو سرپرستان مدرسہ میں ممتاز تھے) یہ اشکال کیا کہ

"ان سے پہلے اکابر مدرسین مولانا ثابت علی صاحبؒ حضرت مولانا عبداللطیف صاحب وغیرہ موجود ہیں، ان کے لئے یہ تفوق موجب تکدر نہ ہو، اس پر غور کر لیا جائے۔

حضرت مولانا عاشق الٰہی میرٹھیؒ نے حضرت تھانویؒ کا یہ اشکال مدینہ طیبہ حضرت سہارنپوریؒ کی خدمت میں لکھ بھیجا۔ حضرتؒ نے جواب میں تحریر فرمایا۔

"اگر اہل مدرسہ کو من حیث المدرسہ، مدرسہ کی طرف سے اس میں کوئی تردد ہے تو میں اپنی طرف سے یہ خطاب اس کو دیتا ہوں"

حضرت شیخؒ فرماتے ہیں

"حضرت قدس سرہ کی برکت سے اس (خطاب) نے ایسی شہرت پائی کہ نام سے زیادہ مشہور ہو گیا۔ (آپ بیتی نمبر ۲، ص ۱۰۷)

## مہمان نوازی

مہمانوں کی خاطر و مدارت اور ان کی راحت و آسائش کا اہتمام حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے یہاں داخل عبادت تھا، فرماتے تھے کہ کسی مہمان کی خاطر مجھے اوابین کے نوافل بھی چھوڑ دینا گوارہ ہیں۔ ہر مہمان کی مرغوبات و ضروریات مہیا کرنے کا بطور خاص اہتمام رہتا۔

ایک بزرگ جن کے بارے میں حضرتؒ کو معلوم تھا، کہ کھانے کے بعد انھیں میٹھی چیز کی رغبت ہوتی ہے، جب وہ تشریف لاتے تو باوجود اس کے کہ دستر خوان پر عام مہمانوں کے لئے میٹھی چیزیں بھی ہوتی تھیں، مگر ان کے لئے حضرتؒ مٹھائی کا مستقل ڈبہ ضرور منگواتے اور کھانے سے فارغ ہونے کے بعد ان کی خدمت میں پیش کیا جاتا،

اسی طرح جب کوئی میواتی جماعت حضرتؒ کے دستر خوان پر ہوتی۔ تو ان کے لئے بازار سے گڑ بھی ضرور منگوایا جاتا، کیونکہ یہ حضرات گڑ پسند فرماتے ہیں۔

اسی طرح حضرتؒ نے ایک دفعہ اپنے گجراتی خدام سے پوچھا کہ تم گجراتیوں کے ہاں کھانے میں کونسی چیز زیادہ تر پسند ہے، تو کسی خادم نے کہہ دیا کہ کڑھی کھچڑی، حضرت نور اللہ مرقدہ نے اسی دن گجراتی کڑھی کھچڑی پکوائی اور اس کے بعد سے معمول بن گیا کہ جب کوئی خصوصی گجراتی مہمان آتا یا گجراتی مہمانوں کی کثرت ہوتی، یہاں تک کہ رمضان المبارک میں جب گجراتیوں کی کثرت ہو گئی تو حضرتؒ کے ہاں معمول بن گیا۔ کہ افطار کے بعد کھانے میں سارے ہی مہمانوں کے لئے کئی دیگ کھچڑی کی، اور سحر میں دوسرے مہمانوں کی رعایت سے پلاؤ کی دیگیں پکتی تھیں۔

مولانا حبیب اللہ صاحبؒ پالن پوری شیخ الحدیث و مہتمم مدرسہ چھاپی چند روز قیام کے لئے حضرت کے ہاں حاضر ہوئے، وہ فلش پاخانہ کے

## حضرت جی فرماتے ہیں

"اسلام جب بھی چمکا ہے قربانیوں سے چمکا ہے، آج بھی قربانیوں سے ہی چمکے گا۔ اسلام کے لئے قربانیاں ہوں تو یہ دشمنوں کے گھیرے میں بھی چمکتا ہے اور جب قربانیاں نہ ہوں تو اپنی بادشاہت میں بھی مٹ جاتا ہے۔"

"انبیاء علیہم السلام کا پیغام اور تجربہ یہ ہے کہ مسئلوں کا حل اور کامیابی نہ مال میں ہے، نہ حکومت میں نہ اکثریت میں، بلکہ اللہ کے امر سے وابستہ ہو جانے میں اور اس کی راہ میں مجاہدہ کرنے میں ہے، قرآن مجید میں انبیاء علیہم السلام کے جو واقعات بیان فرمائے گئے ہیں ان سب کا حاصل اور خلاصہ یہی ہے۔ حضرت نوح علیہ السلام اور ان کی قوم کا واقعہ، حضرت ابراہیمؑ اور ان کی قوم اور نمرود کا واقعہ اسی طرح حضرت موسیٰؑ اور فرعون و قارون کا واقعہ قرآن مجید میں پڑھئے اور غور کیجئے ان سب واقعات کی روح یہی ہے کہ اکثریت اور دولت اور حکومت کچھ نہیں۔ اصل چیز اللہ کا فیصلہ اور اس کی مدد ہے اور وہ ان بندوں کے ساتھ ہے جو اس کے ہوجائیں، اور اسکی راہ میں قربانیاں دیں۔ (حضرت مولانا یوسف صاحب)

عادی تھے، سہارنپور کے دیسی بیت الخلاء ان کے لئے بالکل نئے تھے، ان کے لئے ضرورت سے فراغ اور استنجاء ایک مسئلہ بن گیا، جب حضرت کو ان کی تکلیف کا علم ہوا تو حضرتؒ نے ان کے لئے مولانا نصیر الدین کی ٹال میں ایک مستقل بیت الخلاء بنوایا،

گجرات کے مشہور مبلغ مولانا محمد عیسیٰ پالن پوریؒ نے اپنی اصلاح باطن کی خاطر حضرتؒ کی مسجد میں چند روز کا غالباً چالیس روز کا اعتکاف کیا، سحر و افطار میں بلکہ عشاء کے بعد بھی بہت اہتمام سے حضرتؒ کے گھر سے کھانا آتا تھا، حضرتؒ بڑے اہتمام سے ان اوقات میں خبر گیری رکھتے کہ کھانا پہنچایا گیا یا نہیں اس کے باوجود بارہا ان کے معتکف کے قریب جا کر ان سے بھی دریافت فرماتے کہ کھانا چائے وغیرہ آپ کے مزاج کے مطابق آرہا ہے یا نہیں؟

حضرتؒ کے یہاں مہمانوں کا ایک بڑا مجمع شب و روز رہتا تھا، خصوصاً ماہ مبارک میں ان کی تعداد بلا مبالغہ ہزاروں تک پہنچ جاتی تھی، اتنے بڑے ہجوم میں کسی نووارد کا خدام کی نظر سے چوک جانا کچھ بھی بعید نہیں تھا، لیکن حضرتؒ کو اگر معلوم ہوجاتا کہ کوئی نووارد آپ کے دستر خوان سے محروم رہا ہے تو آپ پر شدید تاثر ہوتا۔

چنانچہ اسی طرح کی کسی شکایت کا حضرتؒ کو علم ہوا تو سنتے ہی آپ پر رقت طاری ہو گئی، سارا دن روتے رہے اور بار بار فرماتے کہ کل قیامت کے دن اگر یہ پوچھ لیا جائے کہ تمہارے یہاں مہمان رات کو بھوکا سویا تو خدا کو اس کا کیا جواب دونگا۔" (روایت ڈاکٹر اسماعیل صاحب)

حضرتؒ کا قیام مدینہ منورہ میں تھا، ایک صاحب جو ہندوستانی ہونے کے باوجود متعرب بنے ہوئے عربی چوغہ اور عقال پہنے پھرا کرتے تھے کھانے کے بعد حضرتؒ سے ملے، تو حضرتؒ نے ان سے دریافت فرمایا کہ آپ نے کھانا کھالیا؟ بولے کسی نے مجھے دیا ہی نہیں۔"

حضرتؒ نے فوراً خدام کو، جو صاحب کھانا کھلانے پر معمور تھے، طلب فرمایا، اور سخت لہجہ میں اس پر باز پرس فرمائی، جو صاحب کھانا کھلا رہے تھے، انھوں نے معذرت کی کہ میں تو ان کی وضع قطع سے یہ سمجھا تھا کہ یہ یہاں کے مقامی ہیں، مہمان نہیں اور میں ان کو ذاتی طور پر جانتا نہیں تھا، اور جب مہمانوں کو دستر خوان پر بٹھایا جارہا تھا، یہ خود بیٹھے نہیں"

یہ معذرت سن کر حضرت نور اللہ مرقدہ کا غصہ فرو ہوا، اور ان صاحب کو کھانا کھلانے کا حکم فرمایا۔ (روایت مولوی محمد یحییٰ صاحب مدنی)

حضرت شیخ کے دستر خوان کی وسعت اور مہمانوں کے بے پناہ ہجوم سے زمانہ قریب میں حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنیؒ حضرت نظام الدین اولیاء اور شیخ غلام علی مجددی دہلویؒ کے دستر خوان کی یاد تازہ ہوتی تھی، حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی زید مجدہم نے حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے وصال پر دار العلوم ندوۃ العلماء کی مسجد میں تعزیتی جلسہ سے خطاب کرتے ہوئے بالکل صحیح فرمایا۔

"وہ اپنے زمانے کے "نظام الدین اولیاء تھے۔ اور پھر انہوں نے کہا کہ کس طرح سے کہوں کہ وہ کس پائے کے تھے، عالم اسلام میں اس جامعیت، قوت باطنی، اس استقامت، اس شفقت، اس محبت اور اس پائے کا آدمی میری نگاہوں نے تو کم سے کم نہیں دیکھا (خدام الدین کا خاص نمبر بیاد حضرت شیخ ۱۴ نومبر سن ۱۹۸۲ء ص ۱۴۷)

## سخاوت و فیاضی

ایک فقیر بوریا نشین کے تذکرہ میں سخاوت و فیاضی، کا عنوان بظاہر عجیب سا معلوم ہوگا، لیکن حضرت شیخ نے اس کی جو مثالیں قائم کی ہیں ان کی نظیر بڑے بڑے امراء کے یہاں بھی کمیاب ہے، مولانا ابوالحسن علی ندوی زید مجدھم کہتے ہیں،

"اس عالی ہمتی کا کرشمہ ہے کہ اپنے خاص عزیزوں کی ضروریات کی تکمیل کے لئے بے تکلف قرض لے لیتے تھے، مولانا محمد یوسف صاحب" کے اس حج کے موقع پر جو حضرت مولانا محمد الیاس صاحب کی وفات کے بعد مع اہل و عیال و اعزہ ہونے والا تھا، چالیس ہزار کی رقم قرض لے کر مہیا فرما دی، اس کا نتیجہ ہے کہ کبھی کبھی ساٹھ ہزار تک قرض کی تعداد پہنچ گئی لیکن اللہ تعالیٰ برابر اس بار کو ہلکا کرتا رہا ہے۔ اور غیب سے سامان پیدا فرماتا رہتا ہے۔ حضرت شیخ کا یہ معاملہ صرف مولانا محمد یوسف صاحب جیسے قریب ترین عزیز و محبوب بھائی کے ساتھ ہی نہ تھا، ان کی عالی حوصلگی اور بلند نظری دوسرے نیاز مندوں کے ساتھ بھی تھی، میرے بیرونی اسفار، خاص طور پر حجاز کے سفر کے بارے میں بعض اوقات رکاوٹیں پیش آئیں، ایک مرتبہ ایک ایسا ہی قصہ پیش آیا، حضرت شیخ نے حجاز سے لکھا کہ،

"میں پیش کش تو کر ہی دوں کہ آپ کے ارادہ کے لئے کسی امیر الامراء یا ملک الملوک کی دعوت شرط نہ ہو، تو ایک دو مہینے کے لئے ایک فقیر دعوت پیش کرتا ہے، اگر قبول ہو جائے تو زہے نصیب، اور یہ آپ کو خوب معلوم ہوگا، انشاء اللہ رسوم اور ظاہر داری سے کم از کم میں اپنے آپ کو بالاتر سمجھتا ہوں۔" (سوانح حضرت شیخ ص ۱۹۵)

حضرت شیخ کی سخاوت و فیاضی کا مختصر سا خاکہ جناب صوفی محمد اقبال صاحب دامت برکاتہم نے اپنے رسالہ حضرت شیخ کا اتباع سنت و عشق رسول ﷺ میں پیش کیا ہے وہ لکھتے ہیں۔

احقر نے اپنے آقا و مرشد حضرت اقدس دام مجدہم کا وہ زمانہ پایا کہ جس میں فتوحات کا زور بھی رہا اور تجارتی کتب خانہ بھی چل رہا تھا اور مدینہ منورہ کے قیام میں اب سے تقریباً تین سال قبل تک جب کہ احقر دائمی مریض نہیں ہو گیا اور حساب رکھنے اور تقسیم کی خدمت کے قابل تھا، تو حضرت بلال رضی اللہ تعالیٰ والی خدمت اکثر احقر کے سپرد تھی، اور حدیث پاک اوپر والا ارشاد حضرت اقدس" نے بندہ کے سامنے کئی بار دہرایا بلال خوب خرچ کرو، اور عرش والے کی طرف سے کمی کا اندیشہ مت کرو۔

اسی وجہ سے بندہ کو اس کا علم تھا، کہ حضرت" پر آج تک باوجود فتوحات کے زکوٰۃ فرض نہیں ہوئی ہوگی۔ چنانچہ چند ہی روز ہوئے بندہ نے تصریحاً حضرت نور اللہ مرقدہ سے پوچھ لیا کہ حضرت" پر کیا پہلے بھی کبھی زکوٰۃ فرض ہوئی۔

تو حضرت نے نہایت ہی مسرت کے ساتھ ارشاد فرمایا۔

الحمدللہ کہ پہلے بھی کبھی نہیں ہوئی۔

حضرت" کی ذاتی تنگی معیشت کا حال تو پہلے ابواب میں گزر چکا، اس کے ساتھ سستے زمانے میں ایک دفعہ بیالیس ہزار کا حضرت نور اللہ مرقدہ کا مقروض ہونا تو میرے علم میں آچکا تھا۔ اور خدا جانے اور کتنا قرض ہوتا رہا ہوگا، جو کہ بندہ کے علم میں نہیں آیا، اور گذشتہ سال تو حضرت والا دو لاکھ سے زیادہ کے مقروض ہو گئے تھے، کیونکہ افریقہ، لندن، ری یونین وغیرہ کے سفر میں اپنے اور اپنے ذاتی خدام کے اخراجات خود برداشت کئے اور مدعوین کے ٹکٹوں کی پیش کش کو قبول نہیں فرمایا۔

الحمدللہ ثم الحمدللہ اب بھی یہ علم میں آیا کہ اس وقت (۲۰ جمادی الاولیٰ سن ۱۴۰۲ھ) حضرت اقدس پر کسی قسم کا قرض نہیں رہا ہے۔ اور یہ سب کچھ حضرت" کے جود و سخا کی برکت سے ہے، جس کی تفصیل تو بہت طویل ہے، مگر یہاں اختصاراً، چند واقعات کی طرف اشارہ کرتا ہوں، اس کا بندہ کے علاوہ حضرت" کے بعض متعلقہ خدام کو بھی علم ہے۔

۱۔ بہت کچھ واقعات کے ذیل میں حضرتؒ کے ذاتی روزنامچے میں درج ہے، مثلاً آپ کی زندگی کے ابتدائی دور میں اپنی جدی جائیداد جو اس وقت سستے زمانے میں تقریباً چھتر ہزار مالیت کی تھی (جو آج کل اتنے ہی لاکھوں کی ہوگی) اس کی دیکھ بھال سے یکسو رہنے کی خاطر اس کو بھی چھوڑ ہی دیا، تاکہ اس کی دیکھ بھال کی وجہ سے حدیث پاک کے مشغلے کا ایک دن کا بھی حرج نہ ہو،

۲۔ ایک دفعہ حضرتؒ نے ایک محبوب خادم دین کو حج کی ترغیب دی، تو انہوں نے جب مالی وسعت نہ ہونے کا عذر کیا، تو حضرتؒ نے بلا تکلف فرما دیا، یہ کون سی بات ہے اور فرمایا۔

تو مشق ناز کر خون دو عالم میری گردن پہ

چنانچہ وہ حضرتؒ ہی کے عطایا سے بمعہ اہل و عیال حج کر کے آئے اور اس کے بعد تو ان پہ وہاں کی حاضری کا ایسا دروازہ کھلا کہ سال میں کئی کئی دفعہ تشریف لے جاتے ہیں۔

رمضان میں جود و سخا کی جو کیفیت احادیث بالا میں آئی ہے، حضرتؒ کے رمضان میں اس کا منظر دیکھنے والے کثرت سے موجود ہیں، خصوصاً بعد ظہر جب کہ سینکڑوں ذاکرین ذکر جہری میں مشغول ہوتے تھے، اور دوسرے حضرات قرآن پاک کی تلاوت اور تسبیح و تحمید میں مشغول ہوتے، جو کہ آپ ﷺ کے ارشادات کے اعتبار سے عین انوارات اور رحمتوں کا وقت ہوتا ہے، حضرت والا بھی اس وقت اپنے معتکف میں قرآن پاک کی تلاوت میں مشغول ہوتے، اسی اثناء میں حضرت والا ایک ایک کو یاد فرما کر، لیکن بالکل تنہائی میں، حدیث پاک ﷺ کے ارشاد کے مطابق کہ بائیں ہاتھ کو خبر نہ ہو کہ داہنے نے کیا خرچ کیا، چپکے سے مرحمت کرتے رہتے۔ پورے ماہ مبارک میں اسی طرح سے بہت ہی انبساط اور مسرت و خوشی کے ساتھ حضرت والا کا یہ فیض (مادی و روحانی) جاری و ساری رہتا۔

تیرا فیض کہاں عام نہیں ساقی

رمضان المبارک سن ۱۳۹۹ھ سہارنپور، کے پہلے ہفتے میں حضرت نور اللہ مرقدہ کے پاس ایک روز ایک لاکھ روپے کی رقم آئی، حضرتؒ نے تین دن میں ساری رقم مساجد و مدارس وغیرہ میں عطیہ فرما دی، غالباً مولانا نصیر الدین صاحب مرحوم کو حضرتؒ کی ایک کتاب کی طباعت کے لئے کچھ رقم درکار تھی، انہوں نے تیسرے دن آکر رقم کا مطالبہ کیا حضرتؒ نے مسکرا کر فرمایا، کہ ابھی تو ہمارے پاس کچھ بھی نہیں ہے، کہیں سے کچھ آئے گا تب دیں گے۔ (بہ روایت مولانا یوسف متالا صاب جو حضرت کی معذوری کی وجہ سے رقم کی آمد اور خرچ میں واسطہ تھے)

سستے زمانے میں ایک دفعہ جب کہ مہمانوں کے اخراجات کے منتظم نے حضرت کو بتایا کہ چالیس ہزار خرچ ہو گئے جس میں مہمانوں کا خرچ اور عطایا سب شامل ہیں، اس قدر خرچ پر حضرت سے کسی نے تعجب کا اظہار کیا، تو حضرت اقدس نے فرمایا کہ

"اگر ذاکرین کے اس مجمع میں سے کسی کے منہ سے ایک دفعہ بھی اخلاص سے اللہ کا پاک نام نکل گیا ہوگا تو میرا سارا خرچ وصول ہو گیا"

اس کے بعد گرانی کے دور میں صرف ایک رمضان شریف میں پونے دو لاکھ سے کچھ اوپر خرچ ہوا، حدیث بالا میں بیس ہزار روپے تقسیم فرمانے کا ذکر آیا ہے۔ الحمدللہ یہاں بھی حضرت نور اللہ مرقدہ کے ایک شاگرد رشید جو کہ پاکستان کے ایک مدرسہ میں ملازم ہیں، مدینہ منورہ کے ایک رمضان میں ان کو حضرتؒ نے بیس ہزار کا یکمشت خفیہ طور پر عطیہ دیا۔ وہ چونکہ احقر کے دوست ہیں وہ رعب کی وجہ سے حضرتؒ کے سامنے تو عذر کر نہیں سکے۔ لیکن میرے پاس گھبرائے ہوئے آئے کہ آج حضرتؒ نے مجھے بہت سے روپے دیئے ہیں کیا کروں؟ کہ وہاں بات کرتے بھی ڈر لگتا ہے۔

میں نے ان سے کہا کہ حضرت نور اللہ مرقدہ کا عطیہ ہے، اس میں ڈر کی کونسی بات ہے۔

انہوں نے کہا صوفی جی بہت ہی زیادہ ہے

میں نے پوچھا، کتنے ہیں؟

انہوں نے کہا بیس ہزار۔

میں نے جواب دیا کہ یہ تو آپ کو معلوم ہے اور مجھے بھی پتہ ہے کہ اس شخص نے دیئے ہیں جو ایک پیسہ بھی بلا ضرورت خرچ کرنے والا نہیں ان کے دل میں جو آتا ہے، انشاء اللہ، اللہ ہی کی طرف سے آتا ہے، لہذا اطمینان رکھو، یہاں ایک لطیفہ بھی ہے کہ حضرت اقدس خرچ کرنے میں اپنی احتیاط کو بخل سے تعبیر فرمایا کرتے تھے فرمایا کرتے کہ بخیل کے تین درجے ہیں، ادنیٰ یہ ہے کہ وہ کسی دوسرے پر کوئی پیسہ خرچ نہ کرے، دوسرا درجہ اس سے اوپر ہے کہ اپنے پر بھی خرچ نہ کرے، تیسرا درجہ اور سب سے اعلیٰ یہ ہے کہ اگر کوئی دوسرا اس پر خرچ کرے تو وہ بھی اس کو پسند نہ ہو، اور میں تیسرے درجے میں بخیل ہوں،

پھر انہوں نے بتایا کہ مجھ سے مدرسہ کی ایک بڑی امانت ضائع ہو گئی ہے، جس کا میرے علاوہ کسی کو علم نہیں تھا، میں نے کہا بس خود ہی سمجھ لو بھائی، ایک مرتبہ حضرت اقدس کے پاس رقم آئی تو حرم شریف میں بیٹھے ہوئے تھے جب کہ بندہ بھی قریب بیٹھا ہوا تھا، پانچ ہزار ریال بندہ کو عنایت فرما دیئے، اس وقت بندہ بعض اسفار میں اخراجات کی وجہ سے کچھ مقروض تھا، مگر اللہ کے فضل سے اس قرض کا کسی کو بھی علم نہیں تھا، کیونکہ اس زمانے میں میرے پاس بہت سے حضرات کی امانتیں رہتی تھیں جن میں سے خرچ کرنے کی مجھے اجازت امانت رکھنے والوں کی طرف سے ہوتی تھی، اس کے علاوہ کئی دفعہ بندے کو بڑی بڑی رقمیں مرحمت فرمائیں۔

اسی طرح اپنے دوسرے خدام کو بھی مرحمت فرمائیں اور دوسرے لوگوں کو اپنا نام ظاہر کئے بغیر دلوائیں جس کا کچھ حال اپنے رسالہ "عبرت آموز واقعات" میں لکھ چکا ہوں۔

گذشتہ چند سالوں میں کتب دینیہ کی اشاعت کے سلسلہ میں لاکھوں روپے خرچ فرمائے، اکابر کی بعض کتب خود طبع کرائیں، اور کچھ حضرت کے بعض خدام و اعزاء جو خدمات دینیہ میں بلا تنخواہ یا قلیل تنخواہوں پر کام کرتے ہیں، انہوں نے جب چھپوانے کا ارادہ کیا، یا حضرت اقدس نے ان کو چھپوانے کا مشورہ دیا، تو حضرت اقدس نے اس میں ان کی مالی امداد فرمائی اسی طرح بعض عزیزوں کے ضرورت کے درجہ کے رہائشی مکانات کے لئے بھی حضرت اقدس نے اعانت فرما کر صلہ رحمی کی فضیلت حاصل کی، جس کی قرآن و حدیث میں بہت تاکید آئی ہے۔ تقریباً ایک سال سے زائد ہوا کہ اپنے ایک خادم کو چھیاسی ہزار ریال (یعنی ڈھائی لاکھ پاکستانی روپے) قرض لے کر مدینہ منورہ میں زمین کا ٹکڑا خرید فرما کر عطا فرما دیا،

اس میں سخاوت کے علاوہ ایک دوسری سنت پر بھی عمل ہو گیا، کہ حضور پاک ﷺ نے مدینہ منورہ تشریف آوری کے موقعہ پر مسجد شریف اور اپنے حجرات مبارکہ کے لئے زمین خرید فرمائی تھی۔

اس وقت اپنی ذات کے لئے ایک انچ زمین کا ٹکڑا اس عالم ربانی کی ملکیت نہیں ہے۔

پانگ نہ کر ناصح ناداں مجھے اتنا
یا لا کے دکھا دے مجھے دہن ایسا کمر ایسی

## اصابت رائے

فیاض ازلی نے حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کو عقل و فہم، ذہانت و ذکاوت، اصابت رائے، اور معاملہ فہمی کا خاص جوہر عطا فرمایا تھا اور یہ ایسا امتیازی وصف تھا، کہ بڑے چھوٹے بھی ان کے معترف تھے، اور آپ کی رائے اور مشورے کی اکابر کے یہاں بڑی وقعت تھی، مظاہر علوم سہارنپور کے انتظامی معاملات میں ان کے واقعات روز مرہ پیش آتے تھے۔

ایک دفعہ حضرت اقدس، مولانا خلیل احمد سہارنپوریؒ کے زمانہ میں حضرت سہارنپوری قدس سرہ نے ایک طالب علم کا اخراج تجویز فرمایا، حضرت شیخ فرماتے ہیں۔

"میں نے مخالفت کی اور عرض کیا کہ ان کے اندر یہ اندیشہ ہے، حضرت ناظم صاحبؒ نے ان کی تردید فرما دی کہ نہیں حضرت کوئی اندیشہ نہیں، حضرت نے اخراج فرما دیا، معاً وہی اندیشہ سامنے آگیا، حضرت قدس سرہ کو بڑا فکر ہوا، حضرت ناظم صاحب کو بھی ندامت ہوئی میرے حضرت قدس سرہ نے فرمایا کہ "ہمارے قلندر نے تو پہلے ہی مخالفت کی تھی ہم نے ہی نہ مانا" میں نے عرض کیا، حضرت فکر نہ فرمائیں، دعا و توجہ فرمائیں، انشاء اللہ یہ اندیشہ جاتا رہے گا وہ اسی طرح فوراً دور ہو گیا۔" (آپ بیتی نمبر ۳، ص ۱۷)

بانی و امیران تبلیغی جماعت مولانا محمد الیاسؒ، مولانا محمد یوسفؒ، مولانا انعام الحسنؒ اور جماعت کی دینی جد و جہد

سن ۱۹۵۲ء میں مدرسہ کے کچھ طلبہ نے اخبار مدینہ بجنور کے ایڈیٹر برنی صاحب کو حضرت شیخ کے بارے میں غلط سلط شکایات پر مشتمل خطوط لکھے، جن کی بناء پر برنی صاحب نے اس پر مضمون لکھ دیا، اس کی پوری تفصیل حضرتؒ نے آپ بیتی میں بیان فرمائی ہے جب شکایات تحقیقات سے غلط ثابت ہوئیں تو حضرت مولانا عبداللطیفؒ (جو اس وقت مظاہر علوم کے ناظم تھے) اور حضرت مولانا کامل پوری (جو اس وقت صدر مدرس تھے) اور دیگر اکابر مدرسین کی رائے ہوئی کہ ان طلبہ کو مدرسہ سے خارج کر دیا جائے۔ حضرت شیخ فرماتے ہیں۔

"تین دن تک ان حضرات کا ان کے اخراج پر اصرار تھا اور یہ ناکارہ شدت سے مخالفت کر رہا تھا حضرت ناظم صاحب اور مولانا عبدالرحمنؒ نے یہ کہکر میری مخالفت ونظر انداز کر دیا کہ چونکہ اس میں ان کی ذات کا معاملہ ہے، اس لئے ان کی رائے اس میں معتبر نہیں، ان میں ایک صاحب ایسے تھے، جن کے بڑوں سے حضرت ناظم صاحب کے بڑے تعلقات تھے، اور ایک صاحب وہ تھے جن کی وجہ سے حضرت مولانا عبدالرحمن صاحبؒ کو دقت اٹھانا پڑتی، اس لئے بار بار عرض کرتا رہا کہ حضرت میں اپنی وجہ سے عرض نہیں کر رہا، آپ حضرات کی وجہ سے عرض کر رہا ہوں کہ آپ حضرات کو بڑی دقت اٹھانا پڑے گی، چنانچہ ایسا ہی ہوا، اخراج کے دوسرے ہی دن ناظم صاحب کی خدمت میں وہ صاحب آئے جن کے متعلق میں نے کہا تھا اور ناظم صاحب نور اللہ مرقدہ نے بہت صفائی سے بلا جھجک ان سے کہہ دیا کہ شیخ الحدیث صاحب سے اس سلسلہ میں بات کر لیجئے وہ صاحب میرے پاس آئے، میں ان کی صورت دیکھ کر ہی سمجھ گیا، اور سچ یہ ہے کہ اللہ مجھے معاف کرے کہ اس وقت ناظم صاحب پر بڑا غصہ آیا، مگر چونکہ یہ روز مرہ کا قصہ ہو گیا تھا کہ حضرت ناظم صاحبؒ جھگڑوں میں اس سیاہ کار کو آگے کر دیا کرتے تھے یہی وہ چیز تھی جس کی وجہ سے حضرت ناظم صاحبؒ نے حضرت مدنی قدس سرہ کے سامنے یہ الفاظ کہے تھے کہ اگر یہ نہ ہوں تو مجھے بڑی دقت ہو، یہ بالکل صحیح کہا تھا، بہت سے مواقع پر اس کی نوبت آچکی تھی، کہ میری رائے کے خلاف کوئی بات اکابر مدرسہ نے تجویز کر دی اور میں سختی کرتا رہا کہ فلاں مشکل پیش آئے گی اور جب مشکل پیش آتی تو یہ سب حضرات اس سیاہ کار کے سر تھوپ دیتے اسی وجہ سے مولانا عبداللطیف صاحب قدس سرہ ناظم مدرسہ کا اس سیاہ کار کے متعلق مشہور تھا، اور پچاسیوں دفعہ کہا ہوگا کہ "اس کی بات بے سمجھے مان لیا کرو چھ مہینے پہلے کی کہتا ہے" (آپ بیتی نمبر ۲ ص ۱۳۲)

حضرت مولانا مفتی کفایت اللہ صاحبؒ بھی (جو فہم و تدبر اصابت رائے اور معاملہ فہمی میں خاص امتیازی شان رکھتے تھے) حضرت شیخ کی رائے کو بہت اہمیت دیتے تھے، حضرت شیخ فرماتے ہیں،

"حضرت مفتی صاحبؒ کے یہاں اس سیاہ کار کی بات کی بہت وقعت تھی، اس لئے بیسیوں نہیں بلکہ سینکڑوں مرتبہ دار العلوم دیوبند کی شوریٰ کی ممبری میں جمعیۃ کے مشوروں میں وقف بل کے مسئلے میں اس کی نوبت آئی، کہ جب میری رائے مفتی صاحبؒ کے خلاف ہوئی یا تو انہوں نے میری رائے خوشی سے قبول فرمائی یا بڑی فراخدلی سے یہ لکھ دیتے، کہ بعض مخلص اہل علم کی رائے یہ ہے، وقف بل کے مسودے میں بھی یہ لفظ میری رائے کے ساتھ بغیر نام کے چھپا ہوا ہے" (آپ بیتی نمبر ص ۱۷۰)

اسی طرح شیخ الاسلام حضرت مولانا سید حسین احمد مدنی قدس سرہ کے یہاں بھی حضرت شیخ کی رائے نہایت وقیع اور فیصلہ کن ہوتی تھی، اس سلسلہ کا ایک دلچسپ قصہ حضرتؒ نے آپ بیتی میں بیان فرمایا ہے، مظاہر علوم سہارنپور کے سالانہ جلسہ پر حضرت شیخ الاسلام قدس سرہ کی تشریف آوری بڑے اہتمام سے ہوا کرتی، لیکن ایک بار خلاف معمول تشریف نہ لائے، دیوبند ہی میں مقیم رہے، جلسہ کی شام کو بعض خصوصی مہمانوں سے ملاقات کے لئے تشریف لائے، حضرت شیخ فرماتے ہیں۔

"میں نے عرض کیا کہ حضرت! آج تو بڑا انتظار کرایا خیر تو ہے، حضرت نے فرمایا کہ تم نے بلایا ہی نہیں میں نے عرض کیا کہ حضرت! مدرسہ سے تو مطبوعہ اشتہار اور خط دونوں گئے تھے، حضرت نے فرمایا کہ وہ تو گئے تھے، مگر اب تک کا معمول ہمیشہ یہ رہا، کہ مدرسہ کے خط کے ساتھ یا علیحدہ مستقل حکمنامہ تمہارا بھی جاتا تھا، اب کے نہیں گیا میں نے سمجھا کہ میری آمد تمہارے نزدیک مناسب نہیں" (آپ بیتی نمبر ۳ ص ۹۲)

حضرت مولانا حفظ الرحمن سیوہارویؒ (سابق ناظم اعلی جمعیۃ علمائے ہند) کے بارے میں حضرت شیخ فرماتے ہیں۔

"جب یہ ناکارہ دار العلوم دیوبند کا ممبر شوریٰ تھا ایک صاحب نے ضروریات زمانہ سے متاثر ہو کر بہت زور و شور سے دار العلوم کے نصاب میں ہندی داخل کرانے کی تحریک کی میں نے نہایت شدت سے مخالفت کی، میں نے کہا، کہ انگریزی اور ہندی کے تئے گاؤں در گاؤں اسکول کھلے ہوئے ہیں، یہ لاکھوں میں دو چار بچے عربی پڑھنے کے لئے آہی گئے ہیں تم ان کو بھی اسی میں دھکیل رہے ہو، مولانا حفظ الرحمن صاحب بھی اس وقت حیات تھے، اللہ تعالیٰ انکی مغفرت فرمائے، اور بلند درجات عطا فرمائے، میری تائید میں بہت زور دار تقریر انھوں نے فرمائی، اور کہا کہ سب کو معلوم ہے کہ میں ہندی کا کتنا حامی ہوں، مگر میں دار العلوم کی چار دیواری میں شیخ الحدیث صاحب کے ساتھ ہوں، یقیناً اس کو اسلاف کے طرز پر جتنا بھی زیادہ سے زیادہ ممکن ہو رکھنا چاہئے اصل محرک صاحب نے ضرورت زمانہ پر زور دیا مولانا مرحوم نے میری وکالت کرتے ہوئے کہا کہ ان مدارس کی ابتداء میں انگریزی کی ضرورت اس سے زیادہ سخت تھی، جتنی آج کل ہندی کی بتلائی جاتی ہے۔ اور میں خود بھی اس کا ہم خیال ہوں مگر دار العلوم کی حدود میں شیخ الحدیث صاحب کے ساتھ ساتھ ہوں مجھ غریب کی آواز میں اتنا زور نہ ہوتا، مگر مولانا حفظ الرحمن صاحب کے جوش و خروش کو دیکھنے والے اب تک بھی خوب ہیں میں نے پہلے کسی جگہ پر لکھوایا ہے کہ مفتی کفایت اللہ صاحب باوجود اپنے سیاسی زوروں کے اس ناکارہ کی رائے کو اپنی رائے کے خلاف قبول فرماتے تھے، اور جہاں کہیں ان کی رائے خلاف ہوتی، وہاں بھی وہ اس سیاہ کار کی رائے کو بغیر نام کے ذکر ضرور کر دیتے تھے، دار العلوم کے مسائل میں مولانا حفظ الرحمن صاحب کا بھی یہی معمول رہا، کہ وہ بسا اوقات اپنے سیاسی رجحان کی مخالفت کے باوجود دار العلوم کے مسائل میں اس سیاہ کار کو بہت اہمیت دیتے تھے، (آپ بیتی نمبر ۳ ص ۴۷)

## احترام اکابر

اللہ تعالیٰ اور ان کے محبوب ﷺ سے بے پناہ عشق و محبت کے ساتھ ساتھ اہل اللہ کی قدر و عظمت ان سے عقیدت و محبت اور ان کا اکرام و احترام حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے رگ و ریشہ میں سرایت کئے ہوئے تھا، کیونکہ محبوب کی نسبت بھی محبوب ہوتی ہے، اہل اللہ کو حق تعالیٰ شانہ سے تعلق ولایت کی نسبت حاصل ہے۔ (آیت کریمہ الاان اولیاء اللہ اور حدیث نبوی ﷺ من عادی لی ولیا اس نسبت کی دلیل ہے) اس لئے ان سے محبت و عقیدت درحقیقت محبت الٰہی کا ثمرہ ہے، اسی طرح دین کے تمام خدام آنحضرت ﷺ کے خدام میں شامل ہیں اور ان کو آنحضرت ﷺ سے تعلق و نسبت ہے، ان سے الفت و تعلق، حب نبوی ﷺ کا ثمرہ ہے، حضرات صحابہ و تابعین ہوں یا ائمہ فقہاء یا حضرات صوفیاء و مشائخ حضرت شیخ ان تمام حضرات کا علی حسب المراتب غایت درجہ اکرام و احترام فرماتے، اور نہایت محبت و عظمت سے ان کا ذکر خیر فرماتے، ان کے اسماء گرامی کے ساتھ رضی اللہ عنہ، رحمہ اللہ تعالیٰ، نور اللہ مرقدہ، اعلی اللہ درجتہ، اور دیگر دعائیہ کلمات فرماتے۔

حضرات صحابہ کرام رضوان اللہ اجمعین کے کمالات و احسانات کا ذکر کرتے اور مسلمانوں کے دل میں ان کی محبت و عظمت کا نقش جمانے کے لئے آپ نے "حکایات صحابہ" تالیف فرمائی، بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بعض خطاؤں کا جو صدور ہوا، حضرت شیخ علیہ الرحمۃ کے نزدیک وہ بھی حق تعالیٰ شانہ کی تکوینی حکمت تھی، اور ان کے سیئات بھی مبدل بہ حسنات ہیں "رسالہ شریعت و طریقت کا تلازم" میں فرماتے ہیں،

"بعض صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے بعض بڑی خطائیں سرزد ہو جانے پر کبھی بھی کوئی خلجان طبیعت میں نہیں آیا۔ جبکہ مشائخ عظام سے ایسی خطاؤں کا صدور بعید تر ہے۔ اور کوئی بڑے سے بڑا شیخ بھی ادنیٰ سے ادنیٰ صحابی کے برابر نہیں ہو سکتا، تو ان کی معاصی کی روایات پر اللہ کے فضل سے مجھے کبھی کوئی اشکال نہیں ہوا، اکابر کی جوتیوں اور احادیث کی برکت سے ان کے متعلق ہمیشہ یہی ذہن میں رہا کہ یہ افعال ان حضرات سے تکمیل کے لئے تکوینی طور سے کرائے گئے،

تو مشق ناز کر خون دو عالم میری گردن پر

ان انفاس قدسیہ نے اپنے آپ کو پیش کیا کہ آپ اپنی شریعت مطہرہ کی تکمیل کیجئے ہم اس کے لئے سنگسار ہونے کو تیار ہیں، ہاتھ کٹانے کو تیار ہیں کوڑے کھانے کو تیار ہیں، یہی میرے نزدیک مصداق ہیں، آیت کریمہ کا۔

"بس یہی لوگ ہیں کہ اللہ تعالیٰ ان کے گناہوں کو نیکیوں سے بدل دے گا"

## حضرت جی حضرت مولانا یوسف صاحب رحمہ اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا

"اگر ایک شخص ایسے مکان میں ہو، جس میں سو شیشے لگے ہوئے ہوں اور اس میں ایک چڑیا اڑ رہی ہو تو وہ بلاشبہ ہر جگہ اڑتی ہوئی نظر آئے گی۔ لیکن ان ایک اصل چڑیا کے سوا سب کے سب اس کے ظل و عکس اور شیشوں میں اتری ہوئی اس کی تصویریں ہیں، جو شخص ایک اصل چڑیا کو پکڑ لے گا، سب کی سب اس کے ہاتھ میں آجاویں گی اور جو اسے چھوڑ کر دوسروں کو پکڑنے کی کوشش کرے گا، عمر بھر محنت کرے گا کچھ بھی ہاتھ نہ آئے گا، فرمایا اسی طرح اگر کوئی اسی ایک ذات حقیقی کو حاصل کرے گا، تو تمام ضروریات خود بخود اس کے قبضہ میں آجائیں گی۔ اور اسے چھوڑ کر جتنی بھی محنت کرو گے سب رائیگاں اور فضول ہے"

اور یہی مصداق ہیں احادیث مغفرت کے کہ جس میں ہے کہ "بعض خوش نصیبوں کو کہا جائے گا کہ ہر گناہ کے بدلہ میں ایک نیکی دے دو" (شریعت و طریقت کا تلازم)

حضرت صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اجمعین سے جو یہ افعال تکوینی طور پر کرائے گئے، اس کی حکمت کی طرف اشارہ کرتے ہوئے حضرت شیخ رسالہ "اعتدال" میں تحریر فرماتے ہیں۔

"حضرات صحابہ کرام رضی اللہ عنہم سے معاصی بھی صادر ہوئے، اور امور سلطنت و حکومت میں اختلافات اور لڑائیاں بھی ہوئیں، ان میں سے بہت سے امور گو ان حضرات کی شایان شان نہ ہوں، ان کے علو مراتب کے بعض امور خلاف ہوں، لیکن ہمارے لئے وہ امور مشعل ہدایت ہیں، اور جو واقعات بھی پیش آئے وہ امت کے لئے راہ عمل اور عمل کے لئے نمونہ ہیں اور حقیقی بات یہ ہے کہ نبی اکرم ﷺ عملی تعلیم کے لئے مبعوث ہوئے تھے اور یہی ضروریات نبی کی ہوتی ہیں کہ امت کے لئے جو احکام نازل ہوں، وہ ان کو عملی جامہ پہنا کر جاری کر جائے تاکہ بعد میں یہ کہنے کی گنجائش نہ رہے۔ کہ ان پر عمل کیسے ہو سکتا ہے۔

ایسی حالت میں قوانین دو طرح کے ہوتے ہیں۔

ایک وہ جن سے شان نبوت انکار نہ کرتی ہو، ان کا صدور نبی اکرم ﷺ کی ذات اطہر سے ہوا۔

دوسرے وہ احکام جو ایسے امور کے متعلق ہوں جو شان نبوت کے منافی ہیں، جیسے زنا چوری وغیرہ اور اس نوع کے احکام کا بتانا بھی ضروری تھا اور ان کی حدود کا جاری کرنا بھی ایسے ہی سلطنت کے مقابلے اور حکومت کرنے اور حکومت لینے کے ضوابط کی ضرورت بھی تھی، نبی اکرم ﷺ کے زمانہ حیات میں یہ چیز اگر پیش آتی تو جس جانب حضور اکرم ﷺ کا فیصلہ ہو جاتا، وہ قطعی تھا، خلاف کی گنجائش ہی نہ تھی، اس لئے ضرورت تھی کہ حضور اکرم ﷺ کے بعد یہ چیزیں پیش آئیں اور دونوں جانب کے اصول و ضوابط معرض ظہور میں آئیں اس لئے جو چیزیں ایسی تھیں کہ شان نبوت ان کے منافی تھی، صحابہ کرام رضی اللہ عنہم نے اپنے آپ کو ان چیزوں کے اجراء کیلئے پیش کیا ان میں جو امور ایسے تھے جو حضور ﷺ کے زمانہ میں وجود میں آسکتے تھے، جیسے معاصی وہ حضور ﷺ کے زمانہ میں صادر ہوئے جو ایسے تھے کہ حضور ﷺ کے زمانہ میں ان کا پیش آنا مشکل تھا، جیسے کہ سلطنت کے نزاعات وہ بعد میں پیش آئے، ایسی حالت میں ہم لوگوں کو ان سب نزاعات اور اختلافات پر بھی ان حضرات صحابہ کرام رضی اللہ تعالیٰ عنہم اجمعین کا ممنون ہونا ضروری ہے کہ ہمارے لئے یہ حضرات راستہ کھول گئے، اور حکومت کرنے اور حکومت کی جائز مخالفت کرنے کے طریقے بتا گئے۔ (آپ بیتی نمبر ۲ ص ۴۴)

اسی طرح درس حدیث میں حضرات فقہائے امت کے اختلافات ان کے دلائل اور فقہ حنفی کے وجوہ بڑی تفصیل سے بیان فرماتے، لیکن ہر امام کا نام نہایت اجلال و تعظیم کے ساتھ لیتے، رحمہ اللہ یا رضی اللہ عنہ کہتے طلبہ کو بھی ہمیشہ اس کی تلقین و تاکید فرماتے کہ اکابر ائمہ فقہاء کا ادب ملحوظ رکھیں چنانچہ درس حدیث کی ابتداء میں طلبہ کے سامنے اپنے دس اصول (اصول عشرہ) بیان فرماتے جن کی پابندی طلبہ کو سارے سال کرنی ہوتی تھی، ان دس میں سے نواں اصول یہ تھا۔

ائمہ حدیث اور ائمہ فقہ کے ساتھ نہایت ادب اور نہایت احترام ہو اور ان پر اعتراض چاہے قلبی ہی کیوں نہ ہو ہرگز نہ کیا جائے بعض لوگ حنفیت کے زور میں دوسرے ائمہ پر اور بعض بے وقوف ائمہ حدیث پر تنقیدی فقرے کہتے ہیں یہ مجھے بہت ناگوار ہوتا ہے، میں نے قطب الارشاد حضرت گنگوہیؒ کا ایک مقولہ بچپن میں سنا تھا۔ غالباً تذکرۃ الرشید میں یہ قصہ لکھا بھی گیا ہے کہ حضرت قدس سرہ نے حنفیت کی تائید میں کوئی تقریر فرمائی جسے سن کر سب جھوم گئے کسی نے جوش میں کہہ دیا کہ حضرت امام شافعی رضی اللہ عنہ بھی اس تقریر کو سنتے تو رجوع فرما لیتے، تو حضرت قدس سرہ نے فرمایا، توبہ توبہ استغفراللہ حضرت امام ربانی اگر موجود ہوتے تو یہ تقریر ایک شبہ ہوتی، اور حضرت مجتہد صاحب اس کا جواب فرما دیتے اب تو چونکہ ائمہ مجتہدین موجود نہیں ہیں، ان کے اقوال ہمارے سامنے ہیں، ان اقوال میں ہم امام ابو حنیفہؒ کے قول کو اقرب الی القرآن والحدیث پاتے ہیں۔ اس لئے اس کی تائید کرتے ہیں۔ ورنہ مجتہدین میں کوئی موجود ہوتا تو ان کی اتباع کے بغیر چارہ نہ ہوتا او کما قال (آپ بیتی نمبر ۶، ص ۴۳)

اہل اللہ پر اعتراض و نکیر کو حضرتؒ بہت خطرناک سمجھتے تھے۔ "شریعت و طریقت کا تلازم" میں فرماتے ہیں۔

"آخر میں مضمون جو سب سے زیادہ اہم ہے اور خطرناک ہے وہ اکابر علماء ہوں یا محدثین، فقہاء کرام ہوں، یا صوفیائے عظام ان کی شان میں بے ادبی و گستاخی ہے۔

اس مضمون کو حضرت شیخؒ نے تو نو صفحوں میں بیان فرمایا ہے، جو دیکھنے کے لائق ہے اس کے آخر میں فرماتے ہیں۔

"یہ مضمون اعتدال میں بہت تفصیل سے آیا ہے اور بہت اہم ہے اللہ والوں سے محبت رکھنا اکسیر عظیم ہے۔ اور ان سے دشمنی سم قاتل ہے۔ اس مضمون کو میرے رسالہ اعتدال میں بہت اہتمام سے دیکھا جائے، دس بارہ صفحہ میں یہ مضمون ہے اور بہت ضروری ہے، میری ایک نصیحت اپنے دوستوں کو ہمیشہ سے رہتی ہے اور خود بھی اس پر عمل کی ہمیشہ کوشش کرتا ہوں، کہ دین کے شعبے تو بہت ہیں اور سب پر ہر ایک کو عمل کرنا بہت مشکل ہے۔

محدث ہونا، فقیہ ہونا، مجاہد ہونا، صاحب تقوی ہونا، صاحب ورع ہونا، نوافل کی کثرت کرنا، وغیرہ وغیرہ لیکن ان میں سے کاملین کے ساتھ اگر کوئی شخص محبت پیدا کر لے تو المرء مع احب کے قاعدے سے انشاء اللہ سارے ہی دین کے اجزاء سے حصہ وافر ملے گا" (شریعت و طریقت کا تلازم صفحہ ۱۶۳)

ہندوستان کے علمی سلسلہ کے مورث اعلی حضرت اقدس شاہ ولی اللہ محدث دہلوی قدس سرہ ہیں حضرت شیخؒ ان کو "مسند الہند" فرمایا کرتے تھے، آپ بیتی میں فرماتے ہیں۔

"اس ناکارہ زکریا کا معمول ایک عرصہ سے یہ ہے کہ حضرت قطب الارشاد حکیم الاسلام حضرت اقدس شاہ ولی اللہ صاحب نور اللہ مرقدہ اعلی اللہ مراتبہ کو مسند ہند کہا کرتا ہوں اور لکھا کرتا ہوں" (آپ بیتی نمبر ۵ ص ۱۴۵)

حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی نور اللہ مرقدہ کے بارے میں فرماتے ہیں۔

"اس سیاہ کار کا دستور یہ بھی رہا کہ حضرت حکیم الامت کی مجلس میں بہت کم جانا ہوتا، اور حضرت کے یہاں کی حاضری کا وقت بھی متعین طور پر ظہر سے عصر تک تھا، اس لئے یہ ناکارہ اس کا اہتمام رکھتا تھا کہ حضرت کی مجلس میں بے وضو کبھی نہ بیٹھے، اللہ نے اس کی توفیق عطا فرمائی" (آپ بیتی نمبر ۴ ص ۸۱)

حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی اور حضرت قطب العالم مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوری نور اللہ مرقدہ کا تذکرہ کرتے ہوئے حضرت اکثر آبدیدہ ہو جاتے تھے اور ان حضرات کے واقعات بڑی عظمت و محبت کے ساتھ بیان فرمایا کرتے تھے، آپ بیتی میں حضرت مدنی قدس سرہ کا تذکرہ کرتے ہوئے ایک جگہ فرماتے ہیں۔

"اتنے واقعات اس وقت ذہن میں آئے کہ اوجز کی چھ جلدیں حضرت مدنی اور حضرت رائے پوری کے حالات کی آسکتی ہیں" (آپ بیتی نمبر ۴ ص ۹۷)

محبوبیت و مقبولیت

مقبولان الٰہی کے قلوب صافیہ میں کسی شخص کی محبت کا پیدا ہو جانا حب الٰہی کا ثمرہ ہے۔ حدیث مبارک میں ارشاد ہے۔

جب اللہ تعالیٰ کسی بندے سے محبت فرماتے ہیں تو جبرئیل علیہ السلام کو بلا کر فرماتے ہیں کہ فلاں بندے سے محبت رکھتا ہوں، تم بھی اس سے محبت رکھو۔ پس جبرئیل علیہ السلام اس سے محبت کرنے لگتے ہیں۔ پھر آسمان میں اعلان کرتے ہیں کہ اللہ تعالیٰ فلاں بندے سے محبت کرتے ہیں تم بھی اس سے محبت کرو۔ پس آسمان والے اس سے محبت کرنے لگتے ہیں، پھر اس کی مقبولیت پھیلا دی جاتی ہے۔ (مشکوٰۃ باب الحب فی اللہ)

اس حدیث پاک سے معلوم ہوا کہ مقبولیت و محبوبیت عند اللہ کی ترتیب یہ ہے کہ وہ اوپر سے نیچے کو آتی ہے۔ پہلے وہ شخص عند اللہ مقبول و محبوب ہوتا ہے، پھر ملائکہ مقربین اور کارکنان قضا و قدر کو اس کی محبوبیت کا حکم ہوتا ہے اور اس کے نتیجہ و ثمرہ میں زمین کے مقربین الٰہی کو اس کی محبوبیت و مقبولیت کا القا و الہام ہوتا ہے، اہل ارض کے مقبولین میں سب سے بڑھ کر آنحضرت سید المرسلین و خاتم النبیین ﷺ تھے۔ آپ ﷺ کے قلب اطہر میں جن خوش نصیبوں کی محبوبیت القاء کی گئی اور آپ ﷺ نے زبان وحی ترجمان سے ان کی محبوبیت و مقبولیت کا اظہار و اعلان فرمایا، ان کا مقبول عند اللہ ہونا تو قطعی ہے۔ لیکن زمانہ وحی کے انقطاع کے بعد کسی شخص کی محبوبیت عند اللہ علامت اہل قلوب مقبولان الٰہی کا اس کی محبت پر اجتماع ہے ان اکابر کے دل میں جس شخص کی محبت ہو وہ انشاء اللہ عند اللہ مقبول و محبوب ہے۔

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ پر حق تعالیٰ کے بے شمار انعامات میں سے ایک انعام و احسان یہ تھا کہ آپ بچپن سے جوانی اور جوانی سے پیرانہ سالی تک ساری عمر اکابر اولیاء اللہ کے منظور نظر اور محبوب و مقرب رہے، جو یقیناً حب الٰہی کا ثمرہ ہے۔ حضرت رحمۃ اللہ علیہ نے آپ بیتی نمبر ۴ میں "تحدیث بالنعمۃ" کے زیر عنوان اپنے اکابر کی شفقتوں اور محبتوں کو بڑی تفصیل سے بیان فرمایا ہے۔ اس کی تمہید میں فرماتے ہیں۔

نحمدہ و نصلی علی رسولہ الکریم

جیسا کہ آپ بیتی نمبر ۳ کی ابتداء میں گزر چکا ہے کہ اس کے ہر حصہ میں دو باب تجویز ہیں۔ اس (آپ بیتی نمبر ۴) کے پہلے باب میں تحدیث بالنعمۃ کے طور پر اکابر کی شفقتوں کا مختصر حال، حضرت گنگوہی، حضرت سہارن پوری، حضرت اقدس رائے پوری شاہ عبدالرحیم صاحب، حکیم الامت حضرت تھانوی، حضرت شیخ الاسلام مدنی، حضرت اقدس شاہ عبدالقادر رائے پوری، والد صاحب اور چچا جان نور اللہ مراقدھم کے چند واقعات آگئے ہیں اس لئے کہ ان دونوں کے حالات کے لیئے تو بڑا دفتر چاہئے۔ اس باب میں حضرتؒ نے اکابر کی شفقتوں کے جو واقعات لکھوائے ہیں، انہیں پڑھ کر ایمان تازہ ہو جاتا ہے اور حضرتؒ کے اس ارشاد کی تصدیق ہو جاتی ہے کہ میری قدر جتنی میرے بڑوں نے کی، اتنی چھوٹوں نے نہیں کی۔"

یہ اکابر اس صدی کے اقطاب تھے، جن کے قلوب حضرت شیخ کی محبت و مقبولیت پر مجتمع تھے۔ اور یہ حضرت شیخ کا ایک ایسا امتیاز ہے۔ جو ان کے معاصرین میں سے کسی کو نصیب نہیں ہوا۔ ذالک فضل اللہ یوتیہ من یشاء اور یہ اسی حب الٰہی اور اکابر اہل اللہ کے یہاں حضرت شیخ رحمہ اللہ تعالیٰ کی محبوبیت کا ثمرہ تھا کہ کسی جگہ حضرت شیخ کی تشریف آوری کی خبر سن کر مور و ملخ کی طرح انسانوں کا طوفان امڈ آتا، اور حضرت شیخ کی ایک جھلک دیکھنے کے لئے لوگ بے تاب ہوتے۔ اس طرح ارشاد نبوی ﷺ ثم یوضع لہ القبول کا نقشہ سب کی آنکھوں کے سامنے آجاتا۔

اتباع سنت

حق تعالیٰ شانہ کے یہاں محبوبیت و مقبولیت پیمانہ اتباع سنت ہے۔ جو شخص جس قدر متبع سنت ہوگا اسی قدر حق تعالیٰ شانہ کے یہاں محبوب ہوگا۔ لقولہ تعالیٰ قل ان کنتم تحبون اللہ فاتبعونی یحببکم اللہ (الآیۃ)

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ پر اتباع سنت کا ایسا غلبہ تھا کہ آنحضرت ﷺ کی ہر ہر ادا میں اتباع کا اہتمام فرماتے تھے۔ اعمال میں، اخلاق

میں، عادات میں، معاشرت میں، عفو و درگذر میں، غرضیکہ ایک ایک چیز میں آپ کے یہاں اتباع سنت کا اہتمام تھا۔ اور کوئی عمل و خلق ایسا نہ تھا۔ جو سنت کے سانچے میں ڈھلا ہوا نہ ہو۔ جس طرح ام المومنین حضرت عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے ایک سائل کے جواب میں فرمایا تھا۔

کان خلقہ القرآن "آپ کا خلق قرآن تھا"

اسی طرح بغیر تردد کے کہا جاسکتا ہے کان خلقہ، خلق رسول اللہ ﷺ یعنی حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی پوری زندگی سنت میں ڈھلی ہوئی تھی، اسی کو حضرات صوفیاء کرام "فنافی الرسول" سے تعبیر فرماتے ہیں اور اسی دولت کبریٰ کو "استقامۃ فوق الکرامۃ" کا نام دیا جاتا ہے۔ حضرات صوفیاء کے یہاں تمام مجاہدات و ریاضات کی غایت اخلاص و احسان کے ساتھ اتباع سنت ہے، حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے اتباع سنت کے واقعات و جزئیات ذکر کئے جائیں تو اس کے لئے ایک مستقل تالیف کی ضرورت ہوگی، جناب صوفی محمد اقبال صاحب زید مجدہ نے اپنے رسالہ "حضرت شیخ کا اتباع سنت اور عشق رسول ﷺ" میں احادیث شمائل کے تحت حضرت کے اتباع سنت کے کچھ نمونے ذکر کر دیئے اور حضرت کی آپ بیتی میں متفرق طور پر اس کے واقعات آتے گئے ہیں ان دونوں کتابوں کے مطالعہ سے اندازہ ہوگا کہ حضرت رحمۃ اللہ علیہ اتباع سنت میں کیسے کیسے دقیق پہلوؤں کی بھی رعایت فرماتے تھے۔

## عشق و محبت اور سوز و گداز

مولانا سید ابوالحسن ندوی مدظلہ فرماتے ہیں۔

شیخ کے علم، تصنیفی انہماک، وقار و سکینت اور ضبط و تحمل کے فانوس میں عشق و محبت کا ایک ایسا شعلہ تھا، جو جاننے والوں کی نگاہوں سے مستور نہیں، ان کا خمیر عشق و محبت کے اس جوہر کے ساتھ گوندھا گیا تھا، اور وہ شاید ان کے خمیر کے تمام اجزاء و عناصر سے زیادہ مقدار میں تھا، ان کا حال وہ تھا جو سودا نے اپنے شعر میں بیان کیا ہے،

آدم کا جسم جب کہ عناصر سے مل بنا — کچھ آگ بچ رہی تھی سو عاشق کا دل بنا

عشق و محبت کے اس جوہر کا اندازہ اس وقت ہوتا، اور اس کے شرارے اس وقت نظر آتے، جب عشق الٰہی، ذات رسالت پناہی اور واصلان بارگاہ الٰہی کا تذکرہ ہو۔

راقم سطور نے اپنے پہلے سفر حجاز کے موقعہ پر مدینہ طیبہ سے ایک خط لکھا جس میں مدینہ کے راستہ کی کیفیات، اور بعض نعتیہ اشعار تھے، جب یہ خط پہنچا تو شیخ کی عجیب کیفیت تھی، جو لوگ پاس موجود تھے ان کا بیان ہے کہ ایک عزیزی خادم (مولوی عبدالستان صاحب دہلوی مرحوم مراد ہیں) سے جو خوش الحان بھی تھے، ان اشعار کو ترنم کے ساتھ پڑھنے کی فرمائش کی، گرمی کا زمانہ تھا، رمضان کے ایام تھے، اعتکاف کا موقعہ تھا، اس وقت کچھ لوگ شیخ رحمۃ اللہ علیہ کا بدن دبا رہے تھے، دیکھنے والوں کا بیان ہے کہ جس وقت ان صاحب نے یہ اشعار پڑھے، اس وقت شیخ فرط شوق اور شدت جوش میں بالشت بالشت بھر اچھل جاتے، جو لوگ بدن دبا رہے تھے ان کو محسوس ہو رہا تھا کہ شیخ کے جسم میں ایک بجلی سی پیدا ہو گئی ہے اور وہ اپنی کیفیت کو کسی طرح چھپا نہیں سکتے۔

راقم سطور نے خود بارہا دیکھا کہ وہ حضرت خواجہ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ کے حالات اپنے ایک مسودہ سے حضرت رائے پوری کو سنا رہا تھا۔ شیخ پاس کی چارپائی پر بیٹھے ہوئے تھے، ان پر گریہ کا اتنا غلبہ ہوا کہ چارپائی ہلنے لگی، مولانا محمد یوسف صاحب کی معیت میں جو حج ہوا، اس سے واپسی کے موقعہ پر اس طرح بلک بلک کر رونے لگے جیسے بچہ اپنی ماں کی گود سے علیحدہ کیا جائے تو وہ بے قرار ہو کر روتا اور بلکتا ہے (روایت صوفی محمد اقبال، ہوشیار پوری) اس سرزمین مقدس اور دیار حبیب ﷺ سے ان کی روح اور قلب کو جو تعلق اور وابستگی ہے اور اس کے چھوٹنے پر، ان کے دل پر جو کچھ گذر رہی تھی، اس کا کچھ اندازہ ان سطور سے ہوگا۔ جو ان کے ایک مخلص خادم نے ان سطور کے راقم کے نام اپنے ایک مکتوب میں لکھی تھیں۔

" طائف سے واپسی پر عمرہ کر کے (جعرانہ سے احرام باندھا تھا) دوسرے روز جدہ روانگی ہو گئی، حدود حرم کے ختم پر جو کنواں ہے، وہاں

مغرب کا وقت ہوا۔ نماز کے بعد سوار ہونے کے وقت حضرت پر گریہ طاری ہوا۔ پھر جدہ پہنچ کر محمد علی خان صاحب کے مکان پر رات قیام تھا۔ ساری رات عجب بے چینی میں گذری۔ حضرت کی خدمت میں صرف محترمی ابوالحسن صاحب اور بندہ موجود تھے۔ اور باقی خدام و حضرات حضرت جیؒ کے ساتھ دوسرے کمروں میں تھے۔ حضرتؒ بار بار اٹھ کر بیٹھتے اور ہم لوگ جو آہٹ پا کر اٹھ جاتے۔ اور کبھی وقت سوئے بنے رہتے اور دیکھتے رہتے۔ بندہ کو ۲۲ سال سے کئی دفعہ کافی عرصہ کے لئے حضرت کی خدمت میں رہنا ہوا سفر، حضر، عزیزوں بزرگوں کی اموات، رمضان المبارک کی راتیں، حج کا سفر، عرفات وغیرہ، مختلف اوقات و حالات میں حاضری نصیب ہوئی۔ مگر ایسی حالت پہلے کبھی نہ دیکھی تھی۔ کبھی کھڑکی سے منہ نکال کر گلی میں راستوں کو دیکھ رہے ہیں۔ اور فرما رہے ہیں، ابو الحسن آج اور عرب کی زمین دیکھ لے، کل کو جانا ہی ہے۔

دوسرے روز ہوائی اڈہ پر انتظار میں ویٹنگ روم میں بیٹھنا ہوا۔ موسم حج اور اپنے ساتھ پاکستان جانے والوں کا کثیر مجمع، اور جدہ میں رخصت کرنے والوں کے ہجوم کی وجہ سے کافی وقت بیٹھنا ہوا۔ بندہ نے حضرت کو روتے ہوئے پہلے بھی بہت کثرت سے دیکھا تھا، اکثر اوقات تو ایسا کہ اجنبی کو تو ظاہر نہ ہوتا تھا، لیکن غور کرنے سے معلوم ہوتا تھا کہ حضرت رو رہے ہیں اور بعض وقت دیکھنے والوں کو محسوس ہو جاتا تھا کہ نماز، تلاوت وغیرہ میں حضرت رو رہے ہیں، لیکن آنسوؤں کی کثرت کا دستور نہ تھا۔ اور یہ قانون تھا کہ ایسی حالت میں جب کوئی ملنے والا آگیا، یا کوئی دوسرا موضوع سامنے آیا، جس میں کسی سے ہنسی مذاق اور خندہ پیشانی کی ضرورت ہوتی، یا کسی کو ڈانٹ ڈپٹ کی ضرورت ہوئی تو ظاہری طور پر حضرت کی وہ حالت ختم ہو جاتی۔

اس رخصتی والے دن کی حالت بالکل نرالی تھی، حضرتؒ تشریف فرما تھے۔ اردگرد کافی مجمع تھا، لیکن حضرت نور اللہ مرقدہ ایسے بیٹھے ہوئے تھے، جیسا کہ بالکل اکیلے ہوں۔ کوئی بات، کلام، توجہ نہ تھی، بے تحاشہ رو رہے تھے، آنسو آنکھوں سے مسلسل بہہ رہے تھے، کرتہ تر بتر ہو رہا تھا، چہرہ مبارک سرخ اور آنکھوں کے پانی سے ایسا دھل رہا تھا جیسا کہ کوئی نل کے نیچے بیٹھا ہو، بس آواز تو نہیں تھی۔ حضرتؒ ہاتھ ڈھیلے کیے بیٹھے تھے، لوگ چپ چاپ مصافحہ کرتے جاتے تھے۔ ایک دہشت سی تھی۔ اسی حالت میں رخصتی ہوئی۔ چونکہ اس قسم کی حالت ہمیشہ مخفی رکھنے کی عادت تھی اس لیئے اگر خود نہ دیکھا ہوتا تو مجھے بھی یقین نہ آتا۔ بیان کو مبالغہ سمجھتا اور اب اس بیان کو ناکافی سمجھ رہا ہوں۔ (مکتوب صوفی اقبال بنام ابوالحسن علی ندوی)

اسی محبت اور اخلاص نے ان کے درس، ان کی تصنیفات اور ان کے ساتھ بیعت و ارادت کے تعلق میں وہ تاثیر اور کیفیت پیدا کر دی تھی، جو اہل عشق کے ساتھ مخصوص ہے۔

ان کمالات کے ساتھ، جن سے اللہ تعالیٰ نے ان کو نوازا تھا، اور اس محبوبیت و اختصاص کے باوجود، جو ان کو اکابر و شیوخ کے حلقہ میں ہمیشہ سے حاصل رہا تھا، وہ اپنے کو کس نظر سے دیکھتے تھے اور دعاء نبوی ﷺ اللھم اجعلنی فی عینی صغیرا و فی اعین الناس کبیرا کا ان کی زندگی میں کس قدر ظہور ہوا تھا۔ اس کا کچھ اندازہ مندرجہ ذیل اقتباسات سے ہوگا، جو ان گرامی ناموں سے ماخوذ ہیں، جو اس عاجز کے نام حجاز بھیجے گئے تھے۔

”بعد سلام مسنون، رائے بریلی والا پرچہ پہنچا، روانگی سے قبلی ملاقات کو تو بندہ کا بھی دل چاہتا ہے مگر وقت تنگ رہ گیا۔ یہاں تشریف لانا ایسے تنگ وقت میں دشوار ہوگا اور مجھے بھی مولوی یوسف صاحب آج کل میں بلا رہے ہیں، اس وقت جا کر فوراً دوبارہ جانا مشکل ہے، میں نے ان کو کل لکھا تو ہے کہ بجائے اس وقت کے اگر اس وقت بلائیں تو زیادہ اچھا ہے۔ آپ نے یہ نہیں لکھا کہ دہلی سے روانگی کس وقت ہے، یا روانگی براہ سہارن پور ہے۔ دہلی سے دریافت بھی کیا ہے مگر وہاں سے جواب کا آنا بھی کارے دارد بہر حال اگر ملاقات نہ ہو سکے تو اولاً اپنی تمام تقصیرات اور بے عنوانیوں کی معافی چاہتا ہوں ثانیاً

جاتے ہو تو جاؤ، پر اتنا تو سن جاؤ  
یاد جو آجائیں، تو مرنے کی دعا کرنا

بارگاہ رسالت ﷺ پر پہنچ کر اگر یاد آجائے تو یہ الفاظ بھی عرض کر دینا، ایک روسیاہ ہندی نے بھی سلام عرض کیا تھا۔ اگر ایک دو

طواف بھی اس ناکارہ کی طرف سے کر دیں، تو آپ جیسے کریم جفاکش حضرات سے امید ہے کہ بار نہ ہو گا۔ یہی چیزیں اس ناکارہ اور نااہل کے لیے اعلیٰ تبرکات ہیں۔ کسی تبرک کے لانے کا ہر گز ہرگز ارادہ نہ کریں، اس کا نعم البدل میں نے تعلقات کی قوت کے زور میں خود ہی تجویز کر دیا کہ مجھے کھجور، زمزم وغیرہ تبرکات کی بہ نسبت دعا اور طواف کی مسرت بھی زیادہ ہو گی اور احتیاج بھی زیادہ ہے۔

فقط والسلام زکریا، مظاہر العلوم

۲۳ رجب ۲۹ھ

روضہ اطہر پر دست بستہ صلوٰۃ و سلام

بعد سلام مسنون، گرامی نامہ مورخہ ۱۲ رمضان ۲۰ ماہ مبارک کو پہنچا۔ ہر چند کہ ماہ مبارک میں خط لکھنے کا وقت ارادہ سے بھی نہیں ملتا، لیکن آپ کے انتظار نے مجبور کیا کہ چند سطور تو لکھ ہی دوں۔

گرامی نامہ نے گرمی کے رمضان میں ایک شعلہ سا بدن میں پیدا کر دیا۔ اس کے سوا کیا عرض کروں۔ هنيئا لارباب النعيم نعيمهم آپ نے راستہ کی کیفیت اور مناظر تحریر فرما کر سابقہ حالات اور پرانے واقعات یاد دلا دیئے۔ آپ نے یہ تحریر نہیں فرمایا کہ مدینہ طیبہ کا قیام کب تک ہے؟ تاکہ عید کے بعد کے فرائض کے متعلق رائے قائم کر سکوں۔

ماہ مبارک اب قریب الختم ہے، اس میں دوسرا عریضہ بظاہر نہ جا سکے گا۔ اس کے بعد تقریباً ایک عشرہ مسلسل مختلف اسفار، رائے پور وغیرہ میں صرف ہو گا۔ روضہ اطہر پر دست بستہ صلوٰۃ و سلام کی درخواست جملہ حضرات کی خدمت میں مکرر عرض ہے۔

زکریا (نظام الدین)

۲۳ رمضان سن ۲۹ھ

"بعد سلام مسنون! خیال بلکہ یقین تھا کہ دہلی میں الوداعی زیارت ضرور ہو گی، اور اپنی بدحالی کو پیش کر کے کچھ مانگنے کی درخواست کروں گا۔ اپنے دہلی کے سفر میں اہم مقصد آپ کی زیارت ہی تھی مگر نظام سفر ایسا گڑبڑ ہوا کہ مجھے خود ہی مولانا مولوی محمد منظور صاحب نعمانی کی معرفت یہ کہلانا پڑا کہ آپ سیدھے ہی تشریف لے جائیں۔ مگر یہ ضرور ہے کہ نہ ملنے کا قلق ضرور رہا، اور رہے گا، اب اس کے سوا کیا ہو سکتا ہے کہ ان حروف کے ذریعہ اپنی بدحالی کو پیش کروں آپ خود ہی اندازہ کر لیں گے کہ اس سے زیادہ محروم القسمت کون ہو گا۔ جس کو حضرت اقدس اور آپ جیسا بہترین رفیق سفر ملے اور کرایہ کا اس کو اشکال نہ ہو، بظاہر کوئی مانع نہ ہو، پھر بھی وہ محروم رہے، تو اس کے سوا کیا ہو سکتا ہے کہ اس کی روسیاہی اس قابل نہیں کہ اس پاک دیار میں حاضری کی اجازت دی جاسکے۔ اب آپ سے انتہائی لجاجت سے درخواست ہے کہ ملتزم پر اور مواجہہ پر آپ، اس ناپاک کے لئے جو کچھ کر سکتے ہوں کر دیجئے۔ اللہ جل شانہ آپ کو جزائے خیر عطا فرمائے۔ اور یہاں کے مسلمانوں کے لئے کیا کہنا ہے، یہ تو آپ کا دل مجھ سے بھی زیادہ جانتا ہو گا۔

فقط والسلام زکریا مظاہر العلوم

۱۴ ذی قعدہ ۶۹ھ

اس تعلق، باطنی کیفیت اور عشق روحانی کا کچھ اندازہ کرنے کے لئے یہاں ان کے چند مکتوبات کے اقتباسات پیش کیئے جاتے ہیں، جو انہوں نے ازراہ شفقت و کرم راقم سطور کو حجاز کے دوران قیام میں ۱۹۴۷ء، ۱۹۵۰ء) دو حج کے موقعہ پر تحریر فرمائے ہیں۔

ہمارا نام لے کر ایک آہ بھی کھینچیو قاصد      جو وہ پوچھیں تو کہہ دینا یہ پیغام زبانی ہے

بعد سلام مسنون! کراچی سے دو گرامی نامے پہنچے۔ اول مفصل لفافہ اور پھر مختصر کارڈ، مگر وہاں جواب کا وقت نہ تھا۔ آپ نے اس ناپاک کی معیت و رفاقت کی آرزو لکھی، مگر یہ نجس العین اس پاک خطہ کے قابل کہاں۔ دو مرتبہ حاضری ہوئی مگر ایک طاہر و مطہر ہستی تھی جس کے پیچھے یہ قطمیر بھی لگ لیا (اصحاب کہف کے ساتھ جو کتا لگ لیا تھا اس کا نام بعض کتابوں میں قطمیر لکھا گیا ہے) بلکہ ھکاکا لیا گیا۔

اب کوئی پاک ہستی ایسا سمندر نظر نہیں آتا، جس میں ہر قسم کی غلاظت مغلوب ہو جائے۔ فیا حسرتا، آپ نہ جانے کس مغالطہ میں ہیں، اپنی حالت یہ ہے۔

کان ظنی بان الشیب یرشدنی اذا اتی فاذا غنی بہ کثرا

بلکہ اب حقیقت یہ ہے

وکنت امرامن جند ابلیس فارتقی لی الدھر حتی صار ابلیس من جندی

فلومات قبلی کنت احسن بعدہ طرائق فسق لیس یحسنھا بعدی

اس تعلق اور محبت کے واسطہ سے جو آپ کو اللہ رب العزت کی ستاری کی وجہ سے اس ناپاک سے محض مغالطہ کی وجہ سے رہا ہے، درخواست ہے کہ مبارک مہینہ میں، مبارک راتوں میں، مبارک جگہ میں اگر دعا سے دستگیری فرما دیں تو وہ پاک ذات، وہ مقلب القلوب قادر مطلق جو بریح (شاید یہ حضرت عمرؓ کا جاہلیت میں نام یا عرف تھا) کو عمر بنادے اس کے لیئے کیا مشکل ہے کہ ایک ناپاک کو پاک بنادے اور بدکار کو نیک کار بنادے۔

چشمہ فیض سے گر ایک اشارہ ہوجائے لطف ہو آپ کا اور کام ہمارا ہوجائے

عمر ختم ہوتی جارہی ہے۔ ظاہر طور پر وقت قریب ہی آتا جارہا ہے اور حالت یہ ہے،

آئی تھی کچھ لین کو اور بھول چلی کچھ اور کیا دکھاؤں گی اپنے پیا کو میرے خالی دونوں ہاتھ

دیتے ہیں موئے سفید افسوس پیغام اجل نفس سنتا ہی نہیں ہر چند کہتا ہوں سنبھل

اپنی حالت کو کہاں تک روؤں، اور اس منافقانہ تحریر سے آپ کے مبارک اوقات کو کہاں تک ضائع کروں، یہ سطریں اس امید پر لکھی ہیں کہ آپ کے دل پر کچھ چوٹ لگے تو آپ اس پاک دربار میں کچھ عرض کر سکیں، جس کی پاک جوتیوں کے ذرّے لواقسم علی اللہ لابرہ کے مصادیق ہیں، بہت ادب سے صلوۃ وسلام کے بعد عرض کر دیں کہ اس ناپاک کا سلام اس پاک دربار کے ہرگز لائق نہیں، لیکن تم رحمۃ اللعالمین ہو، اس ناپاک کے لیئے تمہاری نظر رافت کے سوا کوئی ٹھکانا نہیں ہے۔

نہ آخر رحمۃ للعالمینی زمحر و ماں چرا فارغ نشینی

یہ بھی عرض کر دیں کہ کچھ عرض کرنے کا منہ نہیں، اس لیے کیا عرض کروں۔

فقط والسلام

زکریا۔ مظاہر العلوم

۲۲ شعبان ۶۶ھ

ایک خصوصی درخواست آپ سے یہ بھی ہے کہ ملتزم پر ایک مرتبہ یہ بھی اس ناپاک کے لئے مانگ دیجیے

من نگویم کہ طاعتم بپذیر قلم عفو برگنا ھم کش

کیا بعید ہے کہ گناہوں سے پاک صاف لوگوں کی زبان کسی ناپاک کی معافی کا ذریعہ بن جائے۔ اس میں کوئی تصنع نہیں ہے کہ اپنی ساری گندگی کے باوجود جس چیز پر بڑا فخر اور اس کی بڑی ڈھارس ہے، وہ صرف یہ ہے کہ بچپن سے اس وقت پیری تک اللہ کا بہت بڑا کرم یہ رہا کہ ہر دور کے اکابر اہل اللہ کی خصوصی شفقتیں انتہا سے زیادہ رہیں، اس پر جتنا بھی ناز ہو کم ہے، لیکن ساری خوشی ایکدم سناٹے سے بدل جاتی ہے، جب قیامت کے حکم وامتازوا الیوم ایھا المجرمون کا اعلان دل میں گذر جاتا ہے، کاش آپ سب مخلصوں، حسن ظن رکھنے والوں کے زور اس سال اس ناپاک کے اعمالنامہ سیاہ کو بھی دھو ڈالیں، تو آپ سب کا کس قدر احسان اس ناپاک پر ہو، ورنہ جب کل کو میری ناپاک حالت آپ کے سامنے ہوگی تو آپ کو اپنے اس تعلق پر بھی افسوس ہوگا، جو آپ نے اپنے اس مفصل گرامی نامہ میں تحریر فرمایا، جو بمبئی سے لکھا۔

فقط والسلام زکریا۔ مظاہر علوم ۲۶ ذی قعدہ ۶۵ھ

## مدارس کی سرپرستی

حضرت نور اللہ مرقدہ کی پوری زندگی مدرسہ کے ماحول میں گذری۔ ہمارے دینی مدارس کی بنیاد کن اصولوں پر رکھی گئی تھی؟ اور ہمارے اکابر کا طرز عمل تعلیم و تدریس، طلبہ کی اصلاح و تربیت، مدرسہ کے انتظامی و مالی معاملات میں کیا تھا؟ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ نے ان تمام امور کو اپنی آنکھوں سے دیکھا اور اپنے قلب و روح میں ان کو پیوست کیا تھا۔ مدارس عربیہ کے بارے میں اکابر کے وضع کردہ اصول اور ان کا طرز عمل حضرت شیخ کا ذوق و مزاج بن گیا تھا۔ اور ان سے ذرا بھی انحراف حضرت اقدس کے قلب صافی کو بے چین کر دیتا تھا، دار العلوم دیوبند، مظاہر علوم سہارنپور اور مدرسہ شاہی مراد آباد کو حضرت شیخ اپنے اکابر کے لگائے ہوئے باغ فرمایا کرتے تھے، ہندو پاک کے باقی مدارس، جو اہل حق نے قائم کیئے وہ سب انہی کی شاخیں تھیں۔ اس لئے حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی عظمت و وجاہت اور قطبیت کبریٰ کی وجہ سے آپ کو اپنا مربی و سرپرست تصور کرتے تھے۔ اس لئے معروف مدارس میں کوئی مدرسہ مشکل سے ایسا ہوگا جس کے ارباب حل وعقد ضروری امور میں شفاعاً یا کتابۃً آپ سے مشورہ نہ کرتے ہوں اور بعض دفعہ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ از خود اہل مدارس کو ضروری امور میں تنبیہ فرماتے تھے یہاں بطور نمونہ اس کی ایک مثال پیش کر دینا مناسب ہوگا۔

مدرسہ رشیدیہ رائے پور گوجراں ضلع جالندھر حضرت حافظ محمد صالح خلیفہ مجاز قطب العالم گنگوہی قدس سرہ کا جاری کردہ مدرسہ تھا جس کے صدر مدرس مفتی اعظم پنجاب حضرت مولانا مفتی فقیر اللہ صاحب، تلمیذ حضرت شیخ الہند تھے۔ قیام پاکستان کے تین چار سال ساہیوال میں جامعہ رشیدیہ کے نام سے اس کی نشاۃ ثانیہ ہوئی، حضرت مولانا حافظ حبیب اللہ فاضل رشیدی اس کے ناظم اعلیٰ تھے، جامعہ کا ابتدائی دور تھا، ناظم صاحب نے کسی موقعہ پر مدرسہ میں مودودی صاحب اور امین احسن اصلاحی کو بھی بلالیا۔ اور مدرسہ کی روئیداد میں ان کی آمد کا ذکر بھی کر دیا حضرت مفتی صاحب اور ان کے فرزند اکبر کو اس کی پہلے سے کوئی اطلاع نہ تھی، حضرت شیخ کو اس واقعہ کی اطلاع ہوئی تو آپ نے فاضل رشیدی صاحب کے نام ایک شکایتی گرامی نامہ تحریر فرمایا، کہ آپ لوگ تو ہمارے اکابر سے منسلک تھے، اب آپ نے اس قسم کے لوگوں سے اپنا رشتہ جوڑ لیا، حضرت اقدس مفتی فقیر اللہ صاحب کو حضرت شیخ کے گرامی نامہ کی خبر ہوئی تو فوراً اپنے بڑے صاحبزادہ اور حضرت الاستاذ مولانا عبداللہ رائے پوری کو آواز دی، عبداللہ جلدی آ دیکھو حضرت شیخ نے کیا لکھا ہے، انہوں نے معذرت کی کہ اس سلسلہ میں مجھ سے مشورہ نہیں کیا گیا۔ حضرت مفتی صاحب نے فرمایا ارے اب ہمارے بڑے تو حضرت شیخ ہی رہ گئے ہیں اگر یہ ناراض ہو گئے تو ہم کہاں کے رہیں گے فوراً حضرت کو خط لکھو اور معافی مانگ چنانچہ حضرت مولانا نے اسی وقت حضرت شیخ کے نام مندرجہ ذیل عریضہ لکھا۔

بخدمت سیدی و مولائی۔ دامت برکاتہم

السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آپ کا والا نامہ بنام برادر عزیز مولوی حبیب اللہ ناظم مدرسہ پڑھا اور حضرت والد صاحب کو بھی سنایا۔ حضرت والد صاحب نے سنتے ہی فرمایا۔ کہ حضرت شیخ کو جلدی جواب لکھو امتثالا للامر یہ عریضہ لکھ رہا ہوں مدرسہ کی روئیداد مرتب کرتے وقت برادر عزیز نے ہم دونوں سے کوئی مشورہ نہیں کیا۔ صفحہ چھیالیس میں مودودی اور امین احسن کا نام شائع کرنے میں ہم نے سخت غلطی کی آپ حضرت کو یقیناً صدمہ ہوا ہو گا ہم معافی کے طلبگار ہیں۔

ہمارا رشتہ تو آپ حضرات سے ہی ہے۔ ہمارا اسلام ہمارا مسلک ہمارا اعتقاد تو واللہ العظیم تقلیدی ہے آپ حضرات کے مسلک سے الگ ہو کر ہمارا کہاں ٹھکانا ہوگا ہم امید کرتے ہیں کہ آئندہ بھی ہماری کوتاہیوں پر ہم کو متنبہ فرماتے رہیں گے۔

اس کے علاوہ بہت سے مدارس حضرت شیخ کے خلیفہ و متوسلین کے قائم کردہ تھے، حضرت شیخ باضابطہ طور پر بھی ان مدارس کے سرپرست اعلیٰ تھے آپ اس بارے میں بار بار ان کو ہدایت دیتے اور قیمتی مشوروں سے نوازتے تھے اگر وہ تمام مکاتیب فراہم کر لیئے جائیں جن میں آپ نے اہل مدارس کی رہنمائی فرمائی ہے تو ایک ضخیم اور نادر دستاویز مرتب ہو سکتی ہے۔ یہاں اس امر کا اظہار بطور خاص ضروری ہے کہ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ دینی مدارس میں ذکر کے حلقے قائم کرنے کی بہت ہی تاکید فرماتے تھے۔ حضرت کے نزدیک فتنوں کا جو سیلاب مدارس کی دیواروں سے ٹکرا رہا ہے اور بعض اوقات اس کا ریلا مدارس کے اندر بھی گھس آتا ہے۔ اس کا تدارک و تریاق، دینی مدارس

میں ذکر کے حلقے قائم کرتا ہے اس سلسلہ میں آپ بیتی نمبر۲ میں ان گرامی ناموں کا مطالعہ بصیرت افروز ہوگا جو اس سلسلہ میں تحریر فرمائے گئے ہیں۔

## دعوت و تبلیغ کی سرپرستی:

دعوت تبلیغ کا مبارک کام جو مجدد تبلیغ حضرت مولانا شاہ محمد الیاس قدس سرہ نے خاص اصولوں پر شروع کیا اور جس نے لاکھوں انسانوں کی زندگیوں میں انقلاب برپا کیا۔ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ روز اول سے اس کے سرپرست مشیر خاص اور مرشد عام رہے، حضرت آپ بیتی میں فرماتے ہیں۔

ان کے یہاں تبلیغی سلسلہ میں بھی جب کوئی بات پیش آتی ہے تو بے تکلف فرما دیتے کہ شیخ صاحب کے یہاں جب تک پیش نہ ہو اس وقت تک فیصلہ نہیں کر سکتا، میرے دہلی کے ہر سفر میں کئی کئی مسئلے ایسے ہوا کرتے تھے جن کے متعلق سنتا تھا کہ وہ میرے مشورے اور منظوری پر رکے ہوئے ہیں۔ (آپ بیتی نمبر ۲ صفحہ ۱۶۸)

حضرت دہلوی اس حقیقت سے آشنا تھے کہ دعوت و تبلیغ کا یہ کام کار محنت ہے اور اس بارگراں کو اٹھانے کے لئے ظاہری و مادی وسائل سے بڑھ کر اکابر اولیاء اللہ کی دعا اور ہمت و توجہ کی دولت درکار ہے اور جب تک ان سے قلبی رابطہ پیدا کر کے ان سے روحانیت کا انجذاب نہ کیا جائے اس عظیم ذمہ داری سے عہدہ برآ ہونا مشکل ہے حضرت شیخ کے نام ایک گرامی نامہ میں تحریر فرماتے ہیں۔

میرے عزیز! اس تبلیغ کے بوجھ کو بھاری سمجھتے ہوئے بطور اضطرار آپ کی خدمت میں دعا اور ہمت کا سائل ہو کر خط لکھتا ہوں۔
میرے عزیز! اس پر شک نہیں کہ آپ کی ہر طرح کی ہمت اور ہر طرح کی شرکت اس کے فروغ کا سبب ہے۔ نیز تمہاری اس ہمت کا اظہار ضروری سمجھتا ہوں کہ بندہ ناچیز کو اس تبلیغ کے اصول قرار دینے میں آپ کی صحبت کو بہت زیادہ دخل ہے۔ حق تعالیٰ مجھے آپ کے شکر کی توفیق بخشیں۔

اللہ کو منظور ہوا اور جب کہ آثار ہیں یہ تبلیغ فروغ پکڑے گی تو انشاء اللہ تمہاری یہ تصانیف اور فیوض ہندوستان میں ہی نہیں بلکہ عرب و عجم کو سیراب کریں گے اللہ تعالیٰ تمہیں جزائے خیر دے۔ میری ان میں دعا سے مدد کیجیو۔ میں بھی دعا کرتا ہوں۔ (حضرت مولانا محمد الیاس اور ان کی دینی دعوت)

ایک اور گرامی نامے میں شیخ کو لکھتے ہیں۔

مجھے آپ اور حافظ (عبداللطیف) صاحب کے خط کا خصوصیت سے انتظار رہتا ہے۔ کیونکہ اصل بنیاد تبلیغ کی اہمیت آپ کی متانت اور استقلال ہر دل تسلیم کئے ہوئے ہے باقی سب آپ کے قلوب کی کٹھ پتلی ہیں (محبوب العارفین صفحہ ۹۸)

بہر حال خورد ہونے کے باوجود حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ حضرت دہلوی قدس سرہ کے مشیر اور تبلیغ کے سرپرست تھے واقعہ یہ ہے کہ حضرت شیخ کی جو عظمت و بزرگی اور جو قدر و قیمت حضرت دہلوی کے قلب مبارک میں تھی وہ بہت سے مریدان با اخلاص کے دلوں میں بھی نہیں ہو گی کیونکہ عظمت بقدر معرفت ہوا کرتی ہے۔

حضرت دہلوی کے وصال کے بعد حضرت اقدس مولانا محمد یوسف کاندھلوی رحمہ اللہ کے دور میں حضرت شیخ پر تبلیغ کی سرپرستی کا بار دوچند ہو گیا تھا۔ خود حضرت جی (مولانا محمد یوسف صاحب کو حضرت شیخ سے والہانہ محبت تھی اور وہ چاہتے تھے کہ حضرت شیخ ان کی ہمہ وقت نگرانی و سرپرستی فرمائیں حضرت شیخ نے اس دور ثانی میں حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کے ساتھ ایسی شفقت و محبت کا معاملہ فرمایا کہ باید و شاید، ان کی دلداری و ہمت افزائی کی خاطر اپنی علمی مصروفیات کو قربان کر دینے سے بھی دریغ نہیں فرمایا۔ الغرض حضرت دہلوی کے زمانہ میں اپنی خوردی کے باوجود حضرت شیخ تبلیغ کے سرپرست تھے اور دور ثانی میں بزرگ کی حیثیت سے تبلیغ اور اہل تبلیغ کے مرشد و مربی اور سرپرست اعلیٰ رہے۔

حضرت مولانا محمد یوسف صاحب کے بعد حضرت مولانا انعام الحسن صاحب مدظلہم العالی کا دور شروع ہوا اس دور میں بھی حضرت شیخ نے

تبلیغ کی سرپرستی کا حق ادا فرمایا۔ جس کا ایک نمونہ وہ واقعہ ہے جسے حضرت مولانا سید ابوالحسن علی ندوی مدظلہ نے تحریر فرمایا۔ مولانا لکھتے ہیں۔

وہ اس صابت رائے کا نمونہ تھے کہ مولانا محمد یوسف کے انتقال پر باوجود ایک حلقہ کی خواہش و تقاضا اور جذباتی تعلق کے اپنے لخت جگر عزیز مولوی ہارون کو اپنے والد (جن سے اہل میوات کو جذباتی تعلق تھا) زمانہ کی نزاکتوں اور وقت کے فتنوں کے پیش نظر مولانا انعام الحسن صاحب کو جانشین بنایا جو مولانا محمد یوسف صاحب کے شروع کے شریک کار، دست راست اور مشیر و معاون تھے اور جو اپنے فہم، تجربہ، علم و ہنر کی وجہ سے جماعت اور کام کی صحیح رہنمائی کر سکتے تھے۔ شیخ کے اس انتخاب اور فیصلہ پر ایک حلقہ نے احتجاج بھی کیا اور بعض عمائد دہلی نے شیخؒ کی اس رائے کو تبدیل کرنے کی کوشش کی لیکن شیخؒ اس پر مضبوطی سے قائم رہے اور بعد کے تجربوں نے اور دعوت کی موجودہ ترقی، قبولیت اور عالمگیر وسعت نے ثابت کر دیا کہ یہ فیصلہ و انتخاب صحیح و حق بجانب تھا۔ (سوانح حضرت شیخ ص ۱۲۲)

الغرض حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ اس تبلیغی کام کی ابتداء سے لے کر ہمیشہ اس کے پشت پناہ اور سرپرست اور مدبر رہے۔ تبلیغ کے خلاف کوئی فتنہ اٹھا تو حضرت شیخؒ اس کے مقابلہ میں سینہ سپر ہو گئے کسی نے کوئی علمی اشکال پیش کیا تو حضرت شیخؒ نے اس کے جواب میں قلم اٹھایا۔ اکابر تبلیغ کی تربیت فرمائی اور ان کو ترغیب دیکر اس مبارک کام میں لگایا۔ چنانچہ آج تبلیغ کے اکابر اور ذمہ دار حضرات سب حضرت ہی کے ساختہ پر داختہ ہیں۔ تبلیغ کی علمی و اصلاحی غذا حضرت شیخ کے رسائل و فضائل سے مہیا ہو رہی ہے اس لئے یہ تبلیغ کا مبارک کام۔ حضرت دہلویؒ۔ حضرت جی مولانا محمد یوسفؒ اور دیگر اکابر تبلیغ کے ساتھ حضرت شیخؒ کے لئے بھی صدقہ جاریہ ہے۔ انشاء اللہ تبلیغ کی تمام تر نقل و حرکت۔ ذکر و تسبیح، تلاوت و نوافل کا اجر و ثواب حضرت شیخؒ کے نامہ عمل میں بھی لکھا جارہا ہے۔

## تصنیف و تالیف:

آخر میں مناسب معلوم ہوتا ہے کہ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے تالیفی کام کا کچھ تذکرہ ہو جائے۔

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی تمام تالیفات کا تعارف تو ایک مستقل کتاب کا موضوع ہے یہاں بیان کرنے کی گنجائش بھی نہیں تاہم مناسب ہوگا کہ حضرت شیخؒ کے تالیفی کام کے سلسلہ میں چند نکات ذکر کر دیئے جائیں۔

## تالیفی سفر کی ابتداء و انتہا

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کا تالیفی سفر جو زمانہ طالب علمی سن ۲۹ھ سے شروع ہوا تھا۔ بغیر کسی وقفہ کے قبیل وفات تک مسلسل جاری رہا۔ آخری سالوں میں ڈاک کی غیر معمولی کثرت، واردین و صادرین کے شبانہ روز ہجوم، گوناگوں امراض کی شدت اور ضعف و نقاہت کے غلبہ کے باوجود آپ کا تالیفی کام جاری رہتا۔ اور کوئی نہ کوئی کتاب یا رسالہ زیر تالیف رہتا۔ یہاں تک کہ آپ یکم شعبان سن ۱۴۰۲ھ بمطابق ۲۴ مئی سن ۱۹۸۲ء کو سفر آخرت پر روانہ ہوئے اور قلم کے ۸۷ سالہ مسافر نے دم لیا۔

## تحریر و املاء

جب تک صحت و قوت تھی آپ کسی کی اعانت و مدد کے بغیر، ماخذ و مصادر سے مضامین کی تفتیش خود فرماتے اور ترتیب و تسوید بھی خود اپنے دست مبارک سے فرماتے تھے لیکن جب سے آنکھ میں نزول آب کی وجہ سے خود لکھنے پڑھنے سے معذور ہو گئے تو آپ نے تصنیف و تالیف کے لئے املائی طریقہ کو اپنایا۔ مولانا سید ابوالحسن علی ندوی زید مجدہم تحریر فرماتے ہیں۔

آنکھ میں نزول آب کا سلسلہ دسمبر سن ۱۹۳۰ء سے شروع ہوا تھا مشغولیت اور آنکھ کے پختہ نہ ہونے کی وجہ سے آپریشن کا معاملہ ٹلتا رہا۔ ۸ مارچ سن ۱۹۷۰ء، ذی الحجہ سن ۱۳۸۹ھ کو علی گڑھ کے مخلصین جن میں حاجی عظیم اللہ صاحب و حاجی نصیر الدین صاحب خاص طور پر قابل ذکر ہیں اور احباب و خدام کے اصرار پر پہلی مرتبہ علی گڑھ کے مشہور آنکھ کے اسپتال گاندھی آئی ہسپتال میں داخل ہوئے ۱۲ مارچ سن ۱۹۷۰ء کو دائیں آنکھ کا آپریشن ہسپتال کے مشہور سرجن اور مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے پروفیسر امراض چشم ڈاکٹر شکلا نے کامیاب طریقہ پر کیا۔

شیخ بغیر علمی مشغولیت اور افادہ و ارشاد کے رہ نہیں سکتے۔ پڑھنے لکھنے کا کوئی سوال نہ تھا جب بولنے کی اجازت ہوئی تو اپنی زندگی کے سبق آموز حالات، اپنے اساتذہ و مشائخ کے کمالات اور طرز زندگی، اخلاص و ایثار کے واقعات خدام کو سنانے جس کو قلم بند کرنے کا سلسلہ انہوں نے شروع کر دیا۔ اس سے آپ بیتی کا وہ مفید سلسلہ شروع ہوا جو بالآخر سات حصوں میں مکمل ہوا اور جو دور ماضی کی ایک بولتی ہوئی تصویر اور جیتا جاگتا مرقع بن گیا، جو علماء و اساتذہ مدارس اور تازہ واردان بساط علم کے لئے خاص طور پر چشم کشا اور بصیرت افروز ہے۔

(سوانح حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد زکریا رحمہ اللہ علیہ صفحہ ۱۰۵، ۱۰۶)

آخری دور میں حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کے مخصوص تلامذہ آپ کی نگرانی میں علمی مضامین کی تفتیش و تدوین کرتے اور حضرت شیخ یومیہ ان کے مسودہ کی سماعت فرما کر ضروری اصلاحات فرماتے، الابواب والتراجم للبخاری " (چھ جلد)

اور جزء حجۃ الوداع و عمرات النبی ﷺ کی تکمیل اسی طرح ہوئی۔ اس سلسلہ کی آخری کڑی الحل المفہم لصحیح مسلم " ہے۔

## سفر و حضر میں تالیف

حضرت شیخ کے ہاں تالیف کا سلسلہ سفر و حضر میں برابر جاری رہتا تھا۔ ابتدائی دور میں خصائل نبوی ﷺ شرح شمائل ترمذی خاص تالیف ہے بذل المجہود کی طباعت کے سلسلہ میں آپ کو بار بار دہلی جانا ہوتا تھا۔ دو تین دن دہلی میں قیام رہتا۔ اور بذل کی تصحیح سے جو فرصت کے لمحات میسر آتے۔ شیخ ان کو شمائل ترمذی کی شرح پر صرف کرتے۔ دو تین دن کے بعد واپسی ہوتی تو اوراق حاجی محمد عثمان صاحب کے پاس دریبہ کلاں میں چھوڑ آتے۔ اسی طرح یہ پوری کتاب سفر میں لکھی گئی۔ سن ۴۴ھ میں اس کی تالیف شروع ہوئی اور جمادی الاخریٰ سن ۴۴ھ شب جمعہ میں پوری ہوئی (آپ بیتی نمبر ۴ صفحہ ۱۲۱)

## تالیفی انہماک

حضرت شیخ کے تالیفی انہماک کا نقشہ مولانا سید ابوالحسن علی ندوی مدظلہ نے بہت ہی خوبصورتی سے کھینچا ہے وہ تحریر فرماتے ہیں۔

" شیخ کی زندگی اپنے علمی انہماک، خدمت خلق، یکسوئی اور شدید مصروفیت کے اعتبار سے اس بیسویں صدی میں ان علمائے سلف کی زندہ یادگار تھی جن کا ایک ایک لمحہ عبادت و خدمت اور علم کی نشر و اشاعت کے لئے وقف تھا اور جن کے کارنامے سامنے آتے ہی آدمی تصویر حیرت بن کر رہ جاتا ہے اور ان کی روحانیت اور تائید الٰہی کے سوا اس کی کوئی توجیہ نہیں ہو سکتی۔

فجر کی نماز کے کچھ دیر بعد کچے گھر میں تشریف لے آتے اور ایک بڑی جماعت کے ساتھ چائے نوش فرماتے۔ جن کی تعداد پچاس، ساٹھ سے شاید کبھی کم ہوتی ہو۔ بعض دنوں میں اس سے بہت بڑھ جاتی، کچھ لوگوں کے لئے ناشتہ کا بھی انتظام ہوتا۔ لیکن اس وقت شیخ کا معمول صرف چائے پینے کا تھا اگر کوئی ایسا عزیز اور اہم مہمان ہوتا یا تھوڑے وقت کے لئے سہارنپور آیا ہوتا یا اس سے کوئی ضروری باتیں کرنی ہوتیں تو تخلیہ کر لیا جاتا، اور کچھ دیر وہیں تشریف رکھتے، پھر بالاخانہ پر اپنے علمی و تصنیفی معمولات پورا کرنے کے لئے تشریف لے جاتے، جاڑے، گرمی، برسات حوادث، تحریکات اور کسی بڑے سے بڑے معزز مہمان کی آمد کے موقعہ پر بھی اس میں فرق واقع نہ ہوتا۔ بعض مرتبہ فرمایا کہ حضرت رائے پوری، یا ایسے اکابر و مشائخ کی تشریف آوری کے موقع پر میں نے احتراماً اپنا معمول ترک کر دینا چاہا تو سر میں درد ہو گیا۔ اجازت لے کر تھوڑی دیر کے لئے گیا اور تھوڑا سا کام کر کے واپس آ گیا، اکثر یہ حضرات خود ہی باصرار شیخ کو رخصت فرما دیتے، اور حرج گوارہ نہ فرماتے، اوپر کی نشست گاہ دیدنی تھی نہ کہ شنیدنی، ایک چھوٹا سا کمرہ جس میں کتابوں کا اس طرح ذخیرہ تھا گویا در و دیوار اسی کے ہیں، ان کتابوں کے درمیان " پناہ " لیتے تو ایسا معلوم ہوتا کہ کوئی پرندہ جو دن بھر غیر جنس میں رہا ہے۔ ابھی اپنے آشیانہ میں واپس آ گیا ہے اس وقت اس کا وہی حال ہوتا جس کی تصویر خواجہ میر درد نے اس شعر میں کھینچی ہے۔

جانیے کس واسطے اے درد میخانے کے بیچ  
کچھ عجب مستی ہے اپنے دل کے پیمانے کے بیچ

اگر کسی کو اس وقت کوئی ضروری بات کہنے کے لئے یا کسی عزیز مہمان کو ملنے کے لئے جانا پڑتا تو اس کو بمشکل بیٹھنے کی جگہ ملتی، چاروں

طرف کتابوں کا ڈھیر، ایک آدھ چٹائی یا چٹائی کا فرش، کچھ پرانی شیشیاں اور دواؤں کی بوتلیں، گرد جس میں معلوم نہیں کتنے علم کے جواہر اور اخلاص کی تب و تاب ہوتی ہے۔ ساڑھے گیارہ بجے تک شیخ پوری یکسوئی کے ساتھ وہاں کام کرتے رہتے۔ اور ان کا جی چاہتا کہ سوائے نہایت ضروری اور فوری کاموں کے خلل واقع نہ ہو، ان اوقات میں اپنے خاص مہمانوں اور ذکر و شغل کرنے والے عزیزوں کو اجازت ہوتی کہ صحن میں بیٹھ کر ذکر جہر کرتے رہیں وہ کام میں مشغول رہیں۔ اس سے شیخ کی یکسوئی میں کوئی فرق واقع نہ ہوتا۔ (سوانح حضرت شیخ ص ۱۰۱، ۱۰۲)

## خوارق تالیف

حضرت شیخ کی بعض کتابیں ایسی ہیں جن کی تالیف کو کرامت اور خرق عادت ہی پر محمول کیا جاسکتا ہے، اس کی ایک مثال رسالہ حجۃ الوداع ہے۔ جس کی تالیف ایک دن اور ڈیڑھ رات میں ہوئی شوال سن ۱۳۴۱ھ حضرت شیخ کو مشکوٰۃ شریف کا پہلی بار سبق ملا۔ کتاب الحج پر پہنچے تو آنحضرت ﷺ کے واقعہ حجۃ الوداع میں معرکۃ الاراء حدیثی و فقہی مباحث کے پیش نظر اس رسالہ کی تالیف کا خیال پیدا ہوا۔ چنانچہ ۲۲ ربیع الاول شب جمعہ کو ۱۲ بجے اس کی تالیف شروع کی اور شنبہ کی صبح کو اس کی تکمیل ہو گئی۔

حواشی کا اضافہ اگرچہ بعد میں ہوتا رہا۔ لیکن رسالے کا اصل متن اسی وقت تیار کر لیا گیا تھا۔

حضرت شیخ فرماتے ہیں۔

اب تو مشائخ اکابر دیکھ کر تعجب کرتے ہیں کہ ایک دن ڈیڑھ رات میں تو اس کی نقل بھی مشکل ہے۔ یہ رسالہ مسودہ کی شکل میں تھا اور بہت سے اکابر نے اس کی نقلیں بھی حاصل کیں لیکن طباعت کی نوبت نہ آئی، شعبان ۸۹ھ میں حضرت شیخ کو یکایک اس کی طباعت کا خیال ہوا، آنکھوں میں نزول آب کی وجہ سے حضرت شیخ لکھنے پڑھنے سے معذور تھے۔ اس لئے مولانا محمد عاقل اور مولانا محمد سلمان سے اس کی تبییض کروائی۔ اور بین السطور اور حواشی میں جن احادیث و عبارات کی طرف اشارات تھے۔ ان کو نقل کر دیا۔ ۲۶ ربیع الثانی ۹۰ھ پنج شنبہ کو اس کی تبییض مکمل ہوئی۔ بعد میں ایک خواب کی بنا پر اس کے ساتھ رسالہ عمرات النبی ﷺ املا کروایا۔ جس کی ابتداء ۱۷ جمادی الاولیٰ سن ۹۰ھ بروز چہار شنبہ ہوئی۔ اور ۱۵ رجب ۹۰ھ یوم جمعہ کو اسکی تکمیل ہوئی۔ شعبان ۹۰ھ میں ان کی لیتھو طباعت ہوئی، اسی کے ساتھ ٹائپ پر اس کی طباعت ندوۃ العلماء لکھنؤ سے مولانا سید ابوالحسن ندوی کے فاضلانہ مقدمہ کے ساتھ ہوئی۔ (آپ بیتی نمبر ۱۲ ص ۲۷)

راقم الحروف کو اس کے اردو ترجمہ کی سعادت نصیب ہوئی جو ربیع الآخر سن ۱۳۹۹ھ میں حضرت مولانا محمد یوسف بنوریؒ کے مقدمہ کے ساتھ کراچی میں شائع ہوا۔

خارق عادت تالیف کی دوسری مثال، حکایات صحابہ ہے حضرت اقدس مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوری کی طرف سے حضرت شیخ پر کئی سال سے اصرار ہو رہا تھا کہ ایک رسالہ صحابہ کرام علیہم الرضوان کے حالات پر تحریر فرما دیا جائے مگر ہجوم مشاغل کی بنا پر حضرت شیخ کو اس کی فرصت نہیں تھی۔ صفر سن ۵۷ھ میں اجراڑے جاتے ہوئے میرٹھ میں حضرت شیخؒ پر نکسیر کا شدید حملہ ہوا، کٹوروں خون نکل گیا اور بے ہوشی کے عالم میں آپ کو سہارنپور لایا گیا۔ کافی عرصہ صاحب فراش رہے اور اطباء نے دماغی کام یکسر بند کر دیا لیکن حضرت شیخ اور بے کاری؟ مذاں لا یجتمعان۔ چنانچہ بیماری کے اس زمانے کو غنیمت سمجھ کر پڑے پڑے حکایات صحابہ لکھنا شروع کر دی، جو ۱۲ شوال سن ۵۷ھ کو پوری ہوئی۔

## محرکات تالیف

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی تالیفات میں فضائل کے رسائل تو اکابر اہل اللہ کے اصرار پر لکھے گئے چنانچہ فضائل قرآن مجید اور فضائل درود شریف حضرت مولانا شاہ محمد لیسین صاحب نگینوی کے تعمیل ارشاد میں لکھی گئیں، فضائل تبلیغ، فضائل نماز، فضائل رمضان، فضائل ذکر، حکایات صحابہ، حضرت مولانا شاہ عبدالقادر رائے پوری کے اصرار پر لکھی۔ اور فضائل حج حضرت مولانا محمد یوسف دہلوی کے اصرار پر تحریر فرمائی۔ شروح حدیث کے سلسلہ کی کتابوں میں شیخ کا ذوق اشتغال بحدیث سب سے قوی محرک تھا۔ اور کتابوں کے انتخاب میں اکابر مشائخ کا

اصرار وجہ ترجیح بنتا رہا۔ چنانچہ اوجز المسالک کے مقدمہ میں تحریر فرمایا ہے کہ یہ کتاب طلبہ کے اصرار پر لکھی گئی۔ کوکب دری اور لامع الدراری کے حواشی حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی نور اللہ مرقدہ کے اصرار پر تحریر فرمائے۔

بعض کتابیں ہنگامی ضرورتوں کی بنا پر تحریر فرمائیں مثلاً الاعتدال فی مراتب الرجال، قرآن عظیم اور جبری تعلیم رسالہ اسٹرائک وغیرہ۔ اور بعض منامی بشرات کی بناء پر تحریر فرمائے۔ مثلاً رسالہ فضائل زبان عربی۔ رسالہ عمرات النبی ﷺ

## جامعیت تالیف

حضرت مولانا سید ابو الحسن علی ندوی زید مجدہم تحریر فرماتے ہیں۔

عام طور پر جو لوگ علمی اور تحقیقی طرز کے عادی ہوتے ہیں وہ خالص دعوتی و اصلاحی اور عام فہم طرز پر تصنیف و تالیف کرنے میں کامیاب نہیں ہوتے اور جو دوسرے طرز کے عادی ہو جاتے ہیں۔ وہ پہلے طرز میں اس کے آداب و معیار کو قائم نہیں رکھ سکتے لیکن شیخ کی دونوں طرز کی تصنیف موثر اور کامیاب ہیں پہلے طرز کا نمونہ جیسا کہ اوپر بیان کیا گیا۔ اوجز المسالک "مقدمہ لامع الدراری، حجۃ الوداع و عمرات النبی ﷺ اور علمی و تحقیقی رسائل جزء اختلافات الصلوٰۃ جزء اختلاف الائمہ اور جزء المبہمات فی الاسانید والروایات ہیں۔ دوسرے طرز کا نمونہ حکایات صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم اور فضائل کے رسائل اور کتابیں ہیں اور ان دونوں طرزوں کی جامع شمائل ترمذی کا ترجمہ شرح خصائل نبوی ﷺ اس طرح شیخ بیک وقت مصنف و محقق بھی نظر آتے، شارح حدیث و مؤرخ بھی معلوم ہوتے ہیں اور خالص داعی، مذکر اور مختلف طبقات امت کے ان کی زبان میں مخاطب کرنے والے مصلح بھی نظر آتے ہیں۔ وذالک فضل اللہ یوتیہ من یشاء۔ (سوانح شیخ الحدیث صفحہ ۲۵۳)

حضرت شیخ کی جامعیت تالیف کا ایک پہلو یہ ہے کہ علو حدیث کے علاوہ (جن میں آپ کو خصوصی امتیاز حاصل تھا۔ اور جو آپ کے ذوق و مزاج بلکہ روح کی گویا غذا بن گئے تھے) آپ نے دیگر متعدد علوم پر بھی کتابیں تالیف فرمائی ہیں مثلاً تجوید و قرات، تفسیر، کلام و عقائد، اصول فقہ، سلوک و طریقت، سیرت، سوانح تاریخ وغیرہ۔

اور جامعیت تالیف ہی کا ایک پہلو یہ ہے کہ حضرت شیخ جس موضوع پر قلم اٹھاتے ہیں حتی الوسع اس کے سارے پہلوؤں کا احاطہ کرتے ہیں اور بحث کا کوئی گوشہ ایسا نہیں رہتا جس پر وہ مختصر یا مطول بحث نہ فرمائیں اوجز المسالک اور لامع الدراری میں حضرت کی یہ جامعیت بہت ہی نمایاں نظر آتی ہے۔ یہاں ایک لطیفہ کا ذکر کر دینا نامناسب نہ ہوگا۔ ہمارے استاد حضرت مولانا محمد عبداللہ رائے پوری (جامع رشیدیہ ساہیوال) فرماتے تھے کہ میں نے ایک بار حضرت شیخ سے عرض کیا کہ حضرت آپ نے "اوجز" میں اتنے تو مباحث بھر دیئے اور نام اس کا اوجز رکھا، اس کا نام تو اطول المسالک ہونا چاہئے تھا۔ حضرت شیخ نے فرمایا جتنا کثیر مواد میرے سامنے تھا اس کے پیش نظر اس کا نام اوجز رکھا واقعہ یہ ہے کہ اوجز میں کمال اختصار کے ساتھ مباحث کا جس قدر استیعاب کیا گیا ہے اس کی مثالیں بہت کم یاب ہیں۔

## مقبولیت تالیف

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی روحانیت و اخلاص اور اکابر و مشائخ کی توجہات کی برکت سے حق تعالیٰ شانہ نے آپ کی تالیفات کو جو قبولیت عطا فرمائی وہ کسی تشریح و وضاحت کی محتاج نہیں۔ آپ کے فضائل کے رسائل جو تبلیغی نصاب کے نام سے معروف ہیں دنیا کا کوئی گوشہ ایسا نہیں جہاں ان سے استفادہ نہ کیا جاتا ہو، بعض حضرات کے اندازے کے مطابق دن رات کے چوبیس گھنٹوں میں ایک لمحہ بھی ایسا نہیں گذرتا جس میں دنیا کے کسی نہ کسی خطے میں کتب فضائل کا مذاکرہ نہ ہو رہا ہو۔ بلا مبالغہ لاکھوں بندگان خدا اس سے مستفید ہوئے اور ان کی زندگیوں میں انقلاب آیا اور یہ سلسلہ ماشاء اللہ روز افزوں ہے۔ کثرت اشاعت کے لحاظ سے بھی اردو کتابوں میں کوئی کتاب کتب فضائل کی ہمسر نہیں مولانا سید محمد شاہد سہارنپوری کتب فضائل پر اشکالات اور ان کے جوابات کے مقدمہ میں تحریر فرماتے ہیں۔

"ہمیں سرسری جائزہ اور چند روز میں حاصل کی ہوئی مختصر سی معلومات کے بعد اب تک ہندوپاک کے تیس اوارے ایسے معلوم ہوئے ہیں جنہوں نے فضائل کی یہ کتابیں کئی کئی بار طبع کرائیں اور کتنی ہی ہزار طبع کرائیں۔ صرف ادارہ اشاعت دینیات۔ دہلی نے سن ۱۹۶۰ء سے سن ۱۹۸۳ء

تک چودہ سالہ عرصہ میں اس کے چوبیس ایڈیشن نکالے جن کی مجموعی تعداد بیاسی ہزار پانچ سو (۸۲۵۰۰) ہوتی ہے۔ یاد رہے کہ یہ اعداد ان کے یہاں صرف عکسی ایڈیشن کے ہیں۔ سن ۱۹۶۰ء سے قبل ایک عرصہ تک جو لیتھو پر طبع ہوتا رہا۔ وہ اس شمار سے باہر ہے۔ (مقدمہ کتب فضائل اشکالات اور ان کے جوابات ص ۴۶)

واضح رہے کہ یہ تحریر آج سے دس سال قبل (فروری سن ۷۵ء کی ہے جب صرف ایک اشاعتی ادارے کی چودہ سالہ تعداد اشاعت ساڑھے بیاسی ہزار ہے تو آج تک کے تمام اشاعتی اداروں کی مجموعی تعداد کا اندازہ کیا جاسکتا ہے اور پھر اسی کے ساتھ چودہ پندرہ زبانوں میں ان کے تراجم کی اشاعت اس پر مستزاد ہے۔

مولانا موصوف نے اس مقدمہ میں کتب فضائل کے تراجم کا بھی جائزہ لیا ہے۔ اور ہر زبان کے مترجم اور ترجمہ کے محل اشاعت کا بھی تذکرہ کیا ہے اور علماء مظاہر علوم سہارنپور میں موصوف نے تراجم کا حسب ذیل اجمالی تذکرہ کیا ہے۔

۱۔ **فضائل قرآن**: گیارہ زبانوں میں، برمی، انگریزی، عربی، بنگلہ ملیالم، ٹامل، فارسی، گجراتی، تلگو، پشتو، ہندی۔

۲۔ **فضائل رمضان**: بارہ زبانوں میں، برمی، انگریزی، مدراسی، بنگلہ، تلگو، ملیالم، ٹامل، گجراتی، ہندی، فارسی، فرانسیسی، پشتو۔

۳۔ **فضائل تبلیغ**: پندرہ زبانوں میں۔ عربی، برمی، انگریزی، ہندی، مدراسی، ملیالم، پشتو، گجراتی، ملیشیائی، بنگلہ، فارسی، تلگو، سہالی (افریقی) فرانسیسی۔

۴۔ **حکایات صحابہ رضی اللہ تعالیٰ عنھم**: پندرہ زبانوں میں برمی، انگریزی، مدراسی، ملیالم، ٹامل، گجراتی، بنگلہ، فارسی، جاپانی، مرہٹی، تلگو، پشتو، فرانسیسی، ملیشیائی۔

۵۔ **فضائل نماز**: پندرہ زبانوں میں۔ عربی، برمی، انگریزی، مدراسی بنگالی، تلگو، ملیالم، ٹامل، فرانسیسی، گجراتی، فارسی۔ ملیشیائی، سہالی، (افریقی) پشتو۔

۶۔ **فضائل ذکر**: دس زبانوں میں۔ برمی، مدراسی، بنگلہ، ملیالم ٹامل، فارسی، پشتو، ملیشیائی، ہندی، انگریزی

۷۔ **فضائل حج**: چھ زبانوں میں۔ برمی، گجراتی، ٹامل، ہندی، انگریزی فرانسیسی۔

۸۔ **فضائل صدقات**: سات زبانوں میں۔ برمی، مدراسی، ملیالم، گجراتی، انگریزی، ٹامل، ہندی۔

۹۔ **فضائل درود شریف**: سات زبانوں میں۔ گجراتی، تلگو، فارسی، انگریزی، ملیشیائی، پشتو، ہندی۔

## طرز تالیف

شیخ نور اللہ مرقدہ کا طرز نگارش نہایت سادہ اور سلیس ہے جس میں کسی جگہ بھی عبارت کا تکلف نظر نہیں آتا۔ اردو رسائل میں مشکل سے مشکل مضمون کو بھی بڑی صاف اور بے تکلف زبان میں ادا فرماتے ہیں جس کو ایک متوسط درجے کا پڑھا لکھا بھی بلا تکلف سمجھ سکتا ہے۔ اسی طرح عربی کتابوں میں بھی آپ کا انداز بیان ہر قسم کی بناوٹ اور تصنع سے پاک ہے جس سے متوسط استعداد کے طالب علم کو بھی مضامین کے سمجھنے میں کوئی دقت پیش نہیں آتی۔

## اپنی کتابوں پر نظر ثانی کرانے کا معمول

حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ بڑے اہتمام سے اکابر اہل علم سے اپنی تالیفات پر نظر ثانی کرواتے تھے اور ان کے مشوروں کو قبول فرماتے تھے۔

حضرت شیخ نے اپنے اس معمول کا ذکر بہت سی جگہ فرمایا ہے۔ آپ بیتی میں فرماتے ہیں۔

"اس ناکارہ کا معمول اپنی جملہ تصانیف عربی اور اردو میں بھی ہمیشہ یہی رہا کہ ان دونوں اکابر حضرت مولانا عبدالرحمٰن کامل پوری اور مولانا قاری مفتی سعید احمد صاحب سابق مفتی مظاہر علوم سہارنپوری کی زندگی میں تو بڑے اہتمام سے دونوں کو ہر چیز دکھلاتا تھا اور وہ دونوں حضرات بڑی فراخدلی سے میرے مسودوں کے ملطے کے ملطے قلم زد کر دیتے تھے۔ میں قرآن و حدیث سے دلائل بھی پیش کرتا مگر ان کا آخری

**حضرت مولانا محمد الیاس صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا**

حدیث میں ہے من لا یرحم لا یرحم ارحموا من فی الارض یرحمکم من فی السماء مگر افسوس! لوگوں نے اس حدیث کو بھوک اور فاقہ والوں پر رحم کے ساتھ مخصوص کر لیا ہے: اس لئے ان کو اس شخص پر تو رحم آتا ہے جو بھوکا، پیاسا ہو، ننگا ہو، مگر مسلمانوں کی دین سے محرومی پر رحم نہیں آتا، گویا دنیا کے نقصان کو نقصان سمجھا جاتا ہے۔ لیکن دین کے نقصان کو نقصان نہیں سمجھا جاتا، پھر ہم پر آسمان والا کیوں رحم کرے، جب ہمیں مسلمانوں کی دینی حالت کے ابتر ہونے پر رحم نہیں" فرمایا "ہماری اس تبلیغ کی بنیاد اسی رحم پر ہے، اس لئے یہ کام شفقت اور رحم ہی کے ساتھ ہونا چاہئے۔ اگر مبلغ اس لئے تبلیغ کر رہا ہے کہ اس کو اپنے بھائیوں کی دینی حالت کے ابتر ہونے کا صدمہ ہے تو یقیناً وہ رحم اور شفقت کے ساتھ اپنے فریضہ کو انجام دے گا۔ لیکن اگر یہ منشاء نہیں کچھ اور منشاء ہے تو پھر تکبر و عجب میں مبتلا ہوگا جس سے نفع کی امید نہیں، نیز جو شخص اس حدیث کو پیش نظر رکھ کر تبلیغ کرے گا اس میں خلوص بھی ہوگا؛ اس کی نظر اپنے عیوب پر بھی ہوگی اور دوسروں کے عیوب پر نظر کے ساتھ ان کی اسلامی خوبیوں پر بھی نظر ہوگی اور دوسروں کی عیوب پر نظر کے ساتھ ان کی اسلامی خوبیوں پر بھی نظر ہوگی۔ تو یہ شخص اپنے نفس کا حامی نہ ہوگا بلکہ شاکی ہوگا، اور اس تبلیغ کا گر یہی ہے کہ حمایت نفس سے الگ ہو کر شکایت نفس کا سبق ہمیشہ پیش نظر رہے۔

جواب یہ ہوتا تھا کہ مضمون تو صحیح ہے مگر عوام کے قابل نہیں، فقہاء کے قول ھذا مما یعلم ولا یفتی کی آڑ لے کر قلم زد کر دیتے تھے۔ اب تو نہ وہ جوش و خروش رہے اور نہ لکھنے پڑھنے کا سلسلہ رہا۔ پھر بھی جو تھوڑا بہت ہوتا ہے وہ احباب کی خدمت میں پیش کر دیتا ہوں۔

**حقوق اشاعت**

دور جدید میں حقوق طبع محفوظ کرنے کا مستقل قانون ہے جس کی رو سے کوئی شخص مصنف کی اجازت کے بغیر کتاب شائع نہیں کر سکتا۔ بڑے بڑے ثقہ لوگ اس قانون سے متاثر ہیں اور ناشرین سے کتابوں کی رائلٹی وصول کرتے ہیں لیکن ہمارے اکابر کے یہاں حقوق طبع محفوظ نام کی کوئی چیز نہیں ہوتی تھی۔ حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ نے اس سے بھی بڑھ کر یہ کیا کہ اخباروں میں ایک اعلان شائع کر دیا جس کا مضمون یہ تھا۔

"بندہ ناکارہ نے جو رسائل تالیف کیئے ہیں حکایات صحابہ، فضائل نماز وغیرہ نیز جو بھی اس ناکارہ کی تالیف ہے۔ اردو کی ہو یا عربی کی، نہ تو اس کا حق تالیف، کسی کے لئے محفوظ ہے۔ نہ کسی کو ان کی رجسٹری کرنے کا حق ہے۔

بندہ کی طرف سے ہر شخص کو اجازت ہے۔ جس کا دل چاہے طبع کرا لے، بشرطیکہ مضامین میں تصرف نہ کرے۔ البتہ یہ درخواست ضرور ہے کہ تصحیح کا حتی الوسع اہتمام کرے"

محمد زکریا کاندھلوی

مظاہر علوم سہارنپور ۲۸ رجب سن ۱۳۹۰ھ

جس زمانے میں مصر میں بذل المجہود کی طباعت ہو رہی تھی اور اس کی تصحیح وغیرہ کے سلسلے میں ہزاروں روپے خرچ کرنے کے انتظامات کیئے جا رہے تھے تو حضرت مولانا شیخ سلیم صاحب سابق مہتمم مدرسہ صولتیہ مکہ مکرمہ نے حضرت سے عرض کیا کہ آپ اتنا پیسہ خرچ کر کے اتنے اہتمام سے کتاب طبع کرا رہے ہیں اور اس کی رجسٹری کروائی نہیں۔ اگر اس کا کوئی فوٹو لے کر چھاپ لے گا تو کتاب کی چوتھائی قیمت پر بک سکے گا اور آپ کی کتاب رہ جائے گی۔ حضرت نے فرمایا کہ اگر کوئی ایسا کرے تو اس کو فوٹو کروانے کی اجرت تو میں خود پیش کر دوں گا اور بعد میں یہ کتاب میری بھی بک جائے گی۔

## فہرست تصانیف حضرت شیخ

ذیل میں حضرت شیخ نور اللہ مرقدہ کی جو تالیفات ہمارے علم میں آئی ہیں ان کی فہرست حروف تہجی کے اعتبار سے درج کی جاتی ہے۔

۱۔ اللاواب والتراجم للبخاری ۲۔ الاعتدال فی مراتب الرجال ۳۔ آپ بیتی (۷ حصوں میں) ۴۔ اختلاف الائمہ ۵۔ اصول حدیث علی مذہب الحنفیہ ۶۔ اضافہ بر اشکال اقلیدس ۷۔ اکابر علمائے دیو بند ۸۔ اکابر کا رمضان ۹۔ اوجز المسالک شرح موطا امام مالک ۱۰۔ تاریخ مشائخ چشت ۱۱۔ تاریخ مظاہر علوم ۱۲۔ تبلیغی جماعت پر اعتراضات اور ان کے جوابات ۱۳۔ تحفۃ الاخوان فی بیان احکام تجوید القرآن ۱۴۔ تقریر بخاری شریف ۱۵۔ تقریر نسائی شریف ۱۶۔ تقریر مشکوٰۃ شریف ۱۷۔ تلخیص البذل ۱۸۔ تلخیص المؤلفات والمؤلفین ۱۹۔ تین مکتوبات مع اضافات ۲۰۔ جامع اختلافات الصلوٰۃ ۲۱۔ جزء اختلافات الصلوٰۃ ۲۲۔ جزء الاعمال بالنیات ۲۳۔ جزء افضل الاعمال ۲۴۔ جزء امرء المدینہ ۲۵۔ جزء انکحۃ النبی ﷺ ۲۶۔ جزء الجہاد ۲۷۔ جزء حجۃ الوداع و عمرات النبی ﷺ ۲۸۔ جزء رفع الیدین ۲۹۔ جزء روایات الاستحاضہ ۳۰۔ جزء صلوٰۃ الاستسقاء ۳۱۔ جزء صلوٰۃ الخوف ۳۲۔ جزء صلوٰۃ الکسوف ۳۳۔ جزء طرق المدینہ ۳۴۔ جزء المساط ۳۵۔ جزء المبہمات فی الاسانید والروایات ۳۶۔ جزء المعراج ۳۷۔ جزء مکفرات الذنوب ۳۸۔ جزء ملتقط المرقات ۳۹۔ جزء وفات النبی ﷺ ۴۰۔ جزء اولیات القیامہ ۴۱۔ جزء تخریج حدیث عائشہ فی بریرہ ۴۲۔ حکایات صحابہ ۴۳۔ حواشی الاشاعۃ فی اشراط الساعۃ ۴۴۔ حواشی اصول الشاشی ۴۵۔ حواشی بذل المجہود ۴۶۔ حواشی کلام پاک ۴۷۔ حواشی مسلسلات ۴۸۔ حواشی ہدایہ ۴۹۔ خصائل نبوی شرح شمائل ترمذی ۵۰۔ داڑھی کا وجوب ۵۱۔ رسالہ التقدیر ۵۲۔ رسالہ اسٹرائک ۵۳۔ رسالہ دراحوال قراسبعہ (البدور السبعہ مع نجومہم الاربعۃ العشر) ۵۴۔ رسالہ فرائد حسینی ۵۵۔ رسالہ مجددین ملت ۵۶۔ رسالہ معمولات برائے طالبین ۵۷۔ رسالہ نسبت و اجازت ۵۸۔ رسالہ نصائح حج و مکتوب گرامی ۵۹۔ سیرت صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہم ۶۰۔ شذرات الحدیث ۶۱۔ شرح الفیہ ۶۲۔ شرح جزری ۶۳۔ شرح سلم العلوم ۶۴۔ ضمیمہ خوان خلیل ۶۵۔ فتنہ مودودیت ۶۶۔ فضائل تبلیغ ۶۷۔ فضائل تجارت ۶۸۔ فضائل حج ۶۹۔ فضائل درود شریف ۷۰۔ فضائل ذکر ۷۱۔ فضائل صحابہؓ ۷۲۔ فضائل صدقات ۷۳۔ فضائل عربی زبان ۷۴۔ فضائل قرآن ۷۵۔ فضائل نماز ۷۶۔ قرآن عظیم اور جدید تعلیم ۷۷۔ کتب فضائل پر اشکالات اور ان کے جوابات ۷۸۔ الکوکب الدری علی جامع الترمذی ۷۹۔ لامع الدراری علی صحیح البخاری ۸۰۔ المؤلفون والمؤلفات ۸۱۔ مختصات المشکوٰۃ ۸۲۔ مشائخ تصوف ۸۳۔ مشرقی کا اسلام ۸۴۔ معارف الشیخ (مکتوبات مشتمل بر مضامین اربعہ) ۸۵۔ معجم رجال تذکرۃ الحفاظ للذہبی ۸۶۔ معجم الصحابہ التی اخرج عنہم ابو داؤد الطیالسی فی مسندہ ۸۷۔ معجم المسند للامام احمدؒ ۸۸۔ مقدمہ ابن ماجہ شریف ۸۹۔ مقدمہ ارشاد السلوک ۹۰۔ مقدمہ اکمال الشیم ۹۱۔ مقدمہ بخاری شریف ۹۲۔ مقدمہ بذل المجہود ۹۳۔ مقدمہ شمائل ترمذی ۹۵۔ مقدمہ طحاوی شریف ۹۶۔ مقدمہ علم حدیث ۹۷۔ مکتوبات بنام اکابر ۹۸۔ مکتوبات تصوف ۹۹۔ مکتوبات علمیہ ۱۰۰۔ موت کی یاد ۱۰۱۔ میری محسن کتابیں ۱۰۲۔ نظام مظاہر علوم ۱۰۳۔ الوقائع والدہور



# اَلْجَنَّةُ تَحْتَ اَقْدَامِ الْاُمَّهَاتِ

## جنّت ماں کے قدموں کے نیچے ہے

سَر ز مادر مکش کہ تاجِ شرف  گردے از راہِ مادراں باشد
خاک شو زیرِ پای او کہ بہشت  در قدم گاہِ مادراں باشد

زمیں پھیلی ہوئی ہے جس طرح افلاک کے نیچے
یونہی جنّت بھی ہے ماں کے قدم کی خاک کے نیچے

**Hadith**

*Al-jannatu taḥta aqdāmi'l-'ummahāti.*

The Paradise is beneath the feet of the mothers.1

بنیاد: الحاج حضرت مولانا **غلام رسول** صاحب رحمۃ اللہ علیہ بانی جامعہ ہذا

زیر سرپرستی: پیر طریقت الحاج حضرت مولانا سید **نفیس الحسینی** شاہ صاحب مدظلہ خلیفہ مجاز حضرت رائے پوری رحمہ اللہ

# علوم نبویہ کی عظیم دینی درسگاہ جامعہ مدنیہ تعلیم الفرقان رجسٹرڈ شور کوٹ کینٹ ضلع جھنگ کا مختصر تعارف

① جامعہ مدنیہ ملک بھر کی عظیم دینی درسگاہ ہے جو کہ عرصہ 40 سال سے تعلیمی تبلیغی اصلاحی خدمات نہایت احسن طریقے پر سرانجام دے رہا ہے۔

② جامعہ میں شعبہ حفظ تجوید و ناظرہ کے ساتھ ساتھ طلباء و طالبات کے لئے بالا ستیعاب موقوف علیہ (مشکوٰۃ شریف) تک تعلیم و تعلّم کا کام جاری ہے اور انشاء اللہ آئندہ سال دورہ حدیث شریف کا اجراء ہو گا۔

③ جامعہ وفاق المدارس کے ساتھ ملحق ہے۔ اور وفاق المدارس کے مجوزہ کورس اور درس نظامی کی تعلیم اعلیٰ پیمانے پر اسلاف کے طرز پر دی جاتی ہے۔

④ جامعہ میں اس وقت مقامی و بیرونی طلباء وطالبات کی تعداد 1000 سے زائد ہے جو کہ مختلف تعلیمی درجات میں زیر تعلیم ہیں۔ جن میں تقریباً 500 طلباء و طالبات کے قیام و طعام اور علاج وغیرہ کے اخراجات بذمہ جامعہ ہیں۔

⑤ اس سال جامعہ کے مختلف تعلیمی درجات سے فارغ التحصیل ہونے والے طلباء و طالبات کی تعداد 146 ہے۔

⑥ اس وقت جامعہ میں معلمین و معلمات و دیگر ملازمین کی تعداد 32 ہے۔

⑦ جامعہ کے سالانہ تعلیمی اخراجات تقریباً 30 لاکھ روپے نقد اور ساڑھے پندرہ صد من گندم ہے۔

⑧ تعمیرات کے اخراجات اس کے علاوہ ہیں یہ تمام اخراجات مخیر حضرات کی زکوٰۃ صدقات عطیات و چرم ہائے قربانی و عشر سے پورے کئے جاتے ہیں۔

⑨ جامعہ کی کوئی مستقل آمدنی نہیں ہے یہ تمام اخراجات توکل علی اللہ پورے کئے جاتے ہیں۔

## اپیل

آپ حضرات سے درخواست ہے کہ جامعہ کو اہم ترین صدقہ جاریہ سمجھتے ہوئے زکوٰۃ، صدقات، عطیات، چرمہائے قربانی و عشر دیتے وقت جامعہ کے مسافر طلباء و طالبات کی اعانت فرما کر عنداللہ ماجور ہوں۔

(جامعہ مدنیہ کا کرنٹ اکاؤنٹ نمبر 185 مسلم کمرشل بینک شور کوٹ کینٹ ہے)

الداعی الی الخیر: **محمد طاہر** عفی عنہ، مہتمم جامعہ مدنیہ تعلیم الفرقان رجسٹرڈ شور کوٹ کینٹ ضلع جھنگ پاکستان

فون نمبر ۲۷۴۳ — ۰۴۶۴

# لَيْسَ الشَّدِيْدُ بِالصُّرْعَةِ إِنَّمَا الشَّدِيْدُ الَّذِىْ يَمْلِكُ نَفْسَهٗ عِنْدَ الْغَضَبِ

کسی کو پچھاڑ دینے سے کوئی قوی نہیں ہو سکتا۔ قوی وہی ہے جو غضب کے وقت اپنے نفس کو قابو میں رکھے

پہلواں نیست آں کہ در کشتی　　پہلوانِ دِگر بیندازد
پہلواں آں بُود کہ گاہِ غضب　　نفسِ اَمّارہ را زَبُوں سازد

صفوں کو تم نے اُلٹا، پہلوانوں کو پچھاڑا بھی
مگر غُصّہ میں دیوِ نفس کا لنگر اُکھاڑا بھی

**Ḥadith**

*Laysa'sh-shadīdu biṣ-ṣur'ati innama'sh-shadīdu'l-ladhī yamliku nafsahū 'inda'l-ghaḍabi.*

He is not strong (or powerful) who throws people down, but he is the strong who masters himself when angry.[1]

## اسلامی تعلیمات کا منفرد معیاری ادارہ

### جامعہ حنفیہ بورے والا

طلباء کو اسلام کی اعلیٰ تعلیم و تربیت سے آراستہ کرنے کے لئے ایسے نظام تعلیم کی ضرورت تھی جس سے مبلغین اسلام تیار ہوں جو عربی اور انگریزی زبان پر عبور رکھتے ہوں اور پوری دنیا میں اشاعت اسلام اور تبلیغ دین کا فریضہ بھی ادا کر سکتے ہوں۔

اس مقصد کے لئے جامعہ حنفیہ بورے والا میں ایسا نظام تعلیم رائج ہے جس میں تفسیر، حدیث، فقہ صرف نحو اور عربی ادب کے ساتھ ساتھ نہم سے بی-اے تک تعلیم کا معیاری انتظام ہے۔

الحمدللہ!

جامعہ کے فضلاء، مختلف دینی اور ملکی شعبوں میں خدمات سرانجام دے رہے ہیں۔

جامعہ حنفیہ بورے والا (وہاڑی) پنجاب-پاکستان فون: 53792 - 0447

# اَلْبَلَاءُ مُوَکَّلٌ بِالْمَنْطِقِ

بلا آدمی کے کلام کے ساتھ وابستہ ہے

ہر کہ شد مُبتلا بہ پُر گوئی     بہ بلائے عجب گرفتار است
ہر بلائے کہ میرسد بکساں     بیشتر از مَمَرِّ گفتار است

زباں، اس کو نہ سمجھو، ہے یہ اِک آفت کا پرکالا
نہ رکھو گے جو قابو میں تو کر دے گی تہ و بالا

**Hadith**

*Al-balāʼu mu'akkalun bi'l-mantiqi.*

Speech is responsible for all afflictions.1

ڈاکٹر حبیب اللہ بھٹہ ایم۔ڈی امریکہ
DR. HABIBULLAH BHUTTA M.D. U.S.A

# اشتہار واجب الاظہار

مدرسہ عربیہ رحیمیہ رجسٹرڈ توحید و سنت کا علمبردار اور اکابرین رائے پور کی زندہ یادگار ہے جس کا سنگ بنیاد 1950ء میں قطب الارشاد حضرت مولانا عبدالقادر رائے پوریؒ نے اپنے دست مبارک سے رکھا اور اپنے ممتاز خلیفہ مجاز حضرت مولانا محمد سعید احمدؒ کو ادارہ کا متولی اور مہتمم اول مقرر کیا حضرت اقدس رائے پوریؒ کی رحلت کے بعد ان کے تمام خلفاء مجازین بالخصوص شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد زکریا مہاجر مدنیؒ اور حضرت مولانا عبدالعزیز رائے پوریؒ (چک 11 والے) مدرسہ کی خصوصی سرپرستی فرماتے رہے اب بھی یادگار رائے پور حضرت مولانا سید نفیس الحسینی شاہ صاحب اور حضرت مولانا خواجہ خان محمد صاحب کندیاں شریف والے مدرسہ کے سرپرست ہیں مدرسہ ہذا نے نامساعد حالات کے باوجود جہالت کے اندھیروں میں دین کی شمع کو روشن کیا اور اب تک ہزاروں طلباء قرآن و حدیث کی تعلیمات سے بہرہ ور ہو چکے ہیں چونکہ علاقہ سیم و تھور کی لپیٹ میں ہے اس لئے مدرسہ کی قدیم عمارات مخدوش ہو چکی ہیں اب دارالقرآن، دارالحدیث، دارالاقامہ، دارالکتب 12 کمروں پر مشتمل ڈبل سٹوری بنانے کا منصوبہ ہے ابتدائی کام شروع ہے اس تمام منصوبہ پر پچیس لاکھ روپیہ کا تخمینہ ہے جو مدرسہ کی دسترس سے باہر ہے پسماندہ علاقہ ہے توکل علی اللہ اور تبلیغی اصولوں کے مطابق عامیانہ دست سوال دراز نہیں کرتے مخلص مخلص ساتھیوں اور تبلیغی دوستوں سے اپیل ہے کہ از خود اس علمی تبلیغی مرکز کی تعمیر کریں اس سے بہتر زندگی میں آخرت بنانے کا شاید موقع میسر نہ آئے موقع غنیمت ہے آیئے اجر کمایئے آخرت بنایئے ڈرافٹ وغیرہ کی صورت میں ترسیل زر کے لئے مدرسہ کا کھاتہ نیشنل بینک آف پاکستان ڈونگہ بونگہ کی برانچ میں 2710 ہے ترسیل زر اور معلومات کے حصول کے لئے درج ذیل پتہ پر رابطہ کریں۔ مخلصین کے خلوص کا انتظار رہے گا۔

جانشین بانی ادارہ پیر جی عبدالقادر راجم کان اللہ لہ صدر مہتمم مدرسہ عربیہ رحیمیہ

(رجسٹرڈ) ڈونگہ بونگہ ضلع بہاولنگر فون 0691-560102

## مدرسہ مجددیہ دیوبندیہ (قائم شدہ 1400ھ/1980ء)

### تذانی روڈ گرجاکھ گوجرانوالہ

عرصہ سترہ اٹھارہ سال سے شہر کے انتہائی پسماندہ علاقہ میں مختلف شعبہ جات میں خدمات سرانجام دے رہا ہے۔ مدرسہ میں زیر تعلیم طلباء و طالبات کی تعداد ایک ہزار سے متجاوز ہے۔

### مدرسہ میں چند شعبے

**طلباء کے لئے**

(1) حفظ قرآن پاک
(2) ناظرہ قرآن پاک
(3) درس نظامی
(4) تجوید
(5) سکول (نرسری تا مڈل)

**طالبات کے لئے**

(1) حفظ قرآن پاک
(2) ناظرہ قران پاک
(3) درس نظامی
(4) تجوید
(5) سکول (نرسری تا مڈل)

○ فری ڈسپنسری ہومیوپیتھک ○ فری ڈسپنسری ایلوپیتھک

جن میں ماہر اور مستند ڈاکٹرز باقاعدگی سے اپنی خدمات انجام دیتے ہیں

**آپ کے عطیات کا بہترین مصرف**

مدرسہ مجددیہ دیوبندیہ تذانی روڈ گرجاکھ گوجرانوالہ فون: 237470-
0431

"اور تمہارے پاس کیا عذر ہے کہ تم جہاد نہ کرو اللہ تعالیٰ کی راہ میں اور کمزوروں کی خاطر سے جن میں کچھ مرد کچھ عورتیں ہیں کچھ بچے ہیں جو دعا کر رہے ہیں 'اے پیارے پروردگار ہم کو اس بستی سے باہر نکال جس کے رہنے والے سخت ظالم ہیں اور ہمارے لئے غیب سے کسی دوست کو کھڑا کیجئے اور ہمارے لئے غیب سے کسی حامی کو بھیجئے'"

(آیت نمبر 75 سورۂ نساء)

خان محمد ربانی مہتمم مدرسہ تجوید القرآن کوچہ الفاروق محمود آباد نمبر 3 کراچی

# كَثْرَةُ الضِّحْكِ تُمِيْتُ الْقَلْبَ

بہت ہنسنا قلب کو مُردہ کر دیتا ہے

خُرّم آں کس کہ بہرِ زندہ دلی  زیرِ لب خندہ را بمیرأند
خَندہ کم کُن کہ خَندہٗ بسیار  صد دلِ زندہ را بمیراند

ہنسو لیکن نہ اتنا جس سے دِل پژمُردہ ہو جائے
طبیعت ہو مُنَغّص اور مَذاق اَفسُردہ ہو جائے

**Ḥadith**

*Kathratu'd-ḍiḥki tumītu'l-qalba.*

Excessive laughing deadens the heart.[1]

حاجی محمد سلیم قریشی، حاجی شبیر احمد قریشی گلشن اقبال کراچی